## ۱۵۵ :بَابُ الصَّلَاةِ عَلَى الْمَيِّتِ وَتَشْيِيْعِهِ وَحُضُوْرِ دَفْنِهِ وَكَرَاهَةِ اتِّبَاعِ النِّسَآءِ الْجَنَائِزَ

وَقَدْ سَبَقَ فَضْلُ التَّشْيِيْعِ

## باب: میّت پر نماز پڑھنا اور اس کے جنازے کے ساتھ چلنا' اس کی فضیلت پہلے گزری اور عورتوں کا جنازہ کے ساتھ جانے کی کراہت

جنازہ کے ساتھ چلنے کی فضیلت کا بیان گزر گیا ہے۔

۹۲۹ :عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "مَنْ شَهِدَ الْجَنَازَةَ حَتّٰى يُصَلّٰى عَلَيْهَا فَلَهٗ قِيْرَاطٌ، وَمَنْ شَهِدَهَا حَتّٰى تُدْفَنَ فَلَهٗ قِيْرَاطَانِ" قِيْلَ : وَمَا الْقِيْرَاطَانِ؟ قَالَ :"مِثْلُ الْجَبَلَيْنِ الْعَظِيْمَيْنِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۹۲۹: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو آدمی جنازے پر اس کی نماز پڑھے جانے تک حاضر رہا۔ اس کے لئے ایک قیراط اجر ہے اور جو دفن تک موجود رہا اس کے لئے دو قیراط''۔ آپ سے عرض کیا گیا قیراط کیا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''دو بڑے پہاڑوں کے برابر۔'' (بخاری' مسلم)

**تخریج** : رواه البخاری فی کتاب الجنائز باب من انتظر حتی تدفن و مسلم فی کتاب الجنائز' باب فضل الصلاة علی الجنازه و اتباعها

**اللغات** : قیراط : یہ دانق کا نصف ہوتا ہے اور دانق درہم کا چھٹا حصہ ہوتا۔ درحقیقت انسان قیراط کا استعمال کرتا اور اس کو پہچانتا ہے اس کے ذہن کو قریب کرنے کے لئے جو عمل وہ کرتا ہے اس کو اس کے مقابلے میں لاکر مثال دی تاکہ انسان اپنے عمل کو جان لے ورنہ قیراط کی تفسیر جیسا کہ حدیث میں آئی ہے وہ بہت بڑی چیز ہے۔

**فوائد** : (۱) ترغیب دی گئی کہ جنازہ کے ساتھ جانا چاہئے اور میت کو دفن کرنا بڑے ثواب والا عمل ہے۔ نہ فرض کفایہ البتہ حق مسلم میں سے ہے۔

۹۳۰ :وَعَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ :"مَنِ اتَّبَعَ جَنَازَةَ مُسْلِمٍ اِيْمَانًا وَّاحْتِسَابًا وَّكَانَ مَعَهٗ حَتّٰى يُصَلّٰى عَلَيْهَا وَيُفْرَغَ مِنْ دَفْنِهَا فَاِنَّهٗ يَرْجِعُ مِنَ الْاَجْرِ بِقِيْرَاطَيْنِ كُلُّ قِيْرَاطٍ مِثْلُ اُحُدٍ ، وَمَنْ صَلّٰى عَلَيْهَا ثُمَّ رَجَعَ قَبْلَ اَنْ تُدْفَنَ فَاِنَّهٗ يَرْجِعُ بِقِيْرَاطٍ رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ۔

۹۳۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہی سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''جو کسی مسلمان کے جنازے کے ساتھ ایمان اور ثواب کی نیت سے جائے گا اور نماز پڑھنے اور دفن سے فارغ ہونے تک اس کے ساتھ رہے گا۔ اس کو دو قیراط اجر ملے گا۔ ہر قیراط احد کے برابر ہے' اور جس نے نماز پڑھی اور دفن سے پہلے لوٹ آیا۔ تو وہ ایک قیراط لے کر لوٹا۔ (بخاری)

**تخریج** : رواه البخاری فی کتاب الایمان' باب اتباع الجنازه من الایمان

**اللغات** : ایماناً : اس وعدہ کی تصدیق جو اس کے بارے میں ہے۔ احتسابا : خالص اللہ تعالیٰ کے لئے اور اس کے دین کی

اتباع کرتے ہوئے۔ طلباً للھواب :فقط ثواب آخرت مقصود ہو۔ کوئی دنیا کی دیگر غرض نہ ہو۔

**فوائد** : (۱) جنازہ کے ساتھ گھر سے نکلنے سے لے کر دفن تک ساتھ رہے۔ اس میں بہت اجر ہے اور اہل میت کی زیادہ دلجوئی ہے۔

۹۳۱ :وَعَنْ اُمِّ عَطِيَّةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: نُهِيْنَا عَنِ اتِّبَاعِ الْجَنَائِزِ وَلَمْ يُعْزَمْ عَلَيْنَا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَمَعْنَاهُ" : وَلَمْ يُشَدَّدْ فِي النَّهْيِ كَمَا يُشَدَّدُ فِي الْمُحَرَّمَاتِ۔

۹۳۱: حضرت ام عطیہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ہمیں جنازوں کے پیچھے جانے سے روکا گیا لیکن ہم پر اس سلسلے میں سختی نہیں کی گئی۔ (بخاری، مسلم) مراد اس سے یہ ہے کہ یہ ممانعت اس شدت سے نہیں کی گئی جس طرح کہ محرمات سے روکنے میں کی جاتی ہے۔

**تخریج** : رواہ البخاری فی کتاب الجنائز باب اتباع النساء الجنائز، و مسلم فی کتاب الجنائز باب نھی النساء عن اتباع الجنائز

**فوائد** : (۱) جمہور علماء کا قول یہ ہے کہ عورتوں کو جنازہ کے ساتھ نہ جانا چاہئے کیونکہ عورتوں کو عدم اختلاط اور ستر لازم ہے اور جنازہ کے ہجوم میں اختلاط و بے پردگی کے مواقع ہیں۔ (۲) عورتوں کو جنائز کے پیچھے جانا مکروہ ہے جبکہ کسی حرام کا ارتکاب نہ ہو ورنہ حرام ہے۔

## ۱۵۶ :بَابُ اسْتِحْبَابِ تَكْثِيْرِ الْمُصَلِّيْنَ عَلٰى جَنَازَةٍ وَجَعْلِ صُفُوْفِهِمْ ثَلَاثَةً فَاَكْثَرَ

## باب: جنازہ پڑھنے والوں کا زیادہ تعداد میں ہونا مستحب ہے اور ان کی صفوں کا تین یا تین سے زیادہ ہونے کی پسندیدگی

۹۳۲ :عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَت : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "مَا مِنْ مَّيِّتٍ يُّصَلِّيْ عَلَيْهِ اُمَّةٌ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ يَبْلُغُوْنَ مِائَةً كُلُّهُمْ يَشْفَعُوْنَ لَهُ اِلَّا شُفِّعُوْا فِيْهِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۹۳۲: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جس مسلمان میت کا مسلمانوں کی اتنی تعداد جو سو تک پہنچ جائے۔ وہ نماز ادا کریں اور اس کے لئے سفارش کریں۔ تو ان کی سفارش قبول کی جاتی ہے۔ (مسلم)

**تخریج** : رواہ مسلم فی کتاب الجنائز باب من صلی علیہ مایۃ شفعوا فیہ

**اللغات** :امۃ : جماعت، گروہ۔ شفعوا :ان کی شفاعت قبول کی جائے گی۔ شفاعت میت کے لئے طلب مغفرت کو کہتے ہیں۔ اصل میں یہ شفع بمعنی جوڑا بنانا۔ ایک کو دوسرے مرتبہ کے ساتھ ملانا کہ مقصد حاصل ہو۔

**فوائد** : (۱) میت پر نماز جنازہ پڑھنے والوں کی کثرت ہونی چاہئے کیونکہ کثرتِ دعا کی وجہ سے میت کا اس میں فائدہ ہے۔

۹۳۳ :وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ :"مَا مِنْ رَجُلٍ مُّسْلِمٍ يَمُوْتُ فَيَقُوْمُ عَلٰى جَنَازَتِهٖ اَرْبَعُوْنَ

۹۳۳: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا کہ جو مسلمان فوت ہو جائے اور اس کے جنازہ پر چالیس آدمی ایسے ہوں جو اللہ کے ساتھ کسی چیز کو شریک

رَجُلًا لَا يُشْرِكُوْنَ بِاللّٰهِ شَيْئًا اِلَّا شَفَّعَهُمُ اللّٰهُ فِيْهِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

نہ ٹھہراتے ہوں۔تو اللہ تعالیٰ ان کی شفاعت اس کے حق میں قبول فرماتے ہیں۔(مسلم)

**تخریج** : رواہ مسلم فی کتاب الجنائز باب من صلی علیه اربعون شفعوا فیه

**فوائد** : (۱) سابقہ فوائد ملاحظہ ہوں۔(۲) شفاعت ایمان والوں کے لئے ہے کفار کے لئے نہیں کیونکہ سفارشی کا اہل شفاعت میں سے ہونا ضروری ہے۔اسی طرح جس کے لئے شفاعت کی جائے وہ بھی مستحق سفارش ہوتو کبھی ان کی شفاعت قبول کرلی جاتی ہے۔ عذابِ قبر سے نجات کے لئے عذاب آخرت سے نجات کے لئے یا عذابِ آخرت سے تخفیف کے لئے۔واللہ اعلم

٩٣٤ :وَعَنْ مَرْثَدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الْيَزَنِيِّ قَالَ : كَانَ مَالِكُ بْنُ هُبَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اِذَا صَلّٰى عَلَى الْجَنَازَةِ فَتَقَالَّ النَّاسَ عَلَيْهَا جَزَّاَهُمْ عَلَيْهَا ثَلَاثَةَ اَجْزَآءٍ ثُمَّ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ ثَلَاثَةُ صُفُوْفٍ فَقَدْ اَوْجَبَ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ ، وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۹۳۴: حضرت مرثد بن عبداللہ الیزنی کہتے ہیں کہ مالک بن ہبیرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب کسی میّت پر نماز ادا کرنے لگتے۔ پھر لوگوں کو تھوڑی تعداد میں پاتے تو ان کو تین حصوں میں تقسیم فرماتے۔ پھر کہتے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس شخص کے جنازہ میں تین صفیں بن جائیں تو اس نے خود پر جنت کوواجب کرلیا۔(ابوداؤد، ترمذی) حدیث حسن ہے۔

**تخریج** : رواہ ابو داؤد فی کتاب الجنائز' باب الصفوف علی الجنازۃ' و الترمذی فی ابواب الجنائز باب ما جاء فی الصلاۃ علی الجنازہ واشفاعة للمیت

**اللُّغَاتُ** : تقال الناس : ان کوقلیل خیال کیا۔ جزاهم ثلاثة اجزاء :ان کوتین حصوں میں تقسیم کر کے تین صفیں بنادیں۔ اوجب :اس کے لئے جنت واجب ہوگئی۔

**فوائد** : (۱) مستحب یہ ہے کہ نماز جنازہ پڑھنے والوں کی تین صفیں ہوں یا زیادہ۔اگرتھوڑے ہوں تو تین صفیں بنانے سے وہ بھی بارگاہ الٰہی میں کثیر معلوم ہوں گی اور وہ اپنے مسلمان بھائی کے لئے شفاعت طلب کریں۔(۲) وہ احادیث جن میں ایک سو یا چالیس کی تعداد مذکورہ ہے۔ان میں کوئی منافات نہیں کیونکہ عدد کا مفہوم مقصود نہیں بلکہ مقصود کثرت تعداد ہے۔

## ١٥٧ :بَابُ مَا يُقْرَاُ فِيْ صَلَاةِ الْجَنَازَةِ

## باب: نمازِ جنازہ میں کیا پڑھا جائے؟

يُكَبِّرُ اَرْبَعَ تَكْبِيْرَاتٍ :يَتَعَوَّذُ بَعْدَ الْاُوْلٰى ، ثُمَّ يَقْرَاُ فَاتِحَةَ الْكِتَابِ ، ثُمَّ يُكَبِّرُ الثَّانِيَةَ ، ثُمَّ يُصَلِّيْ عَلَى النَّبِيِّ ﷺ فَيَقُوْلُ :اَللّٰهُمَّ صَلِّ

جنازہ میں چار تکبیرات کہے۔پہلی تکبیر کے بعداعوذ باللہ پڑھے پھر فاتحہ الکتاب پڑھے۔ پھر دوسری تکبیر کہہ کر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود اس طرح پڑھے: اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ

عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ ـ وَالْاَفْضَلُ اَنْ يُّتِمَّهٗ بِقَوْلِهٖ : كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ - اِلٰى قَوْلِهٖ - حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ - وَلَا يَقُوْلُ مَا يَفْعَلُهٗ كَثِيْرٌ مِّنَ الْعَوَامِّ مِنْ قِرَآءَتِهِمْ اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ الْاٰيَةَ - فَاِنَّهٗ لَا تَصِحُّ صَلٰوتُهٗ اِذَا اقْتَصَرَ عَلَيْهِ ، ثُمَّ يُكَبِّرُ الثَّالِثَةَ وَيَدْعُوْا لِلْمَيِّتِ وَلِلْمُسْلِمِيْنَ بِمَا سَنَذْكُرُهٗ مِنَ الْاَحَادِيْثِ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ تَعَالٰى ، ثُمَّ يُكَبِّرُ الرَّابِعَةَ وَيَدْعُوْا - وَمِنْ اَحْسَنِهٖ : اَللّٰهُمَّ لَا تَحْرِمْنَا اَجْرَهٗ ، وَلَا تَفْتِنَّا بَعْدَهٗ وَاغْفِرْلَنَا وَلَهٗ وَالْمُخْتَارُ اَنَّهٗ يُطَوِّلُ الدُّعَآءَ فِي الرَّابِعَةِ خِلَافَ مَا يَعْتَادُهٗ اَكْثَرُ النَّاسِ : لِحَدِيْثِ ابْنِ اَبِيْ اَوْفٰى الَّذِيْ سَنَذْكُرُهٗ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ تَعَالٰى - وَاَمَّا الْاَدْعِيَةُ الْمَاْثُوْرَةُ بَعْدَ التَّكْبِيْرَةِ الثَّالِثَةِ فَمِنْهَا :

افضل یہ ہے کہ مکمل حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ تک پڑھے اور اس طرح نہ کہے جس طرح عوام کی اکثریت کرتی یعنی ﴿اِنَّ اللّٰهَ وَمَلَائِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ﴾ نہ پڑھے ۔ اگر اس نے اس آیت پر اکتفاء کیا تو اس کی نماز صحیح نہ ہوگی ۔ پھر تیسری تکبیر کہے اور میت کے لئے دعا کرے اور مسلمانوں کے لئے جس کے سلسلہ کی احادیث ہم عنقریب ذکر کریں گے ۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ۔ پھر چوتھی تکبیر کہے اور یہ دعا کرے ۔ بہتر دعا یہ ہے: اَللّٰهُمَّ لَا تَحْرِمْنَا اَجْرَهٗ ، وَلَا تُفْتِنَّا بَعْدَهٗ وَاغْفِرْلَنَا وَلَهٗ اور بہتر بات یہ ہے کہ چوتھی تکبیر میں لمبی دعا کرے ۔ جیسا کہ حدیث ابن ابی اوفی جو باب میں آرہی ہے' ان شاء اللہ ہم اس کو ذکر کریں گے ۔ عام لوگوں کی طرح نہ کرے ۔ تیسری تکبیر کے بعد مسنون دعائیں جو منقول ہیں ۔ ان میں سے بعض ہم ذکر کر رہے ہیں ۔ (دعا تیسری تکبیر کے بعد ہے نہ کہ چوتھی کے بعد جیسا کہ احادیث آرہی ہیں) ۔

۹۳۵ : عَنْ اَبِيْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَوْفِ ابْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : صَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلٰى جَنَازَةٍ فَحَفِظْتُ مِنْ دُعَآئِهٖ وَهُوَ يَقُوْلُ : اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلَهٗ وَارْحَمْهُ وَعَافِهٖ وَاعْفُ عَنْهُ ، وَاَكْرِمْ نُزُلَهٗ ، وَوَسِّعْ مُدْخَلَهٗ وَاغْسِلْهُ بِالْمَآءِ وَالثَّلْجِ وَالْبَرَدِ ، وَنَقِّهٖ مِنَ الْخَطَايَا كَمَا نَقَّيْتَ الثَّوْبَ الْاَبْيَضَ مِنَ الدَّنَسِ وَاَبْدِلْهُ دَارًا خَيْرًا مِّنْ دَارِهٖ ، وَاَهْلًا خَيْرًا مِّنْ اَهْلِهٖ ، وَزَوْجًا خَيْرًا مِّنْ زَوْجِهٖ وَاَدْخِلْهُ الْجَنَّةَ ، وَاَعِذْهُ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ وَمِنْ عَذَابِ النَّارِ حَتّٰى تَمَنَّيْتُ اَنْ اَكُوْنَ اَنَا ذٰلِكَ الْمَيِّتَ -

۹۳۵ : حضرت ابو عبدالرحمن بن عوف ابن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ۔ رسول اللہ ﷺ نے ایک جنازہ پر نماز پڑھی ۔ مجھے آپ کی وہ دعا یاد ہے کہ آپ اسی طرح فرما رہے تھے : اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلَهٗ ...... وَمِنْ عَذَابِ النَّارِ " کہ "اے اللہ! اس کو بخش دے' اس پر رحم فرما' اس کو عذاب سے امن دے' معاف فرما' اس کی اچھی مہمانی فرما' اس کے داخلے کی جگہ وسیع فرما اور اس کو پانی' برف اور اولوں سے صاف کر دے ۔ اس کو غلطیوں سے پاک فرما جس طرح سفید کپڑے کو تو میل کچیل سے صاف کرتا ہے اور اس کے گھر سے بہتر گھر اس کو عنایت فرما اور گھر والوں سے بہتر گھر والے عنایت فرما اور بیوی سے بہتر بیوی عنایت فرمایا اور اس کو جنت میں داخل فرما اور عذاب قبر سے پناہ میں رکھ اور آگ کے عذاب سے بچا" میں نے

رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

یہ تمنا کی کہ میں ہی وہ میت ہوتا۔ (مسلم)

**تخریج** : رواہ مسلم فی کتاب الجنائز' باب الدعاء للمیت فی الصلاۃ

**اللغات** : جنازہ : چارپائی پر جومیت ہو۔ نزله : اس کو مہمانی اور معافی اور اجر سے نواز دے۔ مدخلہ: قبر۔ واغسلہ : اس کے گناہوں کو پانی' برف اولے کے ساتھ دھوڈال۔ اس سے مقصود گناہوں سے عمومی پاکیزگی ہے جو تیری رحمت ومغفرت کی تمام اقسام کے ساتھ پائی جائے۔ ونقہ : اوراس کو پاک کردے۔ الدنس : میل۔ وابدلہ : اس کوعوض وبدلہ عنایت فرما۔ اعذہ : اس کو بچااور خلاصی عنایت فرما۔

**فوائد** : (۱) نماز جنازہ فرض ہے اوران الفاظ مسنونہ سے دعا کرنا سنت ہے کیونکہ یہ دعا خیر کی تمام اقسام کو شامل ہے۔ (۲) دعا سے میت کو فائدہ پہنچتا ہے۔ عذابِ قبراور آرام قبر پر ہردو برحق ہیں۔

٩٣٦ : وَعَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ وَاَبِىْ قَتَادَةَ وَاَبِىْ اِبْرَاهِيْمَ الْاَشْهَلِيِّ عَنْ اَبِيْهِ - وَاَبُوْهُ صَحَابِيٌّ- رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّهٗ صَلّٰى عَلٰى جَنَازَةٍ فَقَالَ : "اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِحَيِّنَا وَمَيِّتِنَا ' وَصَغِيْرِنَا وَكَبِيْرِنَا ' وَذَكَرِنَا وَاُنْثَانَا ' وَشَاهِدِنَا وَغَائِبِنَا ' اَللّٰهُمَّ مَنْ اَحْيَيْتَهٗ مِنَّا فَاَحْيِهٖ عَلَى الْاِسْلَامِ ' وَمَنْ تَوَفَّيْتَهٗ مِنَّا فَتَوَفَّهٗ عَلَى الْاِيْمَانِ ' اَللّٰهُمَّ لَا تَحْرِمْنَا اَجْرَهٗ ' وَلَا تَفْتِنَّا بَعْدَهٗ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ مِنْ رِّوَايَةِ اَبِىْ هُرَيْرَةَ وَالْاَشْهَلِيِّ ' وَرَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ مِنْ رِّوَايَةِ اَبِىْ هُرَيْرَةَ وَاَبِىْ قَتَادَةَ - قَالَ الْحَاكِمُ : حَدِيْثُ اَبِىْ هُرَيْرَةَ صَحِيْحٌ عَلٰى شَرْطِ الْبُخَارِيِّ وَمُسْلِمٍ ' قَالَ التِّرْمِذِيُّ :قَالَ الْبُخَارِيُّ :اَصَحُّ رِوَايَاتِ هٰذَا الْحَدِيْثِ رِوَايَةُ الْاَشْهَلِيِّ- قَالَ الْبُخَارِيُّ : وَاَصَحُّ شَيْءٍ فِىْ هٰذَا الْبَابِ حَدِيْثُ عَوْفِ بْنِ مَالِكٍ۔

۹۳۶ : حضرت ابو ہریرہ اور ابوقتادہ اور ابوابراہیم الاشہلی نے اپنے والد سے بیان کیا اور ان کے والد صحابی ہیں کہ نبی اکرم ﷺ نے ایک جنازے پر نماز پڑھی اور یوں دعا کی: اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِحَيِّنَا وَمَيِّتِنَا ' وَصَغِيْرِنَا وَكَبِيْرِنَا ' وَذَكَرِنَا وَاُنْثَانَا ' وَشَاهِدِنَا وَغَائِبِنَا ' اَللّٰهُمَّ مَنْ اَحْيَيْتَهٗ مِنَّا فَاَحْيِهٖ عَلَى الْاِسْلَامِ ' وَمَنْ تَوَفَّيْتَهٗ مِنَّا فَتَوَفَّهٗ عَلَى الْاِيْمَانِ ' اَللّٰهُمَّ لَا تَحْرِمْنَا اَجْرَهٗ ' وَلَا تَفْتِنَّا بَعْدَهٗ۔ ''اے اللہ ہمارے زندہ اور مردہ کو بخش دے' چھوٹے اور بڑے مرد وعورت' موجود اور غائب سب کو بخش دے' اے اللہ جس کو تو ہم میں سے زندہ رکھ اس کو اسلام پر زندہ رکھ اور جس کو تو ہم میں سے وفات دے۔ اس کو ایمان پر فوت فرما' اے اللہ ہمیں اس کے اجر سے محروم نہ فرما اور اس کے بعد آزمائش میں نہ ڈال۔ ترمذی نے ابو ہریرہ اور الاشہلی کی روایت سے اور ابوداؤد نے ابو ہریرہ اور ابوقتادہ کی روایت سے نقل کیا ہے۔ حاکم نے کہا کہ ابو ہریرہ والی روایت بخاری اور مسلم کی شرط پر صحیح ہے۔ ترمذی نے کہا کہ امام بخاری نے کہا کہ اس حدیث کی صحیح روایت الاشہلی والی ہے اور کہا کہ اس باب میں سب سے زیادہ صحیح حدیث عوف بن مالک کی ہے۔

**تخریج** : رواہ الترمذی فی ابواب الجنائز' باب ما یقول فی الصلاۃ علی المیت ابو داؤد فی کتاب الجنائز' باب الدعا للمیت

اَللُّغَاتُ : شاھدنا : موجودین۔ لا تحرمنا اجرہ :مصیبت پرصبر کےثواب سےہمیں محروم نہ فرما۔ لا تفتنا :ہمیں مشقتوں اور مصیبتوں میں مت ڈال۔

**فوائد** : (۱) سابقہ فوائد ملاحظہ ہوں۔(۲) دعااس طرح بلیغ ہونی چاہئے جوزندوں اورمردوں سب کوشامل ہواور یہی دعامیت کے لئے سب سے بہتر تحفہ ہے جس کے ذریعہ اس کا اکرام کیا جاتا ہےیعنی زندگی بھی اسلام پر کاربند ہوکر گزرے اورموت بھی ایمان کے ساتھ ہواورفتنوں سے حفاظت رہے۔

۹۳۷ :وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ :"اِذَا صَلَّيْتُمْ عَلَى الْمَيِّتِ فَاَخْلِصُوْا لَهُ الدُّعَآءَ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ۔

۹۳۷:حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا:''جب تم میت پرنمازِ جنازہ پڑھو تو اس کے لئے اخلاص سے دعا کرو۔'' (ابوداؤد)

**تخریج** : رواہ ابوداؤد فی کتاب الجنائز' باب الدعا للمیت

اَللُّغَاتُ : اخلصوا له الدعا :اس کے لئے اچھی دعا کرواوروہ دعاخالص اللہ تعالیٰ کی رضامندی کے لئے ہو۔مختصر سے مختصر وہ "اللھم اغفرلی'' ہےیعنی''اےاللہ اس کی مغفرت فرمااوربخش دے''۔

**فوائد** : میت کے لئے دعاواجب ہےاوراگر دعا نہ کی جائے تو نمازِ جنازہ صحیح نہ ہوگی۔(کیونکہ مقصد جنازہ سے خالی ہے)

۹۳۸ : وَعَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ فِی الصَّلٰوةِ عَلَى الْجَنَازَةِ "اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبُّهَا ، وَاَنْتَ خَلَقْتَهَا ، وَاَنْتَ هَدَيْتَهَا لِلْاِسْلَامِ ، وَاَنْتَ قَبَضْتَ رُوْحَهَا، وَاَنْتَ اَعْلَمُ بِسِرِّهَا وَعَلَانِيَتِهَا ، وَقَدْ جِئْنَاكَ شُفَعَآءَ لَهُ فَاغْفِرْلَهُ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ۔

۹۳۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے جنازہ کی نماز میں یہ دعا فرمائی: اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبُّهَا...... فَاغْفِرْلَهُ ''اے اللہ تو سب کا رب ہےتو نے اس کو پیدا فرمایا' تو نے اسے اسلام میں ہدایت دی' تو نے ہی اس کی روح قبض کی' تو ہی اس کی پوشیدہ اور ظاہر حالت کو جانتا ہے' ہم اس کے سفارشی بن کے آئے ہیں۔پس تو اس کو بخش دے۔(ابوداؤد)

**تخریج** : رواہ ابوداؤد فی کتاب الجنائز' باب الدعا للمیت

اَللُّغَاتُ : ربھا : تُو انعامات سے اس کی تربیت کرنے والا ہے۔ ھدیتھا : تُو نے اسلام تک اس کی راہنمائی کی اور پہنچایا۔ قبضت: تُو نے اس کی روح کو نکالا۔روح :وہ جسم لطیف ہے جو بدن کے ساتھ جان کی طرح لپٹا ہوا ہے۔بعض نے کہا اللہ تعالیٰ اس کی حقیقت سے واقف ومطلع ہیں۔یسرھا :جو ایمان ونیت وغیرہ دل میں چھپا تا تھا۔علانیتہ :وہ عمل وطاعت جو ظاہر کرتا رہا۔جئنا :ہم حاضر ہوئے۔ شفعاء :سفارشی

۹۳۹ :وَعَنْ وَاثِلَةَ بْنِ الْاَسْقَعِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ

۹۳۹: حضرت واثلہ بن الاسقع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے

قَالَ : صَلّٰى بِنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى رَجُلٍ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ فَسَمِعْتُهُ يَقُوْلُ : "اَللّٰهُمَّ اِنَّ فُلَانَ بْنَ فُلَانٍ فِيْ ذِمَّتِكَ وَحَبْلِ جِوَارِكَ فَقِهِ فِتْنَةَ الْقَبْرِ ، وَعَذَابَ النَّارِ ، وَاَنْتَ اَهْلُ الْوَفَاءِ وَالْحَمْدِ ، اَللّٰهُمَّ فَاغْفِرْلَهُ وَارْحَمْهُ اِنَّكَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ ـ

کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مسلمان کی نمازِ جنازہ پڑھائی۔ میں نے آپ کو یہ کہتے سنا: اَللّٰهُمَّ اِنَّ ......... الرَّحِيْمُ "اے اللہ! فلاں ابن فلاں تیری ذمہ داری میں ہے اور تیرے پڑوس کی پناہ میں ہے۔ پس اس کی قبر کو آزمائش اور آگ کے عذاب سے بچا لے۔ آپ وعدے کو پورا کرنے والے اور تعریفوں والے ہیں۔ اے اللہ! اس کو بخش دے اور رحم فرما۔ بے شک آپ بخشنے والے اور رحم کرنے والے ہیں۔ (ابوداؤد)

**تخریج** : رواه ابو داؤد فی کتاب الجنائز' باب الدعا للميت

**اللغات** : فی ذمتك : تیری ذمہ داری اور عہد میں ہے۔ حبل جوارك : تیری حفاظت اور بخشش کا طالب ہے۔ فقه فتنة القبر : اس کو عذاب قبر سے بچا اور نجات عنایت فرما۔ اهل الوفاء و الحمد : آپ شکریئے اور عطا کے اہل ہیں۔

**فوائد**: آپ ﷺ نے صحابہ کرام کی بھلائی کی حرص میں جامع دعاؤں کا انتخاب فرمایا اور امت کو ان دعاؤں کی تعلیم دی۔

٩٤٠ : وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ اَوْفٰى رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّهُ كَبَّرَ عَلٰى جَنَازَةِ ابْنَةٍ لَّهُ اَرْبَعَ تَكْبِيْرَاتٍ فَقَامَ بَعْدَ الرَّابِعَةِ كَقَدْرِ مَا بَيْنَ التَّكْبِيْرَتَيْنِ يَسْتَغْفِرُلَهَا وَيَدْعُوْا ثُمَّ قَالَ : كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَصْنَعُ هٰكَذَا ، وَفِيْ رِوَايَةٍ : "كَبَّرَ اَرْبَعًا فَمَكَثَ سَاعَةً حَتّٰى ظَنَنْتُ اَنَّهُ سَيُكَبِّرُ خَمْسًا ثُمَّ سَلَّمَ عَنْ يَّمِيْنِهِ وَعَنْ شِمَالِهِ - فَلَمَّا انْصَرَفَ قُلْنَا لَهُ : مَا هٰذَا؟ فَقَالَ : اِنِّيْ لَا اَزِيْدُكُمْ عَلٰى مَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ يَصْنَعُ ، اَوْ هٰكَذَا صَنَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ - رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَقَالَ : حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ ـ

۹۴۰: حضرت عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ انہوں نے اپنی بیٹی کے جنازے پر چار تکبیریں کہیں' چوتھی تکبیر کے بعد اتنی دیر رکی کہ جتنا دو تکبیروں کے درمیان رکتے ہیں اور بیٹی کے لئے استغفار اور دعا کرتے رہے' پھر نماز کے بعد فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اسی طرح کیا کرتے تھے۔ ایک دوسری روایت میں ہے کہ انہوں نے چار تکبیریں کہیں پھر تھوڑی دیر کے لئے رکے یہاں تک کہ میں نے گمان کیا کہ وہ پانچویں تکبیر کہیں گے۔ پھر انہوں نے اپنی دائیں اور بائیں سلام کیا۔ پھر جب واپس لوٹے' ہم نے کہا کہ یہ کیا ہے؟ تو انہوں نے کہا میں تمہارے سامنے اس میں اضافہ نہیں کرتا جو میں نے رسول اللہ ﷺ کو کرتے دیکھا' یا اس طرح کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے اسی طرح کیا۔ حاکم نے کہا یہ حدیث صحیح ہے۔

**تخریج** : رواه الحاكم فی المستدرك ٣٦٠

## ١٥٨ :بَابُ الْاِسْرَاعِ بِالْجَنَازَةِ

## باب: جنازہ کو جلد لے جانا

٩٤١ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ

۹۴۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم

النَّبِيِّ ﷺ قَالَ :"اَسْرِعُوْا بِالْجَنَازَةِ فَاِنْ تَكُ صَالِحَةً فَخَيْرٌ تُقَدِّمُوْنَهَا اِلَيْهِ ، وَاِنْ تَكُ سِوٰى ذٰلِكَ فَشَرٌّ تَضَعُوْنَهُ عَنْ رِّقَابِكُمْ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ ، وَفِيْ رِوَايَةٍ لِّمُسْلِمٍ : "فَخَيْرٌ تُقَدِّمُوْنَهَا عَلَيْهِ".

صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''جنازہ میں جلدی کرو' اس لئے کہ اگر وہ نیک ہوگا تو ایک نیکی ہے جس کی طرف تم اس کو بڑھا رہے ہو اور اگر وہ اس کے علاوہ ہے تو ایک برائی ہے جس کو تم اپنی گردنوں سے اتار لو گے۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب الجنائز' باب السرعة بالجنازه و مسلم فی کتاب الجنائز باب الاسراع بالجنازه

**فوائد:** (۱) جنازہ جلدی لے جانا مستحب ہے۔ البتہ ساتھ چلنے والوں کا لحاظ رکھے اور گرانی میں مبتلا نہ کرے اور نہ اتنا تیز چلے کہ میت کو چارپائی پر حرکت آنے لگے۔ (۲) اس میں میت کا خیر وشر والا جو حال ہے۔ وہ بیان کیا گیا اور یہ امور غیبیہ میں سے ہے۔ (عالم برزخ کا معاملہ ہے)

۹۴۲ :وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :كَانَ النَّبِيُّ ﷺ يَقُوْلُ :"اِذَا وُضِعَتِ الْجَنَازَةُ فَاحْتَمَلَهَا الرِّجَالُ عَلٰى اَعْنَاقِهِمْ فَاِنْ كَانَتْ صَالِحَةً قَالَتْ قَدِّمُوْنِيْ ، وَاِنْ كَانَتْ غَيْرَ صَالِحَةٍ قَالَتْ لِاَهْلِهَا : يَا وَيْلَهَا اَيْنَ تَذْهَبُوْنَ بِهَا؟ يَسْمَعُ صَوْتَهَا كُلُّ شَيْءٍ اِلَّا الْاِنْسَانُ ، وَلَوْ سَمِعَ الْاِنْسَانُ لَصَعِقَ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۹۴۲: حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا کرتے تھے: ''جب چارپائی رکھ دی جائے اور لوگ اس کو اپنی گردنوں پر اٹھالیں'' اگر وہ میت نیک ہے تو یوں کہتی ہے: مجھے آگے بڑھاؤ اور اگر وہ بری ہے تو کہتی ہے: ہائے افسوس! تم مجھے کہاں لے جا رہے ہو۔ اس کی آواز کو انسان کے سوا ہر چیز سنتی ہے۔ اگر انسان سن لیں تو بے ہوش ہو جائیں۔ (بخاری)

**تخریج:** رواہ البخاری باب کتاب الجنائز' باب حمل الرجال الجنازة دون النساء

**اللغات:** :یاویلھا: ہائے! اس کی ہلاکت۔ **لصعق**: ان پر غشی طاری ہو جائے یا ہلاک ہو جائیں۔

**فوائد:** (۱) میت کو موت کے بعد خاص قسم کا ادراک ہوتا ہے جس کی حقیقت کو اللہ تعالیٰ جانتے ہیں۔

## ۱۵۹ :بَابُ تَعْجِيْلِ قَضَآءِ الدَّيْنِ عَنِ الْمَيِّتِ وَالْمُبَادَرَةِ اِلٰى تَجْهِيْزِهٖ اِلَّا اَنْ يَّمُوْتَ "فُجَاءَةً" فَيُتْرَكَ حَتّٰى يُتَيَقَّنَ مَوْتُهٗ

## باب: میّت کے قرض کی ادائیگی میں جلدی کرنا اور اس کے کفن دفن میں عجلت کرنا' مگر یہ کہ اس کی موت اچانک ہوئی ہو تو موت کا یقین ہونے تک چھوڑ دیں گے

۹۴۳ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ

۹۴۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی

النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: "نَفْسُ الْمُؤْمِنِ مُعَلَّقَةٌ بِدَيْنِهِ حَتّٰى يُقْضٰى عَنْهُ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ: حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

اکرم ﷺ نے فرمایا: ''مؤمن کی جان اس کے قرضے کے سبب لٹکی رہتی ہے۔ یہاں تک کہ اس کو اس کی طرف سے ادا نہ کر دیا جائے۔'' ترمذی یہ حدیث حسن ہے۔

**تخریج**: رواه الترمذی فی ابواب الجنائز' باب ما جاء عن النبی صلی اللّٰہ علیه وسلم نفس المؤمن معلقه بدینه

**اللغات**: معلقة: موقوف کر دی جاتی ہے۔ يقضي: ادا کر دیا جائے۔

**فوائد**: (۱) میت کا قرض اس کے ترکہ میں سے جلد ادا کرنا چاہئے کیونکہ تجہیز و تکفین کے بعد اس کے ترکہ سے متعلق جتنے حقوق ہیں ان میں قرضہ سب سے مقدم ہے۔ (۲) مؤمن کی جان اپنے معزز مقام سے اس وقت تک روک دی جاتی ہے اور اس کی نجات و ہلاکت کا معاملہ طے نہیں پاتا جب تک قرض کی ادائیگی نہیں کر دی جاتی۔ (۳) بعض لوگوں نے اس میں قرض کو گناہ کی خاطر لئے جانے والے قرض پر محمول کیا ہے یا جان بوجھ کر ادائیگی میں کوتاہی کرنے والے کے متعلق کہا ہے اور یہ بات اس کے خلاف نہیں جو روایات میں آئی ہے کہ آپ کی ذرہ ایک یہودی کے ہاں گھریلو خرچہ کے سلسلہ میں رہن رکھی ہوئی تھی کیونکہ رہن مرتہن کے ہاتھ میں اس کے حق کے قائم مقام ہے۔ گویا رہن کی موجودگی میں اس کے ذمہ قرض ہے ہی نہیں۔

٩٤٤ : وَعَنْ حُصَيْنِ بْنِ وَحْوَحٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ طَلْحَةَ بْنَ الْبَرَآءِ بْنِ عَازِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا مَرِضَ، فَاَتَاهُ النَّبِيُّ ﷺ يَعُوْدُهُ فَقَالَ: اِنِّيْ لَا اُرٰى طَلْحَةَ اِلَّا قَدْ حَدَثَ فِيْهِ الْمَوْتُ فَاٰذِنُوْنِيْ بِهِ وَعَجِّلُوْا بِهِ فَاِنَّهُ لَا يَنْبَغِيْ لِجِيْفَةِ مُسْلِمٍ اَنْ تُحْبَسَ بَيْنَ ظَهْرَانَيْ اَهْلِهِ" رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ۔

۹۴۴: حضرت حصین بن وحوح رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ طلحہ بن البراء رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیمار ہوئے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان کی عیادت کے لئے تشریف لائے اور فرمایا: میرا خیال یہ ہے کہ طلحہ میں موت کے آثار پیدا ہو گئے ہیں۔ پس مجھے ان کی اطلاع دینا اور ان کو جلد دفن کا کہا۔ اس لئے کہ کسی مسلمان میّت کے لئے مناسب نہیں کہ اس کو اس کے گھر والوں کے درمیان روکا جائے۔ (ابوداؤد)

**تخریج**: رواه ابو داؤد فی کتاب الجنائز باب التعجل بالجنازه و کراهیة جسها

**اللغات**: يعودة: اس کی زیارت و عیادت کرے۔ حديث فيه الموت: اس کے نزع کا وقت آ گیا ہے۔ اذنوني: جب میں مر جاؤں تو مجھے بتلا دو۔ جيفة: مردہ جسم

**فوائد**: (۱) وفات کا یقین ہونے پر تجہیز کا فوراً انتظام کرنا چاہئے اس میں بلاوجہ تاخیر حرام ہے۔

## ١٦٠ : بَابُ الْمَوْعِظَةِ عِنْدَ الْقَبْرِ

## باب: قبر کے پاس نصیحت

٩٤٥ : عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كُنَّا فِيْ جَنَازَةٍ فِيْ بَقِيْعِ الْغَرْقَدِ فَاَتَانَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ

۹۴۵: حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم بقیع الغرقد کے قبرستان میں ایک جنازے کے ساتھ شریک تھے۔ ہمارے پاس

فَقَعَدَ وَقَعَدْنَا حَوْلَهٗ وَمَعَهٗ مِخْصَرَةٌ فَنَكَّسَ وَجَعَلَ يَنْكُتُ بِمِخْصَرَتِهٖ - ثُمَّ قَالَ : "مَا مِنْكُمْ مِّنْ اَحَدٍ اِلَّا وَقَدْ كُتِبَ مَقْعَدُهٗ مِنَ النَّارِ وَمَقْعَدُهٗ مِنَ الْجَنَّةِ" فَقَالُوْا : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَفَلَا نَتَّكِلُ عَلٰى كِتَابِنَا؟ فَقَالَ :"اعْمَلُوْا فَكُلٌّ مُيَسَّرٌ لِّمَا خُلِقَ لَهٗ" وَذَكَرَ تَمَامَ الْحَدِيْثِ۔ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

رسول اللہ ﷺ تشریف لائے اور بیٹھ گئے اور ہم بھی آپ ﷺ کے اردگرد بیٹھ گئے۔ آپ کے پاس ایک چھڑی تھی۔ آپ ﷺ نے سر جھکایا اور چھڑی سے زمین کو کریدنے لگے۔ پھر فرمایا: تم میں سے ہر شخص کے دوزخ یا جنت کا ٹھکانہ لکھا جا چکا ہے۔ صحابہؓ نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ کیا ہم اپنے لکھے ہوئے پر بھروسہ نہ کرلیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا نہیں عمل کئے جاؤ ہر ایک کو وہی عمل میسر ہوگا جس کے لئے وہ پیدا ہوا اور پوری حدیث بیان کی۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی کتاب الجنائز' باب موعظة المحدث عنه القبر' و مسلم فی اوائل کتاب القدر

**اللُّغَات**: بقیع الغرقد: اہل مدینہ کا قبرستان' غرقد ایک کانٹے دار درخت ہے۔ مخصرة: ٹیڑھے سر والا ڈنڈا۔ نکس: آواز آہستہ کی۔ ینکست: کریدنا۔ زمین پر مارنا۔ کتب: اللہ تعالیٰ کے علم میں ہے یا لوح محفوظ میں لکھی جا چکی ہے۔ نتکل: جو لکھا ہے اس پر اعتماد کرلیں۔ میسر لما خلق: انسان عمل کے لئے پیدا ہوا ہے۔ جس عمل کا وہ ارادہ کرتا ہے وہ اس کے لئے آسان کر دیا جاتا ہے خواہ وہ عمل خیر ہو یا شر۔ سعادت مند سعادت کے راستہ پر چلتے اور گامزن ہوتے ہیں اور بدبخت بدبختی کی راہ کو اپناتے ہیں۔

**فوائد**: (۱) قبر کے پاس نصیحت مستحب ہے کیونکہ اس وقت اس کا فائدہ زیادہ ہے۔ موت کو دیکھنا دل کو نرم کر دیتا ہے۔ (۲) اللہ تعالیٰ لوگوں کی سعادت وشقاوت کو جاننے والے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کا علم اعمال میں جبر کے مترادف نہیں ہے بلکہ وہ علم سابق ہے کہ فلاں شخص اپنے اختیار سے صالحین کے اعمال اختیار کرے گا۔ مگر نتیجۃً وہ اشقیاء میں سے ہوگا۔ جب تک کوئی چیز اللہ تعالیٰ کے علم غیب میں ہے۔ اس وقت تک یہ طرز عمل صحیح نہیں کہ آدمی اللہ تعالیٰ کے علم پر بھروسہ (جو ظاہر ہے انسان کو قطعی طور پر معلوم نہیں) کر کے عمل کو ترک کرے۔ بلکہ واجب ہے کہ انسان بھلائی کمانے کی کوشش کرے۔ اللہ تعالیٰ نے اس کو اس کی قدرت و طاقت دی ہے اور عمل کو اس پر لازم کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کے اس اختیاری عمل پر محاسبہ فرمائے گا۔ اس علم پر محاسبہ نہ ہوگا کہ یہ بندہ فلاں کام کرے گا۔

## ۱۶۱ : بَابُ الدُّعَآءِ لِلْمَيِّتِ بَعْدَ دَفْنِهٖ وَالْقُعُوْدِ عِنْدَ قَبْرِهٖ سَاعَةً لِّلدُّعَآءِ لَهٗ وَالْاِسْتِغْفَارِ وَالْقِرَاءَةِ

## باب: دفن کے بعد میت کے لئے دُعا کرنا اور اس کی قبر کے پاس دُعا واستغفار وقراءت کے لئے کچھ دیر بیٹھنا

٩٤٦ : عَنْ اَبِیْ عَمْرٍو - وَقِيْلَ اَبُوْ عَبْدِ اللّٰهِ' وَقِيْلَ اَبُوْلَيْلٰى عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : كَانَ النَّبِیُّ ﷺ اِذَا فَرَغَ مِنْ دَفْنِ الْمَيِّتِ وَقَفَ عَلَيْهِ وَقَالَ : "اسْتَغْفِرُوْا لِاَخِيْكُمْ وَسَلُوْا لَهُ التَّثْبِيْتَ فَاِنَّهُ الْاٰنَ يُسْاَلُ"

۹۴۶: حضرت ابو عمرو' بعض نے کہا ابو عبداللہ' بعض نے کہا ابو لیلیٰ۔ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب میت کو دفن سے فارغ ہو جاتے' قبر پر ٹھہر جاتے اور فرماتے: ''اپنے بھائی کے لئے استغفار کرو اور ثابت قدمی کی دعا کرو پس اس سے سوال

رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ۔ ہوگا۔'' (ابوداؤد)

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی کتاب الجنائز' باب الاستغفار عند القبر للمیت فی وقت الانصراف

**اللغات:** اسألوا له التثبت :اللہ تعالیٰ سے اس کے لئے نکیرین کے سوال کے موقعہ پر ثابت قدمی کی دعا کرو۔

**فوائد:** (۱) مستحب یہ ہے کہ دفن کے بعد قبر کے پاس میت کے لئے ثابت قدمی کی دعا کرلے۔ جبکہ فرشتے اس سے سوال کریں گے۔ مؤمن کو اللہ تعالیٰ جواب الہام فرما دیتے ہیں کہ وہ کہتا ہے کہ **الله ربی' الاسلام دینی' محمد نبی** مگر کافر اور منافق کہتا ہے ہائے' ہائے مجھے معلوم نہیں۔ جیسا کہ حدیث میں وارد ہوا۔ (۲) سوال نکیرین قبر میں برحق ہے۔

۹۴۷ : وَعَنْ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :اِذَا دَفَنْتُمُوْنِيْ فَاَقِيْمُوْا حَوْلَ قَبْرِيْ قَدْرَ مَا تُنْحَرُ جَزُوْرٌ وَّيُقَسَّمُ لَحْمُهَا حَتّٰى اَسْتَاْنِسَ بِكُمْ وَاَعْلَمَ مَا ذَا اُرَاجِعُ بِهٖ رُسُلَ رَبِّيْ - رَوَاهُ مُسْلِمٌ -

۹۴۷: حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جب تم مجھے دفن کر چکو' تو میری قبر کے گرد اتنی دیر ٹھہرو جتنی دیر میں ایک اونٹ کو ذبح کر کے اس کا گوشت تقسیم کیا جاتا ہے۔ تاکہ میں تم سے انس حاصل کروں اور جان لوں کہ اللہ کے قاصدوں کو کیا جواب دوں۔ (مسلم)

وَقَدْ سَبَقَ بِطُوْلِهٖ قَالَ الشَّافِعِيُّ رَحِمَهُ اللّٰهُ :وَيُسْتَحَبُّ اَنْ يُّقْرَاَ عِنْدَهُ شَيْءٌ مِّنَ الْقُرْاٰنِ ' وَاِنْ خَتَمُوا الْقُرْاٰنَ كُلَّهٗ كَانَ حَسَنًا۔

یہ حدیث تفصیل کے ساتھ گذری۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ قبر کے پاس قرآن کا کچھ حصہ پڑھا جائے۔ یا سارا قرآن پڑھے تو مناسب ہے۔

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب الایمان باب کون الاسلام یھدم ما قبلہ و کذلک الھجرۃ والفتح وقد تقدم رقم ۷۱۱

**اللغات:** استانس :میں انس حاصل کروں۔ اراجع بہ: جواب دیتا ہوں۔

**فوائد:** (۱) میت اپنے عزیز و اقارب کی دعا سے مانوس ہوتا ہے۔ جب وہ قبر کے قریب دعا کرتے ہیں۔

## ۱۶۲ :بَابُ الصَّدَقَةِ عَنِ الْمَيِّتِ وَالدُّعَآءِ لَهٗ

## باب: میّت کی طرف سے صدقہ کرنا

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿وَالَّذِيْنَ جَآءُوْا مِنْۢ بَعْدِهِمْ يَقُوْلُوْنَ : رَبَّنَا اغْفِرْلَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ﴾ [الحشر: ۱۰]

اللہ تعالیٰ نے فرمایا ''وہ جو لوگ جو ان کے بعد آئے' وہ کہتے ہیں: اے رب ہمارے ہمیں بخش دے اور ہمارے ان بھائیوں کو جنہوں نے ایمان میں ہم سے پہل کی''۔ (حشر)

حل الآیات: من بعد هم: تابعین رحمہم اللہ جو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بعد آئے۔

۹۴۸ : وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ

۹۴۸: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے

رَجُلاً قَالَ لِلنَّبِیِّ ﷺ :اِنَّ اُمِّیَ افْتُلِتَتْ نَفْسُھَا وَاُرَاھَا لَوْ تَکَلَّمَتْ تَصَدَّقَتْ ، فَھَلْ لَّنَا مِنْ اَجْرٍ اِنْ تَصَدَّقْتُ عَنْھَا؟ قَالَ : "نَعَمْ" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کی۔ ''بے شک میری والدہ اچانک وفات پا گئی میرا خیال ہے کہ اگر وہ بات کرتیں تو صدقہ کرتیں۔ کیا اس کو اجر ملے گا اگر میں اس کی طرف سے صدقہ کر دوں؟ فرمایا ''ہاں''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج** : رواہ البخاری فی کتاب الجنائز' باب موت الفجاۃ و مسلم فی کتاب الزکوٰۃ باب وصول ثواب الصدقتن المیت الیہ

**اللغات** : افتلت :جلدی سے روح کا نکلنا مراد اچانک موت ہے۔

**فوائد**: میت کی طرف سے صدقہ جائز ہے اور اس سے اس کو فائدہ پہنچتا ہے اور یہ بات اس ارشاد باری تعالیٰ کے خلاف نہیں۔ اَنْ لَّیْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰی : کیونکہ آیت کفار کے متعلق ہے اور انسان کا لفظ یہاں عام ہے مگر مراد اس سے خاص ہے۔ بعض نے کہا کہ انسان کے لئے تو وہی ہے جو اس نے کوشش کی۔ اسی کا بدلہ دیا جائے گا۔ باقی فضل کا معاملہ اس سے الگ ہے اللہ تعالیٰ عظمت وجلال والے اور گناہ کو معاف کرنے والے ہیں۔ شان فضل الگ ہے۔ اس سے نیکی کو کئی گنا بڑھا کر مؤمن کو وہ ثواب دیتے ہیں جو اس کے لئے دوسرے مسلمان بھائی کرتے ہیں اور اقارب جو صدقہ کرتے ہیں۔ جب والد اپنے بیٹے کے ظاہری وجود کا سبب ہے تو گویا لڑکے کا عمل خود اس کا عمل ہے اور اس کے اپنے فعل پر ثواب ملتا رہے گا۔ اس معنی کی تائید اس ارشاد نبوی ﷺ سے ہوتی ہے: ((اذا مات ابن آدم انقطع عملہ......)) یعنی ''موت کے بعد تین عمل جاری رہتے ہیں۔ (۱) صدقہ جاریہ' (۲) نفع مند علم' (۳) نیک وصالح بیٹا جو باپ کے لئے دعا کرتا ہے''۔

۹۴۹ :وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ قَالَ : اِذَا مَاتَ الْاِنْسَانُ انْقَطَعَ عَمَلُہٗ اِلَّا مِنْ ثَلَاثٍ :صَدَقَۃٍ جَارِیَۃٍ ' اَوْ عِلْمٍ یُّنْتَفَعُ بِہٖ ' اَوْ وَلَدٍ صَالِحٍ یَّدْعُوْ لَہٗ" رَوَاہُ مُسْلِمٌ۔

۹۴۹ : حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے کہا: ''جب کوئی انسان مر جاتا ہے تو اس کے سارے عمل منقطع ہو جاتے ہیں مگر تین :(۱) صدقہ جاریہ' (۲) وہ علم جس سے فائدہ اٹھایا جا رہا ہو (۳) نیک لڑکا (اولاد) جو اس کے لئے دعا کرتا ہو''۔ (مسلم)

**تخریج** :رواہ مسلم فی کتاب الوصیۃ' باب ما یلحق من الثواب للمیت بعد فاتہ

**اللغات** :انقطع عملہ :موت کی وجہ سے وہ مکلّف نہ رہا اور عالم دنیا سے نکل کر وہ عالم برزخ میں داخل ہو گیا۔ پس اب عمل اور تکلیف کی اہلیت ہی نہیں رکھتا۔ صدقہ جاریہ: مسلسل قائم رہنے والا صدقہ۔

**فوائد**: (۱) ان تین کاموں سے میت کو ثواب پہنچتا ہے کیونکہ یہ اس کی وجہ سے ہو رہے ہیں۔ پس اس کے چلے جانے کے باوجود یہ اعمال زائل نہ ہوئے۔ (۲) ایسا عمل کرنا چاہئے جو موت کے بعد بھی باقی رہے۔ (۳) علم اور اس کا پھیلانا اور تعلیم دینا اتنا بڑا عمل ہے کہ موت کے بعد بھی قائم رہتا ہے۔

## ۱۶۳ :بَابُ ثَنَاءِ النَّاسِ عَلَى الْمَيِّتِ

## باب:لوگوں کا میّت کی تعریف کرنا

۹۵۰ :عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :مَرُّوْا بِجَنَازَةٍ فَاَثْنَوْا عَلَيْهَا خَيْرًا فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ : "وَجَبَتْ"، ثُمَّ مَرُّوْا بِاُخْرٰى فَاَثْنَوْا عَلَيْهَا شَرًّا فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ : "وَجَبَتْ" فَقَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ :مَا وَجَبَتْ؟ فَقَالَ : "هٰذَا اَثْنَيْتُمْ عَلَيْهِ خَيْرًا فَوَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ ، وَهٰذَا اَثْنَيْتُمْ عَلَيْهِ شَرًّا فَوَجَبَتْ لَهُ النَّارُ ، اَنْتُمْ شُهَدَآءُ اللّٰهِ فِي الْاَرْضِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۹۵۰: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ لوگوں کا گذر ایک جنازے کے پاس سے ہوا۔ انہوں نے اس کی اچھی تعریف کی۔ نبی اکرمؐ نے فرمایا: ''واجب ہوگئی'' پھر دوسرے جنازے کے پاس سے ان کا گذر ہوا۔ انہوں نے (لوگوں نے) اس کی بری تعریف کی۔ نبی اکرمؐ نے فرمایا: ''واجب ہوگئی'' عمرو بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے پوچھا کیا چیز واجب ہوگئی؟ آپؐ نے فرمایا جس کی تم نے اچھی تعریف کی تو اس کے لئے جنت اور جس کی تم نے بری تعریف کی تو اس کے لئے جہنم واجب ہوئی تم زمین پر اللہ کے گواہ ہو۔ (بخاری، مسلم)

**تخریج**:رواہ البخاری کتاب الجنائز، باب ثناء الناس علی المیت و مسلم فی کتاب الجنائز، باب فیمن یثنی علیه خیر او شر من الموتی

**اللغات**: :اثنوا علیه شر :یہ مجاز مرسل ہے اور اس میں علاقہ تضاد ہے۔ شاید کہ وہ کھلا فسق یا بدعت میں مبتلا ہو کیونکہ تعریف تو خیر کے کام میں ہوتی ہے۔

**فوائد** :(۱) مخلص ایمان والوں کا تعریف کرنا اس بات کی گواہی ہے کہ اس کا باطن اچھا اور ظاہر حسین تھا۔ اگر واقعتاً بھی وہ ایسا ہو تو وہ جنتی ہے۔ (۲) اگر کسی کے متعلق خرابی کی گواہی دیں کہ اس کا اندر خراب اور ظاہر بدتر تھا تو یہ دلیل ہے کہ وہ جہنم والوں میں سے ہے کیونکہ سچے ایمان والے خواہشات کے پیچھے نہیں چلتے وہ اللہ کی زمین پر اللہ کے گواہ ہیں اور ان کی گفتگو سچی ہوتی ہے اور اللہ تعالیٰ ان کو صحیح بات کا الہام فرماتے ہیں۔ اس سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ آپ تزکیہ و پاکیزگی میں انتہائی مقام کو پہنچنے والے ہیں۔ (۳) باقی فاسق و فاجر لوگوں کا کسی کے متعلق بھلائی کی گواہی دینا یا شر کی گواہی دینا ناقابل اعتبار ہے۔ آپ ﷺ کا ارشاد: (( **اذکروا محاسن موتاکم و کفوا عن مساویھم** )) یہ ایمان والوں سے متعلق ہے۔ کافر یا کھلے طور پر فسق کا ارتکاب کرنے والے لوگوں کے برے اعمال کا اس لئے تذکرہ کرنا کہ لوگ برے اعمال سے باز رہیں یہ حرام نہیں ہے۔

۹۵۱ : وَعَنْ اَبِي الْاَسْوَدِ قَالَ : قَدِمْتُ الْمَدِيْنَةَ فَجَلَسْتُ اِلٰى عُمَرَ ابْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَمَرَّتْ بِهِمْ جَنَازَةٌ فَاُثْنِيَ عَلٰى صَاحِبِهَا خَيْرًا فَقَالَ عُمَرُ :وَجَبَتْ ، ثُمَّ مُرَّ بِاُخْرٰى فَاُثْنِيَ عَلٰى صَاحِبِهَا شَرًّا فَقَالَ عُمَرُ :

۹۵۱: ابوالاسود کہتے ہیں کہ میں مدینہ میں آیا تو حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آ کر بیٹھ گیا۔ پس ان کے پاس سے ایک جنازہ گزرا تو لوگوں کی طرف سے اس کے متعلق اچھے کلمات کہے گئے۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا واجب ہوگئی۔ پھر دوسرا جنازہ گزرا تو لوگوں نے اس کی بری تعریف کی۔ پس عمر رضی اللہ تعالیٰ

وَجَبَتْ ، ثُمَّ مُرَّ بِالثَّالِثَةِ فَاُثْنِيَ عَلٰى صَاحِبِهَا شَرًّا فَقَالَ عُمَرُ :وَجَبَتْ ، قَالَ اَبُو الْاَسْوَدِ : فَقُلْتُ :وَمَا وَجَبَتْ يَا اَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ؟ قَالَ : قُلْتُ كَمَا قَالَ النَّبِيُّ ﷺ :"اَيُّمَا مُسْلِمٍ شَهِدَ لَهٗ اَرْبَعَةٌ بِخَيْرٍ اَدْخَلَهُ اللّٰهُ الْجَنَّةَ" فَقُلْنَا : وَثَلَاثَةٌ؟ قَالَ :"وَثَلَاثَةٌ" فَقُلْنَا :وَاثْنَانِ؟ قَالَ : "وَاثْنَانِ" ثُمَّ لَمْ نَسْاَلْهُ عَنِ الْوَاحِدِ - رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

عنہ نے کہا: واجب ہوگئی ۔ پھر تیسرا جنازہ گزرا تو لوگوں نے اس کی مذمت کی ۔ پس عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: واجب ہوگئی ۔ ابولاسود کہتے ہیں میں نے کہا: اے امیر المؤمنین کیا چیز واجب ہوئی ؟ فرمایا: میں نے اسی طرح کہا جو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس مسلمان کے متعلق چار آدمی بھلائی کی گواہی دیں ۔ اللہ تعالیٰ اس کو جنت میں داخل فرما دیتے ہیں ۔ پھر ہم نے کہا اور تین؟ تو فرمایا تین بھی ۔ پھر ہم نے کہا اور دو؟ تو فرمایا دو بھی ۔ پھر ہم نے ایک کے متعلق سوال نہ کیا۔ (بخاری)

**تخریج**: رواه البخاری فی کتاب الجنائز' باب ثناء الناس علی المیت

**اللغات**: وجبت :جواس کے متعلق کہا گیا واجب ہوگیا ثابت ہوگیا' اوراس پر اچھے برے بدلے کا وہ حق دار بن گیا۔

**فوائد**: سابقہ **فوائد** ملاحظہ ہوں۔ (۱) علماء رحمہم اللہ نے فرمایا۔ مستحب یہ ہے کہ جس کے پاس سے گزرے اور وہ اس کے لئے دعا کرے اور اچھی تعریف کرے جبکہ میت اس کی مستحق ہو اور اس کے دکھلاوا مقصود نہ ہو۔

## ١٦٤ :بَابُ فَضْلِ مَنْ مَّاتَ لَهٗ اَوْلَادٌ صِغَارٌ

## باب: اس شخص کی فضیلت جس کے چھوٹے بچے فوت ہو جائیں

٩٥٢ :عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"مَا مِنْ مُّسْلِمٍ يَمُوْتُ لَهٗ ثَلَاثَةٌ لَّمْ يَبْلُغُوا الْحِنْثَ اِلَّا اَدْخَلَهُ اللّٰهُ الْجَنَّةَ بِفَضْلِ رَحْمَتِهٖ اِيَّاهُمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۹۵۲: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس مسلمان کے تین نابالغ بچے فوت ہو جائیں تو اللہ تعالیٰ اس کو ان بچوں کی وجہ سے جنت میں داخل فرمائے گا''۔ (بخاری' مسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی کتاب الجنائز باب فضل من مات له و لا فا حتسب و من حدیث انس رضی اللّٰه عنه' مسلم فی کتاب البر و الصلة باب فضل من یموت له ولد فیحسبه من روایة ابی هریره رضی اللّٰه عنه

**فوائد**: جس کے چھوٹے بچے فوت ہوئے اور اس نے اس سے صبر کیا اور ثواب کی اُمید رکھی ۔ تو جس طرح اس کی شفقت و مہربانی ان بچوں پر زیادہ تھی ۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ بھی اس پر رحم فرمائیں گے اور اپنے خصوصی فضل سے ان چھوٹے بچوں کے سبب ان کو جنت میں داخل فرمائیں گے۔

٩٥٣ :وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"لَا يَمُوْتُ لِاَحَدٍ مِّنَ

۹۵۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کسی مؤمن کے تین بچے فوت ہو جائیں

الْمُسْلِمِيْنَ ثَلَاثَةٌ مِّنَ الْوَلَدِ لَا تَمَسُّهُ النَّارُ اِلَّا تَحِلَّةَ الْقَسَمِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

"وَتَحِلَّةُ الْقَسَمِ" قَوْلُ اللّٰهِ تَعَالٰى :"وَاِنْ مِّنْكُمْ اِلَّا وَارِدُهَا" وَالْوُرُوْدُ :هُوَ الْعُبُوْرُ عَلَى الصِّرَاطِ ، وَهُوَ جِسْرٌ مَّنْصُوْبٌ عَلٰى ظَهْرِ جَهَنَّمَ عَافَانَا اللّٰهُ مِنْهَا۔

تو اس کو جہنم کی آگ نہیں چھوئے گی۔ مگر صرف قسم پوری کرنے کے لئے۔ (بخاری، مسلم)

تَحِلَّةُ الْقَسَمِ : مراد اللہ تعالیٰ کا ارشاد ﴿وَ اِنْ مِّنْكُمْ اِلَّا وَارِدُهَا﴾۔

وُرُوْدُ : پل صراط سے گزرنے کو کہتے ہیں۔ یہ پل جہنم پر رکھا گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس سے عافیت میں رکھے۔

**تخریج**: رواہ البخاری فی کتاب الجنائز باب فضل من مات له ولد فاحتسب و مسلم فی کتاب البر و الصلة، باب فضل من یموت له ولد فیحتسبه

**اللغات**: تحلة القسم: یہ حلل الیمین کا مصدر ہے جب اس کا کفارہ ادا کردے۔ مطلب یہ ہوا کہ آگ پر گزر ہوگا۔ تاکہ آیت میں وارد قسم ثابت ہو جائے۔ ﴿وَاِنْ مِّنْكُمْ اِلَّا وَارِدُهَا﴾ الایة

**فوائد**: (۱) جس مؤمن کے تین چھوٹے بچے فوت ہو جائیں اور وہ صبر کرے اور ثواب کی اُمید رکھے اور اللہ تعالیٰ کے فیصلہ پر راضی ہو جائے تو اس کو آگ نہ چھوئے گی اور پل صراط عبور کرتے ہوئے جہنم کی لپٹ اس کو تکلیف نہ پہنچائے گی۔ اگر وہ اہل سعادت میں سے ہوگا تو ان کا گزر پل صراط سے پلک جھپکنے میں ہو جائے گا۔

٩٥٤ :وَعَنْ اَبِىْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : جَآءَتِ امْرَاَةٌ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ :يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ذَهَبَ الرِّجَالُ بِحَدِيْثِكَ فَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ نَّفْسِكَ يَوْمًا نَّاْتِيْكَ فِيْهِ تُعَلِّمُنَا مِمَّا عَلَّمَكَ اللّٰهُ ، قَالَ : اجْتَمِعْنَ يَوْمَ كَذَا وَكَذَا" فَاجْتَمَعْنَ ، فَاَتَاهُنَّ النَّبِيُّ فَعَلَّمَهُنَّ مِمَّا عَلَّمَهُ اللّٰهُ ثُمَّ قَالَ: مَا مِنْكُنَّ مِنَ امْرَاَةٍ تُقَدِّمُ ثَلَاثَةً مِّنَ الْوَلَدِ اِلَّا كَانُوْا لَهَا حِجَابًا مِّنَ النَّارِ فَقَالَتِ امْرَاَةٌ: وَاثْنَيْنِ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "وَاثْنَيْنِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۹۵۴: حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک عورت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی اور عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مرد تو آپ کی باتیں لے گئے۔ پس آپ اپنی ذات کا ایک دن ہمارے لئے مقرر فرما دیں۔ جس میں آپ ہمیں تعلیم دیں جو اللہ تعالیٰ نے آپ کو تعلیم دی۔ آپ نے فرمایا: تم فلاں فلاں دن جمع ہو جاؤ۔ پس آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے پاس تشریف لائے اور ان کو وہ علم سکھایا، جو اللہ تعالیٰ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو سکھایا تھا۔ پھر فرمایا: تم میں سے جس عورت کے تین بچے فوت ہو جائیں۔ وہ اس کے لئے آگ کے درمیان پردہ بن جائیں گے۔ ایک عورت نے عرض کیا۔ دو؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، اور دو بھی۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی کتاب الجنائز، باب فضل من مات له ولد فاحتسب و رواہ مسلم فی کتاب البر والصلة، باب من یموت له ولد

اللغات: فاجعل لنا: ہمارے مقرر کردو۔ تقدم ثلاثه من الولد: ان کا دفن پہلے ہو چکا۔ ان کے مرنے کے بعد۔ ولد: پیدا ہونے والے کو کہتے ہیں خواہ بچہ ہو یا بچی دونوں میں بولا جاتا ہے۔

**فوائد**: علم کے متعلق عورت کا بھی حق ہے کیونکہ وہ بھی شرعاً مکلف ہے اور علم اس پر واجب ہے تاکہ اس علم سے وہ اپنی دینی اصلاح و درستگی کر کے معاشرے کا نیک اور فائدہ مند فرد بنے۔ (۲) آپؐ کی تواضع ملاحظہ ہو کہ عورت کی استدعا کو قبول فرمایا اور عورتوں کے متعلقہ امور میں آپؐ نے کسی قدر رغبت سے ان کو تعلیم دی۔ (۳) اس عورت کو جنت کی بشارت دی گئی جس کے دو یا تین بیٹے، بیٹیاں نابالغ بیٹے بیٹیاں فوت ہو جائیں۔ (۴) عورت کو ایسی تعلیم دینا جو اس کے لئے فائدہ مند ہو اور فتنہ کے اسباب سے دور اور خالی ہو۔

## ١٦٥ : بَابُ الْبُكَآءِ وَالْخَوْفِ عِنْدَ الْمُرُوْرِ بِقُبُوْرِ الظَّالِمِيْنَ مَصَارِعِهِمْ وَاِظْهَارِ الْاِفْتِقَارِ اِلَى اللّٰهِ تَعَالٰى وَالتَّحْذِيْرِ مِنَ الْغَفْلَةِ عَنْ ذٰلِكَ

## باب: ظالموں کی قبور اور ان کے تباہ شدہ مقامات سے گزرتے ہوئے رونے اور خوف کی کیفیت اور اس سے غفلت میں مبتلا ہونے سے پرہیز کرنا اور اللہ تعالیٰ کی طرف احتیاج کا اظہار

٩٥٥ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لِاَصْحَابِهٖ - يَعْنِىْ لَمَّا وَصَلُوْا الْحِجْرَ : دِيَارَ ثَمُوْدَ - "لَا تَدْخُلُوا عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ الْمُعَذَّبِيْنَ اِلَّا اَنْ تَكُوْنُوْا بَاكِيْنَ، فَاِنْ لَّمْ تَكُوْنُوْا بَاكِيْنَ ، فَلَا تَدْخُلُوْا عَلَيْهِمْ لَا يُصِيْبُكُمْ مَّا اَصَابَهُمْ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ - وَفِىْ رِوَايَةٍ قَالَ : لَمَّا مَرَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِالْحِجْرِ قَالَ : "لَا تَدْخُلُوْا مَسَاكِنَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا اَنْفُسَهُمْ اَنْ يُّصِيْبَكُمْ مَا اَصَابَهُمْ اِلَّا اَنْ تَكُوْنُوْا بَاكِيْنَ" ثُمَّ قَنَّعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ رَاْسَهٗ وَاَسْرَعَ السَّيْرَ حَتّٰى اَجَازَ الْوَادِيَ۔

۹۵۵: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو فرمایا: جب کہ وہ حجر کے مقام پر پہنچے۔ "یہ قوم ثمود کا علاقہ ہے۔" تم ان معذب قوموں کے علاقوں میں داخل نہ ہو۔ مگر یہ کہ تم رو رہے ہو۔ اگر تم رونے والے نہ ہو تو ان پر مت داخل ہو۔ کہیں تم کو وہ عذاب نہ پہنچ جائے جو ان کو پہنچا۔ (بخاری و مسلم)

ایک روایت میں ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا گزر مقامِ حجر سے ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، تم ان لوگوں کے گھروں میں داخل نہ ہو۔ جنہوں نے اپنی جانوں پر ظلم کیا۔ مگر یہ کہ تم رونے والے ہو۔ پھر آپؐ نے سر ڈھانپ لیا اور اونٹنی کی رفتار کو تیز کر دیا۔ یہاں تک کہ وادی کو عبور کر لیا۔

**تخریج**: رواه البخاری فی کتاب الصلاة، باب الصلاة فی مواضع الخف العذاب ومسلم فی کتاب الزهد، باب لاتدخلو مساكن الذين ظلموا انفسهم

**اللغات:** الحجر: شام ومدینہ کے درمیان قوم ثمود کا علاقہ جو صالح علیہ السلام کی قوم تھی۔ یہ ۱۰ھ کی بات ہے کہ جب آپ غزوہ تبوک کی طرف تشریف لے گئے تو وہاں سے گزر ہوا۔ قنع رأسه: آپ نے سر ڈھانپ لیا۔ جاز الوادی: وادی کو طے کیا اور عبور کیا۔

**فوائد:** انسان کا گزر جب کسی کافر قوم کے علاقہ میں سے ہو۔ جن پر عذاب الٰہی اترا ہو تو جلد سے اس مقام کو عبور کر لینا چاہئے اور اپنے دل میں یہ سوچ وفکر ہو کہ جو عذاب ان پر اترا کہیں مجھ پر نہ اتر پڑے۔ اس وقت اس کی کیفیت رونے والی ہونی چاہئے۔ اگر ہم ان کے اس انجام کو سوچ کر گزرتے ہوئے رونے کی کیفیت ظاہر نہ کریں گے تو گویا ہم فساد قلب اور اعمال میں ان کے ساتھ مشابہت اختیار والے ہوں گے۔ یہی وجہ ہے کہ ظالموں کے ساتھ رہنے' بیٹھنے اور کھانے پینے کی ممانعت کردی گئی۔ ارشادِ باری تعالیٰ ہے: ﴿وَلَا تَرْكَنُوْٓا اِلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ﴾ "ظالموں کی طرف مت جھکاؤ اختیار کرو ورنہ تمہیں آگ چھولے گی"۔

## ۱٦٦: بَابُ اسْتِحْبَابِ الْخُرُوْجِ يَوْمَ الْخَمِيْسِ وَاسْتِحْبَابِهٖ اَوَّلَ النَّهَارِ

## باب: جمعرات کے دن نکلنا مستحب ہے اور سفر بھی دن کے شروع میں کرنا

٩٥٦: وَعَنْ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ خَرَجَ فِيْ غَزْوَةِ تَبُوْكَ يَوْمَ الْخَمِيْسِ، وَكَانَ يُحِبُّ اَنْ يَّخْرُجَ يَوْمَ الْخَمِيْسِ - مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ، وَفِيْ رِوَايَةٍ فِي الصَّحِيْحَيْنِ، لَقَلَّمَا كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَخْرُجُ اِلَّا فِيْ يَوْمِ الْخَمِيْسِ۔

٩٥٦: حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم غزوۂ تبوک کے لئے جمعرات کے دن روانہ ہوئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم جمعرات کے دن ہی سفر پسند فرمانے لگے۔ (بخاری' مسلم)

بخاری ومسلم کی روایت' میں ہے کہ بہت کم حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جمعرات کے علاوہ کسی اور دن میں سفر فرماتے۔

**تخریج:** رواه البخاری فی کتاب الجهاد' باب من اراده غزوة فورّٰی بغیرها۔

**فوائد:** جمعرات کو سفر مستحب ہے خواہ سفر جہاد ہو یا کوئی دوسرا سفر۔

٩٥٧: وَعَنْ صَخْرِ ابْنِ وَدَاعَةَ الْغَامِدِيِّ الصَّحَابِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: "اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِاُمَّتِيْ فِيْ بُكُوْرِهَا" وَكَانَ اِذَا بَعَثَ سَرِيَّةً اَوْجَيْشًا بَعَثَهُمْ مِّنْ اَوَّلِ النَّهَارِ - وَكَانَ صَخْرٌ تَاجِرًا، وَكَانَ يَبْعَثُ تِجَارَتَهٗ اَوَّلَ النَّهَارِ فَاَثْرٰى وَكَثُرَ مَالُهٗ - رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَ قَالَ: حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

٩٥٧: حضرت صخر بن وداعۃ الغامدی صحابی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا فرمائی: "کہ اے اللہ! میری امت کے صبح سویرے میں برکت عنایت فرما۔" جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کسی چھوٹے لشکر یا بڑے لشکر کو بھیجتے تو ان کو دن کے پہلے حصے میں روانہ فرماتے۔ یہ حضرت صخر تاجر تھے۔ یہ بھی اپنے مال تجارت کو دن کے پہلے حصے میں بیچتے۔ (اس کی برکت سے) مالدار ہو گئے اور ان کا مال بہت بڑھ گیا۔ (ابوداؤد' ترمذی)

یہ حدیث حسن ہے۔

**تخریج** : رواه ابوداؤد فی کتاب الجهاد' باب الابتكار فی السفر' و الترمذی فی ابواب البیوع باب ما جاء فی التکبیر فی التجارة

**اللغات** : بارك: اس میں برکت عنایت فرما۔ برکت اضافہ اورنمو کو کہتے ہیں۔ بکورھا: جمع ہے' مصدر بکر ہے۔ شروع دن میں سفر کرنا۔ البکرہ: یہ غدوہ کی طرح ہے۔ دن کی ابتداء میں جانا۔ سریة: لشکر کا حصّہ۔ فاثری: مالدار ہونا

**فوائد**: (۱) مستحب یہ ہے کہ صبح سویرے سفر کے لئے جائے خواہ جمعرات ہو یا کوئی دوسرا دن۔ (۲) صبح جلدی جانے اور دن کے پہلے حصّہ سے تجارت اور کاروبار میں فائدہ حاصل کرنے کا حکم دیا گیا۔ اس طرح دیگر تمام مصالح کو بھی صبح کے وقت میں حاصل کرنے کی ترغیب دی گئی ہے۔ (۳) دن کی ابتداء میں کام میں چستی رہتی ہے اور کام جلد سمٹتا اور زیادہ مقدار میں نفع اور چیز میسر آتی ہیں اور اس وقت میں برکت میسر ہوتی ہے۔

## ۱۶۷ :بَابُ اسْتِحْبَابِ طَلَبِ الرُّفْقَةِ وَ تَأْمِيرِهِمْ عَلٰى اَنْفُسِهِمْ وَاحِدًا يُطِيعُوْنَهٗ

## باب: رفقاءِ سفر کا تلاش کرنا اور اپنے میں سے ایک کو امیر سفر مقرر کرنے کا استحباب

۹۵۸ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "لَوْ اَنَّ النَّاسَ يَعْلَمُوْنَ مِنَ الْوَحْدَةِ مَا اَعْلَمُ مَا سَارَ رَاكِبٌ بِلَيْلٍ وَحْدَهٗ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۹۵۸: حضرت بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اگر لوگ اکیلے سفر کرنے کا نقصان اتنا جان لیتے جتنا میں جانتا ہوں کبھی کوئی سوار رات کو اکیلا سفر نہ کرتا۔ (بخاری)

**تخریج**: رواه البخاری فی کتاب الجهاد' باب السیر وحده۔

**اللغات** :الوحدة: اکیلا سفر کرنا۔ ما اعلم :جو نقصان اس کا جانتا ہو۔ یہ اندازِ تعبیر اکیلے سفر سے روکنے کیلئے اختیار فرمایا۔ راکب: مسافر اگرچہ پیدل ہی ہو۔ راکب سے تعبیر اس لئے فرمائی کیونکہ مسافر عام طور پر سواری کے ساتھ ہوتا ہے۔ بلیل: رات سے مقید اس لئے کیا کیونکہ اس میں ضرر اور بڑھ جاتا ہے۔ ایک طرف رات اور دوسرا اندھیر' ورنہ مراد مطلقاً سفر ہے۔

**فوائد**: (۱) ساتھیوں کے بغیر اکیلا سفر کرنا مکروہ ہے۔ اس کی حکمت اس قدر ظاہر اور واضح ہے کہ معمولی عقل والا بھی ادنیٰ غور سے جان سکتا ہے۔ خاص کر وہ آدمی جس کو سفر سے واسطہ پڑتا رہتا ہو۔ (۲) اکیلے سفر میں دینی و دنیوی نقصانات ہیں۔ مثلاً جماعت کی نماز سے محرومی' خطرات و وحشت پر اپنے آپ کو پیش کرنا' دوست و غم خوار کا فقدان وغیرہ۔

۹۵۹ :وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"الرَّاكِبُ شَيْطَانٌ' وَالرَّاكِبَانِ شَيْطَانَانِ ' وَالثَّلَاثَةُ رَكْبٌ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ ' وَالتِّرْمِذِيُّ '

۹۵۹: حضرت عمرو بن شعیب اپنے باپ سے اور وہ اپنے دادا رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اکیلا سوار ایک شیطان ہے اور دو سوار' دو شیطان ہیں اور تین سوار ایک قافلہ ہے۔ (ابوداؤد' ترمذی' نسائی نے صحیح

وَالنَّسَائِیُّ بِاَسَانِیْدَ صَحِیْحَۃٍ ، وَ قَالَ التِّرْمِذِیُّ :حَدِیْثٌ حَسَنٌ۔

سندوں سے روایت کیا ہے۔ ترمذی نے کہا یہ روایت حسن ہے۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی کتاب الجھاد، باب الرجل یسافر وحدہ، و الترمذی و النسائی فی الکبری

**اللغات**: جدہ: ان کے والد کے دادا اوران کا نام عبداللہ بن عمرو بن العاص ؓ ہے۔ شیطان: شیطان اس کا ساتھی بن کر اس کو اغواء کرتا ہے۔ رکب: اصلاً اس جماعت میں بولا جاتا ہے جو اونٹوں پر سواری کرے۔ بعد میں ہر مسافر جماعت پر بولا جانے لگا۔

**فوائد**: (۱) سفر کے ساتھی کم از کم تین ہونے چاہئیں اور نفرت اس سے دلائی گئی ہے جو اس سے کم ہوں کیونکہ شرعی مصلحت تین سے پوری ہوجاتی ہے، فساد و بگاڑ رفع ہوجاتا ہے اور بسا اوقات دو میں سے ایک کو تکلیف پہنچ جاتی ہے تو دوسرا اکیلا رہ جاتا ہے۔

٩٦٠ : وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ وَّاَبِیْ هُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَا :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :اِذَا خَرَجَ فِیْ سَفَرٍ فَلْیُؤَمِّرُوْا اَحَدَهُمْ حَدِیْثٌ حَسَنٌ ، رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ حَسَنٍ۔

۹۶۰: حضرت ابوسعید اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب تین آدمی سفر پر جائیں تو ایک کو وہ امیر بنالیں۔'' حدیث حسن ہے۔ ابوداؤد نے احسن سند سے روایت کی ہے۔

**تخریج**: رواہ ابو دائو فی کتاب الجھاد، باب فی القوم یسافرون یؤمرون احدھم

**فوائد**: مسافروں میں ایک کو اپنا امیر بنالینا مستحب ہے۔ تمام سفر کے معاملات میں اس کی اتباع کریں۔ زیادہ مناسب یہ ہے کہ وہ امیر سمجھ بوجھ، احتیاط اور حالات سفر کے متعلق اطلاع میں سب سے فائق ہو۔ علامہ ماوردی نے الحاوی میں فرمایا کہ یہ واجب ہے۔

٩٦١ :وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ :"خَیْرُ الصَّحَابَۃِ اَرْبَعَۃٌ وَخَیْرُ السَّرَایَا اَرْبَعُ مِائَۃٍ ، وَخَیْرُ الْجُیُوْشِ اَرْبَعَۃُ اٰلَافٍ ، وَلَنْ یُّغْلَبَ اثْنَا عَشَرَ اَلْفًا مِّنْ قِلَّۃٍ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَ قَالَ :حَدِیْثٌ حَسَنٌ۔

۹۶۱: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''بہترین ساتھی چار ہیں، بہترین چھوٹا لشکر چار سو کا ہے، بہترین بڑا لشکر چار ہزار کا ہے اور بارہ ہزار کا لشکر محض تعداد کی کمی سے ہرگز مغلوب نہ ہوگا۔'' (ابوداؤد) ترمذی نے کہا حدیث احسن ہے۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی کتاب الجھاد، باب فیما یستحب من الجیوش و الرفقاء والسرایا والترمذی فی ابواب السیر، باب ما جاء فی السرایا

**اللغات**: الصابہ: جمع صاحب یا یہ اسم ہے جو صحب سے بنا ہے، بمعنی صحبت استعمال ہوتا ہے۔ جیسا اس ارشاد میں آیا ہے۔ من احق الناس بحسن صحابتی۔ یہاں صحابہ بمعنی صحبت ہے۔ من قلة: قلت تعداد کے سبب و باعث۔

**فوائد**: (۱) رفقاء چار سفر کریں یہ سب سے زیادہ مناسب ہے۔ اس میں حکمت یہ ہے کہ ان کو ایک دوسرے سے مختلف ضروریات

رِيْحُهَا طَيِّبٌ وَّطَعْمُهَا طَيِّبٌ، وَمَثَلُ الْمُؤْمِنِ الَّذِیْ لَا يَقْرَأُ الْقُرْآنَ كَمَثَلِ التَّمْرَةِ: لَا رِيْحَ لَهَا وَطَعْمُهَا حُلْوٌ، وَمَثَلُ الْمُنَافِقِ الَّذِیْ يَقْرَأُ كَمَثَلِ الرَّيْحَانَةِ: رِيْحُهَا طَيِّبٌ وَّطَعْمُهَا مُرٌّ ، وَمَثَلُ الْمُنَافِقِ الَّذِیْ لَا يَقْرَأُ الْقُرْآنَ كَمَثَلِ الْحَنْظَلَةِ: لَيْسَ لَهَا رِيْحٌ وَّطَعْمُهَا مُرٌّ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

ذائقہ عمدہ ہے اور اس مؤمن کی مثال جو قرآن نہیں پڑھتا کھجور جیسی ہے کہ ان کی خوشبو تو نہیں مگر ذائقہ میٹھا ہے اور منافق کی مثال جو کہ قرآن پڑھتا ہے' نیاز بو (خوشبودار پودا) جیسی ہے کہ خوشبو اچھی اور ذائقہ کڑوا ہے اور اس منافق کی مثال جو قرآن نہیں پڑھتا۔ اندرائن (تمہ) جیسی ہے کہ نہ اس کی خوشبو ہے اور ذائقہ کڑوا ہے۔

(بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی کتاب التوحید' باب قراءة الفاجر و المنافق و اصوتهم و تلاوتهم لا تحاوز من جهرهم و مسلم فی کتاب صلاة المسافرین' باب فضیلة حافظ القرآن۔

**اللغات**: الاترجة: یہ ایک پھل ہے دیکھنے میں خوب صورت خوشبو عمدہ ہے۔ جیسا سنگترا' سیب' آڑو۔ التمرة: کھجور۔ الریحانة: ہر وہ سبزی جس کی خوشبو اچھی ہو۔ مثلاً گلاب (نیازبو) ریحان' چنبیلی۔

**فوائد**: (۱) حاصل قرآن اور عامل قرآن بلند درجات میں ہوں گے اور اس کا تذکرہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں بھی اچھائی کے ساتھ ہے اور لوگوں کے ہاں بھی اچھائی کے ساتھ ہے۔ (۲) وہ مؤمن جو قرآن نہ پڑھے وہ اللہ تعالیٰ اور لوگوں کے ہاں محبوب و پسندیدہ نہیں ہے۔ (۳) جو منافق قرآن مجید پڑھتا ہے۔ اس کا ظاہر اچھا اور باطن خبیث ہے۔ (۴) وہ منافق جو قرآن نہیں پڑھتا اس کا ظاہر خبیث اور باطن بھی خبیث ہے۔

۹۹۶ : وَعَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ : "اِنَّ اللّٰهَ يَرْفَعُ بِهٰذَا الْكِتٰبِ اَقْوَامًا وَّيَضَعُ بِهٖ اٰخَرِيْنَ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۹۹۶: حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ اس کتاب کی وجہ سے بہت سے لوگوں کو سربلند فرمائے گا اور دوسروں کو ذلیل کرے گا''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواه مسلم فی کتاب صلاة المسافرین' باب فضل من یقوم بالقرآن و یعلمه۔

**اللغات**: یضع: جھکاتے ہیں۔

**فوائد**: اللہ تعالیٰ کی کتاب کا اہتمام' تلاوت' فہم' حفظ اور عمل سے کرنا چاہئے۔ اس کی تاکید کی گئی کیونکہ جس نے قرآن مجید کو تھام لیا اس کی شان بڑھ گئی' جس نے اس سے اعراض کیا اور اس کی طرف توجہ نہ کی اور نہ اس پر ایمان لایا وہ دنیا و آخرت میں ذلت و رسوائی کے غار میں جا گرا۔

۹۹۷ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا عَنِ

۹۹۷: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی

النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : "لَا حَسَدَ اِلَّا فِي اثْنَتَيْنِ : رَجُلٌ اٰتَاهُ اللّٰهُ الْقُرْاٰنَ فَهُوَ يَقُوْمُ بِهٖ اٰنَآءَ اللَّيْلِ وَاٰنَآءَ النَّهَارِ ، وَرَجُلٌ اٰتَاهُ اللّٰهُ مَالًا فَهُوَ يُنْفِقُهٗ اٰنَآءَ اللَّيْلِ وَاٰنَآءَ النَّهَارِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

"الْاٰنَآءُ" :السَّاعَاتُ۔

اکرم ﷺ نے فرمایا: ''رشک دو آدمیوں پر جائز ہے۔ ایک وہ آدمی جس کو اللہ نے قرآن دیا اور وہ رات کو اور دن کی گھڑیوں میں قیام کرتا ہو۔ دوسرا وہ آدمی جس کو اللہ تعالیٰ نے مال دیا ہو۔ جسے وہ دن اور رات کی گھڑیوں میں خرچ کرتا ہو''۔ (بخاری ومسلم)

''الْاٰنَآءُ'': گھڑیاں' اوقات۔

**تخریج**: رواه البخاری و مسلم حدیث کی شرح و تخریج باب الکرم و الجود رقم ٥٤٤ و فی باب فضل الغنی الشاکر رقم ۵۷۲ میں ہوچکی۔

**فوائد**: قرآن مجید کے حفظ کی تمنا کرتے رہنا چاہئے اور اس کی تلاوت کا اہتمام تدبر وتفکر کے ساتھ کرنا اور اس کے اوامر ونواہی کو ہر وقت پیش نظر رکھنا ضروری ہے۔

٩٩٨ : وَعَنِ الْبَرَآءِ بْنِ عَازِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : كَانَ رَجُلٌ يَقْرَاُ سُوْرَةَ الْكَهْفِ وَعِنْدَهٗ فَرَسٌ مَرْبُوْطٌ بِشَطَنَيْنِ ، فَتَغَشَّتْهُ سَحَابَةٌ فَجَعَلَتْ تَدْنُوْا ، وَجَعَلَ فَرَسُهٗ يَنْفِرُ مِنْهَا - فَلَمَّا اَصْبَحَ اَتَى النَّبِيَّ ﷺ فَذَكَرَ لَهٗ ذٰلِكَ فَقَالَ :تِلْكَ السَّكِيْنَةُ تَنَزَّلَتْ لِلْقُرْاٰنِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

"الشَّطَنُ" بِفَتْحِ الشِّيْنِ الْمُعْجَمَةِ وَالطَّآءِ الْمُهْمَلَةِ :الْحَبْلُ۔

۹۹۸: حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک آدمی سورہ کہف پڑھتا تھا اور ان کے پاس گھوڑا بندھا ہوا تھا۔ اس شخص کو ایک بادل نے ڈھانپ لیا اور وہ بادل اس سے قریب تر ہونے لگا تو اس کا گھوڑا اس سے بدکنے لگا۔ جب صبح ہوئی تو وہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آیا اور اس بات کا تذکرہ کیا۔ اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''وہ سکینت تھی جو قرآن کی وجہ سے اتری''۔ (بخاری ومسلم)

الشَّطَنُ: شین کا فتحہ اور ط نقطہ کے بغیر' رسّی۔

**تخریج**: رواه البخاری فی کتاب فضائل القرآن و باب فضل سورة الکهف و مسلم فی کتاب صلاة المسافرین' باب نزول السکینة القرآة القرآن۔

**اللغات**: فتغشته: اس پر غالب آ گیا یہاں تک کہ اس کو ڈھانپ لیا۔ السکینة: اطمینان ورحمت۔

**فوائد**: سورہ کہف کی تلاوت کی فضیلت ذکر کی گئی ہے۔ (۲) نیک لوگوں سے خرق عادت افعال بطور کرامت ظاہر ہوتے ہیں۔

٩٩٩ :وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :مَنْ قَرَاَ حَرْفًا مِّنْ كِتَابِ اللّٰهِ فَلَهٗ حَسَنَةٌ ، وَالْحَسَنَةُ بِعَشْرِ اَمْثَالِهَا لَا اَقُوْلُ :

۹۹۹: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جس نے کتاب اللہ کا ایک حروف تلاوت کیا۔ اس کو ایک نیکی ملے گی اور نیکی کا بدلہ کم از کم دس گناہ ہے۔ میں نہیں کہتا

الٓمّ حَرْفٌ ، وَلٰكِنْ اَلِفٌ حَرْفٌ وَّلَامٌ حَرْفٌ ، وَمِيْمٌ حَرْفٌ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَ قَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

کہ ﴿الم﴾ ایک حرف لیکن الف ایک حرف' لام دوسرا حرف اور میم تیسرا حرف ہے''۔(ترمذی)

یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج:** رواه الترمذی فی ثواب ابواب' باب ما جاء فی من قراء حرفا من القرآن ما له من الاجر۔

**فوائد:** (۱) تلاوت قرآن مجید کا اہتمام کرنا چاہئے۔قاری کے لئے ہر حرف کے بدلے' جس کی وہ تلاوت کرتا ہے' ایک نیکی بڑھا کر دی جاتی ہے۔

۱۰۰۰ :وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"اِنَّ الَّذِیْ لَيْسَ فِيْ جَوْفِهٖ شَیْءٌ مِّنَ الْقُرْاٰنِ كَالْبَيْتِ الْخَرِبِ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ ، وَ قَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

۱۰۰۰: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''بے شک وہ آدمی جس کے دل میں قرآن کا کچھ حصہ نہیں وہ ویران گھر کی طرح ہے''۔(ترمذی)

یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج:** رواه الترمذی فی ابواب ثواب القرآن' باب الذی لیس فی جوفه قرآن کالبیت الخرب

**اللغات:** لیس فی جوفه: کچھ بھی قرآن مجید کا حصہ یاد نہیں۔ کالبیت الخرب: وہ گھر جو بھلائی اور ساکنین سے خالی ہو۔

**فوائد:** (۱) قرآن مجید کو یاد کرنے کی تاکید کی گئی اور اس میں طرز عمل کیا ہونا چاہئے وہ بتلایا گیا۔ (۲) قرآن مجید کا حامل بھلائی سے پر اور احسانات سے ڈھنپا ہوا ہے۔

۱۰۰۱ :وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ قَالَ : يُقَالُ لِصَاحِبِ الْقُرْاٰنِ : اِقْرَاْ وَارْتَقِ وَرَتِّلْ كَمَا كُنْتَ تُرَتِّلُ فِي الدُّنْيَا ، فَاِنَّ مَنْزِلَتَكَ عِنْدَ اٰخِرِ اٰيَةٍ تَقْرَؤُهَا" رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ ، وَالتِّرْمِذِيُّ وَ قَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

۱۰۰۱: حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں: ''قرآن والے کو کہا جائے گا۔ پڑھتا جا اور چڑھتا جا اور اسی طرح ٹھہر ٹھہر کر پڑھ جس طرح تو دنیا میں پڑھتا تھا۔ تیرا مرتبہ اس آخری آیت پر ہے جس کو تو پڑھے گا''۔(ابوداؤد' ترمذی)

یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج:** رواه ابوداؤد فی کتاب الصلاۃ' باب استحباب الترتیل فی القرآۃ والترمذی فی ابواب ثواب القرآن' باب الذی لیس فی جوفه قرآن کالبیت الخرب

**اللغات:** صاحب قرآن: حافظ قرآن یا بعض حصے کو یاد کرنے والا اور اس کی تلاوت کو تدبر کے ساتھ لازم رکھنے والا اور اس کے احکامات پر عمل پیرا اور اس کے آداب سے فائدہ اٹھانے والا۔ وارتق: تو جنت کے درجات میں اتنا چڑھ جتنا تجھے قرآن یاد ہے۔

ورتل: جنت میں لذت کے لئے پڑھو کیونکہ وہاں نہ تکلیف دہ زندگی ہے نہ عمل کا مقام۔

**فوائد:** قرآن والے کے درجات جنت میں اتنے ان گنت ہوں گے۔ جتنی آیات قرآن مجید یاد کرے گا۔

**فائدہ خاصہ:** (۱) قرآن مجید کی کثرت سے تلاوت جو تدبر، تامل اور عمل کے ساتھ ہو۔ اس پر آمادہ کیا گیا۔ (۲) قرآن مجید کے حفظ کرنے کی ترغیب دلائی گئی اور ختم قرآن پر آمادہ کیا گیا اور اس کے آداب کو اختیار کرنے کا حکم دیا گیا۔ اگر اس موضوع پر مزید معلومات میں اضافہ مطلوب ہو تو میری کتاب الاذکار اور امام نووی کی کتاب التبیان ملاحظہ ہوں۔

## ۱۸۱: بَابُ الْاَمْرِ بِتَعَهُّدِ الْقُرْآنِ وَالتَّحْذِيْرِ مِنْ تَعْرِيْضِهٖ لِلنِّسْيَانِ

## باب: قرآن مجید کی دیکھ بھال کرنے اور بھلا دینے سے ڈرانے کا بیان

۱۰۰۲: عَنْ اَبِیْ مُوْسٰی رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: "تَعَاهَدُوْا هٰذَا الْقُرْآنَ فَوَ الَّذِیْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ لَهُوَ اَشَدُّ تَفَلُّتًا مِّنَ الْاِبِلِ فِیْ عُقُلِهَا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۰۰۲: حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرمؐ نے فرمایا: ''اس قرآن کی حفاظت کرو، قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں محمد (ﷺ) کی جان ہے وہ نکل جانے میں اونٹ سے زیادہ تیز ہے جو رسّی میں بندھا ہو (اور کھل جائے)''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب فضائل القرآن، باب استذکار القرآن و مسلم کتاب صلاۃ المسافرین، باب الامر بتعہد القرآن

**اللغات:** **تعاهدوا اهذا القرآن:** اس قرآن پر مواظبت کرو اس کی تلاوت کی نگہبانی کرو۔ **نفلتاً:** چھوٹنا۔ **فی عقلها:** جمع **عقال** اونٹ کے پاؤں میں ڈال کر جس رسی سے اس کو باندھا جائے۔

**فوائد:** (۱) حافظ قرآن جب قرآن مجید کی بار بار تلاوت کرتا ہے تو اس کے دل کی تختی پر وہ محفوظ رہتا ہے ورنہ بھول جاتا ہے کیونکہ قرآن مجید بھولنے میں اونٹ کے بھاگنے سے تیز ہے۔

۱۰۰۳: وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: "اِنَّمَا مَثَلُ صَاحِبِ الْقُرْآنِ كَمَثَلِ الْاِبِلِ الْمُعَقَّلَةِ اِنْ عَاهَدَ عَلَيْهَا اَمْسَكَهَا وَاِنْ اَطْلَقَهَا ذَهَبَتْ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۰۰۳: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''قرآن والے کی مثال رسّی سے بندھے ہوئے اونٹ کی طرح ہے۔ اگر اس نے اس کی نگہبانی کی تو اس کو روک لیا اور اگر اس کو چھوڑ دیا تو وہ چلا گیا''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب فضائل القرآن، باب استذکار القرآن و مسلم فی کتاب صلاۃ المسافرین، باب الامر بتعہد القرآن

**اللغات:** **الابل المعقله:** **عقال** سے بندھے ہوئے اونٹ۔ **امسکها:** اس کو قائم رکھا اور تھامے رکھا۔

**فوائد:** (۱) صاحب قرآن کو اونٹ والے سے تشبیہ دی گئی کہ اگر وہ اونٹ کو باندھ کر رکھے تو وہ ان کی نگرانی کر سکے گا اور وہ اونٹ بھاگنے سے باز رہیں گے اور اگر وہ ان کو کھلا چھوڑ دے گا تو اونٹ ضائع ہو جائیں گے اور ان کا ڈھونڈ نا مشکل ہو جائے گا۔ دونوں میں وجہ شبہ جلدی لوٹنا اور ضائع ہونا ہے۔

## ۱۸۲ :بَابُ اسْتِحْبَابِ تَحْسِينِ الصَّوْتِ بِالْقُرْآنِ وَطَلَبِ الْقِرَاءَةِ مِنْ حُسْنِ الصَّوْتِ وَالْاِسْتِمَاعِ لَهَا

## باب: قرآن مجید کو خوش آواز پڑھنے کا استحباب اور عمدہ آواز سے قرآن مجید سنانے کی درخواست اور توجہ سے سننا

۱۰۰۴ :عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ :مَا اَذِنَ اللّٰهُ لِشَيْءٍ مَّا اَذِنَ لِنَبِيٍّ حَسَنِ الصَّوْتِ يَتَغَنّٰى بِالْقُرْآنِ يَجْهَرُ بِهٖ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

مَعْنٰى "اَذِنَ اللّٰهُ" : اَيِ اسْتَمَعَ وَهُوَ اِشَارَةٌ اِلَى الرِّضَاءِ وَالْقُبُوْلِ۔

۱۰۰۴: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرما رہے تھے: ''اللہ تعالیٰ اس طرح کسی چیز کی طرف کان نہیں لگاتا جس طرح اس خوش آواز پیغمبر کی طرف کان لگاتا ہے' جو قرآن کو بآوازِ بلند پڑھتا ہو''۔ (بخاری ومسلم)

اَذِنَ اللّٰهُ : کان لگانا' اشارہ قبولیت ورضامندی کی طرف ہے۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب فضائل القرآن' باب من لم یتغن القرآن و مسلم فی کتاب صلاۃ المسافرین' باب استحباب تحسین الصوت بالقرآن

**اللغات:** :ما اذن النبی: ما مصدریہ ہے بہتر یہ ہے کہ ما نافیہ مانا جائے۔ تقدیر عبادت اس طرح ہوگی۔ اذنه: ان کی اجازت یعنی اس کا سننا۔ یتغنی: نہایہ میں ہے کہ یجهر به کی تفسیر یتغنی ہے۔ یعنی تحسین صورت سے پڑھے۔ امام شافعی رحمہ اللہ نے فرمایا: اس کا معنی تحسین قراءت اور رقت سے تلاوت کرنا ہے اور اس کی دوسری روایت شہادت دیتی ہے۔ زینو القرآن باصواتکم: ہر وہ جس نے اپنی آواز کو بلند کیا اور اس کی موافقت کی۔ عربوں کے ہاں بلند آوازی کو غنا کہتے ہیں۔ پس معنی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کسی چیز کو اتنی چیز سے نہیں سنتے ایسا سننا جو پسندیدہ ہو جس طرح کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی بات کی طرف توجہ فرماتے ہیں یا ان کے علاوہ نیک لوگ جو قرآن والے ہیں اور قرآن مجید کو عمدہ آواز سے پڑھتے ہیں۔

**فوائد:** (۱) اللہ تعالیٰ اچھی آواز پر بہت زیادہ اجر عنایت فرماتے ہیں۔ اور وہ اچھی آواز جو قرآن مجید کی تلاوت کے لئے صرف کی جاتی ہے۔ (۲) ایسا ترنم جس میں حسن صوت تو ہو مگر قرآن مجید کے الفاظ میں کمی زیادتی واقع نہ ہوتی ہو وہ ترنم جائز ہے۔

۱۰۰۵ : وَعَنْ اَبِيْ مُوْسَى الْاَشْعَرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "لَقَدْ اُوْتِيْتَ مِزْمَارًا مِّنْ مَّزَامِيْرِ اٰلِ دَاوٗدَ مُتَّفَقٌ

۱۰۰۵: حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''تمہیں داؤد علیہ السلام کے سُروں میں سے ایک سُر ملی ہے۔'' (بخاری ومسلم)

عَلَيْهِ۔ وَفِي رِوَايَةٍ لِّمُسْلِمٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَهٗ : "لَوْ رَاَيْتَنِيْ وَاَنَا اَسْتَمِعُ لِقِرَآءَتِكَ الْبَارِحَةَ"۔

مسلم کی روایت میں یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر تم مجھے گزشتہ رات اپنی قراءت سنتے ہوئے دیکھ لیتے۔ (تو بہت خوش ہوتے)۔

**تخریج**: رواہ البخاری فی کتاب فضائل القرآن' باب حسن الصوت و مسلم فی کتاب صلاۃ المسافرین' باب استحباب تحسین الصوت بالقرآن۔

**اللغات**: مزمارا: آپ ﷺ نے خوش آواز دی اور سر کی مٹھاس کو مزمار کی آواز سے تشبیہ دی۔ آل داؤد: مراد داؤد علیہ السلام ہیں اور آل لفظ زائد ہے کیونکہ آپ کی اولاد میں کسی کی بھی اس طرح حسن صوت نہ ملی جس طرح حضرت داؤد علیہ السلام کو ملی تھی۔ لو رأیتنی: اگر تو مجھے دیکھتا تو کا جواب محذوف ہے۔ اگر تو مجھے دیکھتا تو یہ بات تمہارے لئے مزید خوشی کا باعث ہوتی۔

**فوائد**: قواعد تجوید کا لحاظ رکھتے ہوئے۔ قرآن مجید کو عمدہ آواز سے پڑھنا مستحب ہے کیونکہ اس سے قرآن مجید کی حلاوت و شرینی اور دل پر اثر پزیری میں اضافہ ہوتا ہے اور اگر ایسی سر ہو جس سے قرآن مجید اپنی اصل وضع سے نکل جائے تو ایسی سر حرام ہے۔

۱۰۰۶ : وَعَنِ الْبَرَآءِ بْنِ عَازِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ قَرَاَ فِي الْعِشَآءِ بِالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ فَمَا سَمِعْتُ اَحَدًا اَحْسَنَ صَوْتًا مِّنْهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۰۰۶: حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو عشاء میں ﴿وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ﴾ پڑھتے ہوئے سنا۔ پس میں نے آپ سے زیادہ اچھی آواز والا کبھی نہیں سنا۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی کتاب الاذان' باب القراءۃ و فی مسلم فی کتاب الصلاۃ' باب القراۃ فی العشاء۔

**اللغات**: بالتین و الزیتون: سورہ تین تلاوت فرمائی۔

**فوائد**: (۱) نبی اکرم ﷺ قرآن مجید کو خوبصورت آواز کے ساتھ پڑھتے تھے۔ یہ دلیل ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو تمام محاسن میں درجہ کمال عنایت فرمایا تھا۔

۱۰۰۷ : وَعَنْ اَبِيْ لُبَابَةَ بَشِيْرِ ابْنِ عَبْدِ الْمُنْذِرِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ : "مَنْ لَّمْ يَتَغَنَّ بِالْقُرْآنِ فَلَيْسَ مِنَّا" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ جَيِّدٍ۔

مَعْنٰى "يَتَغَنّٰى" يُحَسِّنُ صَوْتَهٗ بِالْقُرْآنِ۔

۱۰۰۷: حضرت ابولبابہ بشیر بن عبدالمنذر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''جو قرآن کو خوش الحانی سے نہیں پڑھتا وہ ہم میں سے نہیں۔'' (ابوداؤد) عمدہ سند کے ساتھ روایت کیا۔

يَتَغَنّٰى: قرآن کو خوش آوازی سے پڑھنا۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی کتاب الصلاۃ' باب استحباب فی القراۃ وله شواهد عند البخاری۔

**اللغات**: فلیس منا: ہمارے طریقے اور راستے پر نہیں۔

**فوائد:** (ا) آپ ﷺ کا طریقہ یہ ہے کہ قراءت قرآن کے لئے خوش آواز اختیار کی جائے کیونکہ تحسین صوت سے قرآن مجید کا حسن اورتاثیر مزید بڑھ جائے گی۔

۱۰۰۸ : وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ النَّبِيُّ ﷺ : "اِقْرَاْ عَلَيَّ الْقُرْآنَ" فَقُلْتُ يا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِقْرَاُ عَلَيْكَ وَعَلَيْكَ اُنْزِلَ؟ قَالَ : "اِنِّيْ اُحِبُّ اَنْ اَسْمَعَهٗ مِنْ غَيْرِيْ" فَقَرَاْتُ عَلَيْهِ سُوْرَةَ النِّسَآءِ حَتّٰى جِئْتُ اِلٰى هٰذِهِ الْاٰيَةِ : "فَكَيْفَ اِذَا جِئْنَا مِنْ كُلِّ اُمَّةٍ بِشَهِيْدٍ وَّجِئْنَا بِكَ عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ شَهِيْدًا" قَالَ : "حَسْبُكَ الْاٰنَ" فَالْتَفَتُّ اِلَيْهِ فَاِذَا عَيْنَاهُ تَذْرِفَانِ – مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۰۰۸: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ مجھے نبی اکرمؐ نے فرمایا ''مجھے تم قرآن پڑھ کر سناؤ۔'' میں نے عرض کیا یا رسول اللہؐ میں آپؐ کو پڑھ کر سناؤ حالانکہ آپؐ پر قرآن اترا؟ فرمایا ''میں دوسرے سے سننا پسند کرتا ہوں۔'' چنانچہ میں نے سورۃ النساء شروع کی۔ یہاں تک کہ میں اس آیت پر پہنچا۔ ﴿فَكَيْفَ ...... شَهِيْدًا﴾ پس اس وقت کیا حال ہوگا؟ جب ہم ہر امت میں سے ایک گواہ لائیں گے اوران سب پر آپؐ کو گواہ بنائیں گے۔'' آپؐ نے فرمایا ''اب تم بس کرو۔'' جب میں نے آپ کی طرف نگاہ دوڑائی۔ آپ کی آنکھوں سے آنسو بہہ رہے تھے۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب التفسیر' باب فکیف اذا جئنا و مسلم فی کتاب صلاۃ المسافرین' باب فضل استماع القرآن

**فوائد:** (۱) عمدہ آواز سے قرآن مجید کی تلاوت طلب کرنا مستحب ہے اوراس پر تدبر سے کان لگانے چاہئیں۔ (۲) آپ ﷺ امت پر کس قدر شفیق ورحیم تھے۔ (۳) اہل علم وفضل کے ساتھ تواضع برتنا اوران کا مرتبہ ومقام خوب بڑھانا چاہیے۔

## ۱۸۳ :بَابُ فِي الْحَثِّ عَلٰى سُوَرٍ وَاٰيَاتٍ مَّخْصُوْصَةٍ

## باب: خاص آیات وسورہ پر آمادہ کرنا

۱۰۰۹ : عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ رَافِعِ بْنِ الْمُعَلّٰى رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ :لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اَلَا اُعَلِّمُكَ اَعْظَمَ سُوْرَةٍ فِي الْقُرْآنِ قَبْلَ اَنْ تَخْرُجَ مِنَ الْمَسْجِدِ؟ فَاَخَذَ بِيَدِيْ ' فَلَمَّا اَرَدْنَا اَنْ نَّخْرُجَ قُلْتُ : يا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّكَ قُلْتَ لَاُعَلِّمَنَّكَ اَعْظَمَ سُوْرَةٍ فِي الْقُرْآنِ؟ قَالَ : "اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ هِيَ السَّبْعُ الْمَثَانِيْ وَالْقُرْآنُ الْعَظِيْمُ الَّذِيْ اُوْتِيْتُهٗ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۰۰۹: حضرت ابوسعید رافع بن المعلی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''کیا میں تم کو مسجد سے نکلنے سے پہلے قرآن مجید کی عظیم الشان سورۃ نہ سکھا دوں؟'' پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرا ہاتھ پکڑا۔ جب ہم نکلنے لگے۔ میں نے کہا ''یا رسول اللہ! آپؐ نے فرمایا تھا کہ کیا میں تم کو قرآن کی ان عظیم الشان سورتوں کو نہ سکھا دوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ﴾ ہے یہ سات دہرائی جانے والی آیات اورقرآن عظیم ہے جو مجھے دیا گیا''۔ (بخاری)

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب فضائل القران' باب فاتحہ الکتاب و فی اول کتاب التفسیر

**اَللُّغَاتُ:** **الحمدللہ رب العالمین:** سورہ فاتحہ مراد ہے۔ **السبع ثانی:** یعنی وہ سات آیات جو نماز کی ہر رکعت میں دہرائی جاتی ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اس کی نماز نہیں جس نے فاتحہ الکتاب نہ پڑھی۔ **والقرآن العظیم:** یہ سورہ فاتحہ کا نام ہے اور یہ حدیث قرآن مجید کی اس آیت کی تفسیر ہے۔ ﴿وَلَقَدْ اٰتَيْنَاكَ سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِيْ وَالْقُرْآنِ الْعَظِيْمِ﴾ الایۃ۔

**فوائد:** سورہ فاتحہ قرآن مجید کی عظیم الشان سورہ ہے کیونکہ قرآن مجید کے تمام مقاصد کو اپنے اندر جمع کرنے والی ہے اور اس سورت میں وہ مضامین اجمالاً پائے جاتے ہیں جو باقی سورتوں میں تفصیل سے مذکور ہیں۔ اس میں اجمالاً عقیدہ توحید اللہ تعالیٰ کی عبادت' وعدہ وعید' گزشتہ زمانہ کے سعادت منداور گمراہ لوگوں کے واقعات وحالات کی نشاندہی کر کے عبرت دلائی گئی ہے۔ ابوداؤد' ترمذی نے نبی اکرم ﷺ کا ارشاد نقل کیا ہے کہ سورہ فاتحہ ام القرآن ہے۔

۱۰۱۰ : وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ فِیْ قِرَآءَةِ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ : "وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِهٖ اِنَّهَا لَتَعْدِلُ ثُلُثَ الْقُرْآنِ " وَفِیْ رِوَایَةٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لِاَصْحَابِهٖ : "اَیَعْجِزُ اَحَدُكُمْ اَنْ یَّقْرَاَ بِثُلُثِ الْقُرْآنِ فِیْ لَیْلَةٍ" فَشَقَّ ذٰلِكَ عَلَیْهِمْ وَ قَالُوْا : اَیُّنَا یُطِیْقُ ذٰلِكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ؟ فَقَالَ : "قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ' اَللّٰهُ الصَّمَدُ: ثُلُثُ الْقُرْآنِ" رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ۔

۱۰۱۰: حضرت ابوسعید الخدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ﴾ کے بارے میں فرمایا: ''بے شک یہ قرآن کے تیسرے حصے کے برابر ہے''۔ ایک اور حدیث میں یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم سے فرمایا: ''کیا تم میں سے کوئی آدمی اس بات سے عاجز ہے کہ وہ قرآن کا تیسرا حصہ ایک رات کو پڑھے۔'' یہ بات صحابہ رضی اللہ عنہم پر گراں گزری تو انہوں نے کہا: ''ہم میں کون یا رسول اللہ ﷺ اس کی طاقت رکھتا ہے؟ آپ نے فرمایا: ''﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ﴾ قرآن کے تیسرے حصے کے برابر ہے''۔ (بخاری)

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب فضائل القرآن' باب فضل قل ھو اللہ احد

**اَللُّغَاتُ:** **قل ھو اللہ احد:** یعنی وہ سورت جس کا نام اس کی پہلی آیت سے رکھا گیا ہے اور اس کا نام سورہ اخلاص بھی کیونکہ ان میں خالص توحید ہے۔ **والذی نفسی بیدہ:** آپ ﷺ اس اللہ تعالیٰ کی ذات کی قسم اٹھاتے جو آپ کا مالک ہے۔ اس قسم کا مقصد تاکید اور اہتمام ظاہر کرنا ہے۔ **بیدہ:** اس کی قدرت کے ساتھ یا اللہ تعالیٰ کا وہ ہاتھ جو مخلوق جیسا نہیں کیونکہ وہ ذات بے مثل اور بے مثال ہے۔ **لتعدل ثلث القرآن:** ثواب قراءت وتلاوت کے لحاظ سے اور اس لئے کہ یہ اللہ تعالیٰ کی توحید اور تعظیم پر مشتمل ہے۔ **اینا یطیق ذٰلک:** ہم میں سے کون قرآن مجید کا تیسرا حصہ تدبر اور اس کے ہر حرف کو اس کا حق ادائیگی دے کر پڑھ سکتا ہے۔ **الصمد:** وہ جو حاجات میں اکیلا مقصود ہو۔

۱۰۱۱ : وَعَنْهُ اَنَّ رَجُلًا سَمِعَ رَجُلًا یَقْرَاُ : "قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ" یُرَدِّدُهَا فَلَمَّا اَصْبَحَ جَآءَ

۱۰۱۱: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے دوسرے کو ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ﴾ پڑھتے اور بار بار دہراتے سنا۔

اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ ذٰلِكَ لَهٗ وَكَانَ الرَّجُلُ يَتَقَالُّهَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِيَدِهٖ اِنَّهَا لَتَعْدِلُ ثُلُثَ الْقُرْاٰنِ" رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ۔

جب صبح ہوئی اس نے آ کر اس کو رسول اللہ ﷺ کے سامنے ذکر کیا۔ وہ آدمی اس کو قلیل سمجھ رہا تھا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا'' مجھے اس ذات کی قسم ہے' جس کے ہاتھ میں میری جان ہے۔ بے شک یہ سورت تہائی قرآن کے برابر ہے۔'' (بخاری)

**تخریج**: رواہ البخاری فی کتاب فضائل القرآن' باب فضل قل هو الله احد۔

**اللغات**: اصبح: صبح کرنا۔ یرددھا: اس کی قراءت کو لوٹاتے اور دہراتے۔ یتقالھا: اس کو عمل وثواب میں قلیل سمجھے۔

١٠١٢ :وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ فِیْ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ: "اِنَّهَا تَعْدِلُ ثُلُثَ الْقُرْاٰنِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۱۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ﴾ کے بارے میں فرمایا:'' یہ تہائی قرآن کے برابر ہے۔'' (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب المسافرین' باب فضل قراۃ قل هو الله احد۔

١٠١٣ :وَعَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَجُلًا قَالَ :يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّیْ اُحِبُّ هٰذِهِ السُّوْرَةَ: "قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ" قَالَ :"اِنَّ حُبَّهَا اَدْخَلَكَ الْجَنَّةَ" رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ- وَرَوَاهُ الْبُخَارِیُّ فِیْ صَحِيْحِهٖ تَعْلِيْقًا۔

۱۰۱۳: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بے شک میں سورۃ ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ﴾ کو پسند کرتا ہوں۔ آپ نے فرمایا:'' بے شک اس کی محبت جنت میں لے جائے گی۔'' (ترمذی)
یہ حدیث حسن ہے۔
بخاری نے تعلیقاً روایت کی ہے۔

**تخریج**: رواہ الترمذی فی ابواب ثواب القرآن' باب ما جاء فی سورۃ الاخلاص۔ رواہ البخاری فی کتاب الصلاۃ' باب الجمع بین السورتین و قوله تعليقًا ای حذف اول اسنادہ۔

**فوائد**: اس روایت سے پہلی تین روایات قل هو الله احد کی فضیلت کو ظاہر کرتی ہیں اور اس بات کو مزید تقویت دیتی ہیں کہ اس کا ایک مرتبہ پڑھنا ثلث قرآن کے برابر درجہ رکھتا ہے اور اس کی وجہ سے قرآن مجید کے تین علوم (۱) توحید' (۲) احکام' (۳) اخلاق اور علم توحید کی مکمل طور پر تعلیم قل ھو اللہ میں پڑھی جاتی ہے۔

١٠١٤ :وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "اَلَمْ تَرَ اٰيَاتٍ اُنْزِلَتْ هٰذِهِ اللَّيْلَةَ لَمْ يُرَ مِثْلُهُنَّ قَطُّ؟ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ وَقُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ' رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۱۴: حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا'' کیا تم نے ان آیات میں غور نہیں کیا جو اس رات اُتریں کہ ان جیسی پہلے معلوم نہیں؟'' کہو پناہ مانگتا ہوں میں صبح کے رب کی''۔ اور'' کہو پناہ مانگتا ہوں میں آسمانوں کے رب کی''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب صلوۃ المسافرین' باب فضل قراۃ المعوذ تین

**اللغات**: الم تر: یہ کلمہ تعجب کو ظاہر کرنے کے لئے بولا جاتا ہے۔ لم یر مثل من: ایسی اور آیات نہیں پائی گئی جو تمام کی تمام پناہ کو ظاہر کرنے والی ہوں۔ سوائے ان دوسورتوں کے۔ اعوذ: میں پناہ طلب کرتا ہوں' تھامتا ہوں۔ الفلق: صبح۔

۱۰۱۵ : وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ یَتَعَوَّذُ مِنَ الْجَآنِّ وَعَیْنِ الْاِنْسَانِ حَتّٰی نَزَلَتِ الْمُعَوِّذَتَانِ ، فَلَمَّا نَزَلَتَا اَخَذَ بِهِمَا وَتَرَكَ مَا سِوَاهُمَا رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ : حَدِیْثٌ حَسَنٌ۔

۱۰۱۵: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جنات اور انسانی آنکھ سے پناہ مانگتے۔ یہاں تک کہ معوذتین (یعنی سورۃ الفلق اور سورۃ الناس) اتریں جب یہ دونوں اتریں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو لے لیا اور ان کے علاوہ کو چھوڑ دیا۔ (ترمذی)

یہ حدیث احسن ہے۔

**تخریج**: رواہ الترمذی فی ابواب الطب' باب ما جاء فی الرقیۃ بالمعوذ تین

**اللغات**: یتعوذ من الجان و عین الانسان: نبی اکرم ﷺ جنات کی ایذاء اور حسد کرنے والی انسانی آنکھ کی ایذاء سے پناہ طلب کرتے ہیں اور استعاذہ کی دعا اپنے الفاظ میں اس طرح ادا فرماتے۔ اللھم انی اعوذ بك من الجان و عین الانسان۔ اس وقت تک سورہ ناس اور فلق نہیں اتری تھیں۔ یہاں تک کہ وہ نازل ہوئیں اور وہ دوسورتیں فلق و ناس ہیں ان کو معوذتین اس لئے کہا گیا کیونکہ ہر ایک ان میں سے قل اعوذ کے لفظ سے شروع ہوتی ہے۔ اخذھما و ترك ماسواھما تعوذ کے لئے ان کو اختیار فرمایا کیونکہ ان میں ہر اس تکلیف دہ چیز سے پناہ طلب کی گئی ہے۔ جو کائنات میں پائی جاتی ہے اور اس کے علاوہ معوذات کو ترک کر دیا۔

**فوائد**: ماقبل روایات کے فوائد بھی ملحوظ رہیں۔ مزید یہ ہیں۔ (۱) سورہ فلق و ناس کی فضیلت ذکر کی گئی۔ (۲) ان دونوں سورتوں کے متعلق مذکور ہوا کہ تعوذ کے لئے حضور ﷺ نے ان کو خاص کر لیا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ سورتیں مستعاذ بہ اور مستعاذ منہ پر مشتمل ہیں یعنی جس کی پناہ طلب کی جاتی ہے اور جس سے پناہ طلب کی جاتی ہے۔ (۳) جنات کی ایذاء اور حسد و کینہ رکھنے والے انسان کی آنکھ سے خصوصاً پناہ طلب کی گئی ہے کیونکہ ان دونوں کا ضرر بہت بڑا ہے۔ جن دونوں سورتوں کے ذریعہ پناہ طلب کی گئی ہے وہ ازالہ ضرکا سب سے بہتر ذریعہ ہیں۔ (۴) نظر لگ جاتی ہے۔ اسی لئے تو نبی اکرم ﷺ اس سے پناہ مانگا کرتے تھے۔

۱۰۱۶ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "مِنَ الْقُرْاٰنِ سُوْرَةٌ ثَلَاثُوْنَ اٰیَةً شَفَعَتْ لِرَجُلٍ حَتّٰی غُفِرَ لَهٗ ، وَهِیَ تَبَارَكَ الَّذِیْ بِیَدِهِ الْمُلْكُ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَقَالَ حَدِیْثٌ حَسَنٌ ، وَفِیْ رِوَایَةِ اَبِیْ دَاوُدَ : "تَشْفَعُ"۔

۱۰۱۶: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: '' قرآن میں تیس آیات والی ایک سورۃ ہے جس نے ایک آدمی کی شفاعت کی۔ یہاں تک کہ اس کو بخش دیا گیا اور وہ سورۃ ﴿تَبَارَكَ الَّذِیْ﴾ (یعنی سورۃ الملک) ہے۔ (ابو داؤد' ترمذی) یہ حدیث حسن ہے اور ابو داؤد کی روایت میں تَشْفَعُ ہے یعنی سفارش کرے گی۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی کتاب الصلوۃ' باب فی عدد الذی و الترمذی فی ابواب ثواب القران'باب ما جاء فی فضل سورۃ الملک

**اللغات**: ثلاثون اية: یہ مبتداء محذوف ہی کی خبر ہے یعنی وہ تیس آیات ہیں۔ شفعت: قیامت کے دن یہ اپنے پڑھنے والے کی شفاعت کرے گی اور ماضی کے لفظ سے مستقبل کو ذکر کرنے کا مقصد اس کا یقین پیش آنے کو بیان کرنا اور اسکی طرف رغبت دلانا ہے۔

**فوائد**: (۱) سورۃ الملک کی فضیلت ذکر کی گئی اور اس کو یاد کرنے اور تلاوت کرنے کی طرف متوجہ کیا گیا۔ (۲) سورۃ الملک اپنے پڑھنے والے کی سفارش کرے گی یہاں تک کہ اس کی بخشش کرادے گی۔

۱۰۱۷ : وَعَنْ اَبِیْ مَسْعُوْدٍ الْبَدْرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ "قَالَ مَنْ قَرَاَ بِالْاٰیَتَیْنِ مِنْ اٰخِرِ سُوْرَةِ الْبَقَرَةِ فِیْ لَیْلَةٍ کَفَتَاهُ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

قِیْلَ : کَفَتَاهُ الْمَکْرُوْهَ تِلْكَ اللَّیْلَةَ ' وَقِیْلَ کَفَتَاهُ مِنْ قِیَامِ اللَّیْلِ۔

۱۰۱۷: حضرت ابو مسعود البدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''جس نے سورۃ البقرہ کی آخری دو آیات رات کو پڑھی تو یہ اس کے لئے رات بھر کفایت کریں گی''۔ (بخاری و مسلم)

بعض نے اس رات کی ناپسندیدہ چیزوں کیلئے کافی ہو جائیں گی۔ بعض نے کہا تہجد کیلئے کافی ہو جائیں گی۔

**تخریج**: رواہ البخاری فی المغازی و فی فضائل القرآن' باب من لم یرباسا ان یقول سورۃ بقرہ وسورہ کذا و کذا و مسلم فی صلاۃ المسافرین' باب فضل سورۃ فاتحہ و خورتیم سورۃ بقرہ

**اللغات**: **الایتان من آخر سورۃ البقرۃ**: یہ آیتیں امن الرسول سے لے کر آخر سورۃ تک ہیں۔

**فوائد**: (۱) جو شخص سورۃ بقرہ کی آخری آیات پڑھتا ہے وہ اس کے لئے دنیا اور آخرت کے اہم کاموں میں کافی ہو جائیں گی اور ہر شر ان کی وجہ سے دور ہو جائے گا۔ (۲) بعض نے کہا یہ تجدید ایمان کے لئے کافی ہے کیونکہ ان میں اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں سپردگی پائی جاتی ہے۔ (۳) بعض نے کہا یہ آیات بہت سی دعاؤں کی بجائے کافی ہیں کیونکہ ان میں پائی جانے والی دعا دنیا و آخرت کی بھلائیوں پر مشتمل ہے۔

۱۰۱۸ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "لَا تَجْعَلُوْا بُیُوْتَکُمْ مَقَابِرَ اِنَّ الشَّیْطَانَ یَنْفِرُ مِنَ الْبَیْتِ الَّذِیْ تُقْرَاُ فِیْهِ سُوْرَةُ الْبَقَرَةِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۱۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اپنے گھروں کو قبرستان مت بناؤ بے شک شیطان اس گھر سے دور بھاگتا ہے جس میں سورۃ بقرہ پڑھی جاتی ہے''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب المسافرین' باب استحباب صلاۃ الفاضلة فی بیته

**اللغات**: **لا تجعلوا بیوتکم مقابر**: اپنے گھروں کو قبریں مت بناؤ یعنی اپنے گھروں کو اعمال اور قراءت کے ساتھ خالی مت چھوڑو کہ تم ان میں مُردوں کی طرح بن جاؤ۔ **ینفر**: اعراض کرنا اور دور ہونا۔

**فوائد:** (۱) سورہ بقرہ کی فضیلت ذکر کی گئی اور تدبر کے ساتھ اس کی قراءت اور احکامات کی پیروی شیطان کو دور کرتی اور گمراہی اور ضلالت سے بچاتی ہے۔ (۲) علامہ ابن عسلان رحمۃ اللہ نے فرمایا: قرآن مجید میں کوئی ایسی سورت نہیں جس میں احکام اور نعمتوں کی تفصیلات اور عجیب واقعات، معجزات کا تذکرہ اور اللہ تعالیٰ کے خاص اور منتخب بندوں کا تذکرہ اور شیطان کی رسوائی وذلت اور اس بات کا انکشاف جس سے شیطان آدم علیہ السلام اور ان کی اولاد کو پھسلانے میں کامیاب ہوتا ہے۔ اس وجہ سے یہ کہا جاتا ہے کہ اس سورت میں ایک ہزار اوامر، ایک ہزار نواہی، ایک ہزار حکمتیں اور ایک ہزار خبریں مذکور ہیں۔ (۳) گھر میں نفلی نماز مستحب ہے اور عبادات نافلہ گھروں میں کثرت سے ادا کرنی چاہئے۔

۱۰۱۹ : وَعَنْ اُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "يَا اَبَا الْمُنْذِرِ اَتَدْرِيْ اَيُّ اٰيَةٍ مِّنْ كِتَابِ اللّٰهِ مَعَكَ اَعْظَمُ؟ قُلْتُ : اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ، فَضَرَبَ فِيْ صَدْرِيْ وَقَالَ : "لِيَهْنِكَ الْعِلْمُ اَبَا الْمُنْذِرِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۱۹: حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اے ابوالمنذر! کیا تمہیں معلوم ہے کہ تیرے پاس اللہ کی کتاب میں کون سی آیت سب سے بڑی ہے؟ میں نے کہا ﴿اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ﴾ (یعنی آیت الکرسی) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے سینے پر ہاتھ مار کر فرمایا: اے ابو المنذر! تمہیں علم مبارک ہو۔'' (مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم فی کتاب المسافرین، باب فضل سورة الكهف و آية الكرسی

**اللغات:** ابا المنذر: یہ حضرت ابی بن کعب کی کنیت ہے۔ **الله لا اله الا هو الحی القيوم**: اس سے مراد آیت الکرسی ہے جو **العلی العظيم** پر ختم ہوتی ہے۔ **القيوم**: ہمیشہ رہنے والا اور اپنی مخلوق کے تمام کاموں کو بنانے والا۔ **ليهننك العلم**: اللہ تعالیٰ تمہارا علم تمہیں مبارک کرے اور تمہارے لئے نفع بخش بنائے اور تمہارے تذکرے کو بلند کرنے والا بنائے۔

**فوائد:** (۱) قرآن مجید کے بعض حصوں کو دوسروں پر فضیلت حاصل ہے۔ (۲) آیت الکرسی عظیم آیات میں سے ہے۔ اسلئے کہ یہ عظیم الشان مقاصد پر مشتمل ہے۔ (۳) اگر خود پسندی میں مبتلا ہونے کا خدشہ نہ ہو تو آدمی کی تعریف اس کے سامنے کرنا درست ہے۔

۱۰۲۰ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: وَكَّلَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِحِفْظِ زَكَاةِ رَمَضَانَ ، فَاَتَانِيْ اٰتٍ فَجَعَلَ يَحْثُوْا مِنَ الطَّعَامِ، فَاَخَذْتُهُ فَقُلْتُ : لَاَرْفَعَنَّكَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ ، قَالَ : اِنِّيْ مُحْتَاجٌ وَعَلَيَّ عِيَالٌ ، وَبِيْ حَاجَةٌ شَدِيْدَةٌ - فَخَلَّيْتُ عَنْهُ فَاَصْبَحْتُ ، فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "يَا اَبَا هُرَيْرَةَ ، مَا فَعَلَ اَسِيْرُكَ الْبَارِحَةَ؟ فَقُلْتُ يَا

۱۰۲۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مجھے رسول اللہ ﷺ نے رمضان کی زکوٰۃ یعنی صدقہ فطر کا نگران بنایا۔ میرے پاس ایک آنے والا آیا اور کھانے کے چلو بھرنے لگا۔ میں نے اس کو پکڑ لیا اور کہا میں تمہیں ضرور رسول اللہ ﷺ کے سامنے پیش کروں گا۔ اس نے کہا میں ضرورت مند اور عیال دار ہوں، مجھے سخت ضرورت تھی، میں نے اس کو چھوڑ دیا۔ جب حضور ﷺ کی خدمت میں صبح کی تو آپ نے فرمایا: ''اے ابو ہریرہ تیرے رات والے قیدی کا کیا بنا؟ میں نے کہا رسول اللہ ﷺ اس نے ضرورت اور عیال

رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ شَكَا حَاجَةً وَّعِيَالًا فَرَحِمْتُهُ وَخَلَّيْتُ سَبِيْلَهُ - فَقَالَ : "اِنَّهُ قَدْ كَذَبَكَ وَسَيَعُوْدُ" فَعَرَفْتُ اَنَّهُ سَيَعُوْدُ لِقَوْلِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَرَصَدْتُّهُ -فَجَآءَ يَحْثُوْا مِنَ الطَّعَامِ فَقُلْتُ لَاَرْفَعَنَّكَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ دَعْنِيْ فَاِنِّيْ مُحْتَاجٌ وَّعَلَيَّ عِيَالٌ لَا اَعُوْدُ فَرَحِمْتُ وَخَلَّيْتُ سَبِيْلَهُ - فَاَصْبَحْتُ فَقَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَا فَعَلَ اَسِيْرُكَ الْبَارِحَةَ قُلْتُ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ شَكَا حَاجَةً وَّعِيَالًا فَرَحِمْتُ وَخَلَّيْتُ سَبِيْلَهُ فَقَالَ : فَرَصَدْتُّهُ الثَّالِثَةَ - فَجَآءَ يَحْثُوْا مِنَ الطَّعَامِ فَاَخَذْتُهُ فَقُلْتُ لَاَرْفَعَنَّكَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَهٰذَا اٰخِرُ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ اِنَّكَ تَزْعُمُ اَنَّكَ لَا تَعُوْدُ ثُمَّ تَعُوْدُ! فَقَالَ : دَعْنِيْ فَاِنِّيْ اُعَلِّمُكَ كَلِمَاتٍ يَنْفَعُكَ اللّٰهُ بِهَا ، قُلْتُ : مَا هُنَّ؟ قَالَ اِذَا اَوَيْتَ اِلٰى فِرَاشِكَ فَاقْرَاْ اٰيَةَ الْكُرْسِيِّ فَاِنَّهُ لَنْ يَّزَالَ عَلَيْكَ مِنَ اللّٰهِ حَافِظٌ ، وَلَا يَقْرَبُكَ شَيْطَانٌ حَتّٰى تُصْبِحَ ، فَخَلَّيْتُ سَبِيْلَهُ فَاَصْبَحْتُ ، فَقَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "مَا فَعَلَ اَسِيْرُكَ الْبَارِحَةَ؟" فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ زَعَمَ اَنَّهُ يُعَلِّمُنِيْ كَلِمَاتٍ يَنْفَعُنِي اللّٰهُ بِهَا فَخَلَّيْتُ سَبِيْلَهُ فَقَالَ: مَا هِيَ؟ " فَقُلْتُ : قَالَ لِيْ : اِذَا اَوَيْتَ اِلٰى فِرَاشِكَ فَاقْرَاْ اٰيَةَ الْكُرْسِيِّ مِنْ اَوَّلِهَا حَتّٰى تَخْتِمَ الْاٰيَةَ : "اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ" وَقَالَ لِيْ : لَا يَزَالُ عَلَيْكَ مِنَ اللّٰهِ حَافِظٌ ، وَلَنْ يَّقْرَبَكَ شَيْطَانٌ حَتّٰى تُصْبِحَ - فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ : "اَمَا اِنَّهُ قَدْ

داری کا عذر کیا لہٰذا میں نے اس کو چھوڑ دیا۔ آپ نے فرمایا ''اس نے تم سے جھوٹ بولا'' وہ عنقریب واپس آئے گا۔ میں نے جان لیا کہ وہ واپس لوٹے گا۔ کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا دیا تھا۔ پس میں نے اس کا انتظار کیا چنانچہ وہ آیا اور دونوں ہاتھوں سے غلہ لینے لگا۔ میں نے کہا میں تمہیں ضرور حضور ﷺ کی خدمت میں پیش کروں گا۔ اس نے کہا مجھے چھوڑ دو' میں محتاج اور عیال دار ہوں۔ پھر دوبارہ نہیں آؤں گا' مجھے اس پر رحم آیا اور میں نے اس کو جانے دیا۔ میں صبح حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اے ابو ہریرہ تیرے رات والے قیدی کا کیا بنا؟ میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ اس نے ضرورت اور عیال داری کی شکایت کی۔ جس پر مجھے رحم آیا اور میں نے اس کو چھوڑ دیا۔ اس پر آپ ﷺ نے فرمایا'' اس نے تجھ سے جھوٹ بولا اور عنقریب لوٹے گا۔'' پس میں نے اس کا تیسری مرتبہ انتظار کیا تو وہ آ کر دونوں ہاتھوں سے غلہ لینے لگا۔ پس میں نے اس کو پکڑ لیا اور کہا ضرور میں تمہیں رسول اللہ ﷺ کے پاس پیش کروں گا۔ یہ آخری اور تیسری مرتبہ ہے تُو کہتا ہے کہ واپس نہیں لوٹے گا؟ پھر لوٹتا ہے اس نے کہا مجھے چھوڑ دو' میں تمہیں ایسے کلمات سکھاؤں گا جس سے اللہ تمہیں فائدہ دیں گے۔ میں نے کہا' وہ کیا؟ اس نے کہا جب تم اپنے بستر پر جاؤ تو آیۃ الکرسی پڑھو۔ بے شک تم پر اللہ کی طرف سے نگران مقرر ہو گا اور شیطان صبح تک تیرے قریب بھی نہیں آئے گا۔ میں نے اس کو چھوڑ دیا۔ صبح حضور ﷺ کی خدمت میں پہنچا تو مجھے حضور ﷺ نے فرمایا: ''تیرے رات والے قیدی کا کیا بنا؟'' میں نے کہا رسول اللہ ﷺ اس کا خیال یہ ہے کہ وہ مجھے کچھ کلمات سکھائے گا جس سے اللہ مجھے فائدہ دے گا۔ اس لئے کہ میں نے اس کا راستہ چھوڑ دیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: وہ کلمات کیا ہیں؟ میں نے کہا' اس نے یہ بتایا کہ جب تم اپنے بستر پر لیٹو تو آیۃ الکرسی شروع سے آخر تک پڑھو۔ پھر مجھے کہا کہ تم پر اللہ کی طرف سے ایک نگران مقرر ہو گا اور صبح تک شیطان

صَدَقَكَ وَهُوَ كَذُوْبٌ ، تَعْلَمُ مَنْ تُخَاطِبُ مُنْذُ ثَلَاثٍ يَا اَبَا هُرَيْرَةَ؟ قُلْتُ : لَا - قَالَ : "ذَاكَ شَيْطَانٌ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

تمہارے قریب ہرگز نہیں آئے گا تو نبی اکرمؐ نے فرمایا: ''اچھی طرح سنو بے شک اس نے تم سے سچ کہا حالانکہ وہ بہت بڑا جھوٹا ہے'' اے ابو ہریرہ کیا تمہیں معلوم ہے کہ تین راتوں سے تمہارا مخاطب کون رہا؟ میں نے کہا نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: وہ شیطان تھا۔ (بخاری)

**تخریج:** رواه البخاری فی کتاب الوکالة کاملاً ' باب اذا وکل رجل فترك الوکیل شیئًا فاجازه الموکل فهو جائز ورواه مختصراً فی کتاب فضائل القرآن و بدء ایحلق

**اللغات:** **زکوٰة رمضان:** اس سے مراد صدقۃ الفطر ہے۔ **یحثوا:** دو ہاتھوں سے کھانا لے رہا تھا۔ **فرصدته:** میں نے اس کا انتظار کیا۔ **اذا اویت الی فراشك:** جب تم اپنے بستر پر جاؤ جو سونے کے لئے بچھایا گیا ہو۔ **آیة الکرسی:** اس کو آیت الکرسی اس لئے کہا جاتا ہے کہ اس میں کرسی کا تذکرہ ہے۔

**فوائد:** (۱) آیۃ الکرسی کی فضیلت ذکر کی گئی ہے۔ جب یہ کسی گھر میں اخلاص سے شام کو تلاوت کی جائے تو وہ شیاطین سے اس رات محفوظ کر دیا جاتا ہے۔ (۲) آیت الکرسی کو سونے کے وقت پڑھنا مستحب ہے۔

۱۰۲۱ : وَعَنْ اَبِی الدَّرْدَآءِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :"مَنْ حَفِظَ عَشْرَ آيَاتٍ مِّنْ اَوَّلِ سُوْرَةِ الْكَهْفِ عُصِمَ مِنَ الدَّجَّالِ" وَفِیْ رِوَايَةٍ : "مِنْ اٰخِرِ سُوْرَةِ الْكَهْفِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۲۱: حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے سورۃ الکہف کی دس پہلی آیات یاد کر لیں وہ دجال سے محفوظ رہے گا۔

ایک روایت میں ہے سورۃ الکہف کی آخری آیات۔ دونوں کو مسلم نے روایت کیا ہے۔

**تخریج:** رواه مسلم فی کتاب صلاة المسافرین' باب فضل سورة الکهف

**اللغات:** **سورۃ الکهف:** وہ سورۃ جس میں کہف کا تذکرہ ہے۔ **ولبثوا فی کهفهم ثلاثه مئة سنین وازدادوا تسعا۔** **عصم:** محفوظ رہے گا۔ **الدجال:** وہ مسیح کذاب ہے جو آخری زمانہ میں نکلے گا اور اس کا ظہور لوگوں کے لئے بہت بڑے فتنے کا باعث ہوگا۔ اس لئے کہ وہ الوہیت کا دعویٰ دار ہوگا اور اس کے ہاتھوں پر بعض خارقِ عادت افعال بھی ظاہر ہوں گے اسی وجہ سے ہر پیغمبر نے اپنی قوم کو اس کے فتنے سے خبر دار کیا۔

**فوائد:** (۱) جو شخص سورہ کہف کی اول دس آیت صبح و شام تلاوت کرے گا وہ مسیح دجال کے فتنے سے محفوظ رہے گا۔ (۲) اسی طرح جس نے اختتامی دس آیات حفظ یاد کیا اور ان کی قراءت پر صبح و شام ہمیشگی اختیار کی۔ جن کا ۔ الذین سوا و عملوا الصالحات سے آخر سورت تک ہے' وہ بھی دجال کے فتنہ سے محفوظ رہے گا۔ شاید ، اختیار کرنے کی وجہ یہ ہو کہ یہ آیات دل میں ایمان کی قوت کو بہت ابھارتی اور انسان کو یہ سبق دیتی ہے کہ آزمائش یا فتنہ کتنا ہے یوں نہ ہوا ایمان سے ہٹنا نہ چاہئے۔

۱۰۲۲ : وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا

۱۰۲۲: حضرت ابنِ عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ اسی دورا

قَالَ : بَيْنَمَا جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ قَاعِدٌ عِنْدَ النَّبِيِّ ﷺ سَمِعَ نَقِيضًا مِّنْ فَوْقِهِ فَرَفَعَ رَأْسَهُ فَقَالَ : هٰذَا بَابٌ مِّنَ السَّمَآءِ فُتِحَ الْيَوْمَ وَلَمْ يُفْتَحْ قَطُّ اِلَّا الْيَوْمَ فَنَزَلَ مِنْهُ مَلَكٌ فَقَالَ : هٰذَا مَلَكٌ نَزَلَ اِلَى الْاَرْضِ لَمْ يَنْزِلْ قَطُّ اِلَّا الْيَوْمَ فَسَلَّمَ وَقَالَ : اَبْشِرْ بِنُوْرَيْنِ اُوْتِيْتَهُمَا لَمْ يُؤْتَهُمَا نَبِيٌّ قَبْلَكَ : فَاتِحَةُ الْكِتَابِ ، وَخَوَاتِيْمُ سُوْرَةِ الْبَقَرَةِ ، لَنْ تَقْرَاَ بِحَرْفٍ مِّنْهَا اِلَّا اُعْطِيْتَهُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

"النَّقِيضُ" : الصَّوْتُ۔

حضرت جبریل علیہ السلام نبی اکرم ﷺ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ انہوں نے اپنے اوپر سے ایک آواز سنی تو اپنا سر اوپر اٹھایا اور کہا۔ ''یہ آسمان کا وہ دروازہ ہے جو آج کھولا گیا ہے اور آج سے پہلے کبھی نہیں کھولا گیا۔ اس سے ایک فرشتہ اترا۔ حضرت جبریل علیہ السلام نے کہا یہ وہ فرشتہ زمین پر اترا ہے جو آج سے پہلے کبھی نہیں اُترا چنانچہ اس فرشتے نے سلام کیا اور کہا'' حضور ﷺ آپؐ کو ان دونوروں کی بشارت ہو جو آپؐ کو دیئے گئے اور آپؐ سے پہلے کسی نبی کو نہیں دیئے گئے: ۱) سورۃ الفاتحہ ۲) اور سورۃ البقرۃ کی آخری آیات۔ آپ ان میں سے جو بھی حرف پڑھیں گے وہ آپ کو عطا کر دی جائے گی۔

النَّقِيضُ : آواز

**تخريج**: رواه مسلم فى صلاة المسافرين' باب فضل الفاتحه و خواتيم سورة البقره۔

**اللغات**: فرفع رأسه: سیاق سے معلوم ہوتا ہے کہ تینوں ضمائر جبرئیل علیہ السلام کی طرف لوٹتی ہیں اور اس کی تائید اس بات سے بھی ہوتی ہے کہ آسمانوں سے متعلق ان کی معلومات زیادہ ہیں اور یہ بات ظاہر کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا ان امور غیبیہ کو بیان کرنا نبی اکرم ﷺ کی ذات گرامی سے ہی ہوسکتا ہے مگر واضح ہونے کی وجہ سے حذف کر دیا گیا۔ ابشر بنورين: تم دو روشنیوں پر خوش ہو جاتے کیونکہ ان میں سے ہر ایک سورت کی آیات تلاوت کرنے والے کے لئے قیامت کے دن وہ نور ہوں گی اور اس کے آگے آگے دوڑیں گی۔

**فوائد**: سورۃ فاتحہ اور سورہ بقرہ کی آخری آیات کی فضیلت ذکر کی گئی ہے۔ جس شخص نے ان کو پورے اخلاص کے ساتھ پڑھا اللہ تعالیٰ اس کو وہ ہدایت بخشتے ہیں کہ دنیا اور آخرت کی سعادت ان میں مستور ہے۔ وہ ان کو عنایت فرمائیں گے۔

## ۱۸۴ بَابُ اسْتِحْبَابِ الْاِجْتِمَاعِ عَلَى الْقِرَآءَةِ

## باب: قراءت کے لئے جمع ہونے کا استحباب

۱۰۲۳ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "وَمَا اجْتَمَعَ قَوْمٌ فِيْ بَيْتٍ مِّنْ بُيُوْتِ اللّٰهِ يَتْلُوْنَ كِتَابَ اللّٰهِ وَيَتَدَارَسُوْنَهُ بَيْنَهُمْ ، اِلَّا نَزَلَتْ عَلَيْهِمُ السَّكِيْنَةُ ، وَغَشِيَتْهُمُ الرَّحْمَةُ ، وَحَفَّتْهُمُ الْمَلَائِكَةُ ، وَذَكَرَهُمُ اللّٰهُ فِيْمَنْ عِنْدَهُ" رَوَاهُ

۱۰۲۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا'' جو لوگ اللہ کے گھر میں سے کسی گھروں میں قرآن کی تلاوت کے لئے اکٹھے ہوتے ہیں اور آپس میں اس کی تکرار (اعادہ) کرتے ہیں تو ان پر تسکین اترتی ہے اور رحمت ان کو ڈھانپ لیتی ہے۔ فرشتے ان کو گھیر لیتے ہیں اور اللہ تعالیٰ اُن کا اپنے پاس والوں میں ذکر فرماتے

مُسْلِمٌ۔ ہیں۔(مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الذکر فضل الاجتماع علی تلاوت القرآن و علی الذکر

**اللُّغَات**: **ما اجتمع**: نہیں اکٹھے ہوتے۔ یہ الفاظ پہلے بھی باب قضاء حوائج المسلمین میں گزر چکے۔ **یتدارسونہ**: آپس میں ایک دوسرے کو سناتے اور سنتے ہیں یعنی دور کرتے ہیں۔ **غشیتھم الرحمة**: ان پر رحمت اترتی ہے۔ **حفتھم الملائکة**: فرشتے ان کو گھیرے میں لے لیتے ہیں۔ **فیمن عندہ**: مراد فرشتے ہیں۔

**فوائد**: (۱) اللہ تعالیٰ کے گھروں میں جمع ہونا اور تلاوت قرآن مجید کرنا اور اس کا دور کرنا امر مستحب ہے کیونکہ اس سے اطمینان میسر ہوتا ہے اور رحمت اترتی ہے اور فرشتے حاضر ہوتے ہیں اور ان جمع ہونے والے سے راضی ہوتے ہیں اور آسمان میں ان کے اس مبارک عمل کی وجہ سے ان کا تذکرہ ہوتا ہے۔

## ۱۸۵ :بَابُ فَضْلِ الْوُضُوْءِ

## باب: وضو کی فضیلت

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا قُمْتُمْ اِلَى الصَّلٰوةِ فَاغْسِلُوْا وُجُوْهَكُمْ ...... اِلٰى قَوْلِهٖ ...... مَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيَجْعَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ حَرَجٍ ، وَّلٰكِنْ يُّرِيْدُ لِيُطَهِّرَكُمْ وَلِيُتِمَّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ﴾ [المائدة :٦]

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ”اے ایمان والو! جب نماز کا ارادہ کرو، تو اپنے چہرے کو دھوؤ...... آیت کے آخر تک...... اللہ نہیں چاہتے کہ تمہیں تنگی میں ڈالے، لیکن اللہ چاہتے ہیں کہ تم کو پاک کرے اور اپنی نعمتیں تم پر تمام کرے تا کہ تم شکرگزار ہو جاؤ“۔(المائدہ)

**حل الآیات**: من حرج: سختی اور تنگی۔

۱۰۲٤ :وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "اِنَّ اُمَّتِيْ يُدْعَوْنَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ غُرًّا مُحَجَّلِيْنَ مِنْ اٰثَارِ الْوُضُوْءِ ، فَمَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمْ اَنْ يُّطِيْلَ غُرَّتَهٗ فَلْيَفْعَلْ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۰۲۴: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا ”میری اُمت قیامت کے دن وضو کے نشانات کی وجہ سے سفید ہاتھ پاؤں سے بلائی جائے گی جو آدمی تم میں سے اپنی روشنی کو طویل کر سکتا ہو تو وہ ضرور ایسا کرے۔(بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی کتاب الوضوء، باب فضل الوضو والغرالمحجلون من اثر الوضوء و مسلم فی کتاب الطھارة، باب استحباب الطھارة الغرة والتعجیل

**اللُّغَات**: **امتی**: مراد امت محمد ﷺ ہے امت کا لفظ دو معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔(۱) امت دعوت: یعنی وہ تمام لوگ جن کی طرف آپ کو مبعوث کیا گیا۔(۲) امت اجابت: وہ امت جنہوں نے آپ کی بات کو قبول کرلیا۔ اس روایت میں امت اجابت ہی مراد ہے۔ **یدعون**: مقام حساب یا مقام میزان کی طرف بلایا جائے گا۔ **غراً**: جمع اغر ہے سفیدی کے نشان والے۔ **غراة**: ماتھے پر

سفید کا نشان یہاں مراد نور ہے جو ان کے چہروں پر چمکے گا جس سے ان کی پہچان ہوگی۔ اس روایت میں چہرے کے نور کو گھوڑے کی سفید پیشانی سے تشبیہ دی گئی ہے۔ **محجلین**: یہ تحجیل سے ہے۔ یہ گھوڑے کی چاروں پنڈلیوں یا تین پنڈلیوں پر پائی جانے والی سفیدی کو کہتے ہیں اور حدیث میں مراد وہ نور ہے جو وضو میں دھوئے جانے والے مقامات یعنی ہاتھوں، پاؤں وغیرہ پر پھیلنے والا ہوگا۔ **من آثار الوضو**: کسی چیز کے بقیہ نشان کو اثر کہا جاتا ہے۔ **الوضو**: کا لفظ وضاعت سے بنا ہے۔ **وضاعت** حسن و لطافت کو کہتے ہیں۔ **وضو**: وضوء کرنا، **وضو**: وہ پانی جس سے وضو کیا جاتا ہے اور یہاں دونوں معنی مراد ہو سکتے ہیں کیونکہ غرہ اور تحجیل یہ غسل سے پیدا ہوتے ہیں پانی سے۔ اس لئے ان میں سے کسی ایک طرف کرنا درست ہے۔

**فوائد**: سنت یہ ہے کہ ماتھے کی سفیدی اور پاؤں کی سفیدی کو بڑھا دیا جائے اور یہ اس طرح ممکن ہے کہ چہرے اور ہاتھ پاؤں کے واجب حصہ سے زائد کو بھی دھویا جائے۔ غرہ اور تحجیل یہ اس امت کی خصوصیات سے ہے۔ مسلم کی روایت کے مطابق **سیما** کا لفظ بھی آتا ہے جس کا معنی علامت ہے اور یہ الفاظ بھی ہیں **لیست لاحد غیر کم**: کہ تمہارے علاوہ اور کسی امت کے لئے نہیں۔

۱۰۲۵ : وَعَنْهُ قَالَ : سَمِعْتُ خَلِيلِي ﷺ يَقُولُ : "تَبْلُغُ الْحِلْيَةُ مِنَ الْمُؤْمِنِ حَيْثُ يَبْلُغُ الْوُضُوءُ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۲۵: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے کہ میں نے اپنے خلیل ﷺ کو یہ فرماتے سنا "مؤمن کا زیور (جنت میں) وہاں تک ہوگا، جہاں تک وضو کا پانی پہنچے گا۔" (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الطھارۃ، باب تبلغ الحیلۃ حیث یبلغ الوضوء۔

**اللغات**: خلیلی: خلیل اس دوست کو کہا جاتا ہے جس کی محبت دل میں اتر جائے۔ **الحلیۃ**: زینت

**فوائد**: (۱) اس میں غرہ اور تحجیل پر آمادہ کیا گیا کیونکہ جنت میں مؤمن کا زیور اس مقام تک پہنچے گا جہاں تک وضوء کا پانی۔

۱۰۲۶ : وَعَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ "مَنْ تَوَضَّأَ فَأَحْسَنَ الْوُضُوءَ خَرَجَتْ خَطَايَاهُ مِنْ جَسَدِهِ حَتّٰى تَخْرُجَ مِنْ تَحْتِ أَظْفَارِهِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۲۶: حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "جس نے اچھے طریقہ سے وضو کیا اس کے گناہ اس کے جسم سے نکل جاتے ہیں یہاں تک کہ ناخنوں کے نیچے سے بھی"۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الطھارۃ، باب خروج ابطاعیا مع ماء الوضو۔

**اللغات**: **فاحسن الوضوء**: ایسا وضو کیا جو تمام آداب و سنن وضو پر مشتمل تھا۔ **خرجت خطایاہ**: اللہ تعالیٰ کے حق سے متعلق چھوٹے گناہ مراد ہیں۔ **خروج**: مغفرت کے لئے بطور کنایہ استعمال ہوا۔

**فوائد**: اس روایت میں آداب و شرائط وضو کو سیکھنے کی طرف متوجہ کیا گیا اور ان پر عمل کرنے کی رغبت دلائی گئی ہے۔ احتیاط کا تقاضا یہ ہے کہ رخصت کی طرف نہ جائے بلکہ ایسا وضو کرے جو تمام علماء کے نزدیک تمامیت و کمال والا ہو۔ پس بسم اللہ، نیت، مضمضہ، ناک میں پانی ڈالنا اور ناک صاف کرنے اور اسی طرح کے جتنے احکام و آداب وضو سے متعلق ہیں ان کو بجالائے۔

١٠٢٧ : وَعَنْهُ قَالَ : رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ تَوَضَّاَ نَحْوَ وُضُوْئِیْ ثُمَّ قَالَ مَنْ تَوَضَّاَ هٰكَذَا غُفِرَ لَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ وَكَانَتْ صَلٰوتُهٗ وَمَشْيُهٗ اِلَى الْمَسْجِدِ نَافِلَةً۔ رَوَاهُ مُسْلِمٌ

١٠٢٧: حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اسی طرح وضو کرتے دیکھا جس طرح میں نے وضو کیا۔ پھر کہا جس نے اس طرح وضو کیا اس کے گزشتہ گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں اور اس کی نماز اور مسجد کی طرف چلنے کا ثواب ظاہر ہے۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الطھارۃ' باب فضل الوضو والوصلوۃ عقیبہ

**فوائد**: وضو اللہ تعالیٰ کے حقوق سے متعلق صغیرہ گناہوں کی بخشش کا ذریعہ ہے۔ مسجد کی طرف چلنے اور اس میں نماز ادا کرنے بہت سی نیکیاں حاصل ہوتی ہیں۔

١٠٢٨ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ : "اِذَا تَوَضَّاَ الْعَبْدُ الْمُسْلِمُ" اَوِ الْمُؤْمِنُ- فَغَسَلَ وَجْهَهٗ خَرَجَ مِنْ وَّجْهِهٖ كُلُّ خَطِيْئَةٍ نَظَرَ اِلَيْهَا بِعَيْنَيْهِ مَعَ الْمَآءِ اَوْ مَعَ اٰخِرِ قَطْرِ الْمَآءِ' فَاِذَا غَسَلَ رِجْلَيْهِ خَرَجَتْ كُلُّ خَطِيْئَةٍ مَشَتْهَا رِجْلَاهُ مَعَ الْمَآءِ اَوْ مَعَ اٰخِرِ قَطْرِ الْمَآءِ ' حَتّٰى يَخْرُجُ نَقِيًّا مِّنَ الذُّنُوْبِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

١٠٢٨: حضرت ابو ہریرہؓ روایت ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا: ''جب مسلم یا مؤمن بندہ وضو کے دوران اپنا چہرہ دھوتا ہے تو اس کے چہرے کا ہر گناہ' جس کی طرف اس نے آنکھوں سے دیکھا' پانی کے ساتھ یا پانی کے آخری قطروں کے ساتھ نکل جاتا ہے۔ جب وہ اپنے ہاتھ دھوتا ہے تو اسکے دونوں ہاتھوں کا ہر گناہ' جو اس نے اپنے دونوں ہاتھوں سے کیا ہوتا ہے' پانی یا اسکے آخری قطرے کے ساتھ نکل جاتا ہے۔ جب وہ اپنے دونوں پاؤں دھوتا ہے تو ہر وہ گناہ' جس کی طرف چل کر گیا' پانی کے ساتھ یا اسکے آخری قطرے کے ساتھ نکل جاتا ہے یہاں تک کہ وہ گناہوں سے پاک ہو کر نکلتا ہے۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الطھارۃ' باب خروج ابحطایا ماء الوضوء۔

**اللغات**: او المؤمن: یہ راوی کو شک ہے کہ خرج من وجهه کل خلعیته: غلطی کی' بخشش و مغفرت سے کنایہ ہے۔ **قطر**: جمع قطرہ 'یعنی پانی کے آخری قطرات کے ساتھ۔ **بطشتھا**: جو اس کے ہاتھوں نے کیا۔

**فوائد**: (ا) وضو کے فوائد میں سے یہ ہے کہ چھوٹے گناہوں سے معافی مل جاتی ہے۔ جس طرح کہ وضو ظاہری میل کچیل اور گندگی کا ازالہ کرتا ہے۔

١٠٢٩ : وَعَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَتَى الْمَقْبَرَةَ فَقَالَ : السَّلَامُ عَلَيْكُمْ دَارَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ ' وَاِنَّا اِنْ شَآءَ اللّٰهُ بِكُمْ لَاحِقُوْنَ ' وَدِدْتُّ اَنَّا قَدْ رَاَيْنَا اِخْوَانَنَا" قَالُوْا : اَوَلَسْنَا

١٠٢٩: حضرت ابو ہریرہؓ سے ہی روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے قبرستان میں پہنچ کر فرمایا: ''سلام ہو تم پر اے مؤمن گھر والو' بے شک ہم اگر اللہ نے چاہا تو تمہیں ملنے والے ہیں' میں پسند کرتا ہوں کہ ہم اپنے بھائیوں کو دیکھیں۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا۔ ہم آپ

اِخْوَانَكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ؟ قَالَ : "اَنْتُمْ ، اَصْحَابِيْ ، وَاِخْوَانُنَا الَّذِيْنَ لَمْ يَاْتُوْا بَعْدُ" قَالُوْا: كَيْفَ تَعْرِفُ مَنْ لَّمْ يَاْتِ بَعْدُ مِنْ اُمَّتِكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ؟ فَقَالَ :"اَرَاَيْتَ لَوْ اَنَّ رَجُلًا لَّهٗ خَيْلٌ غُرٌّ مُحَجَّلَةٌ بَيْنَ ظَهْرَيْ خَيْلٍ دُهْمٍ بُهْمٍ اَلَا يَعْرِفُ خَيْلَهٗ؟" قَالُوْا : بَلٰى يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ۔ قَالَ : فَاِنَّهُمْ يَاْتُوْنَ غُرًّا مُحَجَّلِيْنَ مِنَ الْوُضُوْءِ ، وَاَنَا فَرَطُهُمْ عَلَى الْحَوْضِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

کے بھائی نہیں؟ فرمایا: ''تم میرے صحابہ (رضی اللہ عنہم اجمعین) ہو اور میرے بھائی وہ لوگ ہیں جو ابھی نہیں آئے۔'' صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا۔ آپؐ ان لوگوں کو کیسے پہچانیں گے جو آپؐ کی امت میں ابھی تک نہیں آئے۔ فرمایا ''تمہارا کیا خیال ہے اگر کسی آدمی کے سیاہ گھوڑوں میں پانچ کلیان گھوڑے ہوں' کیا وہ اپنے ان گھوڑوں کو نہیں پہچانے گا؟ صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا: کیوں نہیں یا رسول اللہؐ۔ اس پر آپ نے فرمایا: ''وہ وضو کی وجہ سے سفید ہاتھ پاؤں کے ساتھ میدانِ محشر میں آئیں گے اور میں ان کا حوض پر استقبالی ہوں گا۔'' (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الطھارۃ' باب استحباب اطالۃ الغرۃ و التعجیل

**اللغات**: اتی المقبرۃ: مقبرہ سے مراد مدینہ کا قبرستان بقیع ہے۔ ارایت: تم مجھے بتلاؤ۔ خیل غر: جن گھوڑوں کے چہروں' ماتھوں پر سفیدی ہو۔ محجلۃ جن کی پنڈلیوں پر سفیدی ہو۔ دھم: جمع ادھم جس کا معنی سیاہ ہے۔ الاھمۃ: کا معنی سیاہ۔ فرطھم علی الحوض: حوض پر ان کا استقبالی ہوں گا۔ حوض: مقامِ حساب میں وہ مقام ہے جہاں جنت کی نہر کوثر کا پرنالا گرتا ہے۔ وہ آپؐ کی تکریم وتشریف کے طور پر آپؐ کو دیا جائے گا جس نے اس سے پیا اُس کو کبھی پیاس نہ لگے گی۔

**فوائد**: (۱) اخوان النبی ﷺ وہ لوگ ہیں جو صحابہ رضی اللہ عنہم کے زمانے کے بعد آئیں گے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿انما المؤمنون اخوۃ﴾: صحابہ کرام کو بعد والوں پر صحابیت کا زائد شرف حاصل ہے۔ (۲) اس امت کے لئے بشارت ہے کہ رسول اللہؐ ان سے آگے آگے حوض پر قیامت کے دن تشریف لے جائیں گے۔ وہ لوگ خوش نصیب ہیں جن کو قیادت وسیادت میسر ہوگی۔ (۳) رسول اللہ ﷺ کو موقف حساب میں کوثر نہر کا پانی عطاء کر کے آپؐ کی تکریم کی جائے گی۔

۱۰۳۰ :وَعَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :"اَلَا اَدُلُّكُمْ عَلٰى مَا يَمْحُوا اللّٰهُ بِهِ الْخَطَايَا' وَيَرْفَعُ بِهِ الدَّرَجَاتِ؟" قَالُوْا :بَلٰى يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ۔ قَالَ : "اِسْبَاغُ الْوُضُوْءِ عَلَى الْمَكَارِهِ ، وَكَثْرَةُ الْخُطَا اِلَى الْمَسَاجِدِ ، وَانْتِظَارُ الصَّلٰوةِ بَعْدَ الصَّلٰوةِ ، فَذٰلِكُمُ الرِّبَاطُ ، فَذٰلِكُمُ الرِّبَاطُ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۳۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ ہی سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''کیا میں ایسی بات نہ بتلا دوں جس سے اللہ غلطیاں مٹاتے ہیں اور درجات بلند کرتے ہیں؟ صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا: کیوں نہیں یارسول اللہ ﷺ۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''وضو کو مکمل کرنا ناپسندیدگی (وقت اور موسم کی رکاوٹ) کے باوجود' مسجد کی طرف دور سے چل کر آنا اور ایک نماز کے بعد دوسری کا انتظار کرنا۔ پس یہی رباط ہے۔'' (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الطھارۃ' باب اسباغ الوضو علی المکارہ وقد تقدم شرفہ فی باب بیان کثرۃ

طرق ابحیر۔ ۱۳۱/۱۵

اَللُّغَاتُ : اسباغ الوضو: وضو مکمل کرنا۔ علی المسکارہ: طبیعت کی مخالفت کے باوجود مثلاً سخت سردی وغیرہ۔ فذلکم الرباط: کسی چیز پر روکنے کو کہتے ہیں۔ گویا اس نے اپنے آپ کو اس کی اطاعت پر روک کر رکھا۔ اس عبارت کو دوبارہ لایا گیا تا کہ اس کی شان وعظمت اچھی طرح ذہن میں بیٹھ جائے۔

۱۰۳۱ : وَعَنْ اَبِیْ مَالِكٍ الْاَشْعَرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"اَلطُّهُوْرُ شَطْرُالْاِيْمَانِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَقَدْ سَبَقَ بِطُوْلِهٖ فِيْ بَابِ الصَّبْرِ - وَفِی الْبَابِ حَدِيْثُ عَمْرِو بْنِ عَبَسَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ السَّابِقُ فِيْ اٰخِرِ بَابِ الرَّجَآءِ ، وَهُوَ حَدِيْثٌ عَظِيْمٌ ، مُشْتَمِلٌ عَلٰى جُمَلٍ مِّنَ الْخَيْرَاتِ۔

۱۰۳۱: حضرت ابو مالک اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا '' طہارت (یعنی پاکیزگی) ایمان کا حصہ ہے۔'' (مسلم)

یہ روایت تفصیل سے باب الصبر میں گزری اور اس باب الرجا کے آخر میں حضرت عمرو بن عبسہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ والی روایت ہے اور وہ بڑی عظیم روایت ہے جو بہت سے کاموں پر مشتمل ہے۔

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الطھارۃ، باب فضل الوضوء و حدیث عمرو بن عبسہ رواہ فی کتاب صلوۃ المسافرین، باب اسلام عمرو بن عبسہ۔

اَللُّغَاتُ :الطھور: خوب پاکیزگی۔ شطر: نصف۔

**فوائد**: نماز کے صحیح ہونے کے لئے طہارت شرط ہے۔ طہارت کو شطر کے لفظ سے تعبیر کر کے اس کی عظمت وشان کی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔

۱۰۳۲ :وَعَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ : "مَا مِنْكُمْ مِّنْ اَحَدٍ يَتَوَضَّأُ فَيُبْلِغُ - اَوْ فَيُسْبِغُ الْوُضُوْءَ - ثُمَّ قَالَ : اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ - وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ اِلَّا فُتِحَتْ لَهٗ اَبْوَابُ الْجَنَّةِ الثَّمَانِيَةُ يَدْخُلُ مِنْ اَيِّهَا شَاءَ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ - وَزَادَ التِّرْمِذِيُّ "اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ مِنَ التَّوَّابِيْنَ وَاجْعَلْنِيْ مِنَ الْمُتَطَهِّرِيْنَ"۔

۱۰۳۲: حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: '' تم میں جو آدمی وضو کرے، مکمل وضو کرے، پھر کہے : اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ...... آخر تک۔ کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔ وہ اکیلا ہے جس کا کوئی شریک نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد ﷺ اس کے بندے اور رسول ہیں تو اس کے لئے جنت کے آٹھوں دروازے کھول دیئے جاتے ہیں جس سے چاہے وہ داخل ہو۔'' (مسلم)

ترمذی میں یہ الفاظ زائد ذکر کئے : ''اے اللہ مجھے توبہ کرنے والوں میں سے بنا اور خوب پاکیزگی حاصل کرنے والوں میں سے بنا دے''۔

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب الطھارۃ' باب الذکر المستحب عقب الوضو والترمذی فی ابواب الطھارۃ' باب ما یقال بعد الوضو۔

**اللغات:** یسبغ: وضو کے واجبات و مستحبات کو مکمل کرتا ہے۔ **التوابین:** جو بہت زیادہ سچی توبہ کرتے ہیں۔ **المطھرین:** گناہوں اور غلطیوں سے خوب پاکیزگی حاصل کرنے والے۔

**فوائد:** (۱) وضو کے واجبات و مستحبات کو مکمل کرنے کی فضیلت ذکر کی گئی اور وضو کے بعد یہ دعا کرنے کی فضیلت ذکر کی گئی۔

## ۱۸۶: بَابُ فَضْلِ الْاَذَانِ

۱۰۳۳ : عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "لَوْ يَعْلَمُ النَّاسُ مَا فِی النِّدَآءِ وَالصَّفِّ الْاَوَّلِ، ثُمَّ لَمْ يَجِدُوْا اِلَّا اَنْ يَّسْتَهِمُوْا عَلَيْهِ لَاسْتَهَمُوْا عَلَيْهِ، وَلَوْ يَعْلَمُوْنَ مَا فِی التَّهْجِيْرِ لَاسْتَبَقُوْا اِلَيْهِ، وَلَوْ يَعْلَمُوْنَ مَافِی الْعَتَمَةِ وَالصُّبْحِ لَاَتَوْهُمَا وَلَوْ حَبْوًا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

"اَلْاِسْتِهَامُ" : اَلْاِقْتِرَاعُ۔ "وَالتَّهْجِيْرُ" : التَّبْكِيْرُ اِلَى الصَّلٰوةِ۔

## باب: اذان کی فضیلت

۱۰۳۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اگر لوگ جان لیں اس فضیلت کو جو اذان دینے اور پہلی صف میں ہے تو پھر وہ کوئی چارہ نہ پائیں سوائے اس کے کہ وہ قرعہ اندازی کریں۔ اگر لوگ جان لیں جو کچھ اوّل وقت میں فضیلت ہے تو ضرور اس کی طرف دوڑ کر آئیں اور اگر لوگ جان لیں جو عشاء اور صبح کی نماز کی فضیلت ہے تو ضرور ان دونوں میں آئیں خواہ ان کو گھٹنوں کے بل ہی چل کر آنا پڑے۔ (بخاری و مسلم)

اَلْاِسْتِهَامُ: قرعہ اندازی۔

التَّهْجِيْرُ: نماز کی طرف جلدی آنا۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب الاذان' باب استھام فی الاذان و مسلم فی کتاب الصلاۃ' باب تسویۃ الصفوف

**اللغات:** **النداء:** اذان۔ **الصف الاول:** نماز میں پہلی صف' یہ وہ صف ہے جو امام کے قریب ہو۔ **علیہ:** اذان اور صف اول پر۔ **لاستبقوا:** نماز میں حاضری کے لئے ایک دوسرے سے آگے بڑھتے۔ **المعتمة:** نماز عشاء۔ **حبواً:** ہاتھوں پر چلنا جس طرح بچے چلتے ہیں یا گھٹنوں کے بل چلنا۔

**فوائد:** (۱) اذان کی رغبت دلائی گئی کیونکہ یہ اسلام کے شعائر میں سے ہے اور اسلام کے طریق میں سے ایک طریقہ ہے۔ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں مؤذن کا ثواب بہت بڑا ہے۔ (۲) نماز کی پہلی صفوف کی طرف رغبت دلائی کیونکہ صف اول والے اول وقت میں نماز کی طرف جلدی کرنے والے ہیں اور اس لئے بھی کہ رحمت کے فرشتے سب سے پہلے امام کے لئے دعا کرتے ہیں پھر پہلی صف والوں کے لئے پھر دوسری صف والوں کے لئے اور اسی طرح آخر تک۔ (۳) جماعت کی نماز اور تکبیر کی فضیلت ذکر کی گئی ہے۔ (۴) فجر اور عشاء کی نماز جماعت کے ساتھ ادا کرنے کے لئے مسجد میں حاضری کی تاکید کی گئی کیونکہ فجر کی نماز تو اللہ تعالیٰ کے ساتھ سچی محبت کو ظاہر کرنے والی جبکہ عشاء کی نماز منافقین اور گمراہوں پر سب سے بھاری اور بوجھل نماز ہے۔

۱۰۳٤ : وَعَنْ مُعَاوِيَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :

۱۰۳۴: حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے

سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ یَقُوْلُ : "اَلْمُؤَذِّنُوْنَ اَطْوَلُ النَّاسِ اَعْنَاقًا یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ" رَوَاہُ مُسْلِمٌ۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''اذان دینے والوں (یعنی موذن) کی قیامت کے دن سب سے زیادہ لمبی گردنیں ہوں گی''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الصلوۃ' باب فضل الاذان

**اللغات**: اعناقاً: جمع عنق مراد یہ ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کی رحمت کی طرف لوگوں میں سب سے زیادہ جھانکنے والے ہیں۔ بعض نے یہ معنی مراد لیا ہے کہ ان کی گردنیں لمبی ہوں گی۔ تا کہ؟ ان تک نہ پہنچے۔ بعض نے کہا کہ ان کی گردنوں کی لمبائی اس دن کے مرتبے اور شرف کو ظاہر کر رہی ہوگی۔

**فوائد**: قیامت کے دن مؤذنوں کو اعلیٰ مرتبہ و مقام ملے گا اس کا ذکر فرمایا گیا ہے کیونکہ مؤذن نماز کی طرف بلاتا اور بھلائی کی طرف دعوت دیتا ہے۔ جس نے بھلائی کی طرف راہنمائی کی اس کو بھلائی کرنے والے کے برابر اجر ملتا ہے۔

۱۰۳۵ : وَعَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِیْ صَعْصَعَۃَ اَنَّ اَبَا سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ لَہٗ : "اِنِّیْ اَرَاکَ تُحِبُّ الْغَنَمَ وَالْبَادِیَۃَ فَاِذَا کُنْتَ فِیْ غَنَمِکَ اَوْ بَادِیَتِکَ۔ فَاَذَّنْتَ لِلصَّلٰوۃِ فَارْفَعْ صَوْتَکَ بِالنِّدَآءِ فَاِنَّہٗ لَا یَسْمَعُ مَدٰی صَوْتِ الْمُؤَذِّنِ جِنٌّ" وَلَا اِنْسٌ ' وَلَا شَیْءٌ ' اِلَّا شَہِدَ لَہٗ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ قَالَ اَبُوْسَعِیْدٍ : سَمِعْتُہٗ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰہِ ﷺ - رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ۔

۱۰۳۵: حضرت عبداللہ بن عبدالرحمٰن بن ابی صعصعہ کہتے ہیں کہ ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مجھے کہا: ''میں تمہیں دیکھتا ہوں تم بکریاں اور جنگل پسند کرتے۔ ہو لہٰذا جب تم اپنی بکریوں میں ہو اور نماز کے لئے اذان دو تو اذان میں اپنی آواز کو بلند کرلو مؤذن کی آواز کی حد تک۔ جو بھی جن' انسان یا کوئی اور چیز اس کو سنے گی تو قیامت کے دن اُس کی گواہی دیں گے۔ ابوسعید کہتے ہیں کہ میں نے یہ بات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی۔ (بخاری)

**تخریج**: رواہ البخاری فی کتاب الاذان' باب رفع الصوت بالنداء۔

**اللغات**: البادیۃ: جمع بواد۔ جنگل اور دیہات یہ حضر کا عکس ہے۔ **مدی صوت المؤذن**: جس حد تک مؤذن کی آواز پہنچتی ہے۔ **لا شئی**: یہ خاص کے بعد عام ظاہر کرنے کے لئے ہے تمام جمادات تک کو بھی شامل ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ ان کو قیامت کے دن بولنے اور مؤذن کی گواہی دینے کی طاقت عنایت فرمائیں گے۔

**فوائد**: (۱) وہ مؤذن جو اللہ تعالیٰ کی بڑھائی اور واحدانیت کو بیان کرتا ہے اور اس کی فضیلت بتلائی گئی کہ ہر چیز اس کی اذان کو سنتی ہے اور قیامت کے دن اس کی گواہی دے گی۔ اس گواہی کا فائدہ یہ ہوگا کہ اس دن مؤذن کو بڑا بلند مرتبہ اور فضیلت حاصل ہوگی۔ (۲) منفرد کو اذان مستحب ہے اور اس کو بلند آواز سے اذان دینی چاہیے۔

۱۰۳۶ : وَعَنْ اَبِیْ ہُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ

۱۰۳۶: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول

قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اِذَا نُوْدِیَ بِالصَّلٰوةِ اَدْبَرَ الشَّیْطَانُ وَلَهٗ ضُرَاطٌ حَتّٰی لَا یَسْمَعَ التَّاْذِیْنَ ' فَاِذَا قُضِیَ النِّدَآءُ اَقْبَلَ حَتّٰی اِذَا ثُوِّبَ بِالصَّلٰوةِ اَدْبَرَ حَتّٰی اِذَا قُضِیَ التَّثْوِیْبُ اَقْبَلَ حَتّٰی یَخْطِرَ بَیْنَ الْمَرْءِ وَنَفْسِهٖ یَقُوْلُ : اذْكُرْ كَذَا - وَذْكُرْ كَذَا - لِمَا لَمْ یَذْكُرْ مِنْ قَبْلُ حَتّٰی یَظَلَّ الرَّجُلُ مَا یَدْرِیْ كَمْ صَلّٰی" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

"التَّثْوِیْبُ" الْاِقَامَةُ۔

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب نماز کی اذان ہوتی ہے تو شیطان پیٹھ پھیر کر بھاگتا ہے اور اس کی ہوا خارج ہوتی ہے تا کہ وہ اذان نہ سنے۔ جب اذان پوری ہو جاتی ہے تو واپس لوٹتا ہے یہاں تک کہ تکبیر پوری ہوتی ہے تو پھر واپس لوٹتا ہے تا کہ آدمی اور اُس کے دل میں وسوسہ ڈالے۔ وہ یوں کہتا ہے: فلاں چیز کو یاد کرو' فلاں چیز کو یاد کرو جو اس سے پہلے اس کو یاد نہیں ہوتی۔ حتیٰ کہ آدمی کا یہ حال ہو جاتا ہے کہ اس کو پتہ بھی نہیں چلتا کہ اس نے کتنی رکعت پڑھیں؟ (بخاری ومسلم)

''التَّثْوِیْبُ'': اقامت۔

**تخریج** رواه البخاری فی کتاب الاذان' باب فضل التأذین و مسلم فی کتاب الصلوة' باب فضل الاذن و هرب الشیطان عند سماعه

**اللغات**: ادبر الشیطان :شیطان دم دبا کر بھاگ جاتا ہے۔ یہاں تک کہ اس کے جوڑوں سے چر چر کی آواز نکلتی ہے۔صراط سے تعبیر کرنا۔ انتہائی تیزی کے ساتھ بھاگ جانے سے نکلا ہے جب وہ موذن کی بات سنتا ہے اور اس کی تائید مسلم کی روایت کرتی ہے۔ وله حصاص یعنی تیز دوڑ بھاگنے سے اور تیزی کرنے کو ضراط سے تعبیر قباحت کے لئے کیا گیا ہے۔ یخطر :وہ وسوسہ ڈالتا ہے۔

**فوائد**: اذان کی فضیلت اور اس کی وجہ سے شیطان پر جو خوف طاری ہوتا ہے اس کا تذکرہ ہے۔ اس طرح شیطان کا بھاگنا اور پھر اس کا اس بات پر حسرت وافسوس کے ساتھ لوٹنا مذکورہ ہے کہ عقیدۂ توحید کے اظہار اور شعائر دین کے اعلان میں اذان پر امت کا اتفاق و اتحاد ہے۔ (۲) نماز میں خشوع واستغراق پر آمادہ کیا گیا اور حتی الامکان شیطان وساوس سے بچنے کی تاکید کی گئی ہے۔

۱۰۳۷ :وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو ابْنِ الْعَاصِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّهٗ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ : "اِذَا سَمِعْتُمُ النِّدَآءَ فَقُوْلُوْا مِثْلَ مَا یَقُوْلُ ثُمَّ صَلُّوْا عَلَیَّ فَاِنَّهٗ مَا یَقُوْلُ ثُمَّ صَلُوا عَلَیَّ فَاِنَّهٗ مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ صَلٰوةً صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ بِهَا عَشْرًا' ثُمَّ سَلُوا اللّٰهَ لِیَ الْوَسِیْلَةَ فَاِنَّهَا مَنْزِلَةٌ فِی الْجَنَّةِ لَا تَنْبَغِیْ اِلَّا لِعَبْدٍ مِّنْ عِبَادِ اللّٰهِ وَاَرْجُوْا اَنْ اَكُوْنَ اَنَا هُوَ' فَمَنْ سَاَلَ لِیَ الْوَسِیْلَةَ حَلَّتْ لَهٗ

۱۰۳۷: حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: ''جب تم موذن کو سنو (اذان دیتے ہوئے) تو اسی طرح کہو جس طرح وہ کہتا ہے۔ پھر مجھ پر درود بھیجو' اس لئے کہ جو شخص مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے۔ پھر میرے لئے وسیلے کا سوال کرو' یہ جنت میں ایک مقام ہے جو اللہ کے بندوں میں سے صرف ایک بندے کے لائق ہے اور مجھے امید ہے کہ میں ہی وہ بندہ ہوں۔ پس جس نے میرے لئے وسیلے کا سوال کیا اس کے لئے میری

الشَّفَاعَةُ - رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

شفاعت حلال ہوگئی۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الصلاۃ' باب القول مثل قول المؤذن

**اللغات**: النداء: اذان مراد ہے۔ **صلی اللہ علیہ صلاۃ**: اللہ تعالیٰ کی طرف سے رحمت ومغفرت کو کہتے ہیں۔ **الوسیلۃ**: وہ طریقے جس سے انسان اپنی اشیاء کو پہنچ سکے یہاں اس سے مراد تفسیر نبوی کے مطابق ایک بلند و عالی شان مرتبہ ہے۔ **ضمن سأل فی الوسیلہ**: یعنی جس نے اللہ تعالیٰ سے یہ طلب کیا کہ وہ مجھے جنت کا یہ بلند مرتبہ عنایت کر دے۔ **حلت لہ**: لازم ہو جاتی ہے۔ **الشفاعۃ**: گناہوں سے تجاوز کرنے کا نام دیا یا دوسرے آدمی سے کسی دوسرے کے لئے خیر طلب کرنا۔ **مراد و غلم**: نبی اکرم ﷺ کو قیامت کے دن شفاعت کبریٰ عنایت کیا جائے گا اور اس کی حقیقت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ سے مقام شفاعت کا سوال کیا جائے جس کے لئے وہ اجازت مرحمت فرمائیں۔

**فوائد**: اذان کے ہر کلمہ کو مؤذن کے بعد اسی طرح دہرانا چاہئے اور **حی علی الفلاح** اور **حی علی الصلوۃ** پر **لا حول ولا قوۃ الا باللہ** کہے۔ (۲) اذان کے بعد انہی الفاظ سے جو رسول اللہ ﷺ سے وارد ہوتے ہیں ان ہی سے دعا کرنا مستحب ہے۔ (۳) نبی اکرم ﷺ پر درود بھیجنے سے بہت بڑا اشرف حاصل ہوتا ہے اور یہ درود ہر سامع اور مؤذن کے لئے ہے۔ (۴) فضیلت والے کو منضول کی دعا سے فائدہ حاصل ہوتا ہے اور ثواب ہر دو کو ملتا ہے۔

١٠٣٨ : وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "اِذَا سَمِعْتُمُ النِّدَآءَ فَقُوْلُوْا كَمَا يَقُوْلُ الْمُؤَذِّنُ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

١٠٣٨: حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب تم اذان سنو تو اسی طرح کہو جس طرح مؤذن کہتا ہے۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی کتاب الاذان' باب ما یقول اذا سمع المنادی و مسلم فی کتاب الصلوۃ' باب القول مثل قول المؤذن

١٠٣٩ : وَعَنْ جَابِرٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "مَنْ قَالَ حِيْنَ يَسْمَعُ النِّدَآءَ اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ التَّامَّةِ وَالصَّلٰوةِ الْقَآئِمَةِ اٰتِ مُحَمَّدَا نِ الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ ، وَابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَ نِ الَّذِیْ وَعَدْتَّهٗ، حَلَّتْ لَهٗ شَفَاعَتِیْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ" رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ۔

١٠٣٩: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے اذان سن کر یہ دعا کی: ''اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ التَّامَّةِ وَالصَّلٰوةِ الْقَآئِمَةِ اٰتِ ......''۔ ''اے اللہ! جو اس کامل دعوت اور قائم ہونے والی نماز کا رب ہے' تو محمد (ﷺ) کو مقام وسیلہ اور فضیلت عنایت فرما اور ان کو مقامِ محمود پر مقرر فرما جس کا آپ نے ان سے وعدہ کیا ہے۔'' اس کو میری شفاعت قیامت کے دن حلال ہوگی۔ (بخاری)

**تخریج**: رواہ البخاری فی کتاب الاذان' باب الدعا عند النداء

**اللغات**: **الدعوۃ** اصل میں اس کا معنی طلب ہے اور یہاں مراد اذان کے الفاظ ہیں کیونکہ ان ہی کے ذریعے نماز کی طرف بلایا جاتا ہے۔ **التامۃ**: کامل یعنی وہ جن میں قیامت تک تغیر وتبدل نہیں ہوسکتا اور نہ ہی ان میں کوئی نقص ہے کیونکہ وہ تمام عقائد کو اپنے اندر جمع کرنے والی ہے۔ **الصلوۃ القائمۃ**: یعنی وہ نماز واذان کے بعد قائم ہوگی۔ یا قیامت تک باقی رہنے والی۔ **الوسلیۃ**: جنت میں ایک بلند مرتبہ ہے۔ **الفضلۃ**: یہ نقیصہ کا عکس ہے مگر یہاں وہ مرتبہ مراد ہے جو تمام مخلوق کے مراتب سے برتر اور اعلیٰ ہے وہ صرف ہمارے نبی اکرم ﷺ کو دیا جائے گا۔

**فوائد**: (۱) اذان سے فراغت کے بعد دعا کرنا افضل ہے اور اس حد بندی کی حکمت دراصل وقت کی فضیلت ہے۔ ابوداوٗد اور نسائی نے نبی اکرمؐ کا یہ ارشاد نقل کیا: **لا یرو الدعاء بین الاذان و الاقامۃ**: کہ اذان اور اقامت کے درمیان مانگی جانے والی دعا مسترد نہیں کی جاتی۔ (۲) اذان کے بعد دعا میں ہیشگی اختیار کرنا وہ نہ صرف یہ کہ بھلائی کو جمع کرنے کا سبب ہے بلکہ انسان کو شفاعت کا حقدار بھی بنا دیتا ہے۔ (۳) مقام محمود وسیلہ اور شفاعت کبریٰ قیامت کے دن یہ تینوں مراتب ہمارے رسولؐ کے لئے خاص ہوں گے۔

۱۰۴۰ : وَعَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِیْ وَقَّاصٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنَّہٗ قَالَ :"مَنْ قَالَ حِیْنَ یَسْمَعُ الْمُؤَذِّنَ "اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ وَاَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ، رَضِیْتُ بِاللّٰہِ رَبًّا وَّبِمُحَمَّدٍ رَّسُوْلًا وَبِالْاِسْلَامِ دِیْنًا ، غُفِرَ لَہٗ ذَنْبُہٗ" رَوَاہُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۴۰: حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے مؤذن سے اذان سن کر یہ کلمات کہے: ''اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ......''۔'' میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں، محمدؐ اس کے بندے اور رسول ہیں، میں اللہ کے رب ہونے اور محمد ﷺ کے رسول ہونے پر اور اسلام کے دین ہونے پر راضی ہوں۔'' اس کے گناہ معاف کردیئے جاتے ہیں۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الصلوۃ،باب القول مثل قول المؤذن

۱۰۴۱ : وَعَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ :"اَلدُّعَآءُ لَا یُرَدُّ بَیْنَ الْاَذَانِ وَالْاِقَامَۃِ" رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَقَالَ : حَدِیْثٌ حَسَنٌ۔

۱۰۴۱: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اذان اور اقامت کے درمیان دعا رد نہیں کی جاتی۔'' (ابوداوٗد، ترمذی) یہ حدیث حسن ہے۔

**تخریج**: رواہ ابوداؤد فی کتاب الصلاۃ، باب ما جاء فی الدعاء بین الاذان والاقامۃ والترمذی فی ابواب الصلاۃ، باب ما جاء فی ان الدعاء لا یرد بین الاذان والاقامۃ، رقم ۲۱۳

**فوائد**: اذان واقامت کے درمیان پایا جانے والا وقت نہایت افضل ہے اس میں اللہ تعالیٰ دعا کو قبولیت عنایت فرماتے ہیں۔

## ۱۸۷ :بَابُ فَضْلِ الصَّلٰوۃِ

## باب: نمازوں کی فضیلت

قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی : ﴿اِنَّ الصَّلٰوۃَ تَنْھٰی عَنِ

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''بے شک نماز بے حیائی اور برے کاموں

الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ﴾ [العنكبوت: ٤٥] سے روکتی ہے۔'' (العنکبوت)

حل الآیات: الصلوة: سے مراد پانچوں نمازیں ہیں۔ تنھٰی عن الفحشاء و المنکر: نماز گناہوں سے روکتی ہے۔

١٠٤٢: وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: "اَرَاَيْتُمْ لَوْ اَنَّ نَهْرًا بِبَابِ اَحَدِكُمْ يَغْتَسِلُ مِنْهُ كُلَّ يَوْمٍ خَمْسَ مَرَّاتٍ هَلْ يَبْقٰى مِنْ دَرَنِهٖ شَيْءٌ؟" قَالُوْا: لَا يَبْقٰى مِنْ دَرَنِهٖ شَيْءٌ قَالَ: "فَذٰلِكَ مِثْلُ الصَّلَوَاتِ الْخَمْسِ يَمْحُوا اللّٰهُ بِهِنَّ الْخَطَايَا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۰۴۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا: ''تمہارا کیا خیال ہے کہ اگر کسی کے دروازے پر نہر ہو' جس سے وہ پانچ مرتبہ دن میں غسل کرتا ہو' کیا اس کے جسم پر کچھ میل کچیل باقی رہ جائے گی؟ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: اس کے جسم پر کوئی میل باقی نہیں رہے گا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''یہی حال پانچ نمازوں کا ہے' اللہ تعالیٰ ان سے گناہوں کو مٹا دیتا ہے۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب الصلاۃ' باب الصلوات الخمس کفارۃ۔ و مسلم فی کتاب المساجد' باب المشی الی الصلوۃ تمحی بہ الخطایا و ترفع الدرجات۔

**اللغات:** درنۃ: میل۔ یمحوا: زائل کرتے ہیں۔ الخطایا: گناہ۔

**فوائد:** (۱) پانچوں نمازوں کی ادائیگی اور حفاظت کی فضیلت ذکر کی گئی۔ (۲) جو شخص ان پانچوں نمازوں کو مکمل شرائط' آداب وارکان کے ساتھ ادا کرتا ہے اس کے صغیرہ گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں مگر کبیرہ گناہوں کے لئے توبہ ضروری ہے۔ (۳) ترغیب دلانے اور گفتگو میں متوجہ کرنے کا یہ طرز معلوم ہو رہا ہے کہ مقاصد کو قریب کرنے کے لئے مثالوں کو بیان کیا جائے اور متعلم کو طاعت وعبادت کی رغبت دلائی جائے۔

١٠٤٣: وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "مَثَلُ الصَّلَوَاتِ الْخَمْسِ كَمَثَلِ نَهْرٍ غَمْرٍ جَارٍ عَلٰى بَابِ اَحَدِكُمْ يَغْتَسِلُ مِنْهُ كُلَّ يَوْمٍ خَمْسَ مَرَّاتٍ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۴۳: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''پانچ نمازوں کی مثال اس جاری گہری نہر کی طرح ہے' جو تم میں سے کسی ایک کے دروازے پر ہو اور وہ اس سے ہر روز پانچ مرتبہ غسل کرتا ہو۔'' (مسلم)

"اَلْغَمْرُ" بِفَتْحِ الْغَيْنِ الْمُعْجَمَةِ: اَلْكَثِيْرُ۔

اَلْغَمْرُ: غین کی زبر کے ساتھ' اس کا معنی زیادہ اور گہری ہے۔

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب المساجد' باب المشی الی الصلوۃ تمحی بہ ترفع الدرجات

**فوائد:** (۱) اس روایت میں بھی سابقہ روایت کی طرح نمازوں کی ادائیگی کی ترغیب دلائی گئی ہے اور یہ بھی ذکر کیا گیا کہ نمازیں گناہوں سے اس طرح ازالے کا ذریعہ ہیں جس طرح پانی میل کچیل کو دور کرتا ہے۔ (۲) نمازوں کی ادائیگی کے سلسلہ میں آدمی کو خوب حریص ہونا چاہیے۔

١٠٤٤ :وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَجُلاً اَصَابَ مِنَ امْرَاَةٍ قُبْلَةً فَاَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَخْبَرَهٗ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى : "اَقِمِ الصَّلٰوةَ طَرَفِي النَّهَارِ وَزُلَفًا مِّنَ اللَّيْلِ ؕ اِنَّ الْحَسَنَاتِ يُذْهِبْنَ السَّيِّئَاتِ" فَقَالَ الرَّجُلُ : اِلَىَّ هٰذَا؟ قَالَ : "لِجَمِيْعِ اُمَّتِىْ كُلِّهِمْ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۰۴۴: حضرت ابنِ مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ کسی آدمی نے ایک عورت کا بوسہ لے لیا۔ پھر وہ نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں آیا اور اس کی اطلاع دی تو اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری: ﴿اَقِمِ الصَّلٰوةَ ...... ﴾ آخر تک۔ اور تم نماز قائم کرو دن کے دونوں کناروں اور رات کے کچھ اوقات میں بے شک نیکیاں برائیوں کو دور کرنے والی ہیں۔'' اس آدمی نے کہا: کیا فقط یہ میرے لئے ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: میری تمام امت کے لئے۔ (بخاری ومسلم)

**تخريج:** رواه البخارى فى باب التفسير سوره هود و مسلم فى كتاب التوبه' باب قوله تعالىٰ ان الحسنات يذهبن السيئات۔

**اَللُّغَاتُ:** اصاب: چھوا اور پکڑا۔ **قبلةً** : بوسہ۔ **اقم الصلوة طرفي النهار**: صبح اور مغرب کی نمازیں جو دن کے دنوں طرف ہیں۔ **زلفا من اليل**: مغرب اور عشاء۔ **ان الحسنات يذهبن السيئات** : بھلائی کے کام گزشتہ گناہوں کو مٹانے کا ذریعہ ہیں۔ **الاية**: سے مراد سورہ ہود کی آیت ۱۱۴ ہے۔ **الى هذا؟**: کیا یہ گناہوں کی معافی والا حکم فقط میرے لئے ہے۔ **لجميع امتى كلهم**: یہ تمام امت کے لئے عام حکم ہے۔

**فوائد:** (۱) نمازوں کی ادائیگی بڑا افضل عمل ہے۔ اس سے تمام صغیرہ گناہ معاف کردیئے جاتے ہیں۔ (۲) عورت غیر محرم کو بوسہ دینا گناہ ہے اور اسی طرح مصافحہ کرنا بھی معصیت ہے۔

١٠٤٥ :وَعَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "الصَّلَوَاتُ الْخَمْسُ، وَالْجُمُعَةُ اِلَى الْجُمُعَةِ ، كَفَّارَةٌ لِّمَا بَيْنَهُنَّ مَا لَمْ تُغْشَ الْكَبَائِرُ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۴۵: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: '' پانچوں نمازیں اور ایک جمعہ سے دوسرے جمعہ تک' یہ درمیان کے لئے کفارہ ہے۔ جب تک کہ کبیرہ گناہوں کا ارتکاب نہ کرے۔'' (مسلم)

**تخريج:** رواه مسلم فى كتاب الطهارة' باب الصلوات ابخمس والجمعة الى الجمعة ورمضان الى رمضان مكفرات لما بين ما اجتبت الكبائر۔

**اَللُّغَاتُ:** **الجمعة الى الجمعة**: نماز جمعہ سے دوسرے جمعہ کی نماز تک کفارہ۔ **لما بين هن**: جو صغیرہ گناہ ان کے درمیان ہوتے ہیں ان کے لئے یہ کفارے کا باعث ہے۔ **تغشى**: ارتکاب کرنا۔ **الكبائر**: بڑے گناہوں مثلاً شرک' والدین کی نافرمانی' جھوٹی قسم' جھوٹی گواہی یتیم کا مال کھانا' پاک دامن سادہ لوح عورتوں پر تہمت وغیرہ۔

**فوائد:** (۱) یہ روایت بھی نمازوں کی ادائیگی کی فضیلت کو بیان کررہی ہے۔ (۲) جو نماز جمعہ ادا کرتا ہے اس کے اگلے جمعہ تک کے صغیرہ گناہ معاف کردیئے جاتے ہیں۔ (۳) کبیرہ گناہ کے کفارے کے لئے خالص توبہ ضروری ہے۔

١٠٤٦ : وَعَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ :"مَا مِنْ امْرِئٍ مُسْلِمٍ تَحْضُرُهُ صَلٰوةٌ مَكْتُوْبَةٌ فَيُحْسِنُ وُضُوْءَ هَا' وَخُشُوْعَهَا ' وَرُكُوْعَهَا ' اِلَّا كَانَتْ كَفَّارَةً لِّمَا قَبْلَهَا مِنَ الذُّنُوْبِ مَا لَمْ تُؤْتَ كَبِيْرَةٌ وَذٰلِكَ الدَّهْرَ كُلَّهٗ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

١٠٤٦: حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''جس مسلمان پر فرض نماز کا وقت آ جائے پھر وہ اچھے طریقہ (اعضاء کو عمدہ طریقے سے مکمل دھونا) سے وضو کرے اور خشوع (دلی آمادگی) کے ساتھ رکوع کرے تو وہ نماز اس کے لئے گناہوں کا کفارہ بن جائے گی جب تک کہ کبیرہ گناہوں کا ارتکاب نہ کرے اور یہ اللہ تعالیٰ کا معاملہ ہر زمانہ میں رہتا ہے۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب الطھارۃ' باب فضل الوضوء و الصلوۃ عقبہ۔

**اللغات:** من الذنوب: یہاں صغائر مراد ہیں۔ مثلاً خندہ پیشانی سے نہ ملنا' محسن کے احسان کی قدر نہ کرنا۔ کبیرہ: بڑا گناہ۔ مکتوبۃ: فرض۔

**فوائد:** (ا) فرض نماز کی طرف خصوصی توجہ کی علامت وضو کو عمدہ طریقہ سے کرنا ہے اور اس کی ادائیگی میں خشوع اور اس کے ارکان یعنی رکوع وسجود وغیرہ میں اطمینان اختیار کرنا ہے تا کہ وہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں مقبول نماز بن جائے اور ایسی نماز ہی بلاشبہ اپنے ماقابل کے تمام صغیرہ گناہوں کو مٹانے والی ہے۔

## ١٨٨ :بَابُ فَضْلِ صَلٰوةِ الصُّبْحِ وَالْعَصْرِ!

## باب: نماز صبح (فجر) اور عصر کی فضیلت

١٠٤٧ : عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : مَنْ صَلَّى الْبَرْدَيْنِ دَخَلَ الْجَنَّةَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

"الْبَرْدَانِ" :الصُّبْحُ وَالْعَصْرُ۔

١٠٤٧: حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جس نے دو ٹھنڈی نمازیں پڑھیں وہ جنت میں جائے گا۔'' (بخاری ومسلم)

اَلْبَرْدَانِ : صبح اور عصر کی نماز۔

**تخریج:** رواہ مسلم فی المساجد' باب فضل صلوۃ الصبح و العصر و المحافظة علیها انظر فی باب بیان کثرہ طریق الخیر ١٦/١٣٢

**فوائد:** (ا) اس مقام پر اس آدمی کے حسن خاتمہ کا تذکرہ کیا گیا ہے جو نماز کی پابندی کرنے والا ہے۔ تمام نمازوں میں صبح وعصر کو خاص کرنے کی وجہ ان کے مزید اہتمام کو ظاہر کرنے کے لئے ہے کیونکہ صبح کی نماز نیند کے پسندیدہ وقت میں ہے اور عصر کی نماز کام کے پسندیدہ وقت اور تجارت کے نفع مند وقت میں ہے۔

١٠٤٨ : وَعَنْ اَبِيْ زُهَيْرٍ عُمَارَةَ ابْنِ رُوَيْبَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ

١٠٤٨: حضرت ابو زہیر عمارہ ابن رویبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا:

يَقُوْلُ :"لَنْ يَّلِجَ النَّارَ اَحَدٌ صَلّٰى قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ وَقَبْلَ غُرُوْبِهَا" يَعْنِى الْفَجْرَ وَالْعَصْرَ' رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

''ہرگز ایسا شخص آگ میں داخل نہ ہوگا جس نے سورج کے طلوع سے پہلے اور غروب سے پہلے نماز ادا کی یعنی فجر اور عصر کی۔'' (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی المساجد' باب فضل صلاۃ الصبح و العصر المحافظة علیھا

**اللُّغَاتُ:** یلج: داخل ہوتا ہے۔

**فوائد:** نماز عصر اور صبح کی محافظت کی ترغیب دی گئی ہے اور یہ بتلایا کہ ان کی پابندی کرنے والا آگ سے محفوظ کر دیا جائے گا۔ لیکن اس کا یہ معنی نہیں کہ بقیہ نمازوں کو چھوڑ کر فقط یہی جنت میں داخلے کا باعث ہوں گی بلکہ تمام نمازوں کی پابندی' بے حیائی' برائی کے کاموں سے پرہیز اور ظلم سے گریز ضروری ہے۔ ان دونوں نمازوں کا تذکرہ تو ان کی طرف مزید توجہ دلانے کی غرض سے ہے۔

۱۰۴۹ :وَعَنْ جُنْدُبِ بْنِ سُفْيَانَ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"مَنْ صَلَّى الصُّبْحَ فَهُوَ فِىْ ذِمَّةِ اللّٰهِ فَانْظُرْ يَا ابْنَ اٰدَمَ لَا يَطْلُبَنَّكَ اللّٰهُ مِنْ ذِمَّتِهِ بِشَىْءٍ"۔ رَوَاهُ مُسْلِمٌ

۱۰۴۹: حضرت جندب بن سفیان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے صبح کی نماز پڑھی وہ اللہ تعالیٰ کے ذمہ میں ہے' پس دیکھ لے اے ابنِ آدم کہ اللہ تجھ سے ہرگز اپنے ذمہ میں جو چیز ہے اس کے بارے میں باز پرس نہ کرے''۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی المساجد' باب فضل صلاۃ العشاء و الصبح فی جماعه

**اللُّغَاتُ:** ذمة الله: اللہ تعالیٰ کی حفاظت و امان میں ہے۔ لا یطلبنك: صبح کی نماز میں ہونے والی غفلت کی وجہ سے اللہ تعالیٰ تم سے مواخذہ نہ کریں گے۔ یا اللہ تعالیٰ تم سے ہرگز محاسبہ نہ کرے اس آدمی کو تکلیف دینے کی وجہ سے جو اللہ تعالیٰ کی ذمہ داری میں ہے کیونکہ نماز کی برکت سے تم اس کو تکلیف پہنچا ہی نہ سکو گے۔

**فوائد:** (۱) جماعت سے جو شخص صبح کی نماز ادا کرتا ہے اس کی فضیلت ذکر کی گئی ہے اور اس کو ایذاء پہنچانے سے خبردار کیا گیا۔

۱۰۵۰ : وَعَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"يَتَعَاقَبُوْنَ فِيْكُمْ مَلَائِكَةٌ بِاللَّيْلِ وَمَلَائِكَةٌ بِالنَّهَارِ ' وَيَجْتَمِعُوْنَ فِىْ صَلٰوةِ الصُّبْحِ وَصَلٰوةِ الْعَصْرِ ' ثُمَّ يَعْرُجُ الَّذِيْنَ بَاتُوْا فِيْكُمْ فَيَسْاَلُهُمُ اللّٰهُ – وَهُوَ اَعْلَمُ بِهِمْ – كَيْفَ تَرَكْتُمْ عِبَادِىْ؟ فَيَقُوْلُوْنَ : تَرَكْنَاهُمْ وَهُمْ يُصَلُّوْنَ" وَاَتَيْنَاهُمْ وَهُمْ

۱۰۵۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم میں رات اور دن کے فرشتے باری باری آتے جاتے ہیں اور صبح اور عصر کی نماز میں وہ اکٹھے ہو جاتے ہیں۔ پھر تم میں وہ رات گزارنے والے اوپر چڑھ جاتے ہیں جن سے اللہ پوچھتے ہیں' حالانکہ وہ ان کو خوب جانتے ہیں' کہ تم نے میرے بندوں کو کس حال میں چھوڑا؟ وہ کہتے ہیں ہم نے ان کو نماز پڑھتے چھوڑا اور جب ہم ان کے پاس

يُصَلُّوْنَ - مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

گئے تو وہ نماز پڑھ رہے تھے۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی المواقیت و توحید و بدء الحلق و مسلم فی المساجد' باب فضل صلاۃ الصبح العصر والمحافظة عليها۔

**اللُّغَاتُ:** **يتعاقبون:** باری باری آتے ہیں تاکہ تمہاری نگرانی کریں۔ **يعرج:** چڑھتے ہیں۔ **تركناهم يصلون:** فجر کی نماز پڑھ رہے تھے۔ **اتيناهم: و هم يصلون:** یعنی عصر کی نماز ادا کر رہے تھے۔

**فوائد:** (۱) اللہ تعالیٰ کی مسلمانوں پر مہربانی اور شفقت ملاحظہ ہو کہ فرشتوں کا آنا اور جانا عبادت کے اوقات میں مقرر فرمایا۔ (۲) اللہ تعالیٰ کا ملائکہ سے سوال فرمانا نمازیوں کی عظمت کو ظاہر کرنے اور ان کی عبادت کی فضیلت کو واضح کرنے کے لئے ہے۔

۱۰۵۱ : وَعَنْ جَرِيْرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الْبَجَلِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : كُنَّا عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَنَظَرَ اِلَى الْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ فَقَالَ : اِنَّكُمْ سَتَرَوْنَ رَبَّكُمْ كَمَا تَرَوْنَ هٰذَا الْقَمَرَ لَا تُضَامُّوْنَ فِيْ رُؤْيَتِهٖ ' فَاِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ لَّا تُغْلَبُوْا عَلٰى صَلٰوةٍ قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ وَقَبْلَ غُرُوْبِهَا فَافْعَلُوْا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔ وَفِيْ رِوَايَةٍ : "فَنَظَرَ اِلَى الْقَمَرِ لَيْلَةَ اَرْبَعَ عَشَرَةَ"

۱۰۵۱: حضرت جریر بن عبداللہ بجلیؓ سے روایت ہے کہ ہم نبی اکرمؐ کے ساتھ تھے کہ آپؐ نے چودھویں رات کے چاند کی طرف دیکھا اور فرمایا: ''بے شک تم عنقریب اپنے رب کو اسی طرح دیکھو گے جس طرح اس چاند کو دیکھ رہے ہو کہ اس کے دیکھنے میں کوئی دِقت اور مشقت نہیں۔ اگر تم طاقت رکھتے ہو تو سورج طلوع ہونے سے پہلے کی نماز اور سورج غروب ہونے سے پہلے کی نماز کے بارے میں مغلوب نہ ہو تو تم ضرور (ادا) کرو۔'' (بخاری ومسلم) ایک روایت ہے کہ چودہ تاریخ کے چاند کی طرف آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دیکھا۔

**تخریج:** رواه البخاری فی المواقیت' باب فضل صلاۃ الفجر و التفسیر و التوحید۔ و مسلم فی المساجد' باب فضل صلاتی الصبح و العصر و المحافظة عليهما

**اللُّغَاتُ:** **ليلة البدر:** چودھویں کا چاند۔ اس کا یہ نام اس لئے رکھا گیا کیونکہ چاند اس میں جلدی طلوع ہوتا ہے۔ **لاتضامون:** تمہیں مشقت وتھکاوٹ پیش نہ آئے گی۔

**فوائد:** (۱) اللہ تعالیٰ کا دیدار مؤمنین کے لئے بلا کیف بغیر حد بندی کے ثابت ہے۔ وہ دیدار اللہ تعالیٰ کی صفات کمال کے جو لائق ہے۔ باقی کفار تو اس دن اللہ تعالیٰ کے دیدار سے محروم کر دیئے جائیں گے اور پردے میں کر دیئے جائیں گے۔ (۲) صبح وعصر کی نماز کی پابندی پر امید کہ اللہ تعالیٰ کا دیدار نصیب ہو جائے گا اور جنت کی تمام لذتوں میں یہ سب سے بڑھ کر ہے۔

۱۰۵۲ : وَعَنْ بُرَيْدَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "مَنْ تَرَكَ صَلٰوةَ الْعَصْرِ فَقَدْ حَبِطَ عَمَلُهٗ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۰۵۲: حضرت بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے عصر کی نماز کو چھوڑا تحقیق اس کے عمل برباد ہو گئے۔ (بخاری)

**تخریج:** رواہ البخاری فی مواقیت الصلوۃ' باب من ترك صلاة العصر و' باب التکبیر بالصلوۃ فی یوم غیم۔

**اللغات:** **حبطه علمه:** اس کا ثواب باطل ہوجائے گا۔

**فوائد:** (۱) نماز کا چھوڑنا حرام ہے۔ خاص کر نماز عصر۔ نماز عصر کا خصوصی تذکرہ اس کی طرف مزید توجہ اور عنایت کی وجہ سے ہے۔ اس کا چھوڑنا ایسا کبیرہ گناہ ہے۔ جو اعمال کے ثواب کو باطل کر دیتا۔ انسان کے عمل کو باطل کر دیتا ہے۔ علماء نے اس کا معنی یہ کیا ہے کہ جس نے نماز کا ترک اس کو حلال سمجھ کر کیا کیونکہ یہ کفر ہے اور عمل کے بطلان کا سبب ہے امام احمد رحمہ اللہ نے فرمایا: اس سے مراد اس کے اس دن کے عمل کا ضائع ہونا ہے۔ مقصد اس سے شدت بیان کرنا ہے کہ گویا اس کا عمل ضائع ہو گیا۔ واللہ اعلم۔

## ۱۸۹ :بَابُ فَضْلِ الْمَشْيِ اِلَى الْمَسَاجِدِ

## باب: مساجد کی طرف جانے کی فضیلت

۱۰۵۳ :عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ : "مَنْ غَدَا اِلَى الْمَسْجِدِ اَوْ رَاحَ اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُ فِی الْجَنَّةِ نُزُلًا كُلَّمَا غَدَا اَوْ رَاحَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۰۵۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو صبح سویرے یا شام کو مسجد میں آیا تو اللہ تعالیٰ اس کے لئے جنت میں مہمانی تیار کرتے ہیں۔ جب بھی صبح یا شام کو وہ جائے۔'' (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الاذان' باب فضل من غدیٰ الی المسجد و من راح و مسلم فی المساجد' باب المشی الی الصلاۃ تمحی به الخطایا و ترفع به الدرجات۔

**اللغات:** **غداً:** زوال سے پہلے جلد۔ **راح:** زوال کے بعد چلا۔ **نزولاً:** مہمان کی خدمت میں پیش کیا جانے والا کھانا۔

**فوائد:** جو صبح و شام نماز کے لئے مسجد میں آتا ہے اللہ تعالیٰ جنت میں اس کا اکرام کس قدر فرمائیں گے کیونکہ وہ سب سے زیادہ عزت والے ہیں۔ اخلاص سے نیکی کرنے والوں کی نیکی ضائع نہیں فرماتے۔

۱۰۵٤ :وَعَنْهُ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ مَنْ تَطَهَّرَ فِیْ بَيْتِهٖ ثُمَّ مَضٰى اِلٰى بَيْتٍ مِّنْ بُيُوْتِ اللّٰهِ لِيَقْضِیَ فَرِيْضَةً مِّنْ فَرَآئِضِ اللّٰهِ كَانَتْ خُطُوَاتُهٗ اِحْدَاهَا تَحُطُّ خَطِيْئَةً وَّالْاُخْرٰى تَرْفَعُ دَرَجَةً رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۵۴: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''جس نے اپنے گھر میں وضو کیا پھر اللہ کے گھروں میں سے ایک گھر میں گیا تاکہ اللہ کے فرائض میں سے کسی فرض کو پورا کرے' اس کے قدموں میں سے ہر قدم گناہوں کو مٹاتا اور دوسرا قدم درجے کو بلند کرتا ہے۔'' (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی المساجد' باب المشی الی الصلوۃ تمحی به الخطایا و ترفع به الدرجات

**اللغات:** **تطهر:** نماز کے لئے وضو یا غسل کیا۔ **لیقضی:** تاکہ وہ ادا کرلے۔ **خطواته:** جمع خطوۃ دونوں قدموں کا درمیانی فاصلہ۔ **خطوۃ:** ایک دفعہ کا قدم اٹھانا۔ **تحط:** زائل ہوتے اور مٹتے ہیں۔

**فوائد:** نماز کی ادائیگی کے لئے جو مسجد کا قصد کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ ہر قدم کے بدلے حقوق اللہ میں سے ایک گناہ صغیرہ مٹا دیتے ہیں اور ہر حرف کے بدلہ میں ایک درجہ جنت میں بلند کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ تو وسیع فضل والے اور عظیم عطاء والے ہیں۔ باقی کبائر اور حقوق

العباد تو ایسی توبہ کے محتاج ہیں جو تمام وکمال اپنی شروط کے ساتھ پائی جائے۔

١٠٥٥ : وَعَنْ اُبَيّ بْنِ كَعْبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : كَانَ رَجُلٌ مِّنَ الْاَنْصَارِ لَا اَعْلَمُ اَحَدًا اَبْعَدَ مِنَ الْمَسْجِدِ مِنْهُ ، وَكَانَتْ لَهُ تُخْطِئُهُ صَلٰوةٌ فَقِيْلَ لَهُ : لَوِ اشْتَرَيْتَ حِمَارًا لِتَرْكَبَهُ فِي الظَّلْمَآءِ وَفِي الرَّمْضَآءِ قَالَ : مَا يَسُرُّنِيْ اَنَّ مَنْزِلِيْ اِلٰى جَنْبِ الْمَسْجِدِ اِنِّيْ اُرِيْدُ اَنْ يُكْتَبَ لِيْ مَمْشَايَ اِلَى الْمَسْجِدِ وَرَجُوْعِيْ اِذَا رَجَعْتُ اِلٰى اَهْلِيْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ :"قَدْ جَمَعَ اللّٰهُ لَكَ ذٰلِكَ كُلَّهُ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

١٠٥٥: حضرت اُبی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک انصاری آدمی تھا مجھے معلوم نہیں کہ کسی کا گھر مسجد سے اتنا دور ہو' جتنا اُس کا' مگر اس کی ایک نماز بھی نہیں رہتی تھی۔ اس کو کہا گیا کہ اگر تو ایک گدھا خرید لے جس پر سوار ہو کر اندھیرے اور سخت گرمی میں آ سکے (تو بہت مناسب ہے)۔ اس نے کہا مجھے یہ بات پسند نہیں کہ میرا گھر مسجد کے پہلو میں ہو' میں یہ چاہتا ہوں کہ مسجد کی طرف میرا چلنا اور میرا اپنے گھر کی طرف لوٹنا لکھا جائے۔ اس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تحقیق اللہ تعالیٰ نے تیرے لئے یہ سب جمع فرما دیا ہے۔'' (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی المساجد' باب فضل کثرۃ الخطاء الی المساجد۔

**اللّغات:** **لا تخطئه**: اس سے فوت نہیں ہوتیں۔ **الظلماء**: سخت اندھیرا۔ **الرمضاء**: سخت گرمی۔

**فوائد:** (۱) مساجد کی طرف چل کر جانے کی فضیلت ذکر کی گئی۔ کسی انسان کا مکان جتنا مسجد سے دور ہوگا اس کا ثواب اتنا ہی بڑھ جائے گا۔ (۲) عمل میں صحیح قصد و اخلاص عظیم اجر کا باعث ہے۔

١٠٥٦ : وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : خَلَتِ الْبِقَاعُ حَوْلَ الْمَسْجِدِ فَاَرَادَ بَنُوْ سَلِمَةَ اَنْ يَّنْتَقِلُوْا قُرْبَ الْمَسْجِدِ فَبَلَغَ ذٰلِكَ النَّبِيَّ ﷺ فَقَالَ لَهُمْ :"بَلَغَنِيْ اَنَّكُمْ تُرِيْدُوْنَ اَنْ تَنْتَقِلُوْا قُرْبَ الْمَسْجِدِ؟ قَالُوْا : نَعَمْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَدْ اَرَدْنَا ذٰلِكَ فَقَالَ : " بَنِيْ سَلِمَةَ دِيَارَكُمْ تُكْتَبْ آثَارُكُمْ ، دِيَارَكُمْ تُكْتَبْ آثَارُكُمْ" فَقَالُوْا : مَا يَسُرُّنَا اَنَّا كُنَّا تَحَوَّلْنَا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ ، وَرَوَى الْبُخَارِيُّ مَعْنَاهُ مِنْ رِوَايَةِ اَنَسٍ۔

١٠٥٦: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مسجد کے گرد زمین کے کچھ ٹکڑے خالی ہوئے تو بنوسلمہ نے چاہا کہ وہ مسجد کے قریب منتقل ہو جائیں۔ یہ بات نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو پہنچی تو آپ نے فرمایا: ''مجھے یہ بات پہنچی ہے کہ تم مسجد کے قریب منتقل ہونے کا ارادہ رکھتے ہو۔'' انہوں نے کہا: جی ہاں یارسول اللہ ﷺ' ہم اس کا ارادہ رکھتے ہیں۔ آپ نے فرمایا: ''اے بنوسلمہ! تم اپنے گھروں کو لازم پکڑو' تمہارے قدموں کے نشانات لکھے جاتے ہیں۔'' انہوں نے عرض کیا' پھر ہمیں پسند نہیں کہ ہم منتقل ہوں۔ (مسلم)

بخاری نے اسی مفہوم کے ساتھ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے۔

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب المساجد' باب فضل کثرۃ الخطاء الی المساجد والبخاری الی بمعناہ فی باب احتساب الاثار من کتاب الصلاۃ وفی فضل المدینۃ آخر المناسك۔

**اللغات**: خلت :فارغ ہو گئے۔ البقاع جمع۔ بقعة: زمین کا ٹکڑا۔ بنو سلمہ: انصار کا ایک خاندان۔ دیار کم: اپنے گھروں کو لازم پکڑو۔ یہ فعل محذوف کا مفعول ہونے کی وجہ سے منسوب ہے۔ آثار کم: تمہارا مسجد کی طرف کثرت سے آنا جانا۔

**فوائد**: (۱) جو دور سے مسجد کی طرف چل کر جائے اس کو زیادہ فضیلت ملتی ہے۔ (۲) مکان کا مسجد کے قریب ہونا بہتر نہیں جب کہ اس کی وجہ سے شہر کی کوئی جانب خالی ہو جاتی ہو یا کوئی شخص مسجد کی طرف چلنے کی تکلیف سے آرام پانے کا طالب ہو کیونکہ ثواب تو تکلیف کی مقدار سے ہے۔ (۳) زمین پر جو عمل کیا جائے وہ اس پر لکھا جاتا ہے اور ثبت ہو جاتا ہے۔

١٠٥٧ : وَعَنْ اَبِیْ مُوْسٰی رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِنَّ اَعْظَمَ النَّاسِ اَجْرًا فِی الصَّلٰوةِ اَبْعَدُهُمْ اِلَیْهَا مَمْشًی فَاَبْعَدُهُمْ - وَالَّذِیْ یَنْتَظِرُ الصَّلٰوةَ حَتّٰی یُصَلِّیَهَا مَعَ الْاِمَامِ اَعْظَمُ اَجْرًا مِّنَ الَّذِیْ یُصَلِّیْهَا ثُمَّ یَنَامُ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۰۵۷: حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''بے شک نماز کے اجر میں وہ آدمی سب سے بڑھ کر ہے' جو نماز کے لئے دور سے چل کر آتا ہے' پھر وہ جو اس سے بھی زیادہ دُور سے چل کر آتا ہے اور وہ آدمی جو نماز کا جماعت کے ساتھ پڑھنے کے لئے انتظار کرتا ہے وہ اس سے اجر میں بہت بڑھ کر ہے جو نماز پڑھے' پھر سو جائے۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی صلاة الجماعة' باب فضل صلاة الفجر جماعة ومسلم فی المساجد' باب فضل كثرة الخطاء الی المساجد۔

**فوائد**: (۱) جتنی مسجد سے دوری ہوگی اتنے قدم زیادہ ہوں گے اور مشقت بڑھ جائے گی اور یہی چیز اجر میں اضافے کا باعث بنے گی۔ نماز کو امام کے ساتھ ادا کرنے کے لئے جماعت کے انتظار میں بیٹھنا اوّل وقت میں اکیلے نماز پڑھ کر سو جانے سے افضل ہے کیونکہ جماعت کی نماز بہت افضل ہے۔ (۲) جب تک کوئی انسان نماز کے انتظار میں رہتا ہے۔ اس کو نماز کا ثواب ملتا ہے۔

١٠٥٨ : وَعَنْ بُرَیْدَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ : "بَشِّرُوا الْمَشَّائِیْنَ فِی الظُّلَمِ اِلَی الْمَسَاجِدِ بِالنُّوْرِ التَّامِّ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ ' وَالتِّرْمِذِیُّ۔

۱۰۵۸: حضرت بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اندھیروں میں مسجدوں کی طرف چل کر آنے والوں کو قیامت کے دن کامل روشنی کی خوشخبری دے دو۔'' (ابوداوٗد' ترمذی)

**تخریج**: رواه ابو داؤد فی الصلوة' باب ماء فی المشی الی الصلوة فی الظلم۔ و الترمذی فی الصلاة' باب ما جاء فی فضل العشاء و الفجر فی الجماعة۔

**اللغات**: بشرو: بھلائی کی خوشخبری سناؤ۔ المشائین: چلنے والے۔ فی الظلم: جمع ظلمہ: یہ عشاء اور فجر دونوں کو شامل ہے۔ بالنور التام: یعنی ایسی روشنی جو صراط کے تمام اطراف کو ان کے لئے روشن کر دے گی۔ روایت میں آتا ہے کہ لوگ قیامت کے دن اعمال کے لحاظ سے نور پانے والے ہوں گے۔

**فوائد:** (۱) نماز کی طرف چل کر جانا افضل عمل ہے خاص طور پر عشاء اور فجر کی نمازیں۔ اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو جو اس پر مدامت کرنے والے ہیں قیامت کے دن کامل طور سے بدلہ عنایت فرمائیں گے جو پل صراط پر ان کے لئے روشنی کرے گا۔

١٠٥٩ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "اَلَا اَدُلُّكُمْ عَلٰى مَا يَمْحُوا اللّٰهُ بِهِ الْخَطَايَا ، وَيَرْفَعُ بِهِ الدَّرَجَاتِ؟" قَالُوْا : بَلٰى يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ – قَالَ : "اِسْبَاغُ الْوُضُوْءِ عَلَى الْمَكَارِهِ ، وَكَثْرَةُ الْخُطَا اِلَى الْمَسَاجِدِ ، وَانْتِظَارُ الصَّلٰوةِ بَعْدَ الصَّلٰوةِ ، فَذٰلِكُمُ الرِّبَاطُ ، فَذٰلِكُمُ الرِّبَاطُ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

**۱۰۵۹:** حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا: ''کیا میں تمہیں ایسی چیز نہ بتاؤں جس سے اللہ تعالیٰ تمہاری غلطیاں مٹا دیں اور درجات بلند کر دیں گے؟ صحابہ نے کہا کیوں نہیں یا رسول اللہ؟۔ آپؐ نے فرمایا: ''مشقتوں کے باوجود وضو کرنا' مسجدوں کی طرف کثرت سے قدم اٹھانا اور نماز کے بعد دوسری نماز کا انتظار کرنا' پس یہی رباط ہے۔ پس یہی رباط ہے۔ (مسلم) اِسْبَاغُ وُضُو: دھونے والے اعضا کو مکمل دھونا' مسح پورا کرنا' وضو کے تمام آداب اور معاملات کا خیال کرنا۔ عَلٰی کا لفظ یہاں مع کے معنی میں ہے۔

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب الطھارۃ' باب فضل اسباغ الوضو علی المکارہ و تقدم شرحہ فی' باب بیان طرق۔ ۱۳۱ و فی باب فضل الوضو رقم ۱۰۳۵/۷

**اللغات:** اسباغ الوضوء: دھونے میں تمام اعضاء وضو کا احاطہ کرنا۔ علی المکارہ: مشقتوں کے باوجود۔ الرباط: ملک کی حدود کی دشمن سے حفاظت کرنا اور آپ ﷺ کا فرمانا: ذلکم الرباط: یہ بطور تشبیہ ہے جس کو رباط قرار دیا گیا۔

**فوائد:** (۱) مساجد سے دور والے مکانات کی فضیلت ذکر کی گئی کیونکہ اس سے مسجد کی طرف آنے میں زیادہ قدم اٹھانے پڑتے ہیں (۲) جو آدمی تکلیف و مشقت کے باوجود وضو کرے جیسا کہ سردی میں وضو کرنا وغیرہ اس کی فضیلت ذکر فرمائی۔ (۳) نماز کا انتظار یہ رباط حقیقی ہے کیونکہ یہ نفس کے ساتھ جہاد ہے اور یہ نفس جہاد جہاد اکبر ہے اور نماز افضل ترین عبادات میں سے ہے۔

١٠٦٠ : وَعَنْ اَبِیْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ "اِذَا رَاَيْتُمُ الرَّجُلَ يَعْتَادُ الْمَسَاجِدَ فَاشْهَدُوْا لَهٗ بِالْاِيْمَانِ" قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ : "اِنَّمَا يَعْمُرُ مَسَاجِدَ اللّٰهِ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ" الْاٰيَةَ ، رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

**۱۰۶۰:** حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب تم کسی شخص کو مسجد میں آتا جاتا دیکھو' اس کے ایمان کی گواہی دو۔'' کیونکہ اللہ عزوجل کا ارشاد ہے: ''بے شک مسجدوں کو وہ آباد کرتا ہے جو اللہ تعالیٰ اور آخرت پر ایمان رکھتا ہے۔'' (ترمذی) حدیث حسن ہے۔

**تخریج:** رواہ الترمذی فی ابواب التفسیر' باب من سورۃ توبہ

**اللغات:** یعتاد المسجد: مسجد سے بہت تعلق ہے اور جماعت کو لازم کرنے والا ہے۔ فاشھدوا: اس کے متعلق ایمان کی

گواہی دو۔

**فوائد:** (۱) مسلمان کی ظاہری حالت پر اس کے ایمان کی گواہی درست ہے۔ (۲) مساجد میں نماز پڑھنا بہت افضل عمل ہے اور اس کی طرف چل کر جانا اور ان سے محبت کرنا محبوب عمل ہے۔ (۳) مساجد کی تعمیر کرنا' انہیں روشن کرنا' ان میں عبادت کرنا' اللہ تعالیٰ کو یاد

## ۱۹۰ :بَابُ فَضْلِ اِنْتِظَارِ الصَّلٰوةِ

## باب: انتظار نماز کی فضیلت

١٠٦١ : عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "لَا یَزَالُ اَحَدُكُمْ فِیْ صَلٰوةٍ مَّا دَامَتِ الصَّلٰوةُ تَحْبِسُهٗ لَا یَمْنَعُهٗ اَنْ یَّنْقَلِبَ اِلٰی اَهْلِهٖ اِلَّا الصَّلٰوةُ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۰۶۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''آدمی اس وقت تک نماز میں رہتا ہے جب تک نماز اس کو گھر والوں کی طرف لوٹنے سے روکتی ہے''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی صلاۃ الجماعۃ' باب من جلس فی المسجد منتظر الصلوۃ و فضل المساجد و مسلم فی المساجد' باب فضل صلاۃ الجماعۃ و انتظار الصلاۃ۔

**اللغات:** تحبسه: اس کو گھر کی طرف آنے سے روکتی اور منع کرتی ہے۔ ینقلب: وہ لوٹتا ہے۔

**فوائد:** نماز کا انتظار افضل ہے اور انسان جب تک نماز کا انتظار کرتا ہے بشرطیکہ اس کو اور کوئی دنیوی غرض بھی نہ ہو تو فضیلت و ثواب کے لحاظ سے وہ حکماً نماز میں ہی ہے۔

١٠٦٢ : وَعَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "اَلْمَلٰٓئِكَةُ تُصَلِّیْ عَلٰی اَحَدِكُمْ مَّا دَامَ فِیْ مُصَلَّاهُ الَّذِیْ صَلّٰی فِیْهِ مَا لَمْ یُحْدِثْ ، تَقُوْلُ: اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلَهٗ ، اَللّٰهُمَّ ارْحَمْهُ " رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ۔

۱۰۶۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''فرشتے اس وقت تک اس آدمی کے لئے دعا کرتے ہیں جب تک وہ اپنی نماز کی جگہ پر رہتا ہے اور جب تک کہ وہ بے وضو نہ ہو وہ یوں کہتے ہیں: ''اے اللہ اس کو بخش دے' اے اللہ اس پر رحم فرما''۔ (بخاری)

**تخریج:** رواہ البخاری فی صلاۃ الجماعۃ وفی المساجد' باب من جلسی فی المساجد ینتظر الصلاۃ

**اللغات:** تصلی الملائکة: فرشتے اس کے لئے دعائیں مانگتے' استغفار اور رحمت طلب کرتے ہیں۔ وصلاۃ: نماز کی جگہ۔ مالم یحدث: جب تک خروج ریح وغیرہ سے اس کا وضو نہ ٹوٹے۔ بعض نے کہا کہ جب تک وہ ایسا کلام نہ کرے جس کا کرنا ممنوع ہے۔ مثلاً خرید و فروخت اور غیبت وغیرہ۔

**فوائد:** (۱) نماز کے قیام پر زیادہ دیر بیٹھنا پسندیدہ عمل ہے۔ اس سے بندہ فرشتوں کی دعا کا مستحق بن جاتا ہے۔

١٠٦٣ : وَعَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَخَّرَ لَیْلَةً صَلٰوةَ الْعِشَآءِ اِلٰی

۱۰۶۳: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دن عشاء کی نماز آدھی رات تک

شَطْرِ اللَّيْلِ ثُمَّ اَقْبَلَ عَلَيْنَا بِوَجْهِهٖ بَعْدَ مَا صَلّٰى فَقَالَ: "صَلَّى النَّاسُ وَرَقَدُوْا وَلَمْ تَزَالُوْا فِيْ صَلٰوةٍ مُّنْذُ انْتَظَرْتُمُوْهَا" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

مؤخر کی پھر ہماری طرف نماز کے بعد متوجہ ہو کر فرمایا: ''لوگ تو نماز پڑھ کر سو گئے اور تم اس وقت سے نماز میں ہو جس وقت سے نماز کا انتظار کر رہے ہو۔'' (بخاری)

**تخریج:**

**اللغات:** شطر الليل: آدھی رات۔ صلى الناس: لوگوں نے نماز پڑھ لی۔ آپ کے ساتھ نماز کا انتظار کرنے کے بغیر۔ اقدوا: وہ سو گئے۔

**فوائد:** (۱) عشاء کی نماز کو نصف لیل تک مؤخر کرنے کی اجازت ہے' جماعت کا منتظر اکیلے جلدی نماز ادا کرنے والے سے افضل ہے۔ (۲) اول وقت میں جلدی نماز جماعت کے ساتھ اس کو آخری وقت میں پڑھنے سے افضل ہے کیونکہ تعجیل کے ساتھ اس کو آخری وقت میں پڑھنے سے افضل ہے کیونکہ آپ نے ہمیشہ تعجیل کو انجام دیا اور کبھی آپ سے تاخیر بھی واقع ہوئی اور یہ بات اس کے مخالف نہیں۔ ان کو انتظار نماز کا ثواب زیادہ ملا۔ پس نماز کا انتظار تو اس کے لئے عبادت اور ثواب کا باعث ہے۔

## ١٩١: بَابُ فَضْلِ صَلٰوةِ الْجَمَاعَةِ

## باب: با جماعت نماز کی فضیلت

١٠٦٤: عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: "صَلٰوةُ الْجَمَاعَةِ اَفْضَلُ مِنْ صَلٰوةِ الْفَذِّ بِسَبْعٍ وَّعِشْرِيْنَ دَرَجَةً" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۰۶۴: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جماعت سے نماز' الگ نماز پڑھنے سے ستائیس درجے زیادہ ہے''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواه البخاري في صلاة الجماعة' باب فضل صلاة الجماعة و مسلم في المساجد' باب فضل صلاة الجماعة

**اللغات:** فضل: ثواب میں بڑھ کر ہے۔ الفذ: اکیلا

**فوائد:** (۱) جماعت کے ساتھ نماز کی فضیلت ذکر کی گئی ہے کہ جماعت سے ادا کی جانے والی نماز منفرد کی نماز سے ستائیس درجہ زیادہ ہے۔ (۲) اس روایت میں پچیس درجہ والی روایت میں موافقت ان طریق سے کی گئی ہے (ا) بعض نے کہا قلیل کثیر کے منافی نہیں گویا پچیس ستائیس کے اندر داخل ہے (ب) بعض نے کہا پہلے آپ کو پچیس کی اطلاع دی گئی پھر زیادہ کی تعلیم دی گئی۔ (۳) بعض نے کہا یہ نمازیوں کی نماز کے مختلف ہونے کے لحاظ سے ہے۔ خشوع' ہیئت و آداب کی پابندی میں لوگوں کے احوال مختلف ہیں۔

١٠٦٥: وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "صَلٰوةُ الرَّجُلِ فِيْ جَمَاعَةٍ تُضَعَّفُ عَلٰى صَلٰوتِهٖ فِيْ بَيْتِهٖ وَفِيْ سُوْقِهٖ خَمْسًا وَّعِشْرِيْنَ ضِعْفًا وَذٰلِكَ اَنَّهٗ اِذَا

۱۰۶۵: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''آدمی کی جماعت سے نماز اس کے گھر میں اور بازار میں نماز پڑھنے سے پچیس گنا زیادہ ہے اور یہ اس وجہ سے کہ جب آدمی نے اچھی طرح وضو کیا پھر مسجد کی طرف گیا۔ اس کو نماز کے

تَوَضَّأَ فَاَحْسَنَ الْوُضُوْءَ، ثُمَّ خَرَجَ اِلَى الْمَسْجِدِ لَا يُخْرِجُهُ اِلَّا الصَّلٰوةُ لَمْ يَخْطُ خَطْوَةً اِلَّا رُفِعَتْ لَهُ بِهَا دَرَجَةٌ وَّحُطَّتْ عَنْهُ بِهَا خَطِيْئَةٌ ، فَاِذَا صَلّٰى لَمْ تَزَلِ الْمَلٰٓئِكَةُ تُصَلِّيْ عَلَيْهِ مَا دَامَ فِيْ مُصَلَّاهُ مَا لَمْ يُحْدِثْ تَقُوْلُ: اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَيْهِ، اَللّٰهُمَّ ارْحَمْهُ - وَلَا يَزَالُ فِيْ صَلٰوةٍ مَّا انْتَظَرَ الصَّلٰوةَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔وَهٰذَا لَفْظُ الْبُخَارِيِّ۔

سوا کسی چیز نے نہیں نکالا تو وہ جو قدم بھی اٹھاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کے ساتھ اس کا ایک درجہ بلند کرتے اور ایک غلطی معاف فرماتے ہیں۔ جب وہ نماز پڑھتا ہے تو فرشتے اس کے لئے دعائیں کرتے رہتے ہیں یہاں تک کہ وہ اپنی نماز کی جگہ پر رہے اور جب تک بے وضو نہ ہو فرشتے کہتے رہتے ہیں: ''اے اللہ اس پر رحمت نازل فرما' اے اللہ اس پر مہربانی فرما''۔ اور اس وقت تک وہ نماز میں رہتا ہے جب تک وہ نماز کا انتظار کرتا ہے۔'' (بخاری و مسلم) اور یہ الفاظ بخاری کے ہیں۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی صلاۃ الجماعۃ' باب فضل صلاۃ الفجر جماعۃ و مسلم فی المساجد' باب فضل صلاۃ الجماعۃ۔

**فوائد:** (۱) فضل صلاۃ الجماعۃ کے فوائد ملاحظہ ہوں۔ البتہ علماء نے اس فضیلت کے حاصل ہونے میں اختلاف کیا ہے کہ آیا یہ ہر جگہ کی جماعت میں ثواب ہے یا خاص مسجد کی جماعت کا۔ بعض نے پہلے قول کو اختیار کیا اور بعض نے دوسرے کو۔ (۲) وضو کو کامل طور پر کرنا افضل ہے۔ (۳) نیت خالص رضا باری تعالیٰ کی ہونی چاہئے۔ اس میں نماز کا باعث کوئی دوسرا سبب نہ ہونا چاہئے۔

١٠٦٦ : وَعَنْهُ قَالَ : اَتَى النَّبِيَّ ﷺ رَجُلٌ اَعْمٰى فَقَالَ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ، لَيْسَ لِيْ قَائِدٌ يَّقُوْدُنِيْ اِلَى الْمَسْجِدِ ، فَسَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَنْ يُّرَخِّصَ لَهُ فَيُصَلِّيَ فِيْ بَيْتِهٖ ، فَرَخَّصَ لَهُ ، فَلَمَّا وَلّٰى دَعَاهُ فَقَالَ لَهُ : "هَلْ تَسْمَعُ النِّدَآءَ بِالصَّلٰوةِ؟ قَالَ نَعَمْ قَالَ : "فَاَجِبْ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۶۶: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ ہی سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ کے پاس ایک نابینا آدمی آیا اور کہا: ''یا رسول اللہ ﷺ میرے پاس کوئی قائد نہیں جو مجھے مسجد تک لائے۔ اس نے رسول اللہؐ سے سوال کیا کہ اس کو گھر میں نماز پڑھنے کی اجازت مل جائے۔ حضور ﷺ نے اس کو اجازت دے دی۔ جب وہ پیٹھ پھیر کر چل دیا تو آپؐ نے اس کو بلا کر فرمایا: ''کیا تو نماز کی اذان سنتا ہے؟ اس نے کہا: جی ہاں۔ آپؐ نے فرمایا پھر اس کو قبول کر۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی المساجد' باب یجب تیان المسجد علی من سمع النداء

**اللُّغَاتُ:** رجل اعمی: یہ ابن ام مکتوم ہیں اس کا نام عبداللہ تھا۔ بعض نے عمرو کہا۔ جیسا کہ آئندہ روایت میں ہے۔ یرخص: اس کو رخصت دی جائے اور اس سے درگزر کی جائے۔ ترخیص و رخصت: حکم کو مشکل سے آسانی کی طرف کسی عذر کی وجہ سے لے جانا۔ النداء: اذان: فاجب: قبول کر اس میں رخصت نہیں۔

**فوائد:** جماعت کے ساتھ نماز کی تاکید کی گئی ہے۔ اس آدمی کے لئے جو اذان سنے اور حصولِ جماعت کے لئے معمولی مشقت پیش آئے تو اس کو برداشت کرنا چاہئے۔

١٠٦٧ : وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ - وَقِيْلَ عَمْرِو بْنِ قَيْسِ الْمَعْرُوْفِ بِابْنِ اُمِّ مَكْتُوْمِ الْمُؤَذِّنِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّهٗ قَالَ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ الْمَدِيْنَةَ كَثِيْرَةُ الْهَوَامِّ وَالسِّبَاعِ؟ فَقَالَ : رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "تَسْمَعُ حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ فَحَيَّهَلًا" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ - بِاِسْنَادٍ حَسَنٍ۔

وَمَعْنٰى "حَيَّهَلًا" تَعَالَ۔

١٠٦٧: حضرت عبداللہ بعض نے کہا عمرو بن قیس' جو کہ ابن ام مکتوم مؤذن رضی اللہ عنہ کے نام سے مشہور ہیں' سے روایت ہے کہ انہوں نے عرض کیا'' یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ میں کیڑے مکوڑے اور درندے بہت ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا '' تو حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ (یعنی آؤ نماز کی طرف) اور حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ (یعنی آؤ فلاح کی طرف) سنتا ہے پس تو مسجد کی طرف آ۔'' (ابوداؤد) سند حسن کے ساتھ۔

حَيَّهَلًا: تو آ۔

**تخريج:** رواه ابوداؤد فى الصلاة' باب فى التشديد فى ترك الجماعة

**اللّغَات:** الهوام: جمع هامة' تکلیف دہ حشرات الارض مثلاً سانپ' بچھو وغیرہ۔ السباع: درندے' مثلاً بھیڑیا' یا کاٹنے والا کتا۔

**فوائد:** گزشتہ روایت کی طرح اس میں بھی نماز سے جماعت کی تاکید کی گئی ہے اور اس کے حاصل کرنے میں اگر کچھ مشقت ہو تو اسے برداشت کرنا چاہئے۔ (۲) اعذار یہ ہیں مثلاً سخت سردی' بارش' سخت اندھیرا' دشمن یا درندے کا خطرہ' مرض کا ڈر اور جس کی خدمت کرتا ہے اس کی بیماری کے اضافے کا خدشہ جبکہ دوسرا کوئی خدمت گزار بھی نہ ہو۔

١٠٦٨ : وَعَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ : "وَالَّذِىْ نَفْسِىْ بِيَدِهٖ لَقَدْ هَمَمْتُ اَنْ اٰمُرَ بِحَطَبٍ فَيُحْتَطَبَ ثُمَّ اٰمُرَ بِالصَّلٰوةِ فَيُؤَذَّنَ لَهَا ثُمَّ اٰمُرَ رَجُلًا فَيَؤُمَّ النَّاسَ ثُمَّ اُخَالِفَ اِلٰى رِجَالٍ فَاُحَرِّقَ عَلَيْهِمْ بُيُوْتَهُمْ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

١٠٦٨: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: '' مجھے اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے میں نے پختہ ارادہ کر لیا کہ لکڑیاں لانے والے کو حکم دوں جو اکٹھی کی جائیں۔ پھر نماز کا حکم دوں جس کے لئے اذان کہی جائے۔ پھر میں ایک آدمی کو حکم دوں کہ وہ لوگوں کو امامت کروائے اور میں ان آدمیوں کی طرف جاؤں (جو جماعت میں نہیں آتے) پس میں ان سمیت ان کے گھروں کو آگ لگا دوں۔'' (بخاری و مسلم)

**تخريج:** رواه البخارى فى صلاة الجماعة و فى الخصومات و مسلم فى المساجد' باب فضل صلاة الجماعة

**اللّغَات:** هممت: میں نے پکا ارادہ کیا اور قصد کیا۔ فيحطب: وہ لکڑیاں جمع کرے۔ اخالف: نماز میں مشغول افراد سے پیچھے رہ جاؤں اور جماعت سے پیچھے رہ جانے والوں کی طرف جاؤ۔

**فوائد:** یہ سختی ان کے متعلق اختیار فرمائی گئی جو بلا کسی عذر جماعت کے ساتھ نماز کو چھوڑنے والے ہیں۔ جمعہ کے علاوہ بقیہ نمازوں کی جماعت کے متعلق علماء نے اختلاف کیا ہے۔ بعض نے کہا غیر معذور' مقیم' آزاد مردوں پر فرض عین ہے اور انہوں نے اس حدیث کو دلیل بنایا جس میں عبداللہ بن ام مکتوم کو رخصت نہ ملنا مذکور ہے۔ بعض نے کہا فرض کفایہ ہے۔ اس روایت کو ان منافقین کے متعلق قرار

دیا جو جماعت میں شامل نہ ہوتے تھے اور دوسری دلیل یہ بیان کی کہ یہ اسلام کے ان شعائر میں سے ہے جو بعض کے کرنے سے ظاہر ہوتے ہیں۔ بعض نے کہا یہ سنت ہے۔ انہوں نے ان تمام احادیث کو ترغیب پر محمول کیا اور دلیل یہ دی کہ اگر یہ حکم فرض ہوتا تو رسول اللہ ﷺ اس کے ترک پر سزا دیتے جب کہ سزا نہیں دی گئی تو اس سے ثابت ہوا کہ یہ سنت مؤکدہ ہے۔ (۲) کسی بھی سزا سے پہلے وعید اور ڈانٹ ڈپٹ کرنا جائز ہے۔ (۳) جو آدمی کسی حق کے مطالبہ پر اپنے گھر میں چھپ جائے اور رکاوٹ پیدا کرے تو اس کو گھر سے نکالنا جائز ہے۔ (۴) اہل جرائم اور معاصی کے مرتکب افراد کو بغیر ابتلاء کے اچانک پکڑنا جائز ہے۔

١٠٦٩ : وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : "مَنْ سَرَّهٗ اَنْ يَّلْقَى اللّٰهَ تَعَالٰى غَدًا مُّسْلِمًا فَلْيُحَافِظْ عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ الصَّلَوَاتِ حَيْثُ يُنَادٰى بِهِنَّ ، فَاِنَّ اللّٰهَ شَرَعَ لِنَبِيِّكُمْ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سُنَنَ الْهُدٰى وَاِنَّهُنَّ مِنْ سُنَنِ الْهُدٰى وَلَوْ اَنَّكُمْ صَلَّيْتُمْ فِیْ بُيُوْتِكُمْ كَمَا يُصَلِّیْ هٰذَا الْمُتَخَلِّفُ فِیْ بَيْتِهٖ ، لَتَرَكْتُمْ سُنَّةَ نَبِيِّكُمْ لَضَلَلْتُمْ ، وَلَقَدْ رَاَيْتُنَا وَمَا يَتَخَلَّفُ عَنْهَا اِلَّا مُنَافِقٌ مَعْلُوْمُ النِّفَاقِ ، وَلَقَدْ كَانَ الرَّجُلُ يُؤْتٰى بِهٖ يُهَادٰى بَيْنَ الرَّجُلَيْنِ حَتّٰى يُقَامَ فِی الصَّفِّ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ – وَفِیْ رِوَايَةٍ لَهٗ قَالَ : "اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَّمَنَا سُنَنَ الْهُدٰى ، وَاِنَّ مِنْ سُنَنِ الْهُدَى الصَّلٰوةُ فِی الْمَسْجِدِ الَّذِیْ يُؤَذَّنُ فِيْهِ.

۱۰۶۹: حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس کو یہ بات پسند ہے کہ وہ کل اللہ سے فرمانبرداری کی حالت میں ملے تو اسے چاہئے کہ ان نمازوں کی نگہبانی کرے جب ان کے لئے اذان دی جائے۔ بے شک اللہ نے تمہارے پیغمبر کے لئے ہدایت کے طریقے مقرر کئے اور بے شک وہ نمازیں ہدایت کے طریقوں میں سے ہیں۔ اگر تم اسی طرح اپنے گھروں میں نماز پڑھنے لگو جس طرح پیچھے رہنے والا اپنے گھر میں پڑھتا ہے تو تم نے اپنے پیغمبر کے طریقے کو چھوڑ دیا اور اگر تم اپنے پیغمبرؐ کے طریقے کو چھوڑ دو گے تو یقیناً گمراہ ہو جاؤ گے۔ ہم نے اپنے زمانے کے لوگوں کو دیکھا کہ ان میں سے کوئی بھی جماعت سے پیچھے نہیں رہتا تھا' سوائے اس منافق کے جس کا نفاق مشہور ہو۔ تحقیق آدمی کو لایا جاتا جبکہ دو آدمی اس کو سہارا دیئے ہوئے ہوتے یہاں تک کہ اس کو صف میں کھڑا کر دیا جاتا۔" (مسلم) مسلم کی ایک روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ہمیں ہدایت کے طریقے سکھائے اور ان ہدایت کے طریقوں میں ایک اس مسجد میں نماز ادا کرنا ہے جس میں اذان دی جاتی ہو۔

**تخریج:** رواہ مسلم فی المساجد' باب صلاۃ الجماعۃ من سنن الھدی

**اللغات:** شرع: طریقہ قرار دیا۔ سنن: طریقے۔ لضللتم: تم گمراہی میں پڑ جاؤ گے۔ ضلال طریق سنت سے ہٹ جانے کو کہتے ہیں۔ یھادیٰ: سخت کمزوری کی وجہ سے جس کو دو آدمی کندھوں کا سہارا دے کر لائیں اور وہ آنے جانے کی مشقت جماعت کا ثواب حاصل کرنے کے لئے برداشت کرے۔

**فوائد:** (۱) جماعت کی بلیغ انداز میں تاکید کی گئی ہے اور اس کی نگہبانی کے لئے آمادہ کیا گیا اور بتلا دیا کہ جہاں تک ممکن ہو حصول جماعت کے لئے مشقت برداشت کرے اور ترک جماعت کو عموماً منافقین کی خصلت شمار کیا اگر تمام لوگ ترکِ جماعت پر اتفاق کر لیں تو

اس کو گمراہی کا باعث قرار دیا اور سنت کے مقتضی سے دوری کا ذریعہ بتلایا۔

۱۰۷۰ : وَعَنْ اَبِی الدَّرْدَآءِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "مَا مِنْ ثَلَاثَةٍ فِیْ قَرْيَةٍ وَّلَا بَدْوٍ وَّلَا تُقَامُ فِيْهِمُ الصَّلٰوةُ اِلَّا قَدِ اسْتَحْوَذَ عَلَيْهِمُ الشَّيْطَانُ - فَعَلَيْكُمْ بِالْجَمَاعَةِ فَاِنَّمَا يَاْكُلُ الذِّئْبُ مِنَ الْغَنَمِ الْقَاصِيَةَ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ حَسَنٍ۔

۱۰۷۰: حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''کسی بستی میں یا جنگل میں تین آدمی اگر رہتے ہوں اور ان میں جماعت نہ قائم کی جاتی ہو تو ان پر شیطان مسلط ہو جاتا ہے۔ پس تم جماعت کو لازم کرو پس بے شک بھیڑ یا دور والی بکری (جو اپنے گلہ سے علیحدہ ہو کر بھٹکی جائے) کو کھا جاتا ہے۔ (ابوداؤد) عمدہ سند کے ساتھ۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الصلاۃ' باب فی التشدید فی ترک الجماعت

**اللغات:** قریۃ: ہر وہ مقام جہاں عمارت متصل ہوں اور اسکو بطور رہائش استعمال کیا جائے۔ یہ لفظ شہر پر بولا جاتا ہے۔ بدو: جو کسی ایک جگہ کو وطن بنانے والے نہ ہو۔ **استحوذ علیھم الشیطان**: شیطان نے ان پر غلبہ کر لیا اور ان پر مسلط ہو گیا۔ **فعلیکم**: تم لازم پکڑو۔ **القاصیۃ**: اپنے ہم جنسوں سے دور ہو جانے والی۔ جماعت سے الگ ہونے والے کو ایسی بکری سے تشبیہ دی گئی ہے جو دوسری بکریوں سے جدا ہو جائے کیونکہ شیطان اس کو پھاڑ دیتا اور اس پر مسلط ہو جاتا ہے۔

**فوائد:** (۱) جماعت سے نماز ادا کرنے کی طرف متوجہ کیا گیا ہے اور بتلایا کہ ترکِ جماعت سے شیطانی وساوس کے غلبہ میں مدد ملتی ہے۔ اس بات سے اس حدیث کو مزید تقویت ملتی ہے جس سے جماعت کا فرض کفایہ ہونا ثابت کیا گیا اور جماعت کو اسلام کا نشان قرار دیا گیا ہے۔ (۲) مسلمانوں کی ملاقات کے لئے افضل ترین چیز جماعت کی نماز ہے۔ اس سے ایک دوسرے کو تقویت ملتی ہے اور ترک جماعت کمزوری و انتشار اور اجتماعیت کو پارہ پارہ کرنے والا ہے۔

## ۱۹۲ : بَابُ الْحَثِّ عَلٰی حُضُوْرِ الْجَمَاعَةِ فِی الصُّبْحِ وَالْعِشَآءِ

## باب: صبح و عشاء کی جماعت میں حاضری کی ترغیب

۱۰۷۱ : عَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "مَنْ صَلَّی الْعِشَآءَ فِیْ جَمَاعَةٍ فَكَاَنَّمَا قَامَ نِصْفَ اللَّيْلِ ، وَمَنْ صَلَّی الصُّبْحَ فِیْ جَمَاعَةٍ فَكَاَنَّمَا صَلَّی اللَّيْلَ كُلَّهُ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ - وَفِیْ رِوَايَةِ التِّرْمِذِیِّ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "مَنْ شَهِدَ الْعِشَآءَ فِیْ جَمَاعَةٍ كَانَ لَهٗ قِيَامُ نِصْفِ لَيْلَةٍ ،

۱۰۷۱: حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''جس نے عشاء کی نماز جماعت سے ادا کی' اس نے گویا آدھی رات قیام کیا اور جس نے صبح کی نماز جماعت سے پڑھ لی تو گویا اس نے ساری رات نماز پڑھی''۔ (مسلم)

ترمذی کی روایت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو آدمی عشاء کی نماز میں حاضر ہوا' تو اس کو آدھی رات کے قیام کا ثواب ہے اور جس نے

وَمَنْ شَهِدَ الْعِشَآءَ وَالْفَجْرَ فِيْ جَمَاعَةٍ كَانَ لَهٗ كَقِيَامِ لَيْلَةٍ" قَالَ التِّرْمِذِيُّ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

عشاء اور فجر کی نماز جماعت سے ادا کی اس کے لئے پوری رات کے قیام کا ثواب ہے۔'' (ترمذی)
یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج:** رواه مسلم فی كتاب المساجد' باب فضل صلوة العشاء و الصبح فی جماعة و الترمذی فی كتاب الصلوة' باب ما جاء فی فضل العشاء و الفجر فی جماعة

**فوائد:** (۱) جماعت کے ساتھ فجر وعشاء کی نماز ادا کرنے کی فضیلت ذکر کی گئی ہے اوران دونوں کا اجر ساری رات تہجد گزارنے کے برابر قرار دیا۔

١٠٧٢ :وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :"وَلَوْ يَعْلَمُوْنَ مَا فِي الْعَتَمَةِ وَالصُّبْحِ لَاَتَوْهُمَا وَلَوْ حَبْوًا" متفقٌ عَلَيْهِ' وَقَدْ سَبَقَ بِطُوْلِهٖ۔

۱۰۷۲: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا: ''اگر لوگوں کو عشاء اور صبح کی نماز کا علم ہو جاتا کہ اس میں کیا ثواب ہے؟ تو ان دونوں نمازوں کے لئے اگر گھٹنوں کے بل آنا پڑتا تو بھی آتے۔'' (بخاری و مسلم) مفصل روایت ۱۰۳۳ میں گزری۔

**تخریج:** رواه البخاری فی صلاة الجماعة' باب فضل التهجد فی الظهر و مسلم فی الصلاة' باب تسوية الصفوف و اقامتها

**اللغات:** حبواً: ہاتھوں اور گھٹنوں کے بل چلنا یا سرین کے بل لڑھکنا' گھسٹنا۔

**فوائد:** (۱) اس میں بھی صبح وعشاء کی فضیلت ذکر کی گئی ہے اور صبح کا تذکرہ خاص طور پر اس لئے کیا کہ صبح کے وقت نیند پسند آتی ہے اور عشاء کے وقت میں اونگھ کا غلبہ ہوتا ہے۔

١٠٧٣ :وَعَنْ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "لَيْسَ صَلٰوةٌ اَثْقَلَ عَلَى الْمُنَافِقِيْنَ مِنْ صَلٰوةِ الْفَجْرِ وَالْعِشَآءِ لَوْ يَعْلَمُوْنَ مَا فِيْهِمَا لَاَتَوْهُمَا وَلَوْ حَبْوًا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۰۷۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا: ''عشاء اور فجر سے بڑھ کر کوئی نماز منافقین پر بھاری نہیں' اگر وہ جان لیں کہ ان دونوں نمازوں میں کیا ثواب ہے؟ تو ان میں ضرور حاضر ہوں خواہ گھٹنوں کے بل''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** راوه البخاری فی الاذان' باب فضل العشاء فی الجماعة و الشهادات و مسلم فی كتاب المساجد' باب فضل صلوة العشاء و الصبح فی جماعة

**فوائد:** (۱) گزشتہ فوائد پیش نظر ہوں۔ نیز یہ ہے' منافقین کے لئے سب سے زیادہ بوجھل ہے کیونکہ ان کی نماز تو محض ریاکاری ہے۔ اس میں ذرہ بھر اللہ تعالیٰ کی رضامندی مقصود نہیں ہوتی۔ (۲) ان دونوں نمازوں کی کوتاہی یا سستی سے بچنا چاہئے تاکہ منافقین سے اس کی مشابہت نہ ہو۔

## ۱۹۳ :بَابُ الْاَمْرِ بِالْمُحَافَظَةِ عَلَى الصَّلَوَاتِ الْمَكْتُوْبَاتِ وَالنَّهْيِ الْاَكِيْدِ وَالْوَعِيْدِ الشَّدِيْدِ فِيْ تَرْكِهِنَّ

## باب: فرض نمازوں کی حفاظت کا حکم اور ان کے چھوڑنے میں سخت وعید وتاکید

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿حَافِظُوْا عَلَى الصَّلَوَاتِ وَالصَّلٰوةِ الْوُسْطٰى﴾ [البقرة:۲۳۸] وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿فَاِنْ تَابُوْا وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ فَخَلُّوْا سَبِيْلَهُمْ﴾ [التوبة:۵]

اللہ ذوالجلال والاکرام نے ارشادفرمایا: ''تم نمازوں کی حفاظت کرو' خاص طور پر درمیانی نماز میں۔'' (البقرہ) اللہ تعالیٰ نے ارشادفرمایا: ''اگر وہ توبہ کرلیں اورنماز قائم کریں اور زکوٰۃ ادا کریں تو ان کا راستہ چھوڑ دو۔'' (التوبہ)

**حل الآیات:** حافظوا: ہمیشگی کرو۔ الصلوۃ الوسطی: نمازعصر۔ رائج قول یہ ہے۔ تابوا: کفر سے توبہ کی۔ ضلوا سبیلھم: ان کے راستہ سے ہٹ جاؤ اور تکلیف مت پہنچاؤ کہ انہوں نے اسلام قبول کرلیا ہے جس نے لا الہ الا اللہ کی گواہی دی اور نماز قائم کی اورزکوٰۃ ادا کی تو اس کا خون اور مال محفوظ ہوگیا مگر اس کے حق کی وجہ سے۔

۱۰۷۴ : وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ سَاَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَيُّ الْاَعْمَالِ اَفْضَلُ؟ قَالَ :"اَلصَّلٰوةُ عَلٰى وَقْتِهَا" قُلْتُ :ثُمَّ اَيٌّ؟ قَالَ :"بِرُّ الْوَالِدَيْنِ" قُلْتُ ثُمَّ اَيٌّ؟ قَالَ : "اَلْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۰۷۴: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہؐ سے سوال کیا۔ کون سا عمل سب سے زیادہ فضیلت والا ہے؟ آپؐ نے فرمایا: ''وقت پر نماز۔'' میں نے پوچھا پھر کون سا؟ آپؐ نے فرمایا: ''والدین کے ساتھ اچھا سلوک'' میں نے کہا پھر کونسا؟ آپؐ نے فرمایا: ''اللہ کی راہ میں جہاد۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج:** شرح باب بر الولدین رقم ۳۱۴ میں ملاحظہ ہوں۔

**فوائد:** (۱) مزید فائدہ یہ ہے کہ نماز کو اس کا وقت گزر جانے کے بعد ادا کرنا حرام ہے۔ امام شافعی رحمتہ اللہ نے فرمایا: جس نے سستی سے نماز کو چھوڑ دیا یہاں تک کہ اس کا وقت جاتا رہا۔ اگر وہ توبہ نہ کرے تو اس کو بطور حد قتل کردیا جائے۔

۱۰۷۵ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"بُنِيَ الْاِسْلَامُ عَلٰى خَمْسٍ :شَهَادَةِ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ، وَاِقَامِ الصَّلٰوةِ وَاِيْتَاۗءِ الزَّكٰوةِ ، وَحَجِّ الْبَيْتِ ، وَصَوْمِ رَمَضَانَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۰۷۵: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اسلام کی بنیاد پانچ چیزوں پر ہے: (۱) اس بات کی گواہی کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں' محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کے رسول ہیں۔ (۲) نماز کا قائم کرنا' (۳) زکوٰۃ ادا کرنا' (۴) بیت اللہ کا حج کرنا' (۴) رمضان کے روزے رکھنا۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الایمان، باب دعاء کم ایمانکم والعلم و الشهادات وغیرها ومسلم فی الایمان، باب قول النبی صلی الله علیه وسلم نبی الاسلام علی خمس۔

**اللغات:** بُنی: قائم ہے۔ بناء: جومحسوسات کے لئے استعمال ہوتی ہے۔ اس کو معانی کے لئے استعمال کیا اور یہ مجاز ہے اور ان میں علاقہ تشبیہ کا پایا جاتا ہے۔ اسلام کو ایک مضبوط عمارت سے تشبیہ دی جس کے پانچ ستون ہوں جن پر وہ عمارت قائم ہو اور وہ ستون اس عمارت کو اٹھانے والے ہوں۔ **شهادة ان لا اله الا الله:** دل سے اس بات کا اعتراف اور زبان سے اقرار کے برحق معبود اللہ تعالیٰ ہے۔ **اقام الصلوة:** تمام ارکان وشروط سمیت اس کی ادائیگی۔ **ایتاء الزکاة:** مستحق کو زکوٰۃ دینا۔

**فوائد:** (۱) اس وقت کسی کا ایمان ثابت اور قابل قبول نہیں جب تک ان ارکانِ خمسہ کو نہ مانے۔ جس نے ان میں سے کسی ایک کا انکار کیا اس نے گویا کفر کیا اور جس نے ان میں سے کسی ایک کو سستی سے چھوڑا اس نے گناہ کا ارتکاب کیا۔

۱۰۷۶ : وَعَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اُمِرْتُ اَنْ اُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰی یَشْهَدُوْا اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَیُقِیْمُوا الصَّلٰوةَ ، وَیُؤْتُوا الزَّکٰوةَ ، فَاِذَا فَعَلُوْا ذٰلِكَ عَصَمُوْا مِنِّیْ دِمَآءَ هُمْ وَاَمْوَالَهُمْ اِلَّا بِحَقِّ الْاِسْلَامِ وَحِسَابُهُمْ عَلَی اللّٰهِ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۰۷۶: حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہما ہی سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مجھے لوگوں کے ساتھ لڑنے کا حکم ہے۔ یہاں تک کہ وہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کی گواہی دیں، نماز قائم کریں اور زکوٰۃ ادا کریں۔ جب وہ یہ کرنے لگیں تو انہوں نے اپنے خون اور مال مجھ سے محفوظ فرمالئے۔ مگر اسلام کے حق کے ساتھ اور ان کا حساب اللہ پر ہے۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج:** وشرح، باب اجزاء الاحکام علی الظاهر رقم ۳۹۱ میں ملاحظہ ہوں۔

**اللغات:** الناس: مشرکین ومجوس وغیرہ مراد ہیں۔ **الا بحق الاسلام** قصاص کی وجہ سے یا حد کو قائم کرنے کی صورت میں جبکہ حد والے فعل کا ارتکاب کرے۔ **وحسابهم علی الله:** ان کا اندرونی معاملہ اللہ تعالیٰ کے سپرد کیا جائے گا۔

**فوائد:** (۱) اسلام کے ارکان کو قائم کر کے خون واموال کو محفوظ کر دیا البتہ اگر وہ حد والی کسی چیز کا ارتکاب کرے تو اس پر قصاص یا رجم یا قطع ید کو قائم کیا جائے گا۔ (۲) باقی ان کا اندرونی معاملہ اللہ تعالیٰ کے سپرد ہے۔

۱۰۷۷ : وَعَنْ مُعَاذٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : بَعَثَنِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِلَی الْیَمَنِ فَقَالَ : "اِنَّكَ تَاْتِیْ قَوْمًا مِّنْ اَهْلِ الْکِتٰبِ فَادْعُهُمْ اِلٰی شَهَادَةِ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ، فَاِنْ هُمْ اَطَاعُوْا لِذٰلِكَ فَاَعْلِمْهُمْ اَنَّ اللّٰهَ تَعَالٰی

۱۰۷۷: حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یمن کی طرف (حاکم بنا کر) بھیجا اور فرمایا: ''جو اہل کتاب (یہود و نصاریٰ) ہیں پس ان کو لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اور مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کی دعوت دینا، اگر وہ اس کو تسلیم کرلیں تو ان کو اس بات کی طرف دعوت دینا کہ اللہ تعالیٰ نے ان

افْتَرَضَ عَلَيْهِمْ خَمْسَ صَلَوَاتٍ فِي كُلِّ يَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ ، فَإِنْ هُمْ اَطَاعُوْا لِذٰلِكَ فَاَعْلِمْهُمْ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى افْتَرَضَ عَلَيْهِمْ صَدَقَةً تُؤْخَذُ مِنْ اَغْنِيَاءِ هِمْ فَتُرَدُّ عَلٰى فُقَرَآئِهِمْ ، فَإِنْ هُمْ اَطَاعُوْا لِذٰلِكَ فَاِيَّاكَ وَكَرَآئِمَ اَمْوَالِهِمْ وَاتَّقِ دَعْوَةَ الْمَظْلُوْمِ فَاِنَّهٗ لَيْسَ بَيْنَهَا وَبَيْنَ اللّٰهِ حِجَابٌ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

پر دن رات میں پانچ نمازیں فرض کی ہیں۔ اگر وہ اس کو بھی تسلیم کر لیں تو ان کو اس بات کی طرف دعوت دینا کہ اللہ نے ان پر زکوۃ فرض کی ہے جو ان کے مال داروں سے لے کر ان کے فقراء میں تقسیم کی جائے گی اور اگر وہ اس بات کو بھی تسلیم کر لیں تو ان کے عمدہ مال (بطور زکوۃ) لینے سے خود کو روکے رکھنا اور مظلوم کی بددعا سے بچنا کیونکہ اس کے اور اللہ کے درمیان کوئی پردہ حائل نہیں۔'' (بخاری و مسلم)

**تخريج:** رواه البخاری فی ابواب متفرقة فی الزكاة والمظالم و المغازی والتوحید و مسلم فی الایمان' باب الامر بقتال الناس حتی یقول لا اله الا الله محمد رسول الله

**اللغات:** اهل الكتاب: سے یہود ونصاریٰ مراد ہیں۔ افترض فرض کیا گیا۔ اتق تم بچو' احتیاط کرو۔ صدقه: یہاں زکوۃ مراد ہے۔ ایاك تم محتاط رہو۔ كرائم اموالهم: نفیس اور افضل مال۔ لیس بینها و بین الحجاب: اللہ اور اس کے درمیان پردہ نہیں۔ یہ درحقیقت جلدی قبولیت اور اثر کے جلد پہنچنے اور خطرناک ہونے سے کنایہ ہے۔ تشریح' باب تحریم الظلم ۵/۲۱۰ میں درج ہو چکی۔

۱۰۷۸ : وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "اِنَّ بَيْنَ الرَّجُلِ وَبَيْنَ الشِّرْكِ وَالْكُفْرِ تَرْكُ الصَّلٰوةِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۷۸: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''بے شک آدمی اور شرک و کفر کے درمیان (فاصل) نماز کا چھوڑنا ہے۔'' (مسلم)

**تخريج:** رواه مسلم فی الایمان' باب اطلاق اسم الكفر علی من ترك الصلوة

**فوائد:** اسلام وکفر اختیار کرنے کے درمیان ترک نماز واسطہ ہے جس نے اس کو چھوڑ دیا گویا اس نے کفر کیا۔ اکثر علماء اس کو حلال سمجھ کر ترک کرنا مراد لیتے ہیں مگر بعض علماء کے نزدیک سستی سے چھوڑنے والے کو بطور حد کے قتل کیا جا سکتا ہے۔ بعض کے نزدیک اس کو مارا جائے یہاں تک کہ نماز پڑھنے لگ جائے۔ بعض نے روایت کو ظاہر پر محمول کر کے نماز چھوڑنے والے کو مطلقاً کافر کہا ہے۔ نماز وہ ظاہری علامت تھی جو آدمی کے اسلام پر دلالت کرتی اور اس کا ترک کفر کی علامت تھی۔

۱۰۷۹ : وَعَنْ بُرَيْدَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : "اَلْعَهْدُ الَّذِيْ بَيْنَنَا وَبَيْنَهُمُ الصَّلٰوةُ فَمَنْ تَرَكَهَا فَقَدْ كَفَرَ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ؟ وَقَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

۱۰۷۹: حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل کرتے ہیں کہ آپ ؐ نے فرمایا: ''وہ عہد جو ہمارے اور کافروں کے درمیان ہے وہ نماز ہے جس نے نماز کو ترک کیا پس اس نے کفر کیا۔'' (ترمذی) حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج:** رواه الترمذی فی کتاب الایمان' باب ما جاء فی ترك الصلاة

**اللغات:** **العهد اندی بیننا و بینهم:** علامہ بیضاوی نے فرمایا یہ **هم** کی ضمیر منافقین کی طرف لوٹتی ہے۔ یہاں ان کے باقی رہنے اور خون کے محفوظ رہنے کے سبب کو معاہدہ کے اس مقصد سے تشبیہ دی جس سے معاہدہ باقی رہتا ہے اور اس سے بچا جاتا ہے۔ مقصد یہ ہے کہ احکام ظاہرہ ان پر جاری ہونے میں مسلمانوں کے ساتھ ان کی مکمل مشابہت تبھی ہوسکتی ہے جبکہ وہ نمازوں میں جماعت کو لازم پکڑیں۔ ظاہری احکام کی اطاعت کرتے رہیں اگر وہ اس کو چھوڑ دیں تو ان کا حکم دیگر کفار کی طرح ہے۔ علامہ طیبی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہ کہنا بھی ممکن ہے کہ ضمیر **هم** کی عام ہے۔ اوران تمام سے متعلق ہے جنہوں نے رسول اللہ ﷺ کی بیعت کی خواہ ایمان و یقین کے ساتھ یا منافقت کے ساتھ۔

**فوائد:** (۱) نماز سستی کی وجہ سے چھوڑ دینا کفر وارتداد ہے۔ یہ بعض علماء اور بعض صحابہ رضی اللہ عنہم کی رائے ہے مگر اکثر نے کہا کہ اگر حلال سمجھ کر چھوڑا اور اس کے وجوب کا انکار کیا۔ تب کافر ہوگا۔ دوسروں نے کہا کہ اس کا چھوڑ دینا۔ نتیجتاً کفر تک پہنچانے والا کیونکہ گناہ کفر کا ڈاکیہ ہے اور بعض اس روایت کو ڈانٹ ڈپٹ پر محمول کرتے ہیں۔

۱۰۸۰ : وَعَنْ شَقِيْقِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ التَّابِعِيِّ الْمُتَّفَقِ عَلٰى جَلَالَتِهٖ رَحِمَهُ اللّٰهُ قَالَ اَصْحَابُ مُحَمَّدٍ لَا يَرَوْنَ شَيْئًا مِّنَ الْاَعْمَالِ تَرْكُهٗ كُفْرٌ غَيْرَ الصَّلٰوةِ - رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ فِي كِتَابِ الْاِيْمَانِ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۰۸۰: حضرت شقیق بن عبداللہ رحمۃ اللہ' جلیل القدر تابعی کہتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کسی عمل کا ترک کرنا کفر نہیں سمجھتے تھے سوائے (ترک) نماز کے۔'' (ترمذی)

کتاب الایمان میں صحیح سند سے روایت کیا ہے۔

**تخریج:** رواه الترمذی فی کتاب الایمان' باب ما جاء فی ترك الصلاة

**فوائد:** گزشتہ فائدہ پیش نظر ہو۔ نیز نماز کی شان ذکر کی گئی' اس کی ادائیگی کی طرف راغب کیا گیا' اس کو ہمیشہ اختیار کرنے کا حکم دیا اور اس کے چھوڑنے سے ڈرایا۔ اس لئے کہ کافر و مؤمن کے درمیان یہ امتیازی علامت ہے۔

۱۰۸۱ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اِنَّ اَوَّلَ مَا يُحَاسَبُ بِهِ الْعَبْدُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مِنْ عَمَلِهٖ صَلٰوتُهٗ' فَاِنْ صَلَحَتْ فَقَدْ اَفْلَحَ وَاَنْجَحَ وَاِنْ فَسَدَتْ فَقَدْ خَابَ وَخَسِرَ' فَاِنِ انْتَقَصَ مِنْ فَرِيْضَتِهٖ شَيْءٌ قَالَ الرَّبُّ عَزَّوَجَلَّ : اُنْظُرُوْا هَلْ لِعَبْدِيْ مِنْ تَطَوُّعٍ فَيُكَمَّلُ بِهَا مَا انْتَقَصَ مِنَ الْفَرِيْضَةِ؟ ثُمَّ تَكُوْنُ سَائِرَ اَعْمَالِهٖ عَلٰى

۱۰۸۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''سب سے پہلا عمل جس کا قیامت کے دن حساب لیا جائے گا وہ نماز ہے' اگر وہ درست ہوئی تو وہ کامیاب و کامران ہوا اور اگر وہ خراب ہوئی تو وہ ناکام و نامراد ہوا۔ اگر اس کے فرائض میں سے کوئی چیز کم ہوئی تو رب ذوالجلال والاکرام فرمائیں گے: ''دیکھو میرے بندے کے (کچھ) نوافل (بھی) ہیں پس فرضوں کی کمی کو نوافل سے بھر دیا جائے گا؟'' پھر اس کے سارے اعمال کا اسی طرح حساب ہوگا۔ (ترمذی)

هٰذَا" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔ یہ حدیث حسن ہے۔

**تخریج:** رواه الترمذی فی کتاب الصلاة' باب ما جاء عن اول ما یحاسب به العبد یوم القیامة الصلوة

**اللُّغَاتُ:** **اول ما یحاسب علیه:** اللہ تعالیٰ کے حقوق میں سب سے پہلے جس کا حساب لیا جائے گا۔ **و باقی الہکاوہ ارشاد اول ما یقضی فیه یوم القیامة** وہ حقوق العباد سے متعلق ہے۔ **صلحت:** نماز کو صحیح رکھنے والی تمام باتیں جمع ہوں اور نماز کو بگاڑنے والی چیزوں سے وہ خالی ہو۔ **افلح و انجع:** کامیاب اور فتح مند ہو۔ **فسدت:** ان چیزوں کے پائے جانے کی وجہ سے جو اس کو فاسد کرتی ہیں مثلاً رکن یا شرط کے نقص۔ **خاب و خسر:** ہلاک ہوا اور اس نے اپنا مقصود نہ پایا۔ **تطوع:** نفلی کام کیا۔ **ثم تکون سائر اعماله۔ علی هذا:** تمام اعمال اس طرح پر ہوں گے مثلاً روزہ' حج بھی نفلوں سے مکمل کئے جائیں گے۔

**فوائد:** (۱) فرائض کی ادائیگی اور عمدہ طریقے سے ادائیگی پر متوجہ کیا گیا۔ نماز کو صحیح رکھنے والی چیزوں کا اہتمام کرنا چاہئے اور اس کو بگاڑنے والی چیزوں سے بچنا چاہئے۔ (۲) کثرت سے نوافل ادا کرنے چاہئیں تا کہ وہ فرائض میں پائے جانے والے خلل کا ازالہ نہ بن سکیں۔ جن سے کم ہی کوئی فرض خالی رہتا ہے۔

## ۱۹۲ :بَابُ فَضْلِ الصَّفِّ الْاَوَّلِ وَالْاَمْرِ بِاِتْمَامِ الصُّفُوْفِ الْاُوَّلِ وَتَسْوِيَتِهَا وَالتَّرَاصِ فِيْهَا :

## باب: صف اوّل کی فضیلت' پہلی صف کے اہتمام کا حکم اور صفوں کی برابری اور مل کر کھڑے ہونا

۱۰۸۲ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : خَرَجَ عَلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ : "اَلَا تَصُفُّوْنَ كَمَا تَصُفُّ الْمَلَائِكَةُ عِنْدَ رَبِّهَا؟" فَقُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَكَيْفَ تَصُفُّ الْمَلَائِكَةُ عِنْدَ رَبِّهَا قَالَ : يُتِمُّوْنَ الصُّفُوْفَ الْاُوَّلَ وَيَتَرَاصُّوْنَ فِي الصَّفِّ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۸۲: حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نکل کر (نماز سے) ہمارے پاس تشریف لائے اور فرمایا: ''تم اس طرح صف کیوں نہیں بناتے ہو جس طرح فرشتے اپنے رب کے ہاں بناتے ہیں؟'' ہم نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ فرشتے اپنے رب کی بارگاہ میں کس طرح صف بناتے ہیں؟ فرمایا: ''وہ پہلے پہلی صفوں کو مکمل کرتے ہیں اور صف میں مل کر کھڑے ہوتے ہیں۔'' (مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم فی الصلاة' باب الامر بالسکون فی الصلاة

**اللُّغَاتُ:** **تصفون:** تم صف بناتے اور صفوں کو برابر کرتے ہو۔ **یستراصون:** ایک دوسرے کے قریب ہوتے اور درمیان میں جگہ نہیں چھوڑتے۔

**فوائد:** صفوں کا درست کرنا مستحب ہے۔ پہلے اول کو مکمل کرنا پھر اس کے بعد والی اسی طرح آخر تک۔ صفوں کے درمیان جگہ نہ چھوڑنی چاہئے جگہ چھوڑنا مکروہ ہے اس سے جماعت کا ثواب فوت ہو جاتا ہے۔

۱۰۸۳ :وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ

۱۰۸۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول

رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ قَالَ : "لَوْ یَعْلَمُ النَّاسُ مَا فِی النِّدَآءِ وَالصَّفِّ الْاَوَّلِ ، ثُمَّ لَمْ یَجِدُوْا اِلَّا اَنْ یَّسْتَہِمُوْا عَلَیْہِ لَاسْتَہَمُوْا" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔

اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اگر لوگوں کو معلوم ہو جائے کہ اذان اور صف اول کا کیا ثواب ہے' پھر وہ نہ پائیں مگر اسی صورت میں کہ وہ قرعہ اندازی کریں ضرور وہ قرعہ اندازی کریں۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج:** انظر شرح و ہ فی باب فضل الاذان رقم ۱۰۳٤

**فوائد:** صف اول کی فضیلت امام سے قریب ہونے کے باعث ہے اس لئے کہ نمازامام کے اقوال کو سنتا اور احوال کو دیکھتا ہے۔ پھر اس کے راستہ پر چلتا ہے تو دوسرے سے پہلے رحمت اس پر عام ہو جاتی ہے۔

۱۰۸٤ : وَعَنْہُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ : "خَیْرُ صُفُوْفِ الرِّجَالِ اَوَّلُہَا ، وَشَرُّہَا وَاٰخِرُہَا- وَخَیْرُ صُفُوْفِ النِّسَآءِ اٰخِرُہَا' وَشَرُّہَا اَوَّلُہَا' رَوَاہُ مُسْلِمٌ ۔

۱۰۸۴: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ ہی سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مردوں کی صف میں سے سب سے بہتر صف پہلی اور سب سے بری صف آخری ہے۔ عورتوں کی صفوں میں سب سے آخری سب سے بہتر ہے اور سب سے بری پہلی ہے۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی الصلوۃ' باب تسویۃ الصفوف و اقامتہا

**فوائد:** (۱) مردوں کی صف اول پچھلی سے افضل ہے کیونکہ وہ امام کے قریب ہے اور عورتوں کی صفوں سے دور ہے۔ اس سے ان کے مقامات ستر پر اطلاع نہ ہوگی اور نہ ہی ان کے فتنے میں مبتلا ہوگا اور آخر صف میں عموماً یہ فضائل نہ ہوں گے۔ (۲) عورتوں کی آخری صف پہلی سے افضل ہے کیونکہ وہ آخری صف مردوں سے دور ہوگی کیونکہ مردوں کا قرب بسا اوقات فتنے کا باعث ہوتا ہے۔ یہاں خیر و شر سے مراد کثرتِ ثواب اور قلتِ عذاب ہے۔ گناہ کا حاصل مراد نہیں۔

۱۰۸۵ : وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ رَاٰی فِیْ اَصْحَابِہٖ تَاَخُّرًا' فَقَالَ لَہُمْ : "تَقَدَّمُوْا فَاْتَمُّوْا بِیْ ' وَلْیَاْتَمَّ بِکُمْ مَنْ بَعْدَکُمْ لَا یَزَالُ قَوْمٌ یَتَاَخَّرُوْنَ حَتّٰی یُؤَخِّرَہُمُ اللّٰہُ" رَوَاہُ مُسْلِمٌ ۔

۱۰۸۵: حضرت ابوسعید الخدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے صحابہ رضی اللہ عنہم کا صفوں میں پیچھے ہٹنا دیکھا' تو فرمایا: ''آگے بڑھو اور میری اقتدا کرو اور جو بعد والے ہیں وہ تمہارے اقتداء کریں اور لوگ پیچھے ہٹتے رہیں گے یہاں تک کہ اللہ ان کو پیچھے ہٹا دے گا۔'' (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی الصلوۃ' باب تسویۃ الصفوف باقامتہا

**اللغات:** یاخرۃ: نماز کی صفوف میں پیچھے ہٹنا مراد ہے۔ **فاتموا:** تم میری اقتداء کرو۔ **والیاتم بکم:** تا کہ تمہاری اقتداء کی جائے۔ **لایزال قوم یتاخرون:** فضائل کو حاصل کرنے سے پیچھے رہ جاتے ہیں۔ **حتی یوخر ھم اللہ:** یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ اپنے عظیم ثواب و فضل سے موخر کر دیتے ہیں۔

**فوائد:** (۱) اس میں تاکید کی گئی ہے کہ اعلیٰ معاملات و اخلاق کی طرف ایک دوسرے سے بڑھ کر حصہ لینا چاہئے۔ عظیم معاملات کو چھوڑنے اور خسیس اختیار کرنے پر زجر و ڈانٹ پلائی گئی ہے۔ (۲) امام اور صف اول میں فاصلہ تین ہاتھ سے زیادہ نہ ہو چاہئے۔ اسی

طرح دونوں صفوں کا درمیانی فاصلہ بھی اتنا ہی ہوتا ہے کہ صف اول کے لوگ امام کا مشاہدہ کریں اور ان کی حرکات وسکنات ان کے قریب صفوف والے دیکھیں اور امام کی اتباع میں ان کو اپنائیں۔

۱۰۸۶ : وَعَنْ اَبِیْ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ: کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ یَمْسَحُ مَنَاکِبَنَا فِی الصَّلٰوۃِ وَیَقُوْلُ : "اسْتَوُوْا وَلَا تَخْتَلِفُوْا فَتَخْتَلِفَ قُلُوْبُکُمْ لِیَلِیَنِیْ مِنْکُمْ اُولُوا الْاَحْلَامِ وَالنُّھٰی، ثُمَّ الَّذِیْنَ یَلُوْنَھُمْ، ثُمَّ الَّذِیْنَ یَلُوْنَھُمْ" رَوَاہُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۸۶: حضرت ابو مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز میں ہمارے کاندھوں کو چھو کر فرماتے: ''برابر ہو جاؤ' آگے پیچھے مت ہو ورنہ تمہارے دل ٹیڑھے ہو جائیں گے اور تم میں سے میرے قریب وہ لوگ ہوں جو عقل وسمجھ والے ہیں پھر جو ان سے قریب ہیں اور پھر وہ جو اُن سے قریب ہیں۔''(مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی الصلوۃ' باب تسویۃ الصفوف و اقامتھا

**اللغات:** **یمسح مناکبنا:** اپنے مقدس ہاتھ کندھے سے برابر کرتے تاکہ کوئی صف سے باہر نہ نکلے۔ **لا تختلفوا:** کسی کا کندھا دوسرے کے کندھے سے آگے پیچھے نہ ہو۔ **فتختلف قلوبکم:** تمہارے دلوں کے ارادے اور ان کی خواہشات مختلف ہو جائیں گی۔ **لیلینی:** مجھ سے قریب ہوں۔ **اولوا الاحلام:** حوصلے اور پختگی والے۔ **والنھی:** عقل۔

**فوائد:** امام کے لئے بہتر یہ ہے کہ وہ نمازیوں کو صفوف درست کرنے کا حکم دے اور خود ان کی درستی کروالے۔ اگر خود وہ پورے طور پر درست نہ کر رہے ہوں۔ (۲) امام کے قریب صف اول میں زیادہ علم وعقل والے لوگ ہوں پھر عوام الناس پھر بچے پھر عورتیں۔

۱۰۸۷ : وَعَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ : "سَوُّوْا صُفُوْفَکُمْ فَاِنَّ تَسْوِیَۃَ الصَّفِّ مِنْ تَمَامِ الصَّلٰوۃِ" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ وَفِیْ رِوَایَۃٍ لِّلْبُخَارِیِّ :"فَاِنَّ تَسْوِیَۃَ الصُّفُوْفِ مِنْ اِقَامَۃِ الصَّلٰوۃِ"۔

۱۰۸۷: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اپنی صفوں کو درست کرو' بے شک صفوں کی درستگی نماز کی تکمیل میں سے ہے۔'' (بخاری ومسلم) بخاری ہی کی ایک دوسری روایت میں ہے کہ صفوں کی درستی نماز کے قائم کرنے کا ایک حصہ ہے۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی صلاۃ الجماعۃ' باب تسویۃ الصفوف عندالاقامۃ و باب اقبال الامام علی الناس عند تسویۃ الصفوف و باب اقامۃ الصف من تمام الصلاۃ و مسلم فی الصلاۃ' باب تسویۃ الصفوف و اقامتھا۔

**اللغات:** **سوا صفوافکم:** تسویۂ صفوف یہ ہے کہ کھڑے ہونے والے ایک سمت میں برابر کھڑے ہوں۔ **من تمام الصلاۃ:** یعنی نماز کے آداب ومحاسن کو حاصل کرنے والی ہے۔

**فوائد:** (۱) صفوف کی درستی پر آمادہ کیا گیا ہے۔ صفوں کی درستگی نماز کی خوبی کی علامت ہے۔ کامل اتباع کو ظاہر کرنے والی' ظاہری لحاظ سے خوش منظر اور دلوں میں الفت کا باعث ہے۔

۱۰۸۸ : وَعَنْہُ قَالَ : اُقِیْمَتِ الصَّلٰوۃُ فَاَقْبَلَ

۱۰۸۸: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے۔ جماعت

عَلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِوَجْهِهٖ فَقَالَ : "اَقِيْمُوْا صُفُوْفَكُمْ وَتَرَاصُّوْا فَاِنِّيْ اَرَاكُمْ مِّنْ وَّرَآءِ ظَهْرِيْ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ بِلَفْظِهٖ ، وَمُسْلِمٌ بِمَعْنَاهُ وَفِيْ رِوَايَةٍ لِّلْبُخَارِيِّ : "وَكَانَ اَحَدُنَا يُلْزِقُ مَنْكِبَهٗ بِمَنْكِبِ صَاحِبِهٖ وَقَدَمَهٗ بِقَدَمِهٖ"۔

کھڑی ہوگئی تو رسول اللہ ﷺ نے ہماری طرف متوجہ ہو کر فرمایا: ''اپنی صفوں کو درست کرو اور مل کر کھڑے ہو جاؤ۔ بے شک میں تم کو اپنی پیٹھ پیچھے سے بھی دیکھتا ہوں۔'' (بخاری) بخاری کے الفاظ کے ساتھ مسلم نے اسی معنی کی روایت کی۔ بخاری کی ایک روایت میں ہے ہم میں سے ہر ایک اپنا کندھا دوسرے کے کندھے سے اور اپنا قدم دوسرے کے قدم سے ملاتا تھا۔''

**تخريج:** رواه البخاری فی صلاة الحماعت' باب ازكوا المنكب بالمنكب و القدم بالقدم و مسلم فی صلاة الحماعة' باب تسوية الصفوف ثم اقامتها۔

**اللُّغَاتُ:** **اقيموا اصفوفكم:** صفوں کو ایک ہی سمت میں درست رکھو۔ **تراصوا:** کندھوں کو آپس میں ملالو۔ یہاں تک کہ درمیان میں فاصلہ نہ رہے۔ **فانی اراکم من وراء ظهری:** میں تمہیں پیٹھ پیچھے سے وحی کے اطلاع کرنے سے جانتا ہوں یا حقیقۃً تمہیں بطور معجزہ پیچھے ہونے کے باوجود دیکھتا ہوں۔ **یلزق منکبه:** وہ اپنے کندھے کا کنارہ دوسرے سے ملاتا تھا۔

**فوائد:** (۱) امام کو نمازیوں کی طرف متوجہ ہو کر صفوف کی درستگی کرانا اور ان کے کندھے ملا کر کھڑا کرنا مستحب ہے۔ (۲) رسول اللہ ﷺ کے اکرام و اعزاز کے لئے لوگوں کی حالت پر آپ ؐ کو مطلع کر دیتے یا وہ معجزات جو اللہ تعالیٰ نے آپ کو عنایت فرمائے ان سے ان کی حالت کی اطلاع ہو جاتی۔

۱۰۸۹ : وَعَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: لَتُسَوُّنَّ صُفُوْفَكُمْ اَوْ لَيُخَالِفَنَّ اللّٰهُ بَيْنَ وُجُوْهِكُمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ – وَفِيْ رِوَايَةٍ لِّمُسْلِمٍ : اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يُسَوِّيْ صُفُوْفَنَا حَتّٰى كَاَنَّمَا يُسَوِّيْ بِهَا الْقِدَاحَ حَتّٰى رَاٰى اَنَّا قَدْ عَقَلْنَا عَنْهُ – ثُمَّ خَرَجَ يَوْمًا فَقَامَ حَتّٰى كَادَ يُكَبِّرُ فَرَاٰى رَجُلًا بَادِيًا صَدْرُهٗ مِنَ الصَّفِّ فَقَالَ "عِبَادَ اللّٰهِ ، لَتُسَوُّنَّ صُفُوْفَكُمْ اَوْ لَيُخَالِفَنَّ اللّٰهُ بَيْنَ وُجُوْهِكُمْ۔

۱۰۸۹: حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا: ''تم ضرور اپنی صفوں کو درست کرو ورنہ اللہ تمہارے چہروں میں اختلاف پیدا کر دے گا۔'' (بخاری و مسلم) مسلم کی روایت میں یہ ہے کہ رسول اللہؐ ہماری صفوں کو اس طرح سیدھا فرمایا کرتے تھے گویا کہ آپؐ اس کے ساتھ تیروں کو سیدھا کریں گے۔ یہاں تک کہ آپؐ نے اندازہ فرمایا کہ ہم اس بات کو سمجھ گئے ہیں۔ پھر ایک دن آپ تشریف لائے اور کھڑے ہو گئے۔ جب تکبیر کہی جانے والی تھی کہ ایک آدمی کو صف میں سینہ نکالے دیکھا تو فرمایا: ''اللہ کے بندو! تم ضرور اپنی صفوں کو درست کر لو ورنہ اللہ تعالیٰ تمہارے درمیان بڑا اختلاف ڈال دیں گے۔''

**تخريج:** رواه البخاری فی صلاة الحماعة' باب تسوية الصفوف عند الاقامة: و مسلم فی الصلاة' باب تسوية الصفوف و اقامتها

اللغات: اولیخالفن الله بین وجوهکم: تمہارے چہروں میں اختلاف ڈال دے گا۔ صفوں کی درستگی اور نماز کی خوبصورتی میں سستی اختیار کرنے کی وجہ سے۔ القداح: جمع قدح اس تیر کو کہتے ہیں جس میں نوک نہ لگی ہو۔ یا درستی میں مبالغہ مقصود ہے۔ گویا کہ ان کو تیر سے سیدھا فرماتے کیونکہ تیر اس وقت پورا کام نہیں دیتا جب تک وہ بالکل سیدھا نہ ہو۔ عقلنا: ہم نے سمجھ لیا اور پورے طور پر عمل کرلیا۔ بادیا: ظاہر ہونے اور آگے نکلنے والا جو صف میں برابر کھڑا نہ تھا۔

**فوائد:** صفوف کی برابری پر آمادہ کیا گیا اور برابری نہ کرنے پر سخت ڈانٹ ڈپٹ کی گئی کیونکہ اس کے نتیجہ میں باہمی افتراق ومخالفت پیدا ہوتی ہے۔

۱۰۹۰: وَعَنِ الْبَرَآءِ بْنِ عَازِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَتَخَلَّلُ الصَّفَّ مِنْ نَاحِيَةٍ اِلٰى نَاحِيَةٍ يَمْسَحُ صُدُوْرَنَا وَمَنَاكِبَنَا وَ يَقُوْلُ: "لَا تَخْتَلِفُوْا فَتَخْتَلِفَ قُلُوْبُكُمْ" وَكَانَ يَقُوْلُ: "اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى الصُّفُوْفِ الْاُوَلِ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ حَسَنٍ۔

۱۰۹۰: حضرت براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صفوں کے (درمیان) ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک پھرتے اور ہمارے سینوں اور کندھوں کو چھو کر ارشاد فرماتے: ''آگے پیچھے مت ہو ورنہ تمہارے دل مختلف (ٹیڑھے) ہو جائیں گے اور یہ بھی ارشاد فرمایا کرتے تھے: ''اللہ اور اس کے فرشتے بھی پہلی صفوں پر رحمتیں بھیجتے ہیں''۔ (ابوداؤد) حسن سند کے ساتھ۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الصلوۃ' باب تسویۃ الصفوف

اللغات: یتخلل الصف: وہ صف کے درمیان ایک طرف سے دوسری طرف چل رہا تھا۔

**فوائد:** (۱) امام اور نمازیوں پر صفوف کی برابری واجب ہے۔ پہلی صف سب سے افضل ہے اس طرح پھر درجہ بدرجہ۔ (۲) صلاۃ کا لفظ جب اللہ تعالیٰ کے لئے استعمال ہو تو اس سے مراد بندوں پر رحمت کا اتارنا اور ملائکہ کے لئے ہو تو استغفار اور دعا مراد ہے۔

۱۰۹۱: وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: اَقِيْمُوا الصُّفُوْفَ، وَحَاذُوْا بَيْنَ الْمَنَاكِبِ، وَسُدُّوا الْخَلَلَ وَلِيْنُوْا بِاَيْدِيْ اِخْوَانِكُمْ، وَلَا تَذَرُوْا فُرُجَاتٍ لِّلشَّيْطَانِ، وَمَنْ وَصَلَ صَفًّا وَّصَلَهُ اللّٰهُ، وَمَنْ قَطَعَ صَفًّا قَطَعَهُ اللّٰهُ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۰۹۱: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اپنی صفوں کو سیدھا رکھا کروں اور کندھوں میں برابری کرو اور صفوں کے خلاء کو بند کرو اور اپنے بھائیوں کے بارے میں نرم ہو جاؤ (ان سے تعاون کرو) اور شیطان کے لئے درمیان میں جگہ نہ چھوڑو جس نے کسی صف کو ملایا اللہ اس کو ملائے گا اور جس نے کسی صف کو قطع (توڑا) تو اللہ تعالیٰ اس کو کاٹیں گے۔'' ابوداؤد صحیح سند سے۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الصلوۃ' باب تسویۃ الصفوف

اللغات: اقیموا الصفوف: درست کر صفوف کو۔ حاذوا بین المناکب: کندھوں کو ایک سمت میں برابر کرلو۔ الخلل: صفوں

میں فاصلہ و وسعت۔لینوا بایدیکم و اخوانکم :تم نرمی اختیار کرنے والے اور اطاعت کرنے والے بن جاؤ جب تم سے صف میں برابری کے لئے آگے پیچھے ہٹنے کا کہیں۔ لاتذروا: مت چھوڑو۔ فروجات جمع فرجة: خالی و فارغ جگہ۔ اگرچہ کسی نماز کے لئے گنجائش نہ ہو اور وہ اس طرح پر ہو سکتی ہو کہ جب نمازی ساتھ مل کر کھڑے ہوں۔

**فوائد:** (۱) صفوف کو برابر کرنا ضروری ہے۔ فاصلہ پر کرنے کے لئے ساتھ مل کر کھڑے ہونے اور صف کو مکمل کرنا اس سے پہلے کہ پچھلی صف شروع ہو جائے یہ بھی ضروری ہے۔ (۲) صف توڑنے کی سخت ممانعت کی گئی اور اس کی صورت یہ ہے کہ دوسری صف میں کھڑا ہو جائے اور پہلی صف ابھی ناقص ہو یا اس میں گنجائش موجود ہو۔ (۳) صفوں کی برابری میں سستی برتنا یہ شیطان کی تزیین اور وسوسہ اندازی سے ہوتا ہے۔

۱۰۹۲ : وَعَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : رُصُّوْا صُفُوْفَكُمْ ، وَقَارِبُوْا بَیْنَهَا ، وَحَاذُوْا بِالْاَعْنَاقِ : فَوَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِهٖ اِنِّیْ لَاَرَی الشَّیْطَانَ یَدْخُلُ مِنْ خَلَلِ الصَّفِّ كَاَنَّهَا الْحَذَفُ" حَدِیْثٌ صَحِیْحٌ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ بِاِسْنَادٍ عَلٰی شَرْطِ مُسْلِمٍ۔

"الْحَذَفُ" بِحَآءٍ مُّهْمَلَةٍ وَذَالٍ مُّعْجَمَةٍ مَفْتُوْحَتَیْنِ ثُمَّ فَآءٌ وَّهِیَ : غَنَمٌ سُوْدٌ صِغَارٌ تَكُوْنُ بِالْیَمَنِ۔

۱۰۹۲: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "اپنی صفوں کو چونا گچ کرو اور قریب قریب کھڑے ہو کر گردنوں میں برابری کرو۔ مجھے اس ذات کی قسم ہے جس کے قبضہ میں میری جان ہے کہ میں شیطان کو صف کے خلا میں داخل ہوتا دیکھتا ہوں گویا کہ وہ بکری کا بچہ ہے۔" (ابوداؤد) شرط مسلم پر حدیث صحیح ہے۔

الْحَذَفُ: حائے مہملہ اور ذال معجمہ دونوں زبر کے ساتھ پھر فا۔ چھوٹی سیاہ بکری کو کہتے ہیں جو (عموماً) یمن میں پائی جاتی ہے۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الصلاۃ' باب تسویۃ الصفوف

**اللغات:** حاذوا بالاعناق: کندھوں میں برابری کرو۔ خلل الصف بخ فاصلہ اور ایک نمازی کا دوسرے سے دور ہونا۔

**فوائد:** (۱) صفوں کا ایک دوسری صف سے ملانا ضروری ہے اور وہ اس طرح ہے کہ دو صفوں میں تین ہاتھ کا فاصلہ ہو۔ اگر اس سے زیادہ فاصلہ ہو تو مکروہ ہے۔ بلا عذر جماعت کی فضیلت سے محرومی ہوتی ہے۔ (۲) آپ ﷺ نے خواہ حقیقۃ شیاطین کو اس کوشش میں دیکھا کہ وہ لوگوں کو صفوں کی درستگی میں سستی پر آمادہ کر رہے ہیں اور ان کو برابر کرنے میں لوگ اہتمام نہیں کر رہے یا آپ ﷺ نے علم وحی سے جانا۔ اس صورت میں یہ کنایہ ہے اس بات سے کہ شیطان ہر اس بات سے راضی ہوتا ہے جو آداب نماز میں خلل ڈالنے والی ہو اور شیاطین لوگوں کو اس کا وسوسہ ڈالتے ہیں۔

۱۰۹۳ : وَعَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ اَتِمُّوا الصَّفَّ الْمُقَدَّمَ ، ثُمَّ الَّذِیْ یَلِیْهِ ، فَمَا كَانَ مِنْ نَقْصٍ فَلْیَكُنْ فِی الصَّفِّ الْمُؤَخَّرِ" رَوَاهُ

۱۰۹۳: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہی روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "تم اپنی صف کو پورا کرو پھر وہ جو اس کے قریب ہو جو بھی کمی ہو وہ پچھلی صف میں ہونی چاہئے۔"

اَبُوْدَاوُدَ بِاَسْنَادٍ حَسَنٍ۔ (ابوداؤد) حدیث حسن ہے۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الصلوۃ' باب تسویۃ الصفوف

**فوائد:** سابقہ حدیث کے فوائد پیش نظر ہوں۔ اس روایت میں مزید یہ بتلایا گیا کہ جو شخص اگلی صف مکمل ہونے سے پہلے پچھلی صف میں کھڑا ہو گیا۔ وہ سنت کو چھوڑنے والا اس میں کوتاہی کرنے والا ہو گا اور اس سے جماعت کی فضیلت فوت ہو جائے گی۔

۱۰۹٤ : وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "اِنَّ اللّٰهَ وَمَلَآئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلٰى مَيَامِنِ الصُّفُوْفِ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ عَلٰى شَرْطِ مُسْلِمٍ وَفِيْهِ رَجُلٌ مُخْتَلَفٌ فِيْ تَوْثِيْقِهٖ۔

۱۰۹۴: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''بے شک اللہ اور اس کے فرشتے صفوں کے دائیں حصوں میں رحمت بھیجتے ہیں۔'' (ابوداؤد) سند کے ساتھ مسلم کی شرط پر۔ ان میں سے ایک راوی ایسا ہے جس کے پختہ ہونے میں محدثین کا اختلاف ہے۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الصلوۃ' باب الصف بین السواری۔

**اللغات:** یصلون: صلاۃ اللہ تعالیٰ کی طرف سے رحمت اتارے اور فرشتوں کی طرف سے استغفار کرنے کو کہتے ہیں۔ **میامن الصفوف:** امام کے دائیں طرف۔ **رجل مختلف فی توثیقہ:** رجل سے مراد معاویہ بن ھشام ہیں۔

**فوائد:** (۱) افضل یہ ہے کہ امام کے دائیں طرف کھڑے ہوں علماء نے فرمایا کہ **انہ لیس اذ اوصل المحموم المسجد ووجد الناس متوسطین الامام ووجد فرجۃ علی یمینہ و اخری ان یسارہ ان یسد فرحۃ الیمین۔** جب نمازی مسجد میں پہنچ کر امام کے دائیں بائیں صف میں خلل و فاصلہ پائے تو وہ پہلے دائیں طرف کے خلل کو پر کرے یہ اس بات کے مخالف نہیں کہ اگر صف کو امام کے پیچھے سے شروع کیا جائے کیونکہ افضیلت دائیں طرف کی امام سے ہی شروع ہوتی ہے۔

۱۰۹٥ : وَعَنِ الْبَرَآءِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : كُنَّا اِذَا صَلَّيْنَا خَلْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَحْبَبْنَا اَنْ نَّكُوْنَ عَنْ يَّمِيْنِهٖ :يُقْبِلُ عَلَيْنَا بِوَجْهِهٖ فَسَمِعْتُهٗ يَقُوْلُ : "رَبِّ قِنِيْ عَذَابَكَ يَوْمَ تُبْعَثُ – اَوْ تَجْمَعُ عِبَادَكَ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۹۵: حضرت براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ جب ہم رسول اللہ ﷺ کے پیچھے نماز پڑھتے' ہم پسند کرتے کہ ہم آپ کے دائیں طرف ہوں اور آپ ﷺ ہماری طرف اپنے چہرہ مبارک سے متوجہ ہوں۔ میں نے آپ کو یہ فرماتے سنا: ''اے میرے رب! تو اپنے عذاب سے مجھے بچا جس دن کہ تو اپنے بندوں کو اٹھائے گا یا جمع کرے گا۔'' (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی المسافرین' باب استحباب یمین الاحام

**فوائد:** مستحب یہ ہے کہ امام نماز کے بعد کھڑے ہونے سے قبل نمازیوں کی طرف متوجہ ہو اور نکلنے میں جلدی نہ کرے یا وہیں نماز کی طرف پشت کر کے بیٹھا رہے۔ اس میں کوئی حرج نہیں کہ دعا میں آواز کو اتنا بلند کرلے جس سے قریب والا سن لے اور جب کہ اس کی غرض تعلیم دینا ہو۔

١٠٩٦ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "وَسِّطُوا الْاِمَامَ، وَسُدُّوا الْخَلَلَ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ۔

۱۰۹۶: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''امام کو درمیان میں رکھواور خلا کو بند کرو۔'' (ابوداؤد)

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الصلاۃ جماعت تسویۃ الصفوف

**اللغات:** وسط الامام: امام کی جگہ درمیان میں ہونا کہ اس کے دائیں بائیں نمازی کھڑے ہوسکیں۔ اگر چہ امام کے دائیں جانب کھڑے ہونا افضل ہے مگر یہ کسی طرح مناسب نہیں کہ تمام نمازی دائیں طرف کھڑے ہو جائیں اور بائیں طرف کو اسی طرح چھوڑ دیں۔ اس لئے کہ روایت میں آیا ہے کہ **من عمر میسرة المسجد کتب له کفلان من الاجر** جس نے مسجد کی دائیں جانب کو آباد کیا اس کے لئے اجر کے دو حصے لکھے جاتے ہیں اور یہ اس لئے کہ فرمایا تا کہ امام کی بائیں جانب بالکل متروک نہ ہو جائے۔

## ١٩٥ :بَابُ فَضْلِ السُّنَنِ الرَّاتِبَةِ مَعَ الْفَرَآئِضِ وَبَیَانِ اَقَلِّهَا وَاَکْمَلِهَا وَمَا بَیْنَهُمَا!

## باب: فرائض سمیت سنن راتبہ (مؤکدہ) کی فضیلت اوران میں سے تھوڑی اور کامل اور جو ان کے درمیان ہو اس کا بیان

١٠٩٧ : عَنْ اُمِّ الْمُؤْمِنِیْنَ اُمِّ حَبِیْبَةَ رَمْلَةَ بِنْتِ اَبِیْ سُفْیَانَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ یَقُوْلُ: "مَا مِنْ عَبْدٍ مُّسْلِمٍ یُصَلِّیْ لِلّٰهِ تَعَالٰی فِیْ کُلِّ یَوْمٍ ثِنْتَیْ عَشْرَةَ رَکْعَةً تَطَوُّعًا غَیْرَ الْفَرِیْضَةِ اِلَّا بَنَی اللّٰهُ لَهٗ بَیْتًا فِی الْجَنَّةِ، اَوْ اِلَّا بُنِیَ لَهٗ بَیْتٌ فِی الْجَنَّةِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۰۹۷: حضرت ام المؤمنین ام حبیبہ رملہ بنت ابوسفیان رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''جو مسلمان بندہ اللہ تعالیٰ کے لئے ہر روز فرض کے علاوہ بارہ رکعتیں پڑھتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے لئے جنت میں ایک گھر بناتے ہیں یا جنت میں اس کے لئے ایک محل بن جاتا ہے۔'' (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی المسافرین' باب سنن الراتبة قبل الفرائض و بعد ھن و بیان عددھن

**اللغات:** تطوعاً: فرض سے زائد عمل کیا۔

**فوائد:** (۱) نفل کی بارہ رکعات سے ہمیشہ ادا کرنا چاہئیں یہ روایت اپنے لئے عام ہونے کے لئے لحاظ سے سنن راتبہ اور غیر راتبہ مثلاً چاشت کے نوافل وغیرہ سب کو مستحب ہے۔

١٠٩٨ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: صَلَّیْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ رَکْعَتَیْنِ قَبْلَ الظُّهْرِ وَرَکْعَتَیْنِ بَعْدَهَا، وَرَکْعَتَیْنِ بَعْدَ

۱۰۹۸: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ دو رکعتیں نماز ظہر سے پہلے اور دو رکعتیں اس کے بعد اور دو رکعتیں جمعہ المبارک کے بعد

الْجُمُعَةِ، وَرَكْعَتَيْنِ بَعْدَ الْمَغْرِبِ، وَرَكْعَتَيْنِ بَعْدَ الْعِشَآءِ - مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

اور دو رکعتیں نماز مغرب کے بعد اور دو رکعتیں نماز عشاء کے بعد پڑھیں۔" (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی التہجد، باب ما جاء فی القطوع مثنی مثنی و مسلم فی المسافرین، باب السنن سنن الراتبة قبل الفرائض و بعد ھن۔

**فوائد:** (۱) یہ نوافل ہیں جن کی تاکید کی جا رہی ہے کیونکہ نوافل راتبہ موکدہ دس رکعات ہیں۔ ظہر سے قبل دو اور دو اس کے بعد تو رکعت مغرب کے بعد اور دو عشاء کے بعد اور دو فجر سے پہلے اور جمعہ ظہر ہی کی طرح ہیں یہ جمہور فقہاء کے ہاں ہے۔ سنن رواتب۔ گھر میں ادا کرنا افضل ہے۔

۱۰۹۹ : وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُغَفَّلٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ : "بَيْنَ كُلِّ اَذَانَيْنِ صَلٰوةٌ، وَبَيْنَ كُلِّ اَذَانَيْنِ صَلٰوةٌ قَالَ فِي الثَّالِثَةِ لِمَنْ شَآءَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۰۹۹: حضرت عبداللہ بن مغفل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "ہر دو اذانوں کے درمیان نماز ہے، ہر دو اذانوں کے درمیان نماز ہے، ہر دو اذانوں کے درمیان نماز ہے اور تیسری مرتبہ یہ فرمایا: "اُس کے لئے جو چاہے۔" (بخاری ومسلم)

الْمُرَادُ بِالْاَذَانَيْنِ : الْاَذَانُ وَالْاِقَامَةُ۔

دو اذانوں سے مراد اذان اور اقامت ہے۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی الاذان، باب بین کل اذانین صلاۃ لمن شاء و مسلم فی کتاب صلوۃ المسافرین، باب بین کل اذانین صلوۃ۔

**فوائد:** پانچوں نمازوں میں اذان اور اقامت کے درمیان دو رکعت پڑھنا مستحب ہے یہ رکعتیں ان رواتب عشرہ سے کم مرتبہ ہاں جو سابقہ روایت میں گزریں۔

## ۱۹۶ : بَابُ تَاْكِيْدِ رَكْعَتَيْ سُنَّةِ الصُّبْحِ

## باب: فجر کی دو سنتوں کی تاکید

۱۱۰۰ : عَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ لَا يَدَعُ اَرْبَعًا قَبْلَ الظُّهْرِ وَرَكْعَتَيْنِ قَبْلَ الْغَدَاةِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ ۔

۱۱۰۰: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ "نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ظہر سے پہلے چار رکعتیں اور دو رکعتیں صبح سے پہلے نہیں چھوڑتے تھے۔" (بخاری)

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب الصلاۃ، باب الرکعتین قبل الظھر

**اللغات:** قبل الغداۃ: صبح سے پہلے

۱۱۰۱ : وَعَنْهَا قَالَتْ : لَمْ يَكُنِ النَّبِيُّ عَلٰى شَيْءٍ مِّنَ النَّوَافِلِ اَشَدَّ تَعَاهُدًا مِّنْهُ عَلٰى

۱۱۰۱: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ہی سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نوافل میں کسی چیز کا اتنا اہتمام نہ فرماتے۔ جتنا فجر کی دو

رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ - مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

رکعتوں کا۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الصلوۃ تعاھد رکعتی الفجر و مسلم فی کتاب الصلوۃ، باب استحباب رکعتی الفجر۔

**اللغات:** اشد تعاھداً: اہتمام والتزام۔

۱۱۰۲ : وَعَنْهَا عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : "رَكْعَتَا الْفَجْرِ خَيْرٌ مِّنَ الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ - وَفِي رِوَايَةٍ لَّهُ : "اَحَبُّ اِلَيَّ مِنَ الدُّنْيَا جَمِيعًا"۔

۱۱۰۲: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ہی روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''فجر کی دو رکعتیں، دنیا اور جو کچھ اس میں ہے ان سب سے بہتر ہیں اور ان دونوں کی ایک روایت میں یہ ہے کہ مجھے تمام دنیا سے وہ دو رکعتیں زیادہ محبوب ہیں۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب الصلوۃ، باب استحباب رکعتی الفجر

۱۱۰۳ : وَعَنْ اَبِيْ عَبْدِ اللّٰهِ بِلَالِ ابْنِ رَبَاحٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ مُؤَذِّنِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ ، اَنَّهُ اَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِيُؤْذِنَهُ بِصَلٰوةِ الْغَدَاةِ ، فَشَغَلَتْ عَآئِشَةُ بِلَالًا بِاَمْرٍ سَاَلَتْهُ عَنْهُ حَتّٰى اَصْبَحَ جِدًّا ، فَقَامَ بِلَالٌ فَاٰذَنَهُ بِالصَّلٰوةِ وَتَابَعَ اَذَانَهُ ، فَلَمْ يَخْرُجْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ، فَلَمَّا خَرَجَ صَلّٰى بِالنَّاسِ ، فَاَخْبَرَهُ اَنَّ عَآئِشَةَ شَغَلَتْهُ بِاَمْرٍ سَاَلَتْهُ عَنْهُ حَتّٰى اَصْبَحَ جِدًّا ، وَاَنَّهُ اَبْطَاَ عَلَيْهِ بِالْخُرُوْجِ ، فَقَالَ - يَعْنِي النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ : "اِنِّيْ كُنْتُ رَكَعْتُ رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ" فَقَالَ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّكَ اَصْبَحْتَ جِدًّا؟ فَقَالَ : "لَوْ اَصْبَحْتُ اَكْثَرَ مِمَّا اَصْبَحْتُ لَرَكَعْتُهُمَا ، وَاَحْسَنْتُهُمَا ، وَاَجْمَلْتُهُمَا" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ حَسَنٍ۔

۱۱۰۳: حضرت ابوعبداللہ بلال بن رباح رضی اللہ عنہ مؤذن رسول اللہ ﷺ سے روایت ہے کہ وہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آئے تا کہ آپ ﷺ کو صبح کی نماز کی اطلاع دیں تو عائشہ رضی اللہ عنہا نے بلال رضی اللہ عنہ کو کسی ایسے کام میں مشغول کیا جو ان سے پوچھنا تھا یہاں تک کہ خوب صبح ہو گئی۔ پھر بلال کھڑے ہوئے اور آپ ﷺ کو نماز کی اطلاع دی اور بار بار اطلاع دی، مگر رسول اللہ ﷺ نہ نکلے، جب آپؐ نکلے تو لوگوں کو نماز پڑھائی۔ پس بلال رضی اللہ عنہ نے آپ ﷺ کو بتلایا کہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے اس کو کسی ایسے کام میں مشغول کر دیا جو اس سے پوچھنا تھا یہاں تک کہ زیادہ سفیدی ہو گئی اور آپؐ نے بھی نکلنے میں دیر کر دی۔ پس آپؐ نے فرمایا: ''میں فجر کی دو رکعتیں پڑھ رہا تھا۔'' پھر بلال رضی اللہ عنہ نے کہا: ''یا رسول اللہ ﷺ آپ نے تو زیادہ صبح کر دی؟'' آپ ﷺ نے فرمایا: ''اور بھی زیادہ اگر میں صبح کر دیتا جتنی میں نے کی تو میں ان دو رکعتوں کو ضرور پڑھتا اور اچھے طریقے سے پڑھتا اور بہترین طریقے سے پڑھتا۔'' (ابوداؤد) حسن سند کے ساتھ۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی کتاب الصلاۃ، باب رکعتی الفجر

**اَللُّغَات:** لیؤذنه: آپ کواطلاع کرے۔ حتی اصبح جدا: صبح خوب چڑھ گئی۔ تبع اذانه: آپ ان کے درمیان پر چل دیئے یعنی اذان دے کر پھر آپ ﷺ کونماز کی اطلاع بھی معاً بعد دے دی کیونکہ صبح زیادہ ہوچکی تھی۔ لو اصبحت اکثر: اگر میں اس سے بھی زیادہ کر دیتا اور یہ رکعتیں ادا نہ کی ہوتیں تو میں ادا کرتا۔

**فوائد:** (۱) اس سے فجر کی سنتوں کی انتہائی تاکید ظاہر ہوتی ہے۔ آپ ﷺ کا عمل مبارک اس پر دلالت کرتا ہے۔ (۲) فجر کی دو رکعتوں کے بارے میں متنبہ کیا اور ان کی ادائیگی کی تاکید اس قدر فرمائی کہ اخلاص سے ان کی ادائیگی کو دنیا و مافیہا سے بہتر قرار دیا۔ (۳) علامہ ابن عسلان رحمۃ اللہ نے فرمایا: جس نے نماز کو بغیر کسی شرعی عذر کے ترک کیا مثلاً خرید وفروخت وغیرہ اس کے لئے ضروری ہے کہ وہ اس کو اس قراءت اور تسبیح، دعا، اطمینان وخشوع میں اضافہ کے ساتھ ادا کرے جب کہ وقت میں گنجائش ہو جسکے ساتھ وہ وقت پر ادا کرتا تھا۔ (۴) صبح کی سنن کی خوبی یہ ہے کہ ان کو سنت طریقے پر پورے اداب و اکرام سے ادا کرے جتنی وقت میں گنجائش ہو۔

## ۱۹۷: بَابُ تَخْفِيفِ رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ وَبَيَانِ مَا يُقْرَأُ فِيهِمَا وَبَيَانِ وَقْتِهِمَا

## باب: فجر کی سنتوں کی تخفیف اور ان کی قراءت اور وقت کا بیان

١١٠٤: عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يُصَلِّيْ رَكْعَتَيْنِ خَفِيْفَتَيْنِ بَيْنَ النِّدَآءِ وَالْاِقَامَةِ مِنْ صَلٰوةِ الصُّبْحِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ – وَفِيْ رِوَايَةٍ لَهُمَا يُصَلِّيْ رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ فَيُخَفِّفُهُمَا حَتّٰى اَقُوْلَ هَلْ قَرَاَ فِيْهِمَا بِاُمِّ الْقُرْاٰنِ – وَفِيْ رِوَايَةٍ لِمُسْلِمٍ كَانَ يُصَلِّيْ رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ اِذَا سَمِعَ الْاَذَانَ وَيُخَفِّفُهُمَا – وَفِيْ رِوَايَةٍ اِذَا طَلَعَ الْفَجْرُ۔

۱۱۰۴: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے: ''نبی اکرم ﷺ صبح کی نماز کے وقت میں اذان اور اقامت کے درمیان دو مختصر رکعتیں پڑھتے تھے۔'' (بخاری و مسلم) اور صحیحین کی روایت میں یہ ہے کہ آپ ﷺ فجر کی دو رکعتیں پڑھتے۔ جب آپ ﷺ اطلاع سنتے، تو ان دونوں (رکعتوں) کو اتنا مختصر کرتے کہ میں کہتی کیا ان دونوں میں سورۃ فاتحہ بھی پڑھی ہے یا کہ نہیں؟ مسلم کی ایک روایت میں یہ ہے کہ فجر کی دو رکعتیں پڑھتے جبکہ آپ ﷺ اذان سنتے اور دونوں کو مختصر فرماتے۔ ایک روایت میں ہے جب فجر طلوع ہو جاتی۔

**تخریج:** رواه البخاری فی کتاب الصلاة، باب ما یقراء فی رکعتی الفجر و مسلم فی کتاب صلاة المسافرین، باب رکعتی الفجر۔

**اَللُّغَات:** رکعتین حفیفتین: ارکان میں جواز کی حد تک تخفیف کے ساتھ ادا کرے۔ بام القرآن: سورہ فاتحہ ام القرآن ہے اس کو ام القرآن کہنے کی وجہ یہ ہے کہ یہ قرآن مجید کے مقاصد اجمالی طور پر مشتمل ہے۔

**فوائد:** (۱) فجر کی سنتوں کو مختصر قراءت اور تخفیف ارکان کے ساتھ اذان و اقامت کے درمیان جلدی ادا کرے تاکہ فرض نماز اور طویل قراءت کے لئے فارغ ہو جائے۔ (۲) آپ ﷺ جلدی سے ان کو ادا فرما کر پھر فرض پڑھاتے یہ دلیل ہے کہ آپ ﷺ کے نزدیک ان کا بہت زیادہ اہتمام تھا۔

۱۱۰۵ : وَعَنْ حَفْصَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ إِذَا اَذَّنَ الْمُؤَذِّنُ لِلصُّبْحِ وَبَدَا الصُّبْحُ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ خَفِيْفَتَيْنِ۔ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔ وَفِيْ رِوَايَةٍ لِمُسْلِمٍ : كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا طَلَعَ الْفَجْرُ لَا يُصَلِّيْ اِلَّا رَكْعَتَيْنِ خَفِيْفَتَيْنِ۔

۱۱۰۵: حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ جب مؤذن صبح کی اذان دیتا اور صبح ظاہر ہو جاتی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دو خفیف رکعتیں ادا فرماتے۔'' (بخاری و مسلم)

مسلم کی روایت میں یہ ہے کہ ''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب فجر طلوع ہو جاتی تو کوئی نماز نہ پڑھتے' سوائے دو خفیف (ہلکی) رکعتوں کے۔''

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب الصلوۃ و الاذان' باب الاذان بعد الفجر و مسلم في صلوۃ المسافرین' باب استحباب رکعتی الفجر۔

**اللغات:** بدء الصبح: صبح صادق سے طلوع ہوتی۔ افق پر پھیلنے والی سفیدی کو صبح صادق کہتے ہیں۔

**فوائد:** (۱) سنت صبح کا وقت صبح صادق کا یقین ہو جانے کے بعد ہوتا ہے۔ (۲) طلوع صبح صادق کے بعد فجر کی دو سنتوں پر اکتفاء کرنا چاہیے۔ ان میں تخفیف اس لئے کی گئی تا کہ فرض کا وقت وسعت سے میسر ہو۔

۱۱۰۶ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : كَانَ النَّبِيُّ ﷺ يُصَلِّيْ مِنَ اللَّيْلِ مَثْنٰى مَثْنٰى وَيُوْتِرُ بِرَكْعَةٍ مِّنْ اٰخِرِ اللَّيْلِ ، وَيُصَلِّي الرَّكْعَتَيْنِ قَبْلَ صَلٰوةِ الْغَدَاةِ ، وَكَاَنَّ الْاَذَانَ بِاُذُنَيْهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۱۰۶: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ ''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رات کو دو دو رکعتیں پڑھتے اور رات کے آخری حصے میں ایک رکعت سے وتر بناتے اور دو رکعتیں صبح کی نماز (فجر) سے پہلے پڑھتے' گویا کہ تکبیر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے کانوں میں ہے۔'' (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الوتر' باب ساعات الوتر و التهجد و المساجد و مسلم فی صلاۃ المسافرین' باب صلاۃ اللیل مثنٰی مثنٰی والوتر رکعةً فی آخر اللیل۔

**اللغات:** مثنٰی مثنٰی: دو دو رکعتیں۔ کان الاذان باذنیه: یہاں اذان سے مراد اقامت ہے مقصد یہ ہوا کہ نبی اکرم ﷺ فجر کی دو رکعتوں کی طرف جلدی کرتے اس آدمی کی طرح جو نماز کی اقامت سن رہا ہوتا کہ کہیں اول وقت فوت نہ ہو جائے۔

**فوائد:** (۱) رات کی نماز میں افضل یہ ہے کہ دو رکعتیں پڑھی جائیں حدیث میں وارد ہے کہ وتر کی کم از کم ایک رکعت ہے اور دونوں میں سلام سے فاصلہ کرے۔ یہی قول شافعیہ' مالکیہ اور حنابلہ رحمہم اللہ علیہم کا ہے مگر احناف کہتے ہیں کہ وتر کم سے کم تین رکعتیں ہیں۔ (۳) فجر کی دو رکعتوں کو جلد اور تخفیف سے ادا کرنا چاہیے۔

۱۱۰۷ : وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَقْرَاُ فِيْ رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ فِي الْاُوْلٰى مِنْهُمَا : "قُوْلُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ

۱۱۰۷: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ آپ ﷺ فجر کی دو رکعتوں میں سے پہلی رکعت میں یہ آیت پڑھتے: ﴿قُوْلُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا﴾ (البقرہ)

وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا" اَلْاٰيَةَ الَّتِیْ فِی الْبَقَرَةِ وَفِی الْاٰخِرَةِ مِنْهُمَا "اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَاشْهَدْ بِاَنَّا مُسْلِمُوْنَ" وَفِیْ رِوَايَةٍ :وَفِی الْاٰخِرَةِ الَّتِیْ فِیْ اٰلِ عِمْرَانَ" تَعَالَوْا اِلٰی كَلِمَةٍ سَوَآءٍ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ" رَوَاهُمَا مُسْلِمٌ۔

اور دوسری رکعت میں ﴿اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَاشْهَدْ بِاَنَّا مُسْلِمُوْنَ﴾ (آل عمران) پڑھتے ہیں اور دوسری روایت میں ہے کہ دوسری رکعت میں آل عمران کی آیت ٦٤ ﴿ تَعَالَوْا اِلٰی كَلِمَةٍ سَوَآءٍ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ﴾ پڑھتے۔ (مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم فی صلاة المسافرین' باب استحباب رکعتی سنة الفجر

**اللغات:** وہ آیت جو بقرہ میں ہے۔آیت ۱۳۶۔ یہ اس لئے وضاحت فرمائی کہ سورہ آل عمران کی آیت رقم ۸۴۔ **قل امنا بالله و ما انزل علینا** دونوں آیات کے آخر میں **امنا بالله و اشهد بانا مسلمون** ہے۔علامہ ابن عسلان نے فرمایا: ریاض الصالحین کے نسخوں میں عبارت اسی طرح ہے جیسا کہ صحیح مسلم میں ہے۔مگر یہ مشکل ہے کیونکہ (**آمنا بالله**)سورہ بقرہ اور آل عمران ہر دو سورتوں کی آیات کے شروع میں ہے اور دونوں آیات **نحن له مسلمون** پر ختم ہوتی ہے جبکہ **واشهد بانا مسلمون** یہ دوسری آل عمران کی آیت کے آخری الفاظ ہیں۔جن کی ابتداء **فلما احس عیسی منهم الکفر** رقم ۵۲ سے ہوتی ہے اور **یاهل الکتاب تعالوا الی کلمة سواء بیننا** آیت ٦٤ آل عمران ہے۔

**فوائد:** (۱) نبی اکرم ﷺ فجر کی سنتوں میں فاتحہ اور دو چھوٹی آیات بقرہ اور آل عمران پڑھتے تھے۔

۱۱۰۸ :وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَرَاَ فِیْ رَكْعَتَیِ الْفَجْرِ :قُلْ يٰاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ' وَقُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۰۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فجر کی دو رکعتوں میں : ﴿قُلْ يٰاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ﴾ اور ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ﴾ پڑھی''۔ (مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم فی صلاة المسافرین' باب استحباب رکعتی الفجر

۱۱۰۹ :وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : رَمَقْتُ النَّبِیَّ ﷺ شَهْرًا يَقْرَاُ فِی الرَّكْعَتَيْنِ قَبْلَ الْفَجْرِ :قُلْ يٰاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ' وَقُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ' رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۱۰۹: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے: ''میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک مہینہ توجہ سے دیکھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فجر کی دو رکعتوں میں ﴿قُلْ يٰاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ﴾ اور ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ﴾ پڑھتے''۔(ترمذی) حدیث حسن ہے۔

**تخریج:** رواه الترمذی فی کتاب الصلوة' باب ما جاء فی تخفیف رکعتی الفجر۔

**اللغات:** **رمقت النبی صلی الله علیه وسلم**: لمبی دیر نظر ڈالی۔

**فوائد:** سنت یہ ہے کہ ان تینوں روایات کو جمع کیا جائے اور نمازی پہلی رکعت میں سورہ بقرہ کی آیت اور قُلْ يٰاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ پڑھے

اور دوسری رکعت میں آیات بقرہ اور آل عمران اور قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اور یہ تخفیف کے منافی نہیں کیونکہ تخفیف ایک نسبتی چیز اور اس تخفیف کا مطلب طوالت صلاۃ کے مقابلہ میں ہے۔

## ١٩٧ :بَابُ اسْتِحْبَابِ الْاِضْطِجَاعِ بَعْدَ رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ عَلٰى جَنْبِهِ الْاَيْمَنِ وَالْحَثِّ عَلَيْهِ سَوَآءٌ كَانَ تَهَجَّدَ بِاللَّيْلِ اَمْ لَا

## باب: فجر کی دو رکعتوں کے بعد دائیں جانب لیٹنے کا استحباب خواہ اس نے تہجد پڑھی ہو یا نہ

١١١٠ :عَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: كَانَ النَّبِيُّ ﷺ اِذَا صَلّٰى رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ اضْطَجَعَ عَلٰى شِقِّهِ الْاَيْمَنِ' رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۱۱۰: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے: ''نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب فجر کی دو رکعتیں ادا فرما لیتے تو اپنی دائیں جانب پر لیٹ جاتے۔'' (بخاری)

**تخریج:** رواہ البخاری فی التهجد باللیل' باب الضجعة علی الشق الایمن

**اللغات:** اضطجع: لیٹ گئے۔ علی شقه: اپنے پہلو اور جانب پر۔

**فوائد:** سنت یہ ہے کہ فجر کی سنتوں اور فرضوں میں فاصلہ رکھا جائے اور یہ لیٹنا اسی لئے ہے کہ دائیں طرف کو خاص کرنے کی وجہ اس کی شرافت و کرامت ہے۔

١١١١ :وَعَنْهَا قَالَتْ :كَانَ النَّبِيُّ ﷺ يُصَلِّيْ فِيْمَا بَيْنَ اَنْ يَفْرُغَ مِنْ صَلٰوةِ الْعِشَآءِ اِلَى الْفَجْرِ اِحْدٰى عَشْرَةَ رَكْعَةً يُسَلِّمُ بَيْنَ كُلِّ رَكْعَتَيْنِ وَيُوْتِرُ بِوَاحِدَةٍ' فَاِذَا سَكَتَ الْمُؤَذِّنُ مِنْ صَلٰوةِ الْفَجْرِ وَتَبَيَّنَ لَهُ الْفَجْرُ وَجَآءَهُ الْمُؤَذِّنُ قَامَ فَرَكَعَ رَكْعَتَيْنِ خَفِيْفَتَيْنِ ثُمَّ اضْطَجَعَ عَلٰى شِقِّهِ الْاَيْمَنِ هٰكَذَا حَتّٰى يَاْتِيَهُ الْمُؤَذِّنُ لِلْاِقَامَةِ' رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

قَوْلُهَا :"يُسَلِّمُ بَيْنَ كُلِّ رَكْعَتَيْنِ" هٰكَذَا هُوَ فِيْ مُسْلِمٍ وَّمَعْنَاهُ :بَعْدَ كُلِّ رَكْعَتَيْنِ۔

۱۱۱۱: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے: ''نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نمازِ عشاء سے فراغت کے بعد فجر تک گیارہ رکعتیں ادا فرماتے اور دو رکعتوں میں سلام پھیرتے اور ایک کو ساتھ ملا کر وتر بناتے۔ جب مؤذن فجر کی اذان سے خاموش ہو جاتا اور فجر واضح ہو جاتی اور مؤذن آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آتا' آپ صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہو کر دو خفیف (مختصر) رکعتیں ادا فرماتے۔ پھر دائیں پہلو پر مؤذن کے اقامت کی اطلاع تک لیٹ جاتے۔'' (مسلم)

"يُسَلِّمُ بَيْنَ كُلِّ رَكْعَتَيْنِ": مسلم کے الفاظ میں معنی اس کا یہ ہے کہ ہر دو رکعتوں کے بعد سلام پھیرنا۔

**تخریج:** رواہ مسلم فی صلاۃ المسافرین' باب صلاۃ اللیل و عدد رکعات النبی صلی اللہ علیہ وسلم

**اللغات:** تبین له الفجر: صبح صادق ظاہر ہو جاتی یہ کہہ کر فجر کے لئے دی جانے پہلی اذان سے احتراز مقصود ہے۔

**فوائد:** نماز وتر کا وقت نماز عشاء اور طلوع فجر کے درمیان ہے۔

۱۱۱۲ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "اِذَا صَلّٰی اَحَدُکُمْ رَکْعَتَیِ الْفَجْرِ فَلْیَضْطَجِعْ عَلٰی یَمِیْنِهٖ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ ، وَالتِّرْمِذِیُّ بِاَسَانِیْدَ صَحِیْحَةٍ قَالَ التِّرْمِذِیُّ : حَدِیْثٌ حَسَنٌ صَحِیْحٌ۔

۱۱۱۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب تم میں سے کوئی فجر کی دو رکعتیں پڑھ لے وہ اپنی دائیں جانب پر لیٹ جائے۔'' (ابوداؤد)
اور ترمذی نے صحیح سندوں کے ساتھ۔
ترمذی نے کہا یہ حدیث حسن ہے۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی کتاب الصلوة، باب الاضطجاع بعد رکعتی الفجر و الترمذی فی کتاب الصلوة، باب ما جاء فی الاضطجاع بعد رکعتی الفجر۔

**فوائد**: (۱) فجر کی سنتوں کے بعد لیٹنا مستحب ہے۔ علامہ ابن حجر نے فتح الباری میں فرمایا۔ بعض لوگ اس طرف گئے ہیں کہ یہ گھر میں مستحب ہے مسجد میں نہیں اس لئے کہ آپ ﷺ کا اس کو مسجد میں کرنا منقول نہیں ہے۔ امام احمد رحمہ اللہ سے سوال کیا گیا تو فرمایا۔ میں اس کو نہیں کرتا اگر کوئی کرے تو مناسب ہے۔ امام نووی رحمہ اللہ نے فرمایا حدیث ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے جس طرح معلوم ہوتا ہے۔ لیٹنا مختار قول ہے اور اضطجاع کے ترک کرنے والی روایات بیان جواز کے لئے ہیں۔

## ۱۹۹ : بَابُ سُنَّةِ الظُّهْرِ!

## باب: ظہر کی سنتیں

۱۱۱۳ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: صَلَّیْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ رَکْعَتَیْنِ قَبْلَ الظُّهْرِ وَرَکْعَتَیْنِ بَعْدَهَا، مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۱۱۳: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے: ''میں نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ دو رکعتیں ظہر سے پہلے اور دو رکعتیں ظہر کے بعد پڑھیں۔'' (بخاری و مسلم)

**تخریج** اس حدیث کی شرح باب فضل السنن الراتبہ رقم ۱۰۹۹/۲ میں ملاحظہ ہوں۔

۱۱۱٤ : وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ کَانَ لَا یَدَعُ اَرْبَعًا قَبْلَ الظُّهْرِ، رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ۔

۱۱۱۴: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ ''نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ظہر سے قبل چار رکعت نہ چھوڑتے تھے''۔ (بخاری)

**تخریج**: رواہ البخاری فی التهجد، باب الرکعتین قبل الظهر۔

**فوائد**: (۱) آپ ﷺ ظہر سے قبل چار رکعت پر مداومت فرمانے والے تھے۔ اس وجہ سے وہ سنت موکدہ ہوئیں۔ لیکن معروف کتب فقہ میں یہ ہے کہ موکدہ دو ہیں کیونکہ کا دو کا کبھی کبھی چھوڑ نا منقول ہے۔ شاید کہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے وہ روایت کیا جو آپ کا فعل اپنے گھر میں دیکھا۔

۱۱۱٥ : وَعَنْهَا قَالَتْ : کَانَ النَّبِیُّ ﷺ یُصَلِّیْ

۱۱۱۵: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ نبی اکرم

فِيْ بَيْتِيْ قَبْلَ الظُّهْرِ اَرْبَعًا ، ثُمَّ يَخْرُجُ فَيُصَلِّيْ بِالنَّاسِ ، ثُمَّ يَدْخُلُ فَيُصَلِّيْ رَكْعَتَيْنِ- وَكَانَ يُصَلِّيْ بِالنَّاسِ الْمَغْرِبَ، ثُمَّ يَدْخُلُ بَيْتِيْ فَيُصَلِّيْ رَكْعَتَيْنِ ، وَيُصَلِّيْ بِالنَّاسِ الْعِشَآءَ - وَيَدْخُلُ بَيْتِيْ فَيُصَلِّيْ رَكْعَتَيْنِ ، رَوَاهُ مُسْلِمٌ ۔

صلی اللہ علیہ وسلم میرے گھر میں ظہر سے قبل چار رکعت ادا فرماتے، پھر نکل کر اور لوگوں کو نماز پڑھاتے ۔ پھر داخل ہو کر دو رکعت ادا فرماتے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں کو مغرب کی تین رکعت پڑھاتے، پھر میرے گھر میں داخل ہوتے اور دو رکعت ادا فرماتے اور لوگوں کو عشاء کی نماز پڑھاتے پھر داخل ہو کر میرے گھر میں دو رکعت ادا فرماتے ۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی صلاۃ المسافرین، باب جواز النافلہ قائماً و قاعدًا

١١١٦ : وَعَنْ اُمِّ حَبِيْبَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "مَنْ حَافَظَ عَلٰى اَرْبَعِ رَكْعَاتٍ قَبْلَ الظُّهْرِ وَاَرْبَعٍ بَعْدَهَا حَرَّمَهُ اللّٰهُ عَلَى النَّارِ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ، و التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ: حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

۱۱۱۶: حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے ظہر سے پہلے کی چار رکعت اور اس کے بعد کی چار رکعتوں کی حفاظت کی تو اللہ تعالیٰ اس پر آگ کو حرام فرما دیں گے۔'' (ابوداؤد اور ترمذی)
یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی کتاب الصلاۃ، باب الاربع قبل الظھر و بعدھا والترمذی فی کتاب الصلاۃ

**اللغات:** حرمة الله علی النار: آگ میں ہمیشہ رہنا اس پر حرام کر دیں گے۔ اسی طرح دوسری روایت میں لم تمسه النار: ہمیشہ آگ اس کو نہ چھوئے گی۔

**فوائد:** (۱) جو نمازوں پر پابندی کرنے والا ہے اس کی موت اسلام پر واقع ہوگی۔ اس میں یہ بشارت دی گئی کہ وہ کافر کی طرح ہمیشہ آگ میں نہ رہے گا۔ وہ اپنے گناہوں کی مقدار سے اس میں عذاب دیا جائے گا۔ اس کو گناہوں کی مقدار کے برابر سزا ہوگی اور پھر جنت کی طرف لے جایا جائے گا اگر اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کی بخشش نہ ہوئی ہو۔

١١١٧ : وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ السَّآئِبِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يُصَلِّيْ اَرْبَعًا بَعْدَ اَنْ تَزُوْلَ الشَّمْسُ قَبْلَ الظُّهْرِ وَقَالَ :"اِنَّهَا سَاعَةٌ تُفْتَحُ فِيْهَا اَبْوَابُ السَّمَآءِ فَاُحِبُّ اَنْ يَصْعَدَ لِيْ فِيْهَا عَمَلٌ صَالِحٌ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۱۱۷: حضرت عبداللہ بن سائب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم زوال کے بعد ظہر سے پہلے چار رکعت ادا فرماتے تھے اور فرماتے: ''یہ ایک ایسی گھڑی ہے جس میں آسمان کے دروازے کھولے جاتے ہیں اور میں یہ پسند کرتا ہوں کہ میرا اس میں کوئی نیک عمل اوپر چڑھے۔'' (ترمذی)
حدیث حسن ہے۔

**تخریج:** رواہ الترمذی فی ابواب الصلوۃ، باب ما جاء فی الصلاۃ عند الزوال

اَللُّغَاتُ: قبل الظهر: نمازفرض سے پہلے بعدان تزول الشمس زوال آفتاب کے وقت جس شخص پرظہر کا وقت داخل ہو جاتا ہے۔ تفتح فيها ابواب السماء: زمین سے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں صالح اعمال کے چڑھنے سے کنایہ ہے۔

**فوائد:** (۱) زوال کے بعد وقت کی فضیلت ظاہر کر کے اس میں نماز ادا کرنے کی طرف آمادہ کیا گیا۔

١١١٨ : وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ اِذَا لَمْ يُصَلِّ اَرْبَعًا قَبْلَ الظُّهْرِ صَلَّاهُنَّ بَعْدَهَا ' رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ: حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۱۱۸: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب ظہر سے پہلے چار رکعتیں نہ پڑھ سکتے تو ظہر کے بعد ان کو پڑھ لیتے۔ (ترمذی)

حدیث حسن ہے۔

**تخریج:** رواه الترمذی فی ابواب الصلوۃ۔

**فوائد:** (۱) ظہر کی نماز سے پہلے حضور ﷺ چار رکعات کا خوب اہتمام فرماتے تھے۔ علامہ ابن عسلان نے فرمایا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: کلام میں اشارہ ہے کہ پہلے والی سنتوں کی طرف توجہ دی جائے اور فرض نماز سے پہلے ان کو ادا کیا جائے۔ اگر ان کو مؤخر کر دیا تو بقیہ وقت ادا اور قضا ہر دو کا تدارک کر دے گا۔

## ٢٠٠: بَابُ سُنَّةِ الْعَصْرِ

## باب: عصر کی سنتیں

١١١٩ : عَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : كَانَ النَّبِيُّ ﷺ يُصَلِّيْ قَبْلَ الْعَصْرِ اَرْبَعَ رَكَعَاتٍ يَفْصِلُ بَيْنَهُنَّ بِالتَّسْلِيْمِ عَلَى الْمَلَائِكَةِ الْمُقَرَّبِيْنَ وَمَنْ تَبِعَهُمْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُؤْمِنِيْنَ ' رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ: حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۱۱۹: حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم عصر سے پہلے چار رکعت ادا فرماتے تھے اور ان کے درمیان مقرب فرشتوں اور جو ان کے پیروکار مؤمن اور مسلمان ہیں ان پر سلام کے ساتھ فاصلہ (علیحدگی) فرماتے۔ (ترمذی)

حدیث حسن ہے۔

**تخریج:** رواه الترمذی فی کتاب الصلاۃ' باب ما جاء فی الاربع قبل العصر

اَللُّغَاتُ: باتسليم: السلام علیکم ورحمۃ اللہ یہ کلمہ نماز سے فارغ کر دیتا ہے۔ و من تبعهم: جس نے ملائکہ کی اتباع' اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کو ماننے میں کی۔

**فوائد:** (۱) سنت عصر میں افضل یہ ہے کہ ہر دو کلمات میں سلام سے فاصلہ کیا جائے۔ آپ ﷺ کے فصل کی اتباع کرتے ہوئے اور ایک سلام سے بھی ان کی ادائیگی درست ہے جس طرح کہ ظہر سے پہلے والی سنتیں اور بعد والی۔

١١٢٠ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : "رَحِمَ اللّٰهُ امْرَاً صَلّٰى

۱۱۲۰: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''اللہ اس شخص پر رحم فرمائے جس نے عصر سے

قَبْلَ الْعَصْرِ اَرْبَعًا" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ، و التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

پہلے چار رکعتیں پڑھیں۔'' (ابوداؤد' ترمذی) حدیث حسن ہے۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی کتاب الصلاۃ' باب الصلوۃ قبل العصر والترمذی فی کتاب الصلاۃ' باب ما جاء الاربع قبل العصر

**فوائد:** عصر کی سنتوں کی طرف متوجہ کیا گیا یہ عصر سے پہلے ہیں اور غیر موکدہ ہیں اور دعا مغفرت اور انعام اس کے لئے ہے جوان پر دوام اختیار کرے۔

۱۱۲۱ : وَعَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يُصَلِّيْ قَبْلَ الْعَصْرِ رَكْعَتَيْنِ ، رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۱۲۱: حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم عصر سے پہلے دو رکعت ادا فرماتے۔(ابوداؤد) صحیح سند کے ساتھ۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی کتاب الصلاۃ' باب الصلاۃ قبل العصر

**فوائد:** (۱) نبی اکرم ﷺ فرضوں سے پہلے دو رکعت ادا فرماتے۔ علامہ ابن عسلان فرماتے ہیں کہ اس روایت اور سابقہ روایت میں کوئی اختلاف نہیں کیونکہ عدد کا مفہوم تو حجت نہیں یا دو رکعتوں کو لازم کرنے والے تھے۔ پھر دو کو اور بڑھا دیا یا اس کا عکس یا پھر پچھلی دو رکعت کو یا کسی اہم کام یا کسی اور وجہ سے چھوڑ دیا۔

## ۲۰۱ :بَابُ سُنَّةِ الْمَغْرِبِ بَعْدَهَا وَقَبْلَهَا

## باب :مغرب کے بعد اور پہلے والی سنتیں

تَقَدَّمَ فِيْ هٰذِهِ الْاَبْوَابِ حَدِيْثُ ابْنِ عُمَرَ وَحَدِيْثُ عَآئِشَةَ ، وَهُمَا صَحِيْحَانِ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يُصَلِّيْ بَعْدَ الْمَغْرِبِ رَكْعَتَيْنِ۔

ان ابواب میں حدیث ابن عمر اور حدیث عائشہ رضی اللہ عنہم گزری وہ دونوں صحیح حدیثیں ہیں کہ نبی اکرم ﷺ مغرب کے بعد دو رکعت ادا فرماتے۔

۱۱۲۲ :وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُغَفَّلٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : "صَلُّوْا قَبْلَ الْمَغْرِبِ قَالَ فِي الثَّالِثَةِ : "لِمَنْ شَآءَ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۱۲۲: حضرت عبداللہ بن مغفل رضی اللہ تعالیٰ عنہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ ''تم مغرب سے پہلے نماز (نفل) پڑھو اور پھر تیسری مرتبہ فرمایا جو آدمی چاہے(ان نفلوں کو ادا کرے)۔'' (بخاری)

**تخریج:** رواہ البخاری فی التهجد' باب صلاۃ العصر قبل المغرب

**اللغات:** قبل المغرب: نماز مغرب کے فرضوں سے پہلے دو رکعت جیسا کہ صحیح روایت میں ہے۔ آپ ﷺ نے نماز کے مطالبے کو تین بار اس کی اہمیت بتلانے کے لئے دہرایا۔

**فوائد**: مغرب سے قبل دو رکعت نماز مستحب ہے اور اس کی دلیل اس روایت میں ہے صلوا کا لفظ ہے اور یہ بات مشہور و معروف ہے کہ مشیت کے ساتھ امر کو متعلق کرنا وجوب سے اس کا معنی ہٹانے کے لئے ہے۔

۱۱۲۳ : وَعَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :لَقَدْ رَاَيْتُ كِبَارَ اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ يَبْتَدِرُوْنَ السَّوَارِيَ عِنْدَ الْمَغْرِبِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۱۲۳: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بڑے بڑے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو دیکھا کہ وہ مغرب کے وقت ستونوں کی طرف جلدی (دو سنتوں کو ادا کرنے کے لئے) کرتے ہیں۔ (بخاری)

**تخریج**: رواه البخاری فی کتاب الصلاۃ، باب الصلاۃ الی الاسطوانة وفی باب الاذان

**اللغات**: يبتدرون :ایک دوسرے سے مقابلہ میں بڑھنے والے۔ السواری جمع ساریه :یعنی ستون۔ رسول اللہ ﷺ کے زمانہ ستون میں مسجد نبوی کے ستون کھجور کے تنے تھے اور یہ ستون حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے زمانہ تک رہے۔

**فوائد**: (۱) اصحاب رسول اللہ ﷺ دو خفیف رکعتیں مغرب سے پہلے پڑھتے تھے اور ان کا استحباب اس روایت سے ثابت ہوتا ہے۔
بین کل اذانین صلوۃ: اذان و اقامت کے درمیان نفل نماز ہے۔

۱۱۲۴ : وَعَنْهُ قَالَ : كُنَّا نُصَلِّيْ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ رَكْعَتَيْنِ بَعْدَ غُرُوْبِ الشَّمْسِ قَبْلَ الْمَغْرِبِ فَقِيْلَ :اَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ صَلَّاهَا؟ قَالَ: كَانَ يَرَانَا نُصَلِّيْهِمَا فَلَمْ يَاْمُرْنَا وَلَمْ يَنْهَنَا ، رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۲۴: حضرت انس رضی اللہ عنہ ہی سے روایت ہے کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں سورج کے غروب ہونے کے بعد اور مغرب سے پہلے دو رکعتیں پڑھتے تھے۔ ان سے پوچھا گیا؟ کیا رسول اللہ نے بھی ان کو ادا فرمایا؟ فرمایا حضور ﷺ ہمیں پڑھتے ہوئے دیکھتے تھے لیکن آپ نے نہ تو ہمیں حکم دیا اور نہ ہی ہمیں منع فرمایا۔ (مسلم)

**تخریج**: رواه مسلم فی کتاب صلاۃ المسافرین، باب استحباب رکعتین قبل المغرب

**فوائد**: مغرب سے پہلے دو رکعتیں پڑھتے ہوئے صحابہؓ کو دیکھ کر آپؐ کی خاموشی اس بات کی علامت ہے کہ یہ مستحب ہیں۔

۱۱۲۵ : وَعَنْهُ قَالَ : كُنَّا بِالْمَدِيْنَةِ فَاِذَا اَذَّنَ الْمُؤَذِّنُ لِصَلٰوةِ الْمَغْرِبِ ابْتَدَرُوا السَّوَارِيَ فَرَكَعُوْا رَكْعَتَيْنِ حَتّٰى اِنَّ الرَّجُلَ الْغَرِيْبَ لَيَدْخُلُ الْمَسْجِدَ فَيَحْسَبُ اَنَّ الصَّلٰوةَ قَدْ صُلِّيَتْ مِنْ كَثْرَةِ مَنْ يُّصَلِّيْهِمَا ، رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۲۵: حضرت انس رضی اللہ عنہ ہی سے روایت ہے کہ ہم مدینہ میں تھے۔ جب مؤذن مغرب کی نماز کے لئے جلدی کرتے اور دو رکعتیں پڑھتے یہاں تک کہ ناواقف آدمی مسجد میں داخل ہوتے ہوئے یہ خیال کرتا کہ نماز پڑھی جا چکی ہے۔ اس لئے کہ کثرت سے لوگ یہ دو رکعتیں (قبل از نماز) پڑھ رہے ہوتے۔ (مسلم)

**تخریج**: رواه مسلم فی کتاب صلاۃ المسافرین استحباب رکعتین قبل المغرب

**فوائد**: (۱) بہت سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم مغرب سے پہلے دو رکعتیں ہمیشہ پڑھتے تھے اس کے باوجود مغرب کے بعد والی دو رکعت

سنت مؤکدہ ہیں اور پہلے والی غیر مؤکدہ ہیں۔

۲۰۲ :بَابُ سُنَّةِ الْعِشَآءِ بَعْدَهَا وَقَبْلَهَا!

باب: عشاء سے پہلے اور بعد کی سنتیں

فِيْهِ حَدِيْثُ ابْنِ عُمَرَ السَّابِقُ صَلَّيْتُ مَعَ النَّبِيِّ ﷺ رَكْعَتَيْنِ بَعْدَ الْعِشَآءِ ، وَحَدِيْثُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُغَفَّلٍ ، بَيْنَ كُلِّ اَذَانَيْنِ صَلٰوةٌ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ كَمَا سَبَقَ۔

اس میں حدیث گزشتہ ابن عمر رضی اللہ عنہ والی ہے۔ میں نے نبی اکرم ﷺ کے ساتھ دو رکعتیں عشاء کے بعد ادا کیں' حدیث عبداللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ والی ہے کہ ہر تکبیر اور اذان کے درمیان نماز ہے۔'' (بخاری ومسلم) جیسا پہلے گزرا تھا۔

**تخریج:** دونوں احادیث باب ۱۹۵ رقم ۱۰۹۸/۲ و ۱۰۹۹/۳ میں گزر چکیں۔ وہاں ملاحظہ فرمائیں۔

۲۰۳ :بَابُ سُنَّةِ الْجُمُعَةِ

باب: جمعہ کی سنتیں

۱۱۲٦ : فِيْهِ حَدِيْثُ ابْنِ عُمَرَ السَّابِقُ اَنَّهُ صَلّٰى مَعَ النَّبِيِّ ﷺ رَكْعَتَيْنِ بَعْدَ الْجُمُعَةِ ، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۱۲۶: اس میں حدیث گزشتہ ابن عمر رضی اللہ عنہما والی ہے کہ انہوں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ دو رکعتیں جمعہ کے بعد ادا فرمائیں۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** اس کی شرح و رقم ۱۰۹۸/۲ میں ملاحظہ ہو۔

۱۱۲۷ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ:قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: "اِذَا صَلّٰى اَحَدُكُمُ الْجُمُعَةَ فَلْيُصَلِّ بَعْدَهَا اَرْبَعًا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۲۷: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب تم میں سے کوئی جمعہ پڑھے تو اس کے بعد چار رکعت پڑھے۔'' (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب الجمعہ' باب الصلاۃ بعد الجمعۃ

**فوائد:** جمعہ کی نماز کے بعد چار رکعت کا حکم ہے مگر یہ حکم وجوب کے لئے نہیں کیونکہ صریح احادیث پانچوں فرضی نمازوں کے علاوہ زائد نمازوں کے واجب نہ ہونے کی نفی کرتی ہیں۔

۱۱۲۸ :وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا ، اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ كَانَ لَا يُصَلِّیْ بَعْدَ الْجُمُعَةِ حَتّٰى يَنْصَرِفَ فَيُصَلِّیْ رَكْعَتَيْنِ فِیْ بَيْتِهٖ ، رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۲۸: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جمعہ کے بعد نماز نہیں پڑھتے تھے یہاں تک کہ واپس لوٹتے۔ پھر دو رکعت اپنے گھر میں ادا فرماتے۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب الجمعۃ' باب الصلاۃ بعد الجمعہ

**فوائد:** نبی اکرم ﷺ جمعہ کے بعد اپنے گھر میں دو یا چار رکعتیں ادا فرماتے اور یہی سنت ہے۔

## ۲۰۴ :بَابُ اسْتِحْبَابِ جَعْلِ النَّوَافِلِ فِي الْبَيْتِ سَوَآءٌ الرَّاتِبَةُ وَغَيْرُهَا وَالْاَمْرِ بِالتَّحَوُّلِ لِلنَّافِلَةِ مِنْ مَّوْضِعِ الْفَرِيْضَةِ اَوِ الْفَصْلِ بَيْنَهُمَا بِكَلَامٍ!

## باب: سنن راتبہ اور غیر راتبہ کی گھر میں ادائیگی کا استحباب اور نوافل کے لئے فرائض کی جگہ بدل لینے یا کلام سے فاصلہ کرنا

۱۱۲۹ :عَنْ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ :"صَلُّوْا اَيُّهَا النَّاسُ فِيْ بُيُوْتِكُمْ ، فَاِنَّ اَفْضَلَ الصَّلٰوةِ صَلٰوةُ الْمَرْءِ فِيْ بَيْتِهٖ اِلَّا الْمَكْتُوْبَةَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۱۲۹: حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''اے لوگو اپنے گھروں میں نماز پڑھو' بے شک افضل ترین نماز آدمی کی نمازوں میں سے وہ ہے جو اپنے گھر میں ادا کی جائے' سوائے فرض نماز کے۔'' (بخاری' مسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی کتاب الاذان' باب صلاة اللیل و مسلم فی کتاب المسافرین' باب استحباب صلاة الفاضلة فی بیته۔

**اللغات:** صلوا ایها الناس :یہ خطاب تمام عورتوں اور مردوں کو ہے۔ المکتوبة :فرض نماز کو جماعت کے ساتھ مسجد میں ادا کرنا افضل ہے۔

**فوائد:** نفلی نماز گھر میں بہتر ہے کیونکہ اس میں ریاکاری کا خطرہ نہیں تاکہ گھر میں برکت نازل ہو اور گھر والوں پر اترے۔

۱۱۳۰ :وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ :"اجْعَلُوْا مِنْ صَلَاتِكُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ وَلَا تَتَّخِذُوْهَا قُبُوْرًا " مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۱۳۰: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم اپنی نمازوں کا کچھ حصہ (نفلی) اپنے گھروں میں مقرر کرو اور ان کو قبریں مت بناؤ۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی کتاب الصلوة' باب کراهیة الصلاة فی المقابر وغیره و مسلم فی کتاب المسافرین' باب استحباب صلوة الفاضلة فی بیته۔

**اللغات:** من صلاتکم :تمہاری کچھ نماز' اس سے مراد نفلی ہے۔ لاتتخذوها قبورا :ان کو قبور کی طرح عمل وعبادات سے خالی مت رکھو۔

**فوائد:** گھروں کو نفلی نماز سے آباد کرنے اور قبور کے مشابہہ ہونے سے بچانے کا حکم کیونکہ قبور خیر اور عمل صالح سے خالی ہوتی ہیں۔

۱۱۳۱ :وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"اِذَا قَضٰى اَحَدُكُمْ صَلَاتَهٗ فِي الْمَسْجِدِ فَلْيَجْعَلْ لِبَيْتِهٖ نَصِيْبًا مِّنْ

۱۱۳۱: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب تم میں سے کوئی مسجد میں نماز ادا کر لے تو وہ اپنے گھر کے لئے اپنی نماز (نفلی) کا کچھ حصہ رکھ لے' بے شک

صَلٰوتِهٖ" فَاِنَّ اللّٰهَ جَاعِلٌ فِيْ بَيْتِهٖ مِنْ صَلَاتِهٖ خَيْرًا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

اللہ تعالیٰ اس کے گھر میں نماز سے خیر و برکت عنایت فرمانے والے ہیں۔" (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب المسافرین' باب استحباب صلاۃ الفاضله فی بیته۔

**اللّغات:** **اذا قضی احدکم صلاته:** یعنی فرض نماز ادا کرے۔ **نصیباً من صلاته:** تو نفل نماز کا کچھ حصہ۔

**فوائد:** نفلی نماز کے ساتھ گھروں کو ہمیشہ آباد کرنا یہ بھلائی اور برکت سے ان کو بھرنے والا ہے۔

۱۱۳۲ : وَعَنْ عُمَرَ بْنِ عَطَآءٍ اَنَّ نَافِعَ بْنَ جُبَيْرٍ اَرْسَلَهٗ اِلَى السَّائِبِ ابْنِ اُخْتِ نَمِرٍ يَسْاَلُهٗ عَنْ شَيْءٍ رَاٰهُ مِنْهُ مُعَاوِيَةُ فِي الصَّلٰوةِ فَقَالَ : نَعَمْ صَلَّيْتُ مَعَهُ الْجُمُعَةَ فِي الْمَقْصُوْرَةِ فَلَمَّا سَلَّمَ الْاِمَامُ قُمْتُ فِيْ مَقَامِيْ فَصَلَّيْتُ ' فَلَمَّا دَخَلَ اَرْسَلَ اِلَيَّ فَقَالَ : لَا تَعُدْ لِمَا فَعَلْتَ : اِذَا صَلَّيْتَ الْجُمُعَةَ فَلَا تَصِلْهَا بِصَلٰوةٍ حَتّٰى تَتَكَلَّمَ اَوْ تَخْرُجَ ' فَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَمَرَنَا بِذٰلِكَ اَنْ لَّا نُوْصِلَ صَلٰوةً بِصَلٰوةٍ حَتّٰى نَتَكَلَّمَ اَوْ نَخْرُجَ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۳۲: حضرت عمر بن عطاء کہتے ہیں کہ نافع ابن جبیر نے مجھے سائب بن اخت نمر کے پاس کسی ایسی چیز کے بارے میں سوال کرنے کے لئے بھیجا جو ان سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے نماز میں دیکھی تھی تو انہوں نے فرمایا: "ہاں۔ میں نے ان کے ساتھ مقصورہ (حجرہ) میں جمعہ کی نماز ادا کی' جب امام نے سلام پھیرا' میں اپنی جگہ کھڑا ہوا اور میں نے نماز پڑھی۔ جب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ گھر میں داخل ہوئے تو میری طرف پیغام بھیج کر فرمایا' جو تم نے کیا دوبارہ نہ کرنا۔ جب تم جمعہ پڑھ لو' اس کے ساتھ اور کوئی نماز مت ملاؤ یہاں تک کہ تم کلام کر لو یا اس جگہ سے ہٹ جاؤ۔ بے شک رسول اللہ ﷺ نے ہمیں اس کا حکم دیا کہ ہم کسی نماز کو نہ ملائیں۔ جب تک کہ ہم کلام نہ کر لیں یا وہاں سے نکل نہ جائیں۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب الجمعة' باب الصلوۃ بعد الجمعة۔

**اللّغات:** **نافع بن جبیر:** یہ ابن مطعم ہیں۔ انتہائی شریف اور قوم میں فتویٰ دینے والے تھے۔ ۹۹ھ میں وفات پائی ان سے صحاح ستہ کے رواۃ سے روایت لی ہے۔ **سائب بن یزید بن اخت نمر:** یہ کندی صحابی ہیں۔ دو ہجری ان کی پیدائش ہے۔ ان کو ساتھ لے کر ان کے والد نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ حج کیا۔ اس وقت ان کی عمر سات سال تھی۔ حضرت معاویہ بن ابی سفیان کے واسطہ سے انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے روایات نقل کی ہیں۔ ان کی وفات ۹۱ھ میں ہوئی۔ **المقصورة:** وہ حجرہ جو گھر یا مسجد میں مخصوص بنایا جائے۔ **لا تعدو:** دوبارہ ایسا نہ کرنا۔ نفل نماز کو فرض سے ملا کر بلا فاصلہ پڑھو۔ یہ ممانعت استحباب کے لئے ہے۔

**فوائد:** (۱) سنت یہ ہے کہ فرض نماز اور نفل کے درمیان کلام سے فاصلہ کر دیا جائے یا مسجد سے گھر کی طرف چلا جائے یا جہاں فرض ادا کیا وہ جگہ تبدیل کر دے۔

## ۲۰۵: بَابُ الْحَثِّ عَلٰى صَلَاةِ الْوِتْرِ وَبَيَانِ اَنَّهٗ سُنَّةٌ مُؤَكَّدَةٌ وَبَيَانِ وَقْتِهٖ!

## باب: نماز وتر کی ترغیب اور اس بات کا بیان کہ وہ سنّتِ مؤکدہ ہے اور وقت کا بیان

۱۱۳۳ : عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : اَلْوِتْرُ

۱۱۳۳: حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ وتر قطعی نہیں' جس

لَيْسَ بِحَتْمٍ كَصَلٰوةِ الْمَكْتُوْبَةِ ، وَلٰكِنْ سَنَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "اِنَّ اللّٰهَ وِتْرٌ يُحِبُّ الْوِتْرَ ، فَاَوْتِرُوْا يٰاَهْلَ الْقُرْاٰنِ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

طرح کہ فرض نماز' لیکن رسول اللہ ﷺ نے اس کو مکرر فرمایا اور فرمایا: ''اللہ تعالیٰ وتر ہے اور وتر کو پسند فرماتا ہے' پس اے قرآن والو! وتر پڑھا کرو۔'' (ابوداؤد' ترمذی) حدیث حسن ہے۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی الصلاۃ' باب الوتر والترمذی فی ابواب الصلاۃ' باب ما جاء ان الوتر لیس بحتم

**اللغات**: لیس بحتم: فرض نہیں بلکہ وہ سنت مؤکدہ ہے۔ ان اللہ وتر: اللہ تعالیٰ ذات وصفات اور افعال کے لحاظ سے یکتا ہے۔ یحب الوتر: وہ مفرد کو پسند کرتا ہے جفت کو نہیں۔ اس لئے طواف کے چکر سات' سعی کے سات اور رمی جمار سات کنکریاں۔ نماز میں تسبیحات کی تعداد طاق اور نماز وتر بھی طاق ہے۔ فاوتروا یا ھل القرآن: اہل قرآن سے مراد قراء وحفاظ ہیں اور ان کو خاص کرنا نماز وتر کے عدم وجوب کی دلیل ہے۔ (مگر الوتر حق: وتر کے وجوب کو ظاہر کرتی ہے)۔

**فوائد**: نماز وتر سنت مؤکدہ ہے اور اس کی ادائیگی نجات کا ذریعہ ہے اور اس سے اللہ تعالیٰ کی محبت میسر ہوتی ہے۔

١١٣٤ :وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ :مِنْ كُلِّ اللَّيْلِ قَدْ اَوْتَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ مِنْ اَوَّلِ اللَّيْلِ وَمِنْ اَوْسَطِهٖ وَمِنْ اٰخِرِهٖ۔ وَانْتَهٰى وِتْرُهٗ اِلَى السَّحَرِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۱۳۴: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے رات کے ہر حصے میں وتر کی نماز پڑھی' شروع رات' درمیانی رات اور آخری رات (رات کا پچھلا حصہ) اور آپ کی وتر نماز سحر تک پہنچی۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی باب ما جاء فی الوتر' باب ساعات الوتر و مسلم فی کتاب صلاۃ المسافرین'.باب صلاۃ اللیل و عدد رکعات النبی صلی اللہ علیہ وسلم۔

**فوائد**: نماز وتر کا وقت عشاء کے فرائض اور طلوع صبح صادق کے درمیان ہے۔

١١٣٥ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ :اِجْعَلُوْا اٰخِرَ صَلٰوتِكُمْ بِاللَّيْلِ وِتْرًا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۱۳۵: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''رات کو تم اپنی آخری نماز وتر کو بناؤ۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی الوتر' باب لیجعل آخر صلاته وتراً و مسلم فی کتاب صلاۃ المسافرین' باب صلاۃ اللیل مثنٰی مثنٰی والوتر رکعة۔

**فوائد**: سنت یہ ہے کہ سب سے قلیل مقدار کو وتر بنایا جائے اور وہ ایک رکعت ہے اور سب سے کامل مقدار وتر کی گیارہ رکعتیں ہیں جو کہ رات کی اس نفل نماز کے بعد ادا کیا جائے گا جو اس کا معمول ہے یا تراویح' تہجد یا مطلق نفل کے بعد۔ (۲) وتر کو آخری نماز بنانے میں حکمت یہ ہے کہ وتر ان تمام رات والی نمازوں سے افضل ہے۔ اس لئے اس کو آخر میں رکھا گیا تا کہ اس عمل کا اختتام افضل ہو۔ (۳) ان کے متعلق دن کے شروع رات میں پڑھنے کی روایات بیان جواز کے لئے ہیں۔

١١٣٦ : وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ الْخُدْرِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ :"اَوْتِرُوْا قَبْلَ اَنْ تُصْبِحُوْا" رَوَاہُ مُسْلِمٌ۔

١١٣٦: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''صبح سے پہلے وتر پڑھ لیا کرو۔''(مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی صلاۃ المسافرین' باب صلاۃ اللیل مثنی مثنی

**اللُّغَاتُ:** اوتروا: تم وتر کی نماز پڑھو۔ قبل ان تصبحوا: صبح کی اذان سے پہلے۔

١١٣٧ : وَعَنْ عَآئِشَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھَا اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ کَانَ یُصَلِّیْ صَلٰوتَہٗ بِاللَّیْلِ وَھِیَ مُعْتَرِضَۃٌ بَیْنَ یَدَیْہِ فَاِذَا بَقِیَ الْوِتْرُ اَیْقَظَھَا فَاَوْتَرَتْ' رَوَاہُ مُسْلِمٌ - وَفِیْ رِوَایَۃٍ لَّہٗ فَاِذَا بَقِیَ الْوِتْرُ قَالَ :قُوْمِیْ فَاَوْتِرِیْ یَا عَآئِشَۃُ۔

١١٣٧: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب رات کو نماز پڑھتے میں آپ کے سامنے لیٹی ہوتی' جب وتر باقی رہ جاتے تو مجھے جگا دیتے' پس میں وتر پڑھ لیتی۔'' مسلم ہی کی دوسری روایت میں ہے کہ جب وتر باقی رہ جاتے تو آپ فرماتے: اے عائشہ! اُٹھ اور وتر پڑھ۔''

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب المسافرین' باب صلاۃ اللیل و رواہ البخاری فی الوتر' باب ما جاء فی الوتر

**اللُّغَاتُ:** یصلی صلاتہ باللیل: نیند کے بعد کبھی نماز وتر' کبھی تہجد ہوتی ہے اور نیند سے پہلے صرف وتر ہوتی ہے۔ نیند کے بعد وتر کے علاوہ صرف تہجد ہوتی ہے۔ معترضۃ بین یدیہ: لیٹی رہتی آپ کے اور قبلہ کے درمیان۔

**فوائد:** (١) بہتر یہ ہے کہ دوسرے کو بھی رات نفلی نماز ادا کرنے کے لئے اٹھایا جائے۔ (٢) اگر کوئی شخص لیٹا ہو تو اس کے پیچھے والی جانب نماز پڑھنا درست ہے۔

١١٣٨ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ : "بَادِرُوا الصُّبْحَ بِالْوِتْرِ" رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَقَالَ :حَدِیْثٌ حَسَنٌ صَحِیْحٌ۔

١١٣٨: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''صبح سے پہلے وتر میں جلدی کرنا۔'' (ابوداؤد' ترمذی) یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی کتاب الصلاۃ' باب وقت الوتر و الترمذی فی ابواب الصلاۃ' باب ما جاء فی مبادرۃ الصبح بالوتر

**اللُّغَاتُ:** بادروا الصبح بالوتر: فجر کے طلوع سے قبل وتر پڑھو۔

**فوائد:** صبح صادق سے طلوع سے پہلے تک وتر کی تاخیر مناسب ہے۔ یہ حکم اس کے لئے ہے جو رات کے پچھلے حصے میں جاگنے میں اپنے اوپر یقین رکھتا ہو اور جس کو جاگنے کا یقین نہ ہو اس کو پہلے ادا کرنا چاہئے۔

١١٣٩ : وَعَنْ جَابِرٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ : "مَنْ خَافَ اَنْ لَّا

١١٣٩: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس کو خطرہ ہو کہ رات کے آخری حصے میں اٹھ نہ سکے گا'

يَقُوْمَ مِنْ اٰخِرِ اللَّيْلِ فَلْيُوْتِرْ اَوَّلَهٗ وَمَنْ طَمِعَ اَنْ يَّقُوْمَ اٰخِرَهٗ فَلْيُوْتِرْ اٰخِرَ اللَّيْلِ فَاِنَّ صَلٰوةَ اٰخِرِ اللَّيْلِ مَشْهُوْدَةٌ ' وَذٰلِكَ اَفْضَلُ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

اسے رات کے پہلے حصے میں وتر پڑھ لینا چاہئے اور جس کو طمع ہو کہ رات کے پچھلے حصے میں جاگے' پس اس کو رات کے آخری حصے میں وتر پڑھنے چاہئے اس لئے کہ رات کے آخری حصے کی نماز میں فرشتے حاضر ہوتے ہیں اور یہ زیادہ افضل ہے۔'' (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی المسافرین' باب من خاف ان لا یقوم

**اللغات:** من خاف :جس کوگمان وخیال ہوکہ وہ جاگ نہ سکے گا۔ **من طمع ان القیوم** :جس کو جاگنے کا یقین ہےاور پختہ عادت ہے یاجگانے والاموجود ہے۔ **مشھودۃ**:اس میں باری والےفرشتے حاضر ہوتے ہیں وہ فرشتے خیروبرکات لےکراترتے ہیں۔

**فوائد:**(۱) جوصبح صادق سے پہلے جاگنے کی امید رکھتا ہے۔اس کووتر کی نماز مؤخرکرنا افضل ہے کیونکہ اس میں سکون اورربانی رحمتوں کے جھونکے ہوتے ہیں۔(۲) علماء شافعیہ رحمتہ اللہ نے فرمایااگر رمضان میں وتر کی جماعت اورتاخیروتر میں تعارض آ جائے تو رات کے پہلے حصے میں وتر پڑھنا افضل ہے۔

## ۲۰۶ :بَابُ فَضْلِ صَلَاةِ الضُّحٰی وَبَيَانِ اَقَلِّهَا وَاَكْثَرِهَا وَاَوْسَطِهَا وَالْحَثِّ عَلَى الْمُحَافَظَةِ عَلَيْهَا!

## باب: نماز چاشت کی فضیلت اوراس میں قلیل وکثیر اور اوسط کی وضاحت اوراس کی محافظت پرترغیب

۱۱۴۰ :عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: اَوْصَانِىْ خَلِيْلِىْ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ بِصِيَامِ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ ' وَرَكْعَتَىِ الضُّحٰى' وَاَنْ اُوْتِرَ قَبْلَ اَنْ اَرْقُدَ' مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

وَالْاِيْتَارُ قَبْلَ النَّوْمِ اِنَّمَا يُسْتَحَبُّ لِمَنْ لَّا يَثِقُ بِالْاِسْتِيْقَاظِ اٰخِرَ اللَّيْلِ فَاِنْ وَثِقَ فَاٰخِرُ اللَّيْلِ اَفْضَلُ۔

۱۱۴۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میرے خلیل صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر مہینے تین دن کے روزے رکھنے' چاشت کی دو رکعتیں پڑھنے اور سونے سے پہلے وتر پڑھنے کی نصیحت فرمائی۔'' (بخاری ومسلم)

اور سونے سے پہلے اس کے لئے مستحب ہے جس کو رات کے پچھلے حصے میں جاگنے کے بارے میں اعتماد نہ ہو' اگر اعتماد ہوتو رات کے پچھلے حصے میں زیادہ افضل ہے۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی التھجد' باب صلوۃ الضحی والصوم و مسلم فی المسافرین' باب استحباب الضحی

**اللغات:** **لصیام ثلاثہ ایام من کل شھر**: تاکہ صیام دہر کی طرح ہو جائے جیسا کہ حدیث میں آیا ہے۔ یہ **ایامِ ثلاثہ' ایامِ بیض ' ایامِ سود** یاوہ ایام ہیں جن کا روزہ رکھنا پسندیدہ ہے۔ان تین کی تفسیر ۱۳'۱۴'۱۵ سے کی گئی ہے۔

**فوائد:** (۱) ہرمہینہ میں تین دن کے روزہ افضل ہیں۔نماز چاشت کی رکعات بھی بڑی فضیلت والی ہیں۔نماز وتر کو بڑے شوق و اہتمام سے ادا کرنا چاہئے۔(۲) نیک کاموں کی ایک دوسرے کونصیحت کرتے رہنا چاہئے۔

١١٤١ : وَعَنْ اَبِی ذَرٍّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ قَالَ: "یُصْبِحُ عَلٰی کُلِّ سُلَامٰی مِنْ اَحَدِکُمْ صَدَقَةٌ: فَکُلُّ تَسْبِیْحَةٍ صَدَقَةٌ ، وَکُلُّ تَحْمِیْدَةٍ صَدَقَةٌ ، وَکُلُّ تَهْلِیْلَةٍ صَدَقَةٌ ، وَکُلُّ تَکْبِیْرَةٍ صَدَقَةٌ ، وَاَمْرٌ بِالْمَعْرُوْفِ صَدَقَةٌ، وَنَهْیٌ عَنِ الْمُنْکَرِ صَدَقَةٌ ، وَتُجْزِئُ مِنْ ذٰلِكَ رَكْعَتَانِ يَرْكَعُهُمَا مِنَ الضُّحٰی" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۴۱: حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''تم میں ہر آدمی اس حالت میں صبح کرتا ہے کہ اس کے ہر ہر جوڑ پر صدقہ لازم ہے' پس ہر تسبیح صدقہ ہے' ہر اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ صدقہ ہے' ہر لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ صدقہ ہے' ہر بھلی بات کا حکم دینا صدقہ ہے' ہر برائی سے روکنا صدقہ ہے اور چاشت کی دو رکعتیں ان سب کی طرف سے کافی ہیں جس کو آدمی ادا کرے۔'' (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی المسافرین' باب استحباب الضحی

**اللغات:** سلامی: جوڑ۔ صدقة: اس پر حق بنتا ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کے اس عظیم احسان پر شکریہ ادا کرے کہ اس نے سلامتی دی۔
تسبیحة: یہ تسبیح سے ایک بار کو بیان کرنے کے لئے ہے۔
تحمیدة: اللہ تعالیٰ کی حمد کسی بھی عبادت سے کرنا۔ تهلیلة لا اله الا الله تکبیرة اللہ کبر کہنا۔ بجوی: کافی ہے۔

**فوائد:** (۱) چاشت کی نماز اور اس کی فضیلت ذکر کی گئی ہے۔ اس کی کم سے کم مقدار دو رکعت ہے۔ (۲) صدقہ کا مفہوم وسیع ہے نیکی کی تمام اقسام پر مشتمل ہے۔

١١٤٢ : وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُصَلِّی الضُّحٰی اَرْبَعًا وَيَزِيْدُ مَا شَآءَ اللّٰهُ ، رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۴۲: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم چاشت کی چار رکعتیں ادا فرماتے اور جتنا چاہتے اضافہ فرماتے۔'' (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی صلاۃ المسافرین' باب استحباب صلاۃ الضحی

**فوائد:** (۱) چاشت کی زیادہ تعداد کی کوئی حد نہیں لیکن احادیث کی بحث و تلاش سے معلوم ہوتا ہے کہ آپؐ نے آٹھ رکعات سے زیادہ ادا نہیں فرمائیں اور بارہ سے زیادہ کی رغبت نہیں کی۔

١١٤٣ : وَعَنْ اُمِّ هَانِیءٍ فَاخِتَةَ بِنْتِ اَبِی طَالِبٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ : ذَهَبْتُ اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ عَامَ الْفَتْحِ فَوَجَدْتُّهُ يَغْتَسِلُ، فَلَمَّا فَرَغَ مِنْ غُسْلِهِ صَلّٰی ثَمَانِیَ رَكَعَاتٍ وَذٰلِكَ ضُحًی"، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ – وَهٰذَا مُخْتَصَرُ

۱۱۴۳: حضرت ام ہانی فاختہ بنت ابوطالب رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں حضور ﷺ کی خدمت میں فتح والے سال حاضر ہوئی۔ اس وقت آپؐ غسل فرما رہے تھے' جب آپؐ اپنے غسل سے فارغ ہوئے تو آپؐ نے آٹھ رکعت نماز ادا فرمائی اور یہی چاشت کی نماز ہے۔'' (بخاری و مسلم) مسلم کی روایات میں سے ایک روایت کے

لَفْظِ اِحْدٰی رِوَايَاتِ مُسْلِمٍ۔ مختصر لفظ یہ ہیں۔

**تخریج:** رواه البخاری فی کتاب الصلاة و التهجد' باب صلاة الضحی فی السفر وغیر هما و مسلم فی صلاة المسافرین' باب استحباب صلاة الضحی

**اللغات:** عام الفتح: فتح مکہ (۸ھ) مراد ہے۔ ثمانیة رکعات: ابن خزیمہ نے اضافہ کیا کہ ہر دو رکعت پر سلام پھیرے۔

**فوائد:** چاشت کی نماز زیادہ سے زیادہ آٹھ رکعت ہیں اور یہی افضل ہے کیونکہ آپ ؐ کا فعل اس کی تائید کرتا ہے۔

## ۲۰۷ :بَابُ تَجُوْزُ صَلٰوةُ الضُّحٰی مِنَ ارْتِفَاعِ الشَّمْسِ اِلٰی زَوَالِهَا وَالْاَفْضَلُ اَنْ تُصَلّٰی عِنْدَ اشْتِدَادِ الْحَرِّ وَارْتِفَاعِ الضُّحٰی

## باب: چاشت کی نماز سورج کے بلند ہونے سے زوال تک جائز ہے مگر افضل دھوپ کے تیز ہونے اور خوب دوپہر ہونے کے وقت ہے

۱۱۴۴ :عَنْ زَيْدِ بْنِ اَرْقَمْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّهٗ رَاٰى قَوْمًا يُصَلُّوْنَ مِنَ الضُّحٰى فَقَالَ :اَمَا لَقَدْ عَلِمُوْا اَنَّ الصَّلٰوةَ فِيْ غَيْرِ هٰذِهِ السَّاعَةِ اَفْضَلُ!اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ : "صَلٰوةُ الْاَوَّابِيْنَ حِيْنَ تَرْمَضُ الْفِصَالُ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

"تَرْمَضُ" بِفَتْحِ التَّآءِ وَالْمِيْمِ وَبِالضَّادِ الْمُعْجَمَةِ يَعْنِيْ شِدَّةَ الْحَرِّ۔ "وَالْفِصَالُ" جَمْعُ فَصِيْلٍ وَهُوَ الصَّغِيْرُ مِنَ الْاِبِلِ۔

۱۱۴۴: حضرت زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ آپ نے کچھ لوگوں کو چاشت کی نماز پڑھتے دیکھا تو فرمایا: ''ان لوگوں کو معلوم ہے کہ نماز اس وقت کے علاوہ دوسرے وقت میں افضل ہے۔'' بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''رجوع کرنے والوں کی نماز اس وقت ہے جب اونٹ کے بچوں کے پاؤں جلنے لگیں۔'' (مسلم)

تَرْمَضُ: میم پر زبر ہے' سخت گرمی کو کہتے ہیں۔
الْفِصَالُ: فصیل کی جمع ہے' اونٹ کا بچہ

**تخریج:** رواه مسلم فی صلاة المسافرین' باب صلاة الاوابین حین ترمض الفصال

**اللغات:** یصلون من الضحی: چاشت کے پہلے وقت میں نماز ادا کرتے۔ الاوابین: یہ اوبہ سے ہے جس کا معنی رجوع کرنا ہے۔ یہاں اللہ تعالیٰ کی طرف توبہ اور استغفار سے رجوع کرنے والے مراد ہیں۔ یعنی شدة الحر: جب گرمی ہو جاتی ہے۔ مصباح میں ہے کہ وجدت الفصال المضاء فاحترقت اخفافھا یعنی میں نے اونٹ کے بچوں کو پایا کہ گرمی ان کے پاؤں کو جلاتی ہے۔ یہی نماز چاشت کا وقت ہے۔

**فوائد:** (۱) چاشت کی نماز سورج کے بلند ہونے سے زوال تک جائز ہے لیکن افضل یہ ہے کہ نماز سورج کے بلند ہونے اور گرمی کی حدت تیز ہو جانے کے وقت پڑھی جائے۔ اس کی حکمت یہ ہے کہ نماز کے لئے حرام وقت سے دوری ہو جائے۔

## ۲۰۸ :بَابُ الْحَثِّ عَلٰی صَلَاةِ تَحِيَّةِ الْمَسْجِدِ وَكَرَاهَةِ الْجُلُوْسِ قَبْلَ اَنْ يُّصَلِّيَ رَكْعَتَيْنِ فِيْ اَيِّ وَقْتٍ دَخَلَ وَسَوَآءٌ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ بِنِيَّةِ التَّحِيَّةِ اَوْ صَلٰوةِ فَرِيْضَةٍ اَوْ سُنَّةٍ رَاتِبَةٍ اَوْ غَيْرِهَا!

## باب: تحیۃ المسجد' دو رکعت تحیۃ المسجد پڑھنے کے بغیر بیٹھنا مکروہ قرار دیا گیا خواہ اس نے تحیۃ کی نیت سے پڑھی ہوں یا فرائض وسنن ادا کئے ہوں

۱۱٤٥ :عَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اِذَا دَخَلَ اَحَدُكُمُ الْمَسْجِدَ فَلَا يَجْلِسْ حَتّٰى يُصَلِّيَ رَكْعَتَيْنِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۱۴۵: حضرت ابو قتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب تم میں سے کوئی مسجد میں داخل ہو' تو وہ نہ بیٹھے یہاں تک کہ دو رکعت نماز پڑھ لے۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب الصلاۃ' باب اذا دخل المسجد فالیر کع رکعتین۔ و مسلم فی صلوۃ المسافرین' باب استحباب تحیۃ المسجد۔

۱۱٤٦ : وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : اَتَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ وَهُوَ فِي الْمَسْجِدِ فَقَالَ : "صَلِّ رَكْعَتَيْنِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۱۴۶: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نبی کریم ﷺ کی خدمت میں آیا اس وقت آپ مسجد میں تشریف فرما تھے ۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''دو رکعتیں پڑھ لو۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب الصلاۃ' باب اذا دخل المسجد فلیر کع رکعتین

**فوائد:** (۱) نبی اکرم ﷺ نے تحیۃ المسجد کی دو رکعت ادا کرنے کا حکم دیا اور آپ کا یہ حکم اس نماز کے اختتام کی علامت ہے۔ یہ نماز مستحب ہے واجب نہیں۔ (۲) جو مسجد میں داخل ہو خواہ راہ گزر کے طور پر اس کو ان کا چھوڑنا مکروہ ہے جو مسجد میں ہوتے ہوئے بیدار ہو وہ بھی داخل ہونے والے کی طرح ہے۔ (۳) جو آدمی مسجد میں داخل ہوا اور اس سے کچھ رکعتیں نکل جائیں تو ان کے لئے فرض میں داخل ہونا تحیۃ المسجد کی طرف سے کافی ہے یا فوت شدہ فرض نماز کی ادائیگی بھی ان کو ساقط کر دیتی ہے۔ (۴) اگر کوئی جان بوجھ کر مسجد میں بیٹھ گیا خواہ بے وضو وضو کے لئے بیٹھا ہو اس سے بھی یہ ساقط ہو جائے گی۔

## ۲۰۹ :بَابُ اسْتِحْبَابِ رَكْعَتَيْنِ بَعْدَ الْوُضُوْءِ

## باب: وضو کے بعد دو رکعتوں کا استحباب

۱۱٤٧ :عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ

۱۱۴۷: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول

رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لِبِلَالٍ : "يَا بِلَالُ حَدِّثْنِيْ بَاَرْجٰى عَمَلٍ عَمِلْتَهٗ فِى الْاِسْلَامِ ' فَاِنِّيْ سَمِعْتُ دَفَّ نَعْلَيْكَ بَيْنَ يَدَيَّ فِى الْجَنَّةِ قَالَ: مَا عَمِلْتُ عَمَلًا اَرْجٰى عِنْدِىْ مِنْ اَنِّيْ لَمْ اَتَطَهَّرْ طُهُوْرًا فِىْ سَاعَةٍ مِّنْ لَيْلٍ اَوْ نَهَارٍ اِلَّا صَلَّيْتُ بِذٰلِكَ الطُّهُوْرِ مَا كُتِبَ لِىْ اَنْ اُصَلِّيَ، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ ' وَهٰذَا لَفْظُ الْبُخَارِيِّ۔

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کوفرمایا: ''اے بلال !تم مجھے اپنا سب سے زیادہ اُمید والاعمل بتاؤ جوتم نے اسلام میں کیا؟ اس لئے کہ میں نے تمہارے جوتوں کی آواز اپنے آگے جنت میں سنی۔ انہوں نے عرض کیا۔ میں نے کوئی ایسا عمل' جومیرے ہاں زیادہ امید والا ہو'نہیں کیا کہ میں نے دن یا رات کسی گھڑی میں جب بھی وضو کیا تو میں نے اس وضو کی نماز ادا کی' جتنی نماز میرے مقدر میں تھی۔ (بخاری ومسلم)

یہ بخاری کے لفظ ہیں۔

"الدَّفُّ" بِالْفَاءِ : صَوْتُ نَعْلٍ وَحَرَكَتُهٗ عَلَى الْاَرْضِ ' وَاللّٰهُ اَعْلَمُ.

الدّف: جوتے کی آواز اور زمین پر اس کی حرکت اور اللہ خوب جانتا ہے۔

**تخريج:** رواه البخاری فی التهجد' باب فضل الوضو بالليل و النهار و مسلم فی فضائل الصحابة' باب من فضائل بلال رضی الله عنه۔

**اللّغَات** : بلال :یہ بلال حبشی مؤذن رسول اللہ ﷺ ہیں۔ یا رجی عمل :یعنی ایسا عمل جوحصول اجر میں زیادہ امید والا ہو۔ بين يديه :اپنے سامنے۔ ثم رطهرا طهوراً: یہ وضواورغسل تیمم جومستحب ہوسب کوشامل ہے۔ ما كتب لی : جومیرے لئے میسر ہو۔

**فوائد:** (۱) دورکعت یااس سے زائد نماز کی فضیلت جووضوغسل یا تیمّم کے بعد ادا کئے جائیں اوراس پر ہیشگی جنت میں بڑے اجر کا باعث ہے۔ (۲) جائز وقت میں اس نفلی عبادت کو زیادہ مقدار میں ادا کرنا اور شرع نے جومقرر کردیا۔ اس پر محدود نہ کرنا درست ہے۔ (۳) سنت وضو کی دورکعتیں طویل فاصلہ ہوجانے سے ساقط ہوجاتی ہیں نووی کا قول کتاب زیادۃ الروضہ میں موجود ہے۔ وہ اس کا

## ۲۱۰ :بَابُ فَضْلِ يَوْمِ الْجُمُعَةِ وَ وُجُوْبِهَا وَالْاِغْتِسَالِ لَهَا وَالتَّطَيُّبِ وَالتَّبْكِيْرِ اِلَيْهَا وَالدُّعَآءِ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَالصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِىِّ ﷺ فِيْهِ وَبَيَانِ سَاعَةِ الْاِجَابَةِ وَاسْتِحْبَابِ اِكْثَارِ ذِكْرِ اللّٰهِ بَعْدَ الْجُمُعَةِ

## باب: جمعہ کی فضیلت اوراس کا وجوب اوراس کے لئے غسل کرنا اورخوشبو لگانا اورجلد ہی جمعہ کے لئے جانا اور جمعہ کے دن دُعا اور پیغمبر ﷺ پر درود اور قبولیتِ دُعا کی گھڑی اور نماز جمعہ کے بعد کثرت سے اللہ تعالیٰ کو یاد کرنا

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿فَاِذَا قُضِيَتِ الصَّلٰوةُ

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''جب نماز (جمعہ) پوری ہو جائے تو زمین

فَانْتَشِرُوْا فِي الْاَرْضِ وَابْتَغُوْا مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ وَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَثِيْرًا لَّعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ﴾ [الجمعة: ۱۰]

میں پھیل جاؤ اور اللہ تعالیٰ کا فضل تلاش کرو اور اللہ کو بہت یاد کرو تا کہ تم کامیاب ہو جاؤ۔'' (الجمعہ)

حل الآیات: قضیت الصلاۃ: مذکور نماز سے فارغ ہو جاؤ یعنی نماز جمعہ۔ فانتشروا فی الارض: اپنی ضرورت کو پورا کرنے کے لئے منتشر ہو جاؤ۔ وابتغوا من فضل اللہ: اللہ تعالیٰ کا رزق ڈھونڈ و خرید و فروخت اور جائز ذرائع سے۔

۱۱۴۸: وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "خَيْرُ يَوْمٍ طَلَعَتْ عَلَيْهِ الشَّمْسُ يَوْمُ الْجُمُعَةِ: فِيْهِ خُلِقَ اٰدَمُ، وَفِيْهِ اُدْخِلَ الْجَنَّةَ، وَفِيْهِ اُخْرِجَ مِنْهَا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۴۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''سب سے بہتر دن جس میں سورج طلوع ہوتا ہے۔ وہ جمعہ کا دن ہے' اسی میں آدم (علیہ السلام) پیدا کئے گئے' اسی دن جنت میں داخل کئے گئے اور اسی دن اس میں سے نکالے گئے۔'' (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی الجمعہ' باب فضل یوم الجمعۃ۔

**فوائد:** (۱) تمام دنوں کے مقابلہ میں جمعہ کا دن سب سے افضل ہے کیونکہ اس میں بڑے بڑے عظیم کام پیش آئے۔ (ا) حضرت آدم علیہ السلام جو تمام انسانوں کی اصل ہیں وہ اس میں پیدا ہوئے۔ (ب) اکرام کے طور پر جنت میں اسی دن داخل کیا گیا۔ (ج) اسی طرح ان کو خلافت ارضی کے لئے زمین میں جمعہ کے دن اتارا گیا۔ آپ کے اترنے کی وجہ سے ان کی اولاد ہوئی اور اس میں انبیاء علیہم السلام اور نیک لوگ ہوئے۔ (۲) اس دن میں نیک عمل پر آمادہ کیا گیا اور اپنے آپ کو ان اعمال کے لئے تیار کرنے کا حکم ہوا جن سے اللہ تعالیٰ کی رحمت حاصل ہوتی ہے اور اس کی ناراضگی دور کی جاتی ہے۔ اسی لئے اس دن میں قیامت آئے گی۔

۱۱۴۹: وَعَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "مَنْ تَوَضَّاَ فَاَحْسَنَ الْوُضُوْءَ ثُمَّ اَتَى الْجُمُعَةَ فَاسْتَمَعَ وَاَنْصَتَ، غُفِرَ لَهٗ مَا بَيْنَهٗ وَبَيْنَ الْجُمُعَةِ وَزِيَادَةُ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ، وَمَنْ مَسَّ الْحَصٰى فَقَدْ لَغَا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۴۹: حضرت ابو ہریرہؓ ہی سے روایت ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا: ''جس نے عمدہ وضو کیا' پھر جمعہ کے لئے آیا' پس غور سے (خطبہ) سنا اور خاموش رہا تو اس کے جو گناہ پچھلے جمعہ اور اس جمعہ کے درمیان ہوئے' وہ بخش دیئے جاتے ہیں اور تین دن زائد کے بھی اور جس نے کنکریوں کو چھوا (خطبہ کے وقت) پس اس نے لغو کام کیا۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی الجمعہ' باب فضل من استمع وانصت فی الخطبۃ

**اللّغَاتْ:** احسن الوضوء: وضو کے آداب و سنن کو بجا لایا اور اعضاء کو پورے طور پر دھویا۔ فاستمع و انصت: خطبے کی طرف کان لگایا اور خاموش رہا۔ غفرلہ: چھوٹے گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔ زیادتہ: زائد تین دن بھی اس لئے کہ نیکی کا بدلہ دس گناہ ہے۔ مس الحصٰی: کنکریوں سے کھیلا۔ لغی: اس نے قابل مذمت فعل کیا۔ یہ لفظ لغو ہے۔ ہر باطل کلام کو کہتے ہیں اور ایسی چیز جس میں کوئی فائدہ نہ ہو۔

**فوائد:** (۱) جمعہ کی فضیلت اور یہ کہ اس سے چھوٹے گناہ معاف ہوتے ہیں۔ (۲) گھر میں وضو کر کے پھر نماز کے لئے آئے یہ مستحب ہے۔ (۳) وعظ و نصیحت کو سمجھنا، خاموش رہنا اور عبادت کی طرف قلب و اعضاء دونوں سے متوجہ ہونا چاہئے۔ (۴) خطبہ کے دوران عبث و لغو کلام اور ہر ایسی چیز جو ذہن و دل کو متوجہ کر دے اس سے بچنا چاہئے۔

۱۱۵۰ : وَعَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : "الصَّلَوَاتُ الْخَمْسُ وَالْجُمُعَةُ اِلَى الْجُمُعَةِ وَرَمَضَانُ اِلٰى رَمَضَانَ، مُكَفِّرَاتٌ مَا بَيْنَهُنَّ اِذَا اجْتُنِبَتِ الْكَبَآئِرُ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۵۰: حضرت ابو ہریرہؓ سے ہی روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: "پانچوں نمازیں اور جمعہ اگلے جمعہ تک اور رمضان اگلے رمضان تک ان گناہوں کو جو ان کے درمیان پیش آتے ہیں۔ ان کو بخشنے والے ہیں بشرطیکہ کبیرہ گناہوں سے پرہیز کیا جائے۔" (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی الطھارۃ، باب الصلوات الخمس والجمعہ الی الجمعہ

**اللغات:** الصلوات الخمس: فرض نمازیں۔ الجمعه: نماز جمعہ رمضان، روزہ رمضان۔ فکفرات: گناہوں کی بخشش اور مٹانے کا سبب۔ مابین هن: ان نمازوں کے دوران وقت میں جو گناہ ہوتے ہیں۔ اجتنبت الکبائر: وہ کبیرہ گناہ چھوڑے۔ یہ کبیرۃ کی جمع ہے، ہر اس گناہ کو کہتے ہیں جسے عذاب کی وعید ہو یا سخت انداز سے روکا گیا ہو۔

**فوائد:** (۱) فرض نمازوں، نماز جمعہ، روزہ رمضان کی فضیلت ذکر کی گئی جو ان کو لازم پکڑے گا اللہ تعالیٰ گناہوں سے اس کی حفاظت فرمائیں گے جو لغزشیں اس سے ہو چکیں وہ بخش دی جائیں گی۔ (۲) وہ گناہ جو اعمال صالحہ سے بخشے جاتے ہیں، وہ صغیرہ ہیں۔ کبیرہ کے لئے توبہ ضروری ہے۔ اس موضوع پر پہلے لکھا جا چکا۔

۱۱۵۱ : وَعَنْهُ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ اَنَّهُمَا سَمِعَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ عَلٰى اَعْوَادِ مِنْبَرِهٖ : "لَيَنْتَهِيَنَّ اَقْوَامٌ عَلٰى وَدْعِهِمُ الْجُمُعَاتِ اَوْ لَيَخْتِمَنَّ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ ثُمَّ لَيَكُوْنُنَّ مِنَ الْغَافِلِيْنَ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۵۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ان دونوں نے رسول اللہ ﷺ کو منبر پر یہ فرماتے سنا: "کچھ لوگ جو جمعہ چھوڑتے ہیں، وہ اپنے جمعہ چھوڑنے میں باز آ جائیں، ورنہ اللہ ان کے دلوں پر مُہر کر دیں گے پھر وہ ضرور غافلوں میں شمار ہوں گے۔" (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی ابواب الجمعہ، باب تغلیظ فی ترک الجمعہ

**اللغات:** و هو علی المواد منبره: وہ منبر پر خطبہ دے رہے تھے۔ ظاہر سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ منبر پر جمعہ کے دن خطبہ دے رہے تھے۔ اعواد: عود اس سے میز کی لکڑیاں مراد ہیں۔ اقوام: جمع قوم مراد اس سے منافق ہیں۔ وادعهم: چھوڑنا۔ لیختمن: ضرور مہر لگا دے گا۔ والمغنی: مطلب یہ ہے کہ ان پر ہمیشہ کفر کا حکم لگ جائے گا۔ الغافلین اللہ تعالیٰ کی یاد سے غفلت اختیار کرنے والے۔

**فوائد:** (۱) نماز جمعہ کو چھوڑنے پر سخت ڈرایا گیا۔ اس کو نفاق کی علامت اور ہلاکت میں وارد ہونے کا سبب قرار دیا۔

۱۱۵۲ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "اِذَا جَآءَ اَحَدُكُمُ

۱۱۵۲: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جب تم میں سے کوئی جمعہ کے لئے آئے

الْجُمُعَةَ فَلْيَغْتَسِلْ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔ تو چاہیے کہ وہ غسل کرے۔'' (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الجمعه' باب فضل الغسل یوم الجمعه والاذان و الشهادات و مسلم فی اول کتاب الجمعه۔

**اللغات:** جاء: حاضر ہونا چاہا۔ فليغتسل: جنابت میں جو غسل لازم کیا گیا وہ غسل کرے۔

۱۱۵۳ : وَعَنْ اَبِیْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "غُسْلُ الْجُمُعَةِ وَاجِبٌ عَلٰى كُلِّ مُحْتَلِمٍ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۱۵۳: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جمعہ کا غسل ہر بالغ پر واجب ہے۔'' (بخاری و مسلم)

اَلْمُرَادُ بِالْمُحْتَلِمِ : اَلْبَالِغُ وَالْمُرَادُ بِالْوُجُوْبِ : وُجُوْبُ اخْتِيَارٍ كَقَوْلِ الرَّجُلِ لِصَاحِبِهٖ حَقُّكَ وَاجِبٌ عَلَيَّ ، وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

بِالْمُحْتَلِمِ سے مراد بالغ ہے اور بِالْوُجُوْبِ سے مراد اختیار ہے' جیسے کوئی آدمی اپنے دوست کو کہے' تیرا حق مجھ پر لازم ہے۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی الجمعه' باب هل علی من لم یشهد الجمعه الغسل من النساء و الصبیان۔ والاذان و الشهادات و مسلم فی الجمعه' باب وجوب الغسل یوم الجمعه علی کل بالغ من الرجال۔

**اللغات:** واجب: ضروری ہے۔ محتلم: جو قریب البلوغ ہو جائے خواہ مذکر ہو یا مؤمن۔

۱۱۵٤ : وَعَنْ سَمُرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "مَنْ تَوَضَّاَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فَبِهَا وَنِعْمَتْ وَمَنِ اغْتَسَلَ فَالْغُسْلُ اَفْضَلُ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ ، وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۱۵۴: حضرت سمرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: '' جس نے جمعہ کے دن وضو کیا' اچھا اور خوب کیا اور جس نے غسل کیا' تو غسل بہت فضیلت والا ہے''۔ (ابوداؤد' ترمذی) حدیث حسن ہے۔

**تخریج:** رواہ ابوداؤد فی الطهارة' باب فی الغسل یوم الجمعه و الترمذی فی ابواب الصلوة' باب ما جاء فی الوضو یوم الجمعه۔

**اللغات:** فبها و نعمت: رخصت کو اختیار کرنا چاہیے اور وضو کی یہ رخصت بہت خوب ہے۔

**فوائد:** (۱) جمعہ کے دن غسل سنت مؤکدہ' جمہور علماء رحمہم اللہ کا یہی قول ہے۔ دوسروں نے کہا کہ واجب ہے۔ انہوں نے پہلی حدیث کو دلیل بنایا کہ اس میں واجب کا لفظ آ رہا ہے مگر جمہور نے دوسری روایت کو اور انہوں نے کہا امر سے مراد استحباب ہے اور واجب سے اس کی تاکید مقصود ہے اور اس کی دلیل آپ کا یہ قول کہ جس نے وضو پر اکتفاء کیا اس نے بھی اچھا کیا اگر غسل واجب ہوتا تو ترک غسل پر تعریف نہ کی جاتی۔ ارشادِ نبی اکرم ﷺ فالغسل افضل کہ غسل افضل ہے۔ یہ بھی ندب اور زائد فضیلت پر دلالت

کرتا ہے۔(۲) یہ ان کے لئے سنت مؤکدہ ہے جن کو جمعہ میں حاضری ضروری ہے جن کے لئے جمعہ کی حاضری واجب نہیں ان کے لئے غسل سنت نہیں۔البتہ اگر وہ حاضری جمعہ کا ارادہ کریں تو پھر اس کے لئے بھی سنت ہے۔اس کا وقت طلوع فجر سے شروع ہوتا ہے اور نماز کا وقت ہونے پر ختم ہو جاتا ہے البتہ جمعہ کی نماز کے قریب غسل کرنا افضل ہے۔

١١٥٥ : وَعَنْ سَلْمَانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "لَا يَغْتَسِلُ رَجُلٌ يَوْمَ الْجُمُعَةِ ، وَيَتَطَهَّرُ مَا اسْتَطَاعَ مِنْ طُهْرٍ ، وَيَدَّهِنُ مِنْ دُهْنِهِ ، اَوْ يَمَسُّ مِنْ طِيْبِ بَيْتِهِ ، ثُمَّ يَخْرُجُ فَلَا يُفَرِّقُ بَيْنَ اثْنَيْنِ ، ثُمَّ يُصَلِّيْ مَا كُتِبَ لَهُ ، ثُمَّ يُنْصِتُ اِذَا تَكَلَّمَ الْاِمَامُ ، اِلَّاغُفِرَ لَهُ مَا بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْجُمُعَةِ الْاُخْرٰى" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۱۵۵: حضرت سلمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو آدمی جمعہ کے دن غسل کرتا ہے اور جس حد تک ہوسکتا ہے' پاکیزگی اختیار کرتا ہے اور اپنے تیل کو لگاتا ہے اور اپنے گھر کی خوشبو استعمال کرتا ہے۔ پھر نکلتا ہے اور دو کے درمیان جدائی نہیں کرتا' پھر جو فرض نماز ہے وہ ادا کرتا ہے۔ وہ خاموش رہتا ہے۔ پھر اس جمعہ اور اگلے جمعہ کے درمیان ہونے والے گناہ بخش دیئے جاتے ہیں۔''

(بخاری)

**تخریج**: رواه البخاری فی الجمعه' باب الدهن للجمعه' باب لايفرق بين اثنين يوم الجمعة

**اللغات**: **ما استطاع من طهر**: غسل یا وضو سے جس قدر ہو سکے طہارت حاصل کرے۔ **دهنه**: خوشبو لگائی۔ **طيب بيته**: اس کے گھر والوں کا عطر وغیرہ۔ **لا يفرق**: وہ گردنوں کو پھلانگ کر نہیں جاتا۔ یہ جمعہ کی طرف جلد جانے اور کسی کو ایذاء نہ دینے سے کنایہ ہے۔ **ما كتب له**: جو اس کے لئے مقدر یا اس پر فرض ہے۔ **تكلم الامام**: خطبہ دیا۔

**فوائد**: (۱) نماز جمعہ کے لئے طہارت و نظافت میں مبالغہ مستحب ہے (۲) اسی طرح عمدہ پاکیزہ مہک کا ہونا بھی مستحب ہے تا کہ وہ بدبو جو زیادہ لوگوں کے جمع ہونے سے اٹھتی ہے اس سے حفاظت رہے۔ یہ اسلام کے آداب اور خوبیوں میں سے ہے۔(۳) جمعہ کی طرف جلدی جانے پر آمادہ کیا گیا۔کسی کو ذرہ بھر ایذاء دینے سے منع کیا گیا۔(۴) مسجد میں نماز جمعہ سے پہلے نفل پڑھنے جائز ہیں۔ (۵) خطبہ جمعہ کو خاموشی سے سننا چاہیے۔

١١٥٦ : وَعَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "مَنِ اغْتَسَلَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ غُسْلَ الْجَنَابَةِ ثُمَّ رَاحَ فَكَاَنَّمَا قَرَّبَ بَدَنَةً ، وَمَنْ رَاحَ فِى السَّاعَةِ الثَّانِيَةِ فَكَاَنَّمَا قَرَّبَ بَقَرَةً ، وَمَنْ رَاحَ فِى السَّاعَةِ الثَّالِثَةِ فَكَاَنَّمَا قَرَّبَ كَبْشًا اَقْرَنَ، وَمَنْ رَاحَ فِى السَّاعَةِ الرَّابِعَةِ فَكَاَنَّمَا قَرَّبَ دَجَاجَةً ، وَمَنْ

۱۱۵۶: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: '' جس نے جمعہ کے دن غسل جنابت کیا پھر جمعہ کی طرف گیا تو گویا اس نے ایک اونٹ قربان کیا اور جو دوسری گھڑی میں گیا پس گویا اس نے ایک گائے قربان کی ۔جو تیسری گھڑی میں گیا تو گویا اس نے ایک دنبہ سینگوں والا قربان کیا اور جو چوتھی گھڑی میں گیا تو گویا اس نے مرغی بطور تقرب دی اور جو پانچویں گھڑی میں تو گویا اس

رَاحَ فِي السَّاعَةِ الْخَامِسَةِ فَكَأَنَّمَا قَرَّبَ بَيْضَةً، فَإِذَا خَرَجَ الْإِمَامُ حَضَرَتِ الْمَلَائِكَةُ يَسْتَمِعُوْنَ الذِّكْرَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

نے انڈا بطور قرب کے دیا۔ جب امام خطبہ کے لئے (حجرے سے) نکل آتا ہے تو (مسجد میں) حاضر ہو کر خطبہ کی طرف کان لگاتے ہیں۔ (بخاری ومسلم)

قَوْلُهُ "غُسْلَ الْجَنَابَةِ" اَیْ غُسْلًا كَغُسْلِ الْجَنَابَةِ فِي الصِّفَةِ۔

غُسْلَ الْجَنَابَةِ: ایسا غسل کیا جو غسل جنابت کی طرح عمدہ اور صفائی والا ہو۔

**تخریج:** اخرجة البخاری فی الجمعہ، باب فقل الجمعہ و مسلم فی الجمعہ، باب الطیب و اسواك یوم الجمعہ

**اللغات:** راح: گیا۔ قرب: اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل کرنے کے لئے صدقہ کیا۔ بدنة: ایک اونٹ خواہ مذکر ہو یا مونث۔ کبشا: دنبہ: اقرن: سینگوں والا یہ صفات اس لئے بیان کیں کہ ایسی صفات والا جانور خوبصورت نظر آتا ہے۔ خروج الامام: خطیب منبر پر بیٹھے حضرت الملائکہ: اس سے مراد وہ فرشتے جو جمعہ کے لئے جلدی آنے والوں کے نام درج کرتے ہیں۔ مقصد یہ ہے کہ خطبہ کے وقت لکھنا ترک کر دیتے ہیں۔ الذکر: نصیحت۔

**فوائد:** نماز جمعہ کے لئے جلدی جانے کی فضیلت ذکر کی گئی اور اس پر آمادہ کیا گیا ہے جو آدمی جتنا زیادہ جلدی جاتا ہے اس کا ثواب اتنا ہی بڑھ جاتا ہے اور جلدی کا یہ حکم نماز جمعہ کے ثواب سے زائد ہے اور یہ ثواب خطیب کے منبر پر چڑھ جانے تک رہتا ہے۔ (۲) جمعہ میں بے شمار فوائد اور اسرار ہیں۔ ان میں سے ایک یہ ہے کہ وہ ملائکہ جن کے ساتھ سکینہ لازم اور رحمت ان کی موافقت کرنے والی ہے۔ وہ جمعہ میں حاضر ہوتے ہیں۔ (۳) جمعہ کے غسل کا ثواب اس وقت حاصل ہوتا ہے۔ جبکہ وہ غسل جنابت کی طرح تمام جسم کو شامل ہو اور قربت الٰہی کی خاطر کیا جائے۔ اگر اس نے جنابت کا غسل کیا اور رفع حدیث کی نیت کے ساتھ غسل جمعہ کا ثواب سے مل گیا اور اس نے سنت کو بھی پورا کر دیا۔

۱۱۵۷: وَعَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ ذَكَرَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فَقَالَ: "فِيْهَا سَاعَةٌ لَا يُوَافِقُهَا عَبْدٌ مُسْلِمٌ وَّهُوَ قَائِمٌ يُّصَلِّيْ يَسْاَلُ اللّٰهَ شَيْئًا اِلَّا اَعْطَاهُ اِيَّاهُ" وَاَشَارَ بِيَدِهٖ يُقَلِّلُهَا ، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۱۵۷: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے جمعہ کا تذکرہ فرمایا: ''اس میں ایک گھڑی ایسی ہے، جو مسلمان بندہ اسی گھڑی کو پالے اس حال میں کہ نماز پڑھ رہا ہو اور اللہ تعالیٰ سے کچھ مانگ رہا ہو تو اللہ تعالیٰ اس کو وہ عنایت فرما دیتے ہیں اور آپ نے اس کے قلیل ہونے کا اشارہ فرمایا۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** : اخرجه البخاری فی الجمعة، باب اساعة امتی فی یوم الجمعه و الادعوات و مسلم فی الجمعه، باب فی الساعة امتی فی یوم الجمعه

**اللغات:** ذکر یوم الجمعه: آپ نے جمعہ کے فضائل ومحاسن بیان فرمائے۔ یوافقها: پالینا آمنا سامنا کرنا۔ یصلی: نماز پڑھنا اس میں غالب حالت کو بیان کیا۔ قبولیت اس کو حاصل ہو جاتی ہے خواہ نماز کے علاوہ اور کسی کار خیر میں مصروف ہو۔ شیئاً: حلال اور خیر کی کوئی چیز۔ یقللها: وضاحت فرما رہے تھے کہ وہ تھوڑا وقت اور معمولی گھڑی ہے۔

**فوائد:** (۱) اللہ تعالیٰ نے اپنے خاص فضل وکرم سے جمعہ کے دن کی ایک گھڑی کو خاص کیا اور وہ خفیف سی گھڑی ہے۔ (۲) اطاعت خوب کرنی چاہئے اور اس دن میں اللہ تعالیٰ سے خوب گڑگڑانا چاہئے شاید وہ اس گھڑی کو پالے۔

۱۱۵۸ : وَعَنْ اَبِیْ بُرْدَةَ بْنِ اَبِیْ مُوْسَی الْاَشْعَرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَسَمِعْتَ اَبَاكَ یُحَدِّثُ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِیْ شَاْنِ سَاعَةِ الْجُمُعَةِ؟ قَالَ : قُلْتُ : نَعَمْ سَمِعْتُهٗ یَقُوْلُ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ یَقُوْلُ : هِیَ مَا بَیْنَ اَنْ یَّجْلِسَ الْاِمَامُ اِلٰی اَنْ تُقْضَی الصَّلٰوةُ " رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۵۸: حضرت ابوبردہ بن ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے مجھے کہا کہ کیا تم نے اپنے والد سے جمعہ کی گھڑی کے متعلق کوئی حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کرتے سنا؟ میں نے جواباً کہا جی ہاں ۔ میں نے ان سے سنا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ ارشاد فرمایا کہ وہ گھڑی امام کے منبر پر بیٹھنے اور نماز کے مکمل ہونے کے درمیان ہے۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب الجمعه' باب فی الساعة التی فی یوم الجمعة

**اللغات:** شان: حالت یا وقت۔ **ساعة الجمعه**: قبولیت کی گھڑی۔ **یحبس الامام علی المنبر**: امام منبر پر بیٹھے۔ **لقضی**: ختم ہونا۔ پورا ہونا۔

**فوائد:** (۱) قبولیت کی گھڑی خطبہ اور نماز کے درمیان ہے یہ اس وقت کے متعلق صحیح ترین قول ہے۔ اس لئے اس میں فرشتے حاضر ہوتے ہیں۔ اس سے مناسب یہ ہے کہ اس وقت کے دوران پورے حضور قلب اور اخلاص سے اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہو۔

۱۱۵۹ : وَعَنْ اَوْسِ بْنِ اَوْسٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اِنَّ مِنْ اَفْضَلِ اَیَّامِکُمْ یَوْمَ الْجُمُعَةِ ، فَاَکْثِرُوْا عَلَیَّ مِنَ الصَّلٰوةِ فِیْهِ ، فَاِنَّ صَلٰوتَکُمْ مَعْرُوْضَةٌ عَلَیَّ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِیْحٍ۔

۱۱۵۹: حضرت اوس بن اوس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "تمہارے دنوں میں سے سب سے زیادہ افضل دن جمعہ کا ہے۔ اس میں مجھ پر زیادہ درود بھیجا کرو۔ پس بے شک تمہارا درود مجھ پر پیش کیا جاتا ہے۔ ابوداؤد نے صحیح سند سے بیان کیا۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الطھارة' باب فی الغسل یوم الجمعة۔

**فوائد:** آپ ﷺ پر درود بھیجنے میں کثرت کا حکم دیا تاکہ اس کا اجر وثواب جمعہ کے دن میں اکثر وافضل ہے کیونکہ اعمال صالحہ زمانے اور مکان کی شرافت سے مشرف ہو جاتے ہیں۔ (۲) امت کے اعمال آپؐ کی تکریم اور امت کی تشریف کے لئے آپؐ پیش ہوتے ہیں تاکہ ان کے لئے استغفار فرمائیں اور مزید رحمت طلب فرمائیں۔ (۳) درود شریف سب سے افضل درود ابراہیمی ہیں۔ اس لئے کہ ان الفاظ کا اپنے صحابہ کرام کو حکم دیا اور اس کی تعلیم دی۔

## ۲۱۱ :بَابُ اسْتِحْبَابِ سُجُوْدِ الشُّكْرِ عِنْدَ حُصُوْلِ نِعْمَةٍ ظَاهِرَةٍ اَوِ انْدِفَاعِ بَلِيَّةٍ ظَاهِرَةٍ

۱۱۶۰ :عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مِنْ مَّكَّةَ نُرِيْدُ الْمَدِيْنَةَ ، فَلَمَّا كُنَّا قَرِيْبًا مِنْ غَزْوَرَآءِ نَزَلَ ثُمَّ رَفَعَ يَدَيْهِ فَدَعَا اللّٰهَ سَاعَةً ثُمَّ خَرَّ سَاجِدًا فَمَكَثَ طَوِيْلًا ، ثُمَّ قَامَ فَرَفَعَ يَدَيْهِ سَاعَةً ثُمَّ خَرَّ سَاجِدًا – فَعَلَهُ ثَلَاثًا – وَقَالَ : "اِنِّيْ سَاَلْتُ رَبِّيْ وَشَفَعْتُ لِاُمَّتِيْ فَاَعْطَانِيْ ثُلُثَ اُمَّتِيْ فَخَرَرْتُ سَاجِدًا لِرَبِّيْ شُكْرًا ثُمَّ رَفَعْتُ رَاْسِيْ فَسَاَلْتُ رَبِّيْ لِاُمَّتِيْ فَاَعْطَانِيْ ثُلُثَ اُمَّتِيْ فَخَرَرْتُ سَاجِدًا لِرَبِّيْ شُكْرًا۔ ثُمَّ رَفَعْتُ رَاْسِيْ فَسَاَلْتُ رَبِّيْ لِاُمَّتِيْ فَاَعْطَانِيْ الثُّلُثَ الْاٰخَرَ فَخَرَرْتُ سَاجِدًا لِرَبِّيْ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ۔

## باب: ظاہری نعمت کے ملنے یا ظاہری تکلیف کے ازالہ پر سجدۂ شکر کا استحباب

۱۱۶۰: حضرت سعد بن ابی وقاصؓ سے روایت ہے کہ ہم رسول اللہؐ کے ساتھ مکہ سے مدینہ جانے کے لئے نکلے۔ پس جب ہم مقام غزوراء کے قریب پہنچے تو آپؐ سواری سے اترے۔ پھر اپنے ہاتھ مبارک اٹھا کر اللہ تعالیٰ سے کچھ دیر دعا کی۔ پھر سجدے میں پڑ گئے۔ پس کافی دیر سجدہ کیا۔ پھر قیام کیا اور اپنے ہاتھوں کو کچھ دیر کے لئے اٹھایا' پھر سجدہ ریز ہوئے۔ یہ تین مرتبہ کیا اور فرمایا: ''میں نے اپنے رب سے سوال کیا اور اپنی امت کے لئے شفاعت کی تو اللہ تعالیٰ نے میری شفاعت قبول فرمائی اور میری امت کا تیسرا حصہ مجھے دے دیا۔ میں نے سجدہ شکر ادا کیا۔ پھر میں نے سر اٹھایا اور اپنی امت کے لئے سوال کیا تو اللہ تعالیٰ نے امت کے تیسرے حصے کے متعلق میری شفاعت قبول فرمائی۔ پس میں نے سجدہ شکر ادا کیا۔ پھر میں نے سر اٹھایا اور اپنی امت کے متعلق سوال کیا تو اللہ نے مجھے میری امت کا بقیہ ثلث بھی دے دیا پس میں نے اپنے رب کی بارگاہ میں سجدہ کیا (ابوداؤد)

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الجھاد' باب سجود الشکر

**اللغات:** عزوراء: مکہ کے قریب ایک مقام کا نام ہے۔ نزل: چلنے سے رک گئے اور اپنی اونٹنی سے اترے۔ **ساعة**: زمانے کا کچھ حصہ۔ **خر۔ ساجدا**ً سجدے کے ارادہ سے خوشی کے ساتھ نیچے جھکے۔ **مکث**: سجدہ کچھ دیر کے۔ **شفاعة لامتی**: میں نے اپنی امت کے لئے شفاعت کی کہ وہ جنت میں داخل ہوں۔ شفاعت قرب تلاش کرنے کو کہتے ہیں۔

**فوائد:** (۱) سجدہ شکر مستحب ہے جب کہ کوئی نعمت خود کو یا دوسرے کو حاصل ہو۔ (۲) جب کوئی مصیبت ٹل جائے یا کسی دوسرے سے دور ہو یہ ایک سجدہ جو طویل ہونا چاہئے۔ (۳) اس سجدہ کے ارکان نیت' تکبیر' تکبیر تحریمہ' سجدہ اور سلام ہیں یہ شوافع کے نزدیک ہے اور احناف کے ہاں یہ سجدہ دو تکبیروں کے درمیان ہے اور نماز سے باہر اس کو ادا کریں گے۔ نماز کے اندر یہ جائز نہیں۔ بلکہ جان بوجھ کر اس کو نماز میں کرنے سے نماز فاسد ہو جاے گی۔ (۴) جب بھی نعمت جدیدہ میسر ہو اس سجدہ کو بار بار کرے۔ یا جب مصیبت ہو تو بار بار کرے۔ جس طرح کہ دعا کے لئے کھڑا ہونا اور دعا کے دوران' ہاتھوں کا آسمان کی طرف اٹھانا مستحب ہے۔ (۵) آپ اپنی امت کا کس قدر اہتمام فرماتے تھے اور شفقت برتتے تھے۔ اللہ تعالیٰ کا فضل واحسان کس قدر آپؐ اور آپ کی اُمت پر تھا۔

## ۲۱۲: بَابُ فَضْلِ قِيَامِ اللَّيْلِ!

## باب: قیام اللیل کی فضیلت

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى: ﴿وَمِنَ اللَّيْلِ فَتَهَجَّدْ بِهٖ نَافِلَةً لَّكَ، عَسٰى اَنْ يَّبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا﴾ [الاسراء:۷۹] وَقَالَ تَعَالٰى: ﴿تَتَجَافٰى جُنُوْبُهُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ﴾ [السجدة:۱٦] وَقَالَ تَعَالٰى: ﴿كَانُوْا قَلِيْلًا مِّنَ اللَّيْلِ مَا يَهْجَعُوْنَ﴾ [الذاریات:۱۷]

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''اور رات کو تہجد ادا کرو یہ زائد ہے آپؐ کے لئے۔ امید ہے کہ آپؐ کا رب آپؐ کو مقام محمود پر کھڑا کرے گا۔''(الاسراء)

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''ان کے پہلو خواب گاہوں سے الگ رہتے ہیں۔''(السجدہ)

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''وہ رات میں تھوڑا آرام کرتے ہیں۔''

حل الآیات: (۱) فتھجد بہ: قرآن کے ساتھ قیام کرو۔ تہجد کا معنی نیند کو چھوڑنا ہے۔ نافلة: تیرے ثواب میں اضافہ کرنے والی اور درجات کو بلند کرنے والی ہے۔ بعض نے کہا یہ زائد فرض ہے۔ آپ پر فرض ہے مگر امت پر نہیں۔ تتجا فی: اٹھ جاتی اور دور ہو جاتی ہے۔ المضاجع: جمع مضجع خواب گاہ مراد اس سے رات کو نماز پڑھتے اور قیام کرتے ہیں۔ آیت کا تتمہ یہ ہے ﴿یدعون ربھم خوفا وطمعا ومما رزقناھم ینفقون﴾۔ خوفا: یعنی اس کے عذاب سے ڈر کر اور اس کے ثواب کا طمع کرتے ہوئے۔ یھجعون: وہ سوتے ہیں یہ لفظ الھجوع سے ہے اور وہ نیند کو کہتے ہیں۔ آیت میں نیکی کرنے والے متقین کی تعریف کی گئی۔

۱۱٦۱: وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: كَانَ النَّبِيُّ ﷺ يَقُوْمُ مِنَ اللَّيْلِ حَتّٰى تَتَفَطَّرَ قَدَمَاهُ، فَقُلْتُ لَهٗ: لِمَ تَصْنَعُ هٰذَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَقَدْ غُفِرَ لَكَ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ؟ قَالَ: اَفَلَا اَكُوْنَ عَبْدًا شَكُوْرًا'' مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ - وَعَنِ الْمُغِيْرَةِ نَحْوَهٗ، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۱٦۱: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم رات کو قیام فرماتے یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے قدم مبارک پھٹ جاتے۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپؐ ایسا کیوں کرتے ہیں جبکہ آپؐ کے اگلے پچھلے گناہ معاف کر دیئے گئے ہیں؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''کیا میں شکر گزار بندہ نہ بنوں''۔ (بخاری ومسلم) حضرت مغیرہ سے بھی اسی طرح کی روایت ہے۔

**تخریج:** فی باب المجاھدہ رقم ۵/۹۸ ملاحظہ فرمائیں۔

**اللغات:** یقوم: وہ نماز پڑھتا ہے۔ من اللیل: رات کے کسی حصہ میں۔ تتفطرا: پھٹ جاتے۔ یہ آپؐ کے کثرت قیام کی طرف اشارہ ہے اور عبادت کی عادتِ مبارکہ کو ظاہر کرتا ہے۔ اس میں آپؐ سے آپؐ کے اس فعل کی حکمت دریافت کی گئی ہے۔ شکورا: یہ شکر کا مبالغہ ہے اور شکر اعترافِ نعمت کو کہتے ہیں اور نعمت کے حق کی ادائیگی میں پوری محنت صرف کرنا۔

**فوائد:** (۱) رات کے وقت کثرت قیام کی طرف ترغیب دلائی گئی اور عبادت کی عادت اس طرح ڈالنی چاہئے جیسے آپؐ کی نماز تھی۔ (۲) رات کا قیام اللہ تعالیٰ کے شکریہ کی عمدہ دلیل ہے کیونکہ اس میں نفس کا مجاہدہ ہے۔ نفس کو اس کی ناپسندیدہ چیز پر آمادہ کرنا اور جس سے اس کو لذت ملتی ہے اس کے چھوڑنے پر آمادہ کرنا چاہئے۔

١١٦٢ :وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ طَرَقَهُ وَفَاطِمَةَ لَيْلًا فَقَالَ : "اَلَا تُصَلِّيَانِ؟" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

"طَرَقَهُ" :اَتَاهُ لَيْلًا۔

۱۱۶۲: حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ میرے اور فاطمہ کے پاس رات کوتشریف لائے اور فرمایا: کیا تم دونوں تہجدنہیں پڑھتے ؟ (بخاری ومسلم)

طَرَقَه :رات کوآنا۔

**تخریج:** اخرجه البخاری فی التهجد' باب تحریض النبی صلی الله علیه وسلم علی قیام اللیل و النوافل من غیر ایجاب' و الاعتصام والتوحید والتفسیر و مسلم فی المسافرین' باب ماروی فیمن نام اللیل اجمع حتی اصبح

**اَللُّغَاتُ** :الا: یہ حرف عرض کے لئے ہے۔ تصلیان :قیام لیل کرتے ہو۔

**فوائد:**(۱) قیام لیل کے لئے دوسرے کو جگانا اور اس میں جوفضیلت ملتی ہے اس پر متنبہ کیا گیا ہے۔

١١٦٣ :وَعَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :"نِعْمَ الرَّجُلُ عَبْدُ اللّٰهِ لَوْ كَانَ يُصَلِّيْ مِنَ اللَّيْلِ" قَالَ سَالِمٌ :فَكَانَ عَبْدُ اللّٰهِ بَعْدَ ذٰلِكَ لَا يَنَامُ مِنَ اللَّيْلِ اِلَّا قَلِيْلًا – مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۱۶۳: حضرت سالم بن عبداللہ بن عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''عبداللہ بہت خوب آدمی ہیں' کاش کہ وہ رات کونماز بھی پڑھتا ہوتا''۔ سالم کہتے ہیں کہ اس کے بعد عبداللہ رات کو بہت کم سوتے تھے۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** اخرجه البخاری فی فضائل الصحابه' باب مناقب عبدالله بن عمر و مسلم فی کتاب فضائل الصحابة' باب من فضائل عبدالله بن عمر رضی الله عنهما۔

**اَللُّغَاتُ** : قال: آپؐ نے حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کوفرمایا جب انہوں نے اپنے بھائی عبداللہ بن عمرؓ کا خواب آپ کی خدمت میں ذکرکیا۔لو کان یصلی: میری تمنا یہ ہے کہ وہ رات کا قیام کرے تا کہ اس کا مرتبہ اور بڑھ جائے' یہاں لو شرطیہ نہیں ہے۔

**فوائد:** (۱) قیام لیل کی فضیلت مزید ذکرفرمائی۔اس پرآمادہ کیا گیا اور بتلایا کہ یہ کمال کے مراتب میں سے ہے۔(۲) صحابہ کرام رضی اللہ عنہم مراتب کمال کی طرف کس قدر جلد سبقت کرنے والے تھے۔(۳) عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کی فضیلت ذکر کی گئی۔(۴) جس کے متعلق خودستائی میں مبتلا ہونے کا خطرہ نہ ہواس کی تعریف کرنا جائز ہے۔اپنے متعلق اور دوسرے کے متعلق خیر و فلاح کی تمنا کرنا اور اس پرآمادہ کرنا چاہیے۔

١١٦٤ : وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو ابْنِ الْعَاصِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"يَا عَبْدَ اللّٰهِ لَا تَكُنْ مِثْلَ فُلَانٍ !

۱۱۶۴: حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اے عبداللہ تو فلاں کی طرح نہ بن وہ رات کو قیام کرتا تھا۔ پھراس نے رات کا قیام

كَانَ يَقُوْمُ اللَّيْلَ فَتَرَكَ قِيَامَ اللَّيْلِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

چھوڑ دیا۔(بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی التهجد' باب ما یكره من ترك قیام اللیل و باب من نام عند السحر' و فی الصوم و مسلم فی الصیام' باب النهی عن صیام الدهر۔

**اللُّغَاتُ:** **یقوم اللیل**:رات کے کسی حصہ میں تہجد پڑھتا ہے۔فلان ذات سے کنایہ ہے اور پوشیدہ رکھنے کے لئے مبہم رکھا گیا۔

**فوائد:** (۱) قیام لیل پر مواظبت مستحب ہے۔اعمال صالحہ پر مداومت کرنی چاہئے۔جن اعمال خیر کی عادت ہوان کو منقطع کرنے سے نفرت دلائی گئی۔(۲) تھوڑی مقدار میں دوامی عمل کبھی کبھار کئے جانے والے زیادہ عمل سے بہتر ہے۔(۳) محنت وکوشش کرنے والوں کی اقتداء اختیار کرنی چاہئے اور کوتاہی والوں کے پیچھے نہ لگنا چاہئے۔

۱۱٦٥ : وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: ذُكِرَ عِنْدَ النَّبِيِّ ﷺ رَجُلٌ نَامَ لَيْلَةً حَتّٰى اَصْبَحَ!قَالَ :"ذَاكَ رَجُلٌ بَالَ الشَّيْطَانُ فِيْ اُذُنَيْهِ – اَوْ قَالَ اُذُنِهِ – مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۱۶۵: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک آدمی کا ذکر ہوا جو رات سے صبح تک سوتا رہا۔آپؐ نے فرمایا:''وہ ایسا آدمی ہے کہ شیطان نے جس کے کانوں میں یا کان میں پیشاب کردیا ہے۔''(بخاری ومسلم)

**تخریج:** اخرجه البخاری فی التهجد' باب اذا فام و لم یصل بال الشیطان فی اذنه و بدء الخلق' باب صفة ابلیس وجنوده و مسلم فی صلاة المسافرین' باب ما روی فیمن نام اللیل أجمع حتی اصبح

**اللُّغَاتُ:** **اصبح**: فجر طلوع ہوتی۔**بال الشیطان**:شیطان پیشاب کردیتا ہے۔بعض نے اس کو حقیقت پر محمول کیا جبکہ دوسروں نے اس کو تسلط شیطان سے کنایہ قرار دیا اور پھر ایسی جگہ میں قابو پالینا جب کہ وہ قضاء حاجت میں مشغول ہو یہ انتہائی توہین وتذلیل پر دلالت کرتا ہے۔او کالفظ یہ راوی پر شک ہے۔

**فوائد:** (۱) رات کا قیام ترک کرنا مکروہ ہے اور یہ شیطانی حرکت ہے۔(۲) اللہ تعالیٰ کے حقوق میں سستی اس وقت ہوتی ہے جبکہ اللہ کا دشمن شیطان انسان کے خواہش ونفس پر اس قدر غلبہ وتسلط حاصل کرلیتا ہے کہ واجبات تک کی ادائیگی میں حائل ہوجاتا ہے۔

۱۱٦٦ :وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :"يَعْقِدُ الشَّيْطَانُ عَلٰى قَافِيَةِ رَاْسِ اَحَدِكُمْ اِذَا هُوَ نَامَ ثَلَاثَ عُقَدٍ – يَضْرِبُ عَلٰى كُلِّ عُقْدَةٍ :عَلَيْكَ لَيْلٌ طَوِيْلٌ فَارْقُدْ ، فَاِنِ اسْتَيْقَظَ فَذَكَرَ اللّٰهَ تَعَالٰى انْحَلَّتْ عُقْدَةٌ ، فَاِنْ تَوَضَّاَ انْحَلَّتْ عُقْدَةٌ ،

۱۱۶۶: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:''شیطان تم میں سے ہر ایک کی گدی پر سونے کے وقت تین گرہیں لگاتا ہے اور ہر ایک گرہ پر یہ دم پڑھتا ہے عَلَيْكَ لَيْلٌ طَوِيْلٌ فَارْقُدْ اگر اس نے بیدار ہوکر اللہ کو یاد کرلیا تو ایک گرہ کھل جاتی ہے اور اگر اس نے وضو کرلیا تو دوسری گرہ کھل جاتی ہے اور اگر اس نے نماز پڑھ لی تو اس کی تمام گرہیں کھل جاتی ہے اور

فَإِنْ صَلَّى انْحَلَّتْ عُقْدَةٌ كُلُّهَا فَاَصْبَحَ نَشِيْطًا طَيِّبَ النَّفْسِ ، وَاِلَّا اَصْبَحَ خَبِيْثَ النَّفْسِ كَسْلَانَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

وہ خوش باش پاکیزہ نفس کے ساتھ صبح کرتا ہے ورنہ اس کی صبح بدحالی اور سستی کے ساتھ ہوتی ہے۔ (بخاری و مسلم)

"قَافِيَةُ الرَّاْسِ" :اٰخِرُهٗ۔

"قَافِيَةُ الرَّاْسِ" : سر کا پچھلا حصہ یعنی گدی۔

**تخریج:** اخرجه البخاری فی التهجد' باب عقد الشيطان على قافية الرأس' و بدء الخلق و مسلم فی صلاۃ المسافرين' باب ماروی فيمن نام الليل اجمع

**اللغات:** يعقد: یہ عقد سے ہے پختہ باندھنے کو کہتے ہیں۔ بعض نے کہا یہاں حقیقت مراد ہے اور اس صورت میں یہ عقد سحر کی قسم سے ہے جو کہ مسحور پر اثر انداز ہو کر اس کو قیام للیل سے روک دیتا ہے۔ بعض نے کہا یہ نیند سے بوجھل ہونے اور قیام سے باز رہنے سے کنایہ ہے۔ قافية: گردن کا پچھلے حصہ' بعض نے کہا سر کا پچھلا حصہ۔ اس کو خاص طور پر اس لئے ذکر کیا گیا کیونکہ یہ وہم کا مقام ہے اور انسانی قویٰ میں سب سے زیادہ انسان کا مطیع کا ہے۔ يضرب: وہ کہتا ہے۔ عليك تمہارے لئے باقی ہے۔ فارقد: یہ لفظ رقود سے ہے۔ اس کا معنی نیند ہے۔ یعنی تو سو جا۔ طيب النفس: راضی خوشی۔ خبيث النفس: بوجھل پن اور بدحالی کے ساتھ۔

**فوائد:** (۱) شیطان واقعتہ یہ کوشش کرتا ہے کہ مؤمن فعل خیر سے باز رہے۔ رات کے قیام کا ترک یہ شیطان کی بات قبول کرنے اور اس کے سامنے سرخم کر دینے کے مترادف ہے۔ (۳) ذکر' دعا اور قیام لیل پر اس روایت میں آمادہ کیا گیا ہے۔ (۴) اللہ تعالیٰ کی عبادت اور یاد نفس میں نشاط اور سینے میں انشراح پیدا کرتی ہے' سستی اور پریشانی کو عبادت دور کرتی ہے' دکھ اور رنج اس سے دور ہو جاتا ہے۔ اس وجہ سے کہ شیطان اس سے بھاگتا ہے اور یہ تمام چیزیں اس کے وسوسہ سے جنم لیتی ہیں۔ (۴) اطاعت کے انجام دینے پر مؤمن خوش ہوتا ہے اور فضل و کمال کے درجات میں کوتاہی اور کمی رہ جانے پر آزردہ ہوتا ہے۔

۱۱۶۷ :وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ سَلَامٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ : "اَيُّهَا النَّاسُ اَفْشُوا السَّلَامَ ، وَاَطْعِمُوا الطَّعَامَ وَصَلُّوْا بِاللَّيْلِ وَالنَّاسُ نِيَامٌ ، تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ بِسَلَامٍ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

۱۱۶۷: حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''اے لوگو! السلام علیکم کو پھیلاؤ اور کھانا کھلاؤ اور رات کو نماز پڑھو اس حال میں کہ لوگ سو رہے ہوں۔ تم جنت میں سلامتی کے ساتھ داخل ہو جاؤ گے۔ (ترمذی) حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج:** رواه الترمذی فی ابواب صفة القيامة' باب افشوا السلام و اطعموا الطعام

**اللغات:** افشوا: پھیلاؤ اور شائع کرو۔ صلوا بالليل: تہجد کی نماز ادا کرو۔ بالسلامِ: جنت میں داخل سے قبل عذاب سے محفوظ کر دیئے جاؤ گے۔

**فوائد:** (۱) جس نے ان امور کو لازم پکڑا اور اس کی عادت بنائی اس کو بشارت دی گئی ہے۔ (۲) رات کو نماز تہجد قیامت کے دن نجات کے ذرائع میں سے ہے کیونکہ اس میں نفس رضائے الٰہی کے لئے نیند کی لذت سے محروم رہتا ہے۔

۱۱۶۸ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اَفْضَلُ الصِّیَامِ بَعْدَ رَمْضَانَ شَهْرُ اللّٰهِ الْمُحَرَّمُ ، وَاَفْضَلُ الصَّلٰوةِ بَعْدَ الْفَرِیْضَةِ صَلٰوةُ اللَّیْلِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۶۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:'' رمضان کے بعد سے زیادہ افضل روزے اللہ کے مہینے محرم کے ہیں اور فرض نماز کے بعد سب سے افضل نماز رات کی ہے۔(مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم فی کتاب الصیام' باب فضل صوم المحرم

**اللغات:** شهر الله المحرم: محرم میں روزہ رکھنا اللہ تعالیٰ کی طرف اس کی رضافت تشریف کے لئے ہے۔ افضل الصیام: نفلی روزوں میں افضل۔

**فوائد:** (۱) نفل کی افضل نماز رات کی نماز ہے کیونکہ وہ سکون کا وقت ہے اور اس میں خشوع عمل ریا کاری سے دور ہے۔(۲) محرم کے نفلی روزے پر آمادہ کیا گیا۔(۳) محرم کے مہینے میں روزے پر آمادہ کیا گیا۔

۱۱۶۹ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ: "صَلٰوةُ اللَّیْلِ مَثْنٰی مَثْنٰی ، فَاِذَا خِفْتَ الصُّبْحَ فَاَوْتِرْ بِوَاحِدَةٍ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۱۶۹: عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:'' رات کی نماز (یعنی تہجد) دو دو رکعتیں ہیں جب تمہیں صبح کا خطرہ ہو تو ایک تیسری رکعت ملا کر وتر بنا لو۔(بخاری ومسلم)

**تخریج:** اخرجه البخاری فی التهجد' باب صلوة النبی صلی الله علیه وسلم' و فی المساجد و الوتر۔ و مسلم فی صلاة المسافرین' باب صلاة اللیل مثنٰی مثنٰی و الوتر رکعة من آخر اللیل۔

**اللغات:** مثنٰی مثنٰی: دو دو رکعت۔ خفتُ الصبح: مجھے صبح کے طلوع کا خدشہ ہوا کیونکہ اس کے آثار ظاہر ہونے شروع ہو چکے تھے۔

۱۱۷۰ : وَعَنْهُ قَالَ: کَانَ النَّبِیُّ ﷺ یُصَلِّیْ مِنَ اللَّیْلِ مَثْنٰی مَثْنٰی ، وَیُوْتِرُ بِرَکْعَةٍ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۱۷۰: حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ رات کی نماز دو دو رکعتیں کر کے ادا فرماتے' اور ایک رکعت کے ساتھ وتر بنا لیتے۔(بخاری ومسلم)

**تخریج:** انظر فی باب تخفیف رکعتی الفجر رقم ۱۱۰۸/۳

**فوائد:** رات کی نماز میں افضل یہ ہے کہ وہ دو دو رکعت ہو پھر ایک رکعت سے ان کو ختم کرے جیسا کہ امام شافعی رحمۃ اللہ کا صحیح مذہب یہ ہے۔(۲) تہجد وتر سے حاصل ہوتی ہے۔ تہجد نیند کے بعد پڑھے جانے والے نفل ہیں۔

۱۱۷۱ : وَعَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: کَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ یُفْطِرُ مِنَ الشَّهْرِ حَتّٰی

۱۱۷۱: حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ نبی اکرمؐ کسی مہینے میں روزہ نہ رکھتے۔ یہاں تک کہ ہم گمان کرتے کہ آپ اس مہینے میں روزہ ہی نہ

نَظُنَّ اَنْ لَّا يَصُوْمَ مِنْهُ ' وَيَصُوْمُ حَتّٰى نَظُنَّ اَنْ لَّا يُفْطِرَ مِنْهُ شَيْئًا ' وَكَانَ لَا تَشَاءُ اَنْ تَرَاهُ مِنَ اللَّيْلِ مُصَلِّيًا اِلَّا رَاَيْتَهٗ وَلَا نَائِمًا اِلَّا رَاَيْتَهٗ - رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

رکھیں گے اور کبھی اس طرح مسلسل روزے رکھتے کہ گمان ہوتا کہ اس مہینے میں کوئی روزہ چھوڑیں گے ہی نہیں اور تم نہ چاہتے تھے کہ آپ کو رات کے وقت نماز پڑھتے ہوئے دیکھیں مگر دیکھ لیتے اور اگر تم نہ چاہتے ہو کہ آپ کو سوتا ہوا دیکھیں مگر سوتا ہوا دیکھ لیتے۔ (بخاری)

**تخریج:** رواہ البخاری فی التهجد و الصیام' باب ما یذکر من صوم النبی صلی اللہ علیہ وسلم و افطارہ

**اللغات:** یفطر من الشهر: مسلسل افطار فرماتے۔ یصوم: مسلسل روزے رکھتے۔ لا تشاؤ: تو پسند نہیں کرتا۔

**فوائد:** نفلی عبادت پر آمادہ کیا گیا خاص کر تہجد اور نفلی روزے۔ مگر اس میں میانہ روی اختیار کرے تا کہ واجب حقوق میں کمی وکوتاہی نہ ہو۔ (۲) افضل یہ ہے کہ کسی بھی رات کو قیام کے لئے اور بعض ایام کو روزہ کے لئے متعین نہ کرے تا کہ عادت بن کر مخالفت نفس کی مشقت کم ہو جائے اور ثواب کم ملے۔

۱۱۷۲ : وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ : كَانَ يُصَلِّيْ اِحْدٰى عَشْرَةَ رَكْعَةً - تَعْنِيْ فِي اللَّيْلِ - يَسْجُدُ السَّجْدَةَ مِنْ ذٰلِكَ قَدْرَ مَا يَقْرَاُ اَحَدُكُمْ خَمْسِيْنَ اٰيَةً قَبْلَ اَنْ يَّرْفَعَ رَاْسَهٗ ' وَيَرْكَعُ رَكْعَتَيْنِ قَبْلَ صَلٰوةِ الْفَجْرِ ' ثُمَّ يَضْطَجِعُ عَلٰى شِقِّهِ الْاَيْمَنِ، حَتّٰى يَاْتِيَهُ الْمُنَادِيْ لِلصَّلٰوةِ ' رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۱۷۲: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رات میں گیارہ رکعت نماز ادا فرماتے اور اس میں اتنا طویل سجدہ ادا فرماتے جتنی دیر میں تم سے کوئی ایک پچاس آیتیں تلاوت کرتا ہے۔ اس سے پہلے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سجدے سے سر اٹھائیں اور فجر کی نماز سے پہلے دو رکعتیں ادا فرماتے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم دائیں کروٹ لیٹ جاتے' یہاں تک کہ نماز کی اطلاع دینے والا ہی آتا۔ (بخاری)

**تخریج:** رواہ البخاری فی التهجد' باب صلاۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم

**اللغات:** من ذلك: مذکورہ رکعات سے۔ یرکع: دو رکعت پڑھے۔ یہ صبح صادق کے طلوع کے بعد پڑھے۔ اس کی دو سنتیں ہیں۔ شقه اس کی جانب پہلا پر۔ المنادی موذن: وہ حضرت بلال رضی اللہ عنہ ہیں۔

**فوائد:** نماز میں طویل سجدہ کرنا چاہئے کیونکہ بندہ سجدہ میں بارگاہ الٰہی کے سب سے زیادہ قریب اور عاجزی اور ذلت کی انتہا کو پہنچ جاتا ہے۔ اسی لئے سجدہ غیر اللہ کو جائز نہیں۔ (۲) فجر کی دو رکعت کے بعد فرائض سے پہلے لیٹنا اپنے نفس کو قبر کا لیٹنا یاد دلانے کے لئے ہے۔ اس لئے یہ خشوع فی الصلوۃ کا حصہ ہے لیکن اس کی شرط یہ ہے کہ وہ نمازیوں کی ایذاء کا باعث نہ ہو جس طرح بعض لوگ مساجد میں لیٹنے کی حرکت کرتے ہیں' یہ نامناسب ہے۔ اس عمل کو کرنا گھر میں افضل ہے۔ جیسا کہ آپ ﷺ کا فعل مبارک تھا۔

۱۱۷۳ : وَعَنْهَا قَالَتْ : مَا كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَزِيْدُ - فِيْ رَمَضَانَ وَلَا فِيْ غَيْرِهٖ -

۱۱۷۳: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ہی سے روایت ہے۔ رسول اللہ ﷺ رمضان اور غیر رمضان میں تہجد کی نماز میں گیارہ رکعت

عَلٰى اِحْدٰى عَشْرَةَ رَكْعَةً : يُصَلِّيْ اَرْبَعًا فَلَا تَسْاَلْ عَنْ حُسْنِهِنَّ وَطُوْلِهِنَّ ثُمَّ يُصَلِّيْ اَرْبَعًا فَلَا تَسْاَلْ عَنْ حُسْنِهِنَّ وَطُوْلِهِنَّ ثُمَّ يُصَلِّيْ ثَلَاثًا فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَتَنَامُ قَبْلَ اَنْ تُوْتِرَ فَقَالَ : "يَا عَآئِشَةُ اِنَّ عَيْنَيَّ تَنَامَانِ وَلَا يَنَامُ قَلْبِيْ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

سے اضافہ نہ فرماتے۔ آپ چار رکعتیں پڑھتے اور ان کے حسن و طوالت کا مت پوچھو۔ پھر آپ چار رکعت ادا فرماتے' ان کے بھی حسن وطوالت کا مت پوچھو' پھر تین رکعتیں پڑھتے۔ میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ کیا آپ وتر پڑھنے سے پہلے سوتے ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اے عائشہ بے شک میری آنکھیں سوتی ہیں' لیکن میرا دل نہیں سوتا۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی التهجد' باب صلوة النبی صلی الله علیه وسلم ومسلم فی صلاة المسافرین' باب صلوة اللیل و عدد رکعات صلی الله علیه وسلم۔

**اللغات:** لا تسال :ان کے ظاہر ہونے کی وجہ سے سوال کی ضرورت نہیں۔ حسنهن: ان کا حسن اس طور پر کہ وہ نماز کے مطلوبہ آداب پر مشتمل تھیں۔ توتر: وتر پڑھے۔ ولاینام قلبی: میرا دل غافل نہیں ہوتا اس طرح کہ نیند کا غلبہ ہو جائے اور وقت کے فوت ہونے سے پہلے بیدار نہ ہوسکوں۔

**فوائد:** (۱) رات کی نماز کا قیام پورے آداب کے ساتھ طویل ہونا چاہئے اور یہ طوالت تمام رکعات میں ہونی چاہئے ایسا نہ ہو کہ شروع میں نشاط اور آخر میں سستی اختیار کرے۔ (۲) مذہب شافعی رحمۃ اللہ میں وتر کی گیارہ رکعتیں ہیں' اگر کسی شخص نے نیند کے بعد ان کو ادا کیا تو اس نے تہجد کا ثواب پالیا۔ (۳) اس آدمی کو وتر سے پہلے سونا مکروہ ہے جسے اپنے نفس پر پورا اعتماد ہو کہ وہ فجر سے پہلے ضرور جاگ جائے گا اور جس کو ایسا اعتماد نہ ملا اس کو وتر سے پہلے نیند مکروہ ہے۔

١١٧٤ : وَعَنْهَا اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يَنَامُ اَوَّلَ اللَّيْلِ وَيَقُوْمُ اٰخِرَهٗ فَيُصَلِّيْ - مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

۱۱۷۴: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ رات کے پہلے حصے میں سوتے اور پچھلے حصے میں اٹھ کر نماز ادا فرماتے۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی التهجد' باب من نام عند السحر و مسلم فی صلوة المسافرین ' باب صلوة اللیل وعدد رکعات النبی صلی الله علیه وسلم

**فوائد:** (۱) ساری رات قیام مکروہ ہے۔ افضل یہ ہے کہ رات کا کچھ حصہ قیام کرے اور ایک حصہ سو جائے تاکہ نفس میں اکتاہٹ اور جسم میں تھکاوٹ پیدا نہ ہو۔ افضل یہ ہے کہ قیام رات کے آخری حصہ میں ہوتا کہ عبادت کے لئے خوب نشاط ہو۔

١١٧٥ : وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ صَلَّيْتُ مَعَ النَّبِيِّ ﷺ لَيْلَةً فَلَمْ يَزَلْ قَائِمًا حَتّٰى هَمَمْتُ بِاَمْرِ سَوْءٍ ' قِيْلَ : مَا

۱۱۷۵: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے ایک رات نبی اکرم ﷺ کے ساتھ نماز پڑھی تو آپؐ نے مسلسل قیام فرمایا۔ یہاں تک کہ میں نے برے کام کا ارادہ کیا۔ آپ سے

هَمَمْتَ؟ قَالَ : هَمَمْتُ اَنْ اَجْلِسَ وَاَدَعَهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

پوچھا گیا کس چیز کا ارادہ کیا؟ فرمایا: میں نے ارادہ کیا کہ میں بیٹھ جاؤں اور آپ کو قیام کی حالت میں چھوڑ دوں۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی التهجد ' باب طول القيام فی صلوة اليل) و مسلم فی صلوة المسافرين' باب استحباب تطويل القرأة فی صلوة الليل

**اللغات:** صليت: نماز تہجد۔ اجلس و ادعه: میں نے جدائی کی نیت کر لی اور اکیلے نماز پوری کر لوں۔

**فوائد:** (۱) رات کو نفلی نماز کی طوالت بیان کی گئی ہے۔ (۲) مطلق نماز نفل میں جماعت جائز ہے۔ (۳) امام کی اقتداء اس وقت تک منقطع نہیں ہوتی جب تک دل سے پختہ ارادہ نہ کرلے۔ (۴) امام اگر طویل قراءت کرے تو اس سے الگ ہونا جائز ہے۔

۱۱۷۶ : وَعَنْ حُذَيْفَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : صَلَّيْتُ مَعَ النَّبِيِّ ﷺ ذَاتَ لَيْلَةٍ فَافْتَتَحَ الْبَقَرَةَ ' فَقُلْتُ :يَرْكَعُ عِنْدَ الْمِائَةِ ' ثُمَّ مَضٰى ' فَقُلْتُ : يُصَلِّيْ بِهَا فِيْ رَكْعَةٍ ' فَمَضٰى ' فَقُلْتُ: يَرْكَعُ بِهَا ' ثُمَّ افْتَتَحَ النِّسَآءَ فَقَرَاَهَا ' ثُمَّ افْتَتَحَ اٰلَ عِمْرَانَ فَقَرَاَهَا يَقْرَاُ مُتَرَسِّلًا اِذَا مَرَّ بِاٰيَةٍ فِيْهَا تَسْبِيْحٌ سَبَّحَ ' وَاِذَا مَرَّ بِسُؤَالٍ سَاَلَ ' وَاِذَا مَرَّ بِتَعَوُّذٍ تَعَوَّذَ ' ثُمَّ رَكَعَ فَجَعَلَ يَقُوْلُ : سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ ' فَكَانَ رُكُوْعُهُ نَحْوًا مِّنْ قِيَامِهٖ ' ثُمَّ قَالَ : سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ ' ثُمَّ قَامَ طَوِيْلًا قَرِيْبًا مِّمَّا رَكَعَ ' ثُمَّ سَجَدَ فَقَالَ : سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى فَكَانَ سُجُوْدُهٗ قَرِيْبًا مِّنْ قِيَامِهٖ – رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۷۶: حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے ایک رات نبی اکرم ﷺ کے ساتھ نماز ادا کی۔ پس آپ نے سورۃ بقرہ شروع کی۔ میں نے دل میں کہا کہ سو آیت پر رکوع فرمائیں گے مگر آپ نے تلاوت جاری رکھی۔ میں نے دل میں کہا کہ سورۃ بقرہ کو ایک رکعت میں پڑھیں گے مگر آپ نے قراءت جاری رکھی۔ میں نے دل میں کہا اس کے اختتام پر رکوع کریں گے' پھر آپ نے (سورۃ) نساء شروع فرمائی پس اس کو پڑھا۔ پھر آلِ عمران شروع کی اور اس کو پڑھا۔ آپ ٹھہر ٹھہر کر تلاوت فرماتے۔ جب کسی تسبیح کی آیت سے گزرتے تو تسبیح فرماتے اور جب سوال والی آیت کو پڑھتے تو سوال کرتے اور جب تعوذ والی آیت پر گزر ہوتا تو تعوذ کرتے۔ پھر رکوع کیا اور اس میں یوں پڑھنے لگے: سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ آپ کا رکوع قیام کے برابر تھا۔ پھر سَمِعَ اللّٰهُ ...... کہا پھر ایک طویل قومہ فرمایا جو رکوع کے قریب تھا۔ پھر سجدہ کیا اور یہ پڑھا : سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى اور آپ کا سجدہ بھی قیام کے قریب قریب تھا۔ (مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم فی الصلوة المسافرين' باب استحباب تطويل القرأة فی صلوة الليل وانظره فی باب المجاهدة رقم ٤/١٠٢

**اللغات:** فافتتح البقرة: فاتحہ کے بعد بقرہ شروع کی۔ فاتحہ کا ذکر سامع کے فہم پر اعتماد کر کے چھوڑ دیا۔ مضى: قراءت جاری رکھی۔ يصلی بها فی ركعته: اس کو ایک رکعت میں پڑھا۔ نووی رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ اس کا معنی یہ ہے کہ آپ شرح مسلم تقسیم کر دیں گے اور دو رکعتیں پڑھیں گے۔ رکعت کا لفظ بول کر مکمل نماز یعنی دو رکعتیں مراد ہیں اور یہ تاویل ضروری ہے تا کہ بعد والا کلام منظم ہو

جائے۔ یرفع بھا: اس کو مکمل کر کے رکوع کرے۔ متوسلاً: حروف کو ترتیل سے پڑھتے اور ہر حرف کو اس کا تجوید والا حق دیتے۔ فیھا تسبیح: تسبیح کا حکم دیا۔ سبح: سبحان اللہ کہا۔ بسوال: ایسی آیت کہ جس میں اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں سوال کا ذکر ہے۔ یتعوذ: ایسی آیت جس میں ایسی چیز کا ذکر ہے جس سے پناہ مانگی جاتی ہے۔ یا تعوذ کا حکم دیا گیا۔ فبھل: شروع ہوئے۔ نحواً قریباً

**فوائد:** (۱) رات کی نماز کی طوالت اور اس کا حسن ذکر کیا گیا۔ (۲) یہ جائز ہے کہ دوسری رکعت میں ایسی سورت پڑھے جو پہلی رکعت میں پڑھی جانے والی سورۃ سے پہلے ہو جس طرح کہ ان کا ایک رکعت میں پڑھنا جائز ہے۔ (۳) بعض نے اس کو منع کیا اور کہا یہ ترتیب توفیقی سے پہلے کی بات ہے۔

۱۱۷۷ : وَعَنْ جَابِرٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ : سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اَیُّ الصَّلٰوۃِ اَفْضَلُ؟ قَالَ :"طُوْلُ الْقُنُوْتِ" رَوَاہُ مُسْلِمٌ۔

اَلْمُرَادُ بِالْقُنُوْتِ :اَلْقِیَامُ۔

۱۱۷۷: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا: ''کون سی نماز افضل ہے؟'' فرمایا: طویل قیام والی۔ (مسلم)

قنوت سے مراد قیام ہے۔

**تخریج:** رواہ مسلم فی صلاۃ المسافرین' باب افضل الصلوۃ طول القنوت

**فوائد:** نماز میں رکوع اور سجود کو طویل کرنے کی بہ نسبت طویل قیام افضل ہے کیونکہ اس کا تذکرہ قرآن مجید میں ہے اور وہ افضل ترین اذکار میں ہے۔

۱۱۷۸ : وَعَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عَمْرِو ابْنِ الْعَاصِ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ قَالَ :"اَحَبُّ الصَّلٰوۃِ اِلَی اللّٰہِ صَلٰوۃُ دَاوٗدَ ' وَاَحَبُّ الصِّیَامِ اِلَی اللّٰہِ صِیَامُ دَاوٗدَ : کَانَ یَنَامُ نِصْفَ اللَّیْلِ وَیَقُوْمُ ثُلُثَہٗ وَیَنَامُ سُدُسَہٗ وَیَصُوْمُ یَوْمًا وَیُفْطِرُ یَوْمًا۔ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ

۱۱۷۸: حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ کے ہاں سب سے زیادہ محبوب نماز (نفلی نمازوں میں) داؤد علیہ السلام کی ہے اور روزوں میں سب سے محبوب روزے (بھی) حضرت داؤد علیہ السلام کے ہی ہیں۔ وہ نصف رات سوتے اور ثلث قیام کرتے اور چھٹا حصہ سوتے۔ (اور روزوں میں ان کا معمول یہ تھا کہ) ایک دن روزہ رکھتے اور ایک دن افطار کرتے۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الصوم' باب صوم داؤد علیہ السلام و الانبیاء۔ و مسلم فی الصیام' باب النھی عن صوم الدھر لمن تضرّر بہ و بیان تفصیل صوم یوم و افطار یوم۔

**اللغات:** احب الصلوۃ: پسندیدہ اور ثواب میں بڑھ کر مراد صلاۃ اللیل سے قیام لیل ہے۔ احب الصیام: مطلقاً نفلی روزے ہیں۔

**فوائد:** (۱) ساری رات کا قیام مکروہ ہے۔ اسی طرح ہمیشہ کے روزے سوائے ایام عید اور ایام تشریق کے مکروہ ہیں۔ ایسے آدمی کے لئے جس کو نقصان کا خطرہ یا حق واجب یا مستحب کے فوت ہونے کا خدشہ ہو۔ اس لئے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: لا صام من صام

الابد۔اس کے روزے نہیں جس نے ہمیشہ روزے رکھے۔(۲) مستحب یہ ہے کہ قیام وصیام اسی سنت طریقے پر ہوں۔ جو مذکور ہوا۔

١١٧٩ : وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "اِنَّ فِي اللَّيْلِ لَسَاعَةً لَا يُوَافِقُهَا رَجُلٌ مُسْلِمٌ يَسْاَلُ اللّٰهَ تَعَالٰى خَيْرًا مِّنْ اَمْرِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ اِلَّا اَعْطَاهُ اِيَّاهُ وَذٰلِكَ كُلَّ لَيْلَةٍ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۷۹: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے خود سنا کہ رات میں ایک ایسی گھڑی ہے۔ جو مسلمان اس گھڑی کو پالیتا ہے اور اس میں دنیا و آخرت کی کوئی بھلائی اللہ تعالیٰ سے مانگتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کو عنایت فرما دیتے ہیں اور یہ ہر رات میں ہے۔(مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی صلاۃ المسافرین' باب فی اللیل ساعۃ مستجاب فیھا الدعا۔

**اللُّغَاتِ:** لساعۃ:ایک گھڑی۔یوافقھا:موافق ہوجائے۔ رجل:مرد اور عورت۔

**فوائد:** (۱)رات کی ساعات میں سے کسی بھی گھڑی میں قیام پر آمادہ کیا گیا۔(۲) ہر رات قبولیت کی گھڑی بتلائی اور یہ بتلایا کہ وہ جمعہ کے دن کی گھڑی سے زیادہ طویل ہے۔(۳) حدیث کے اطلاق سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ گھڑی رات کے اخیر اجزاء میں ہے۔

١١٨٠ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ : "اِذَا قَامَ اَحَدُكُمْ مِنَ اللَّيْلِ فَلْيَفْتَتِحِ الصَّلٰوةَ بِرَكْعَتَيْنِ خَفِيْفَتَيْنِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۸۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:'' جب تم میں کوئی رات کے کسی حصہ میں بیدار ہو تو اس کو نماز کا افتتاح دو خفیف (مختصر) رکعتوں سے کرنا چاہئے۔(مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی صلاۃ المسافرین' باب الدعا فی صلاۃ اللیل و قیامہ۔

١١٨١ : وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا قَامَ مِنَ اللَّيْلِ افْتَتَحَ صَلٰوتَهٗ بِرَكْعَتَيْنِ خَفِيْفَتَيْنِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ

۱۱۸۱: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رات کو بیدار ہوتے تو اپنی نماز کو دو ہلکی پھلکی رکعتوں سے شروع فرماتے۔(مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی صلاۃ المسافرین' باب الدعا فی صلاۃ اللیل و قیامہ۔

**فوائد:** (۱) رسول اللہ ﷺ کے نمونہ مبارکہ کی اقتداء میں قیام لیل سے پہلے دو ہلکی رکعتیں ادا کی جائیں۔(۲) ان دو رکعتوں سے نیند کا اثر دور ہو جائے اور ڈھیلا پن ختم ہو جائے۔(۳) عبادت میں کامل نشاط پیدا ہو جائے۔

١١٨٢ : وَعَنْهَا رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ : كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا فَاتَتْهُ الصَّلٰوةُ مِنْ وَجَعٍ اَوْ غَيْرِهٖ صَلّٰى مِنَ النَّهَارِ ثِنْتَيْ عَشْرَةَ رَكْعَةً

۱۱۸۲: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی نماز کسی درد یا عذر کی وجہ سے رہ جاتی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم دن کے وقت بارہ رکعت

رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

ادا فرماتے۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی صلاۃ المسافرین' باب جامع صلاۃ اللیل و من نام عنه او مرض۔

**اللغات:** اوغیرہ: کیا اس کے علاوہ بھی ہے۔ مثلاً اس سے زیادہ اہم میں مصروف ہونا۔

۱۱۸۳ : وَعَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"مَنْ نَامَ عَنْ حِزْبِهٖ اَوْ عَنْ شَيْءٍ مِّنْهُ فَقَرَاَهُ فِيْمَا بَيْنَ صَلٰوةِ الْفَجْرِ وَصَلٰوةِ الظُّهْرِ كُتِبَ لَهٗ كَاَنَّمَا قَرَاَهُ مِنَ اللَّيْلِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۸۳: حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو شخص اپنے وظیفے یا اس میں سے کسی چیز سے رہ جائے۔ پھر وہ نمازِ فجر اور ظہر کے درمیان پڑھ لے تو اس کے متعلق لکھ دیا جاتا ہے کہ گویا اس نے وہ رات کو ہی پڑھا۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی صلاۃ المسافرین' باب جامع صلاۃ اللیل و من نام عنه او مرض و انظرہ فی باب المحافظه علی الاعمال رقم ۲/۱۵٤

**اللغات:** حزبه: قراءت ونماز جس کی عادت انسان نے بنائی ہو۔ حزب لغت میں حصہ اور پانی کے گھاٹ پر وارد ہونے کو کہتے ہیں۔ کتیب له: اس کے صحیفہ اعمال میں لکھا جاتا ہے۔

**فوائد:** (۱) جو عمل خیر رہ جائے اس کے عوض دوسرے وقت میں عمل کر لینا چاہئے۔ (۲) بعض نے نفل کی قضاء کے استحباب پر اس روایت کو دلیل بنایا ہے کہ مطلقاً وہ نفل جس کی عادت ہو جائے اگر رہ جائیں تو اس کو پورا کر لینا چاہئے۔ (۳) اپنے وقت میں عذر کی وجہ سے جو عبادت چھوٹ جائے اور اس کو دوسرے وقت میں ادا کر لیا جائے تو اس کو اپنے وقت پر ادا کرنے کا ثواب مل جائے گا۔

۱۱۸٤ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : رَحِمَ اللّٰهُ رَجُلًا قَامَ مِنَ اللَّيْلِ فَصَلّٰى وَاَيْقَظَ امْرَاَتَهٗ فَاِنْ اَبَتْ نَضَحَ فِيْ وَجْهِهَا الْمَآءَ ' رَحِمَ اللّٰهُ امْرَاَةً قَامَتْ مِنَ اللَّيْلِ فَصَلَّتْ وَاَيْقَظَتْ زَوْجَهَا فَاِنْ اَبٰى نَضَحَتْ فِيْ وَجْهِهِ الْمَآءَ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۱۸۴: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ اس آدمی پر رحم کرتا ہے جو رات کو اٹھا پھر نماز پڑھی اور اپنی بیوی کو بھی جگایا اگر اُس نے انکار کیا تو اِس نے اُس کے چہرے پر پانی چھڑک دیا۔ اور اللہ تعالیٰ رحم کرے اس عورت پر جو رات کو بیدار ہوئی اور اس نے اپنے خاوند کو بھی جگایا۔ اگر اس نے انکار کیا تو اِس نے اُس کے چہرے پر پانی چھڑکا۔'' (ابو داؤد) صحیح سند کے ساتھ۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الصلاۃ' باب قیام اللیل

**اللغات:** ایقظا مراته: رات کی نماز کے لئے۔ نضح : پانی چھڑکا۔

**فوائد:** (۱) عمل صالح اور عبادت پر تعاون کرنے پر آمادہ کیا (۲) رات کے قیام کے لئے میاں بیوی میں سے ہر ایک دوسرے کو

جگائے اور ایک دوسرے کی مدد کرے تا کہ نیند کا غلبہ ختم ہو جائے۔ (۳) اللہ تعالیٰ کے حق کی ادائیگی کے لئے عبادت میں مرد و عورت دونوں برابر ہیں۔

١١٨٥ : وَعَنْهُ وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمَا قَالَا : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ : "اِذَا اَیْقَظَ الرَّجُلُ اَھْلَہٗ مِنَ اللَّیْلِ فَصَلَّیَا - اَوْ صَلّٰی رَکْعَتَیْنِ جَمِیْعًا کُتِبَ فِی الذَّاکِرِیْنَ وَالذَّاکِرَاتِ" رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ بِاِسْنَادٍ صَحِیْحٍ۔

١١٨٥: حضرت ابوسعید اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب آدمی اپنے گھر والوں کو بیدار کرے اور پھر وہ دونوں نمازیں پڑھیں یا اکٹھی دو رکعتیں وہ پڑھیں تو ان کو ذَاکِرِیْنَ اور ذَاکِرَاتِ میں لکھ دیا جاتا ہے۔ (ابوداؤد) صحیح سند کے ساتھ۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الصلوۃ، باب قیام اللیل

**فوائد:** (۱) اس آدمی کی فضیلت ذکر کی گئی جو اپنی بیوی کو نوافل اور دیگر عبادات کا حکم دے۔ (۲) جو شخص اپنے گھر والوں کے ساتھ مل کر قیام اللیل کرے وہ ان ذاکرین اور ذاکرات میں سے شمار ہوگا جن کے لئے اللہ تعالیٰ نے مغفرت اور اجر عظیم کا وعدہ فرمایا ہے۔ جیسا کہ ارشادِ ربانی ہے: ﴿وَالذَّاکِرِیْنَ اللّٰہَ کَثِیْرًا﴾ بالآیۃ۔

١١٨٦ : وَعَنْ عَآئِشَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھَا اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ : "اِذَا نَعَسَ اَحَدُکُمْ فِی الصَّلٰوۃِ فَلْیَرْقُدْ حَتّٰی یَذْھَبَ عَنْہُ النَّوْمُ فَاِنَّ اَحَدَکُمْ اِذَا صَلّٰی وَھُوَ نَاعِسٌ لَعَلَّہٗ یَذْھَبُ یَسْتَغْفِرُ فَیَسُبَّ نَفْسَہٗ" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔

١١٨٦: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی اکرمؐ نے فرمایا: ''جب تم میں سے کسی کو بھی نماز میں اونگھ آ جائے، اسے چاہئے کہ وہ سو جائے، یہاں تک کہ اس کی نیند دور ہو جائے اور جب تم میں سے ایک اونگھنے کی حالت میں نماز پڑھے گا تو شاید وہ استغفار کر رہا ہو مگر اس کی بجائے اپنے آپ کو گالی دینے لگے۔'' (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الوضوء و مسلم فی صلاۃ المسافرین، باب امر من نعس فی صلاتہ بان یرقد

**اللّغَات:** نعیس: یہ نعاس سے ہے۔ اونگھ اس کی علامت یہ ہے کہ حاضرین کی کلام سنے مگر اس کا معنی نہ سمجھے۔ **یذھب یستغفر:** استغفار کا ارادہ کرے۔ **فیسب نفسہ:** اپنے آپ کو برا کہنے لگے بوجہ اونگھ کے غلبہ کے۔

١١٨٧ : وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ : "اِذَا قَامَ اَحَدُکُمْ مِّنَ اللَّیْلِ فَا
سْتَعْجَمَ الْقُرْآنُ عَلٰی لِسَانِہٖ فَلَمْ یَدْرِ مَا یَقُوْلُ فَلْیَضْطَجِعْ" رَوَاہُ مُسْلِمٌ۔

١١٨٧: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب تم میں سے کوئی ایک رات کو بیدار ہو جائے۔ پھر اس کی زبان پر مشکل ہو گیا اور اس نے نہ جانا کہ وہ کیا کہہ رہا ہے، اس کو چاہئے کہ وہ لیٹ جائے۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی صلاۃ المسافرین، باب امر من نعس فی صلاتہ ۔ و استعجم علیہ القرآن۔

اَللُّغَاتُ: فاستعجم: اس طرح ہو جائے کہ اسے معلوم نہ ہو کہ وہ کیا کہتا ہے اور کلام اس پر مشتبہ ہو جائے۔ فلیضطجع: پس وہ لیٹ جائے' سو جائے۔

**فوائد:** (۱) رات کی نماز نشاط کی حالت میں سمجھنے کی قدرت کے ساتھ اور خشوع وحضور قلب سے ادا کرنی چاہئے۔ (۲) تہجد کی فضیلت اونگھ' سستی کے ساتھ حاصل نہیں ہوتی بلکہ اس حالت میں نماز مکروہ ہے۔ (۳) جس پر اونگھ غالب ہو جائے اور وہ رات کو قیام کر رہا ہو تو وہ تھوڑا سا سو جائے تا کہ چستی لوٹ آئے۔ (۴) اونگھ پر ہی ہر ایسے مشغلے کو بھی قیاس کریں گے جو خشوع اور حضور قلب میں رکاوٹ ہو۔ پس ایسی مشغولیت سے فارغ ہونا بہتر ہے۔ دوسری نمازوں کو بھی اسی پر قیاس کریں گے۔

## ۲۱۳: بَابُ اسْتِحْبَابِ قِيَامِ رَمَضَانَ وَهُوَ التَّرَاوِيْحُ

## باب: قیامِ رمضان کا استحباب اور وہ تراویح ہے

۱۱۸۸ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: "مَنْ قَامَ رَمَضَانَ اِیْمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَ لَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۱۸۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے رمضان کا قیام ایمان اور ثواب کی نیت سے کیا اس کے اگلے (پچھلے) گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔ (بخاری ومسلم)

**تخريج:** رواه البخارى فى صلاة التراويح و الصوم' باب من صام رمضان ايمانا واحتسابا والايمان و مسلم فى صلاة المسافرين' باب الترغيب فى قيام رمضان وهو التراويح

اَللُّغَاتُ: قام رمضان: عبادت سے اس کی رات کو زندہ کیا۔ ایماناً: ثواب کی تصدیق میں۔ احتساباً: خالص اللہ تعالیٰ کے

۱۱۸۹: وَعَنْهُ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُرَغِّبُ فِیْ قِيَامِ رَمَضَانَ مِنْ غَيْرِ اَنْ يَّاْمُرَهُمْ فِيْهِ بِعَزِيْمَةٍ فَيَقُوْلُ: "مَنْ قَامَ رَمَضَانَ اِيْمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَ لَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۸۹: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ رمضان کے قیام کی رغبت دلاتے تھے' بغیر اس کے کہ ان کو لازم طور پر حکم دیں۔ چنانچہ فرماتے جس نے رمضان میں قیام کیا' پختہ یقین اور اخلاص کے ساتھ اس کے اگلے گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔ (مسلم)

**تخريج:** رواه مسلم فى صلاة المسافرين' باب الترغيب فى قيام رمضان وهو التراويح

اَللُّغَاتُ: یرغب: ثواب کو یاد کر کے۔ بعزیمۃ: قطعیت اور وجوب کے ساتھ۔

**فوائد:** (۱) رمضان کی رات میں قیام کی تاکید کی گئی اور اس میں کثرتِ عبادت کا حکم دیا گیا ہے۔ اس سے گناہ صغیرہ' جو حقوق اللہ سے متعلق ہیں' معاف کر دیئے جاتے ہیں۔ (۲) نماز تراویح سے قیام رمضان حاصل ہو جاتا ہے۔ وہ بیس رکعت دس سلام کے ساتھ ہے۔ تین رکعت وتر ان کے علاوہ ہے۔ نبی اکرم ﷺ نے ان کو آٹھ رکعت پڑھا اور وتر کے علاوہ (البتہ آٹھ رکعت والی روایات میں

رمضان وغیر رمضان کے لفظ وارد ہیں اور غیر رمضان میں تراویح کا کوئی مطلب نہیں) بیس رکعت اور آٹھ رکعت پڑھ سکتا ہے۔ تراویح نام رکھنے کی وجہ یہ ہے کہ طویل قیام کی وجہ سے ہر دو تسلیم کے بعد آرام کرتے ہیں۔ قیام رمضان کے لئے رسول اللہ ﷺ کے بعد عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو جمع کیا اور اس بات کو سب نے قبول کیا۔ کسی نے بھی انکار نہ کیا پس یہ بمنزلہ اجماع سکوتی ہو گیا۔ یہ اس لئے کیا کہ نبی اکرمؐ نے تین رات پڑھا۔ جب تیسری رات لوگوں کی تعداد بڑھ گئی تو آپؐ نے فرض ہو جانے کے خوف سے چھوڑ دیا۔

## ۲۱۴ :بَابُ فَضْلِ قِيَامِ لَيْلَةِ الْقَدْرِ وَبَيَانِ اَرْجٰى لَيَالِيْهَا!

## باب:لیلۃ القدر کی فضیلت اور اُس کا سب سے زیادہ اُمید والی رات ہونا

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ﴾ [القدر:١] اِلٰى اٰخِرِ السُّوْرَةِ۔ وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةٍ مُّبٰرَكَةٍ﴾ [الدخان:٣] الْاٰيَاتِ۔

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''بے شک ہم نے اس کو لیلۃ القدر میں اتارا۔'' (القدر)

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''بے شک ہم نے اس کو مبارک رات میں اتارا۔'' (الدخان)

**حل الآیات:** انزلناہ: یعنی قرآن کو اتارا۔ نزول: سے مراد اکٹھا لوح محفوظ سے بیت العزت میں سماء دنیا پر اس رات میں اتارا گیا۔ القدر جس میں امور کا انداز کیا جاتا ہے۔ یہ اس وقت اتری جب بنی اسرائیل کے ایک آدمی کا ذکر کیا گیا جس نے ایک ہزار مہینے اللہ تعالیٰ کی راہ میں ہتھیار پہنے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو اس پر تعجب ہوا اور انہوں نے اپنے اعمال کو قلیل خیال کیا۔ انہیں ایک رات ایسی دے دی گئی جس میں عمل کو ایک ہزار مہینے سے بہتر قرار دیا گیا۔ صحیح بات یہ ہے کہ یہ رات اس امت کے خصائص میں سے ہے۔ ﴿اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ فِيْ لَيْلَةٍ مُّبٰرَكَةٍ.....اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ﴾۔ لیلۃ مبارکہ سے مراد لیلۃ القدر ہے۔ یفرق: فیصلہ کیا جاتا یا لکھا جاتا ہے۔ امرِ حکیم محکم امر محکم اس کو کہا جاتا ہے جس میں تبدیلی نہ ہو۔ مثلاً رزق اور اجل مقررہ۔

١١٩٠ :عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ : "مَنْ قَامَ لَيْلَةَ الْقَدْرِ اِيْمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَ لَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۱۹۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے یقین اور اخلاص کے ساتھ لیلۃ القدر میں قیام کیا اس کے پچھلے گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی صلاة التراويح و الايمان' فی الصوم' باب من صام رمضان ايمانا واحتسابا و مسلم فی صلوة المسافرين' باب الترغيب فی قيام الليل و هو التراويح۔

**اللُّغَاتِ:** معنی قام لیلة القدر: عبادت سے اس رات کو زندہ کیا۔ ایماناً و احتساباً: اس کے ثواب پر یقین کر کے اور اس کے قیام میں اخلاص برتتے ہوئے۔

**فوائد:** لیلۃ القدر کی فضیلت بیان کی گئی اور اس کے قیام پر آمادہ کیا گیا اور اس سے صغیرہ گناہ معاف ہوتے اور اس کے قیام کی فضیلت اس طرح بھی حاصل ہو جاتی ہے کہ عشاء کی نماز جماعت سے ادا کر کے اور فجر کی نماز کا اسی طرح پختہ ارادہ کرے۔

١١٩١ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رِجَالًا مِّنْ اَصْحَابِ النَّبِيِّ ﷺ اُرُوْا لَيْلَةَ الْقَدْرِ فِي الْمَنَامِ فِي السَّبْعِ الْاَوَاخِرِ ، فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اَرٰى رُؤْيَاكُمْ قَدْ تَوَاطَاَتْ فِي السَّبْعِ الْاَوَاخِرِ، فَمَنْ كَانَ مُتَحَرِّيْهَا فَلْيَتَحَرَّهَا فِي السَّبْعِ الْاَوَاخِرِ" ۔ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

١١٩١: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعض صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو خواب میں لیلۃ القدر آخر سات راتوں میں دکھائی گئی۔ اس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''میرا خیال ہے کہ تم سب کا خواب آخری سات راتوں کے بارے میں متفق ہو گیا جو تم میں سے اس کو تلاش کرے تو اسے آخری سات راتوں میں تلاش کرنا چاہئے۔'' (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الصیام' باب التماس لیلة القدر فی السبع الاواخر و مسلم فی صیام' باب لیلة القدر

**اللغات:** اروا: یہ روء یا سے ہے۔ یعنی نیند میں ان کو بتلایا گیا۔ یا اس رات کو انہوں نے خواب میں دیکھا مہینے کے آخری سات دن ہیں۔ اری: میں دیکھتا ہوں' یہ رؤیت میں سے ہے۔ رؤیاکم: تمہارے خواب' کیونکہ وہ ایک خواب نہ تھا۔ تواطئت: موافق ہوئے اصل اس میں یہ ہے کہ ایک آدمی اپنے پاؤں سے اپنے ساتھی کی جگہ کو روندے۔ متحریھا: تلاش مطلب میں محنت و کوشش

١١٩٢ : وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُجَاوِرُ فِي الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ مِنْ رَمَضَانَ وَيَقُوْلُ : "تَحَرَّوْا لَيْلَةَ الْقَدْرِ فِي الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ مِنْ رَمَضَانَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

١١٩٢: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان کے آخری عشرہ میں اعتکاف فرماتے اور ارشاد فرماتے ''لیلۃ القدر کو رمضان کے آخری عشرہ میں تلاش کرو۔'' (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الصیام' باب تحری لیلة القدر فی القدر من العشر الاواخر' باب تحری لیلة القدر فی الوتر من العشر الاواخر و مسلم فی الصیام' باب فضل لیلة القدر

**اللغات:** یجاورہ: آخری عشرے کا اعتکاف کرتا ہے جس کی ابتداء اکیسویں رات سے اور تکمیل مہینے کے اختتام پر ہوتی ہے۔

١١٩٣ : وَعَنْهَا رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "تَحَرَّوْا لَيْلَةَ الْقَدْرِ فِي الْوِتْرِ مِنَ الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ مِنْ رَمَضَانَ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

١١٩٣: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ہی سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''لیلۃ القدر کو رمضان کے آخری عشرے میں تلاش کرو۔'' (بخاری)

**تخریج:** رواہ البخاری فی لیلة القدر' باب تحری لیلة القدر فی الوتر من العشر و الاواخر

**اللغات:** فی الوتر: تاک راتوں میں مثلاً اکیسویں رات' تیسویں وغیرہ۔

**فوائد:** لیلۃ القدر رمضان کے آخری عشرے میں ہے۔ رائج بات یہ ہے کہ وہ طاق راتوں میں ہے بعض علماء نے مختلف راتوں میں

اس سے منتقل ہونے کا قول کیا تا کہ مختلف احادیث کو جمع کیا جا سکے اور منتقل ہونے کا مطلب یہ ہے کہ ایک رمضان میں وہ ایک متعین رات میں ہوتی ہے اور دوسرے رمضان میں کسی اور متعین رات کے عشرے میں ہوتی ہے۔ علامہ ابن حجر نے فتح الباری میں بیان فرمایا کہ یہ معین رات میں ہمیشہ پائی جاتی ہے اگر چہ وہ مبہم ہے۔ (۲) اعتکاف کرنا اور آخر دس راتوں میں عبادت کرنا اسی امید سے ہے کہ وہ رات مل جائے اور یہی اس رات کے مبہم رکھنے کی حکمت ہے۔

١١٩٤ : وَعَنْهَا رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اِذَا دَخَلَ الْعَشْرُ الْاَوَاخِرُ مِنْ رَمَضَانَ اَحْيَا اللَّيْلَ كُلَّهُ ، وَاَيْقَظَ اَهْلَهُ ، وَجَدَّ وَشَدَّ الْمِئْزَرَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۱۹۴: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ہی سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب رمضان کا آخری عشرہ ہوتا تو تمام رات جاگتے اپنے گھر والوں کو بھی جگاتے' خوب کوشش کرتے اور کمر کس لیتے۔ (بخاری و مسلم)

:رواه البخاری فی الصلوة التراویح' باب العمل فی عشر الاواخرین رمضان ومسلم فی الاعتكاف' باب الاجتهاد فی العشر الاواخرین من شهر رمضان

اللّغَاتْ: ایقظ اهله: ان کو عبادت میں قیام کے لئے اٹھایا۔ جد: پوری ہمت وطاقت خرچ کی تا کہ اللہ کی طاعت پورے طور پر ہو سکے۔ شدو المیزر: یہ چادر کو کہتے ہیں اور یہ عورتوں سے بہت زیادہ علیحدگی سے کنایہ ہے یا عبادت کے لئے کمر کسنے سے کنایہ ہے کہا جاتا ہے کہ میں نے اس کام کے لئے تیار کر لی۔

١١٩٥ : وَعَنْهَا قَالَتْ : كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَجْتَهِدُ فِيْ رَمَضَانَ مَالَا يَجْتَهِدُ فِيْ غَيْرِهٖ ، وَفِي الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ مِنْهُ مَا لَا يَجْتَهِدُ فِيْ غَيْرِهٖ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۹۵: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ رمضان میں اتنی محنت کرتے جتنی کسی اور مہینہ میں نہ کرتے اور اس کے آخری عشرہ میں اتنی محنت کرتے جو اس کے علاوہ دوسرے دنوں میں نہیں کرتے تھے۔'' (مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم فی الاعتكاف' باب الاجتهاد وفی العشر الاواخرین شهر رمضان

اللّغَاتْ: یجتھد: عبادت اور بھلائی کے کاموں میں آپ خوب محنت اور اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہونے میں خوب کوشش فرماتے۔

**فوائد:** (۱) بہت زیادہ نیکیاں اور بھلائیاں رمضان کے عام دنوں کرنی چاہئیں اور آخری عشرے میں خاص کر۔ (۲) آخری دس راتوں میں عبادت و دعا کے ساتھ جاگنا چاہئے اس امید سے کہ لیلۃ القدر میسر ہو جائے۔ (۳) آدمی کے لئے مستحب یہ ہے کہ وہ اپنی بیوی اور اولاد کو اعمال خیر پر آمادہ کرے اور قبولیت کے مواقع جو اللہ تعالیٰ نے میسر فرمائے ہیں ان میں اپنے آپ کو پیش پیش رکھے مثلاً رمضان کا آخری عشرہ۔ (۴) رمضان المبارک کے مہینے کو دوسرے مہینوں پر وہی فضیلت حاصل ہے جو آخری عشرے کو بقیہ رمضان پر حاصل ہے۔ (۵) اعتکاف پر آخری عشرہ رمضان میں آمادہ کیا گیا کیونکہ انہی دنوں کا اعتکاف سنت مؤکدہ ہے۔

١١٩٦ : وَعَنْهَا قَالَتْ : قُلْتُ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ

۱۱۹۶: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ہی سے روایت ہے کہ میں نے عرض

اَرَاَيْتَ اِنْ عَلِمْتُ اَىَّ لَيْلَةٍ لَيْلَةُ الْقَدْرِ مَا اَقُوْلُ فِيْهَا قَالَ : "قُوْلِىْ اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ عَفُوٌّ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنِّىْ" رَوَاهُ التِّرْمِذِىُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

کیا یا رسول اللہ ﷺ فرمائیں اگر مجھے لیلۃ القدر کے بارے میں علم ہو جائے کہ وہ کون سی رات ہے تو میں اس میں کیا دعا کروں؟ ارشاد فرمایا: ''تم یوں کہو اے اللہ تو معاف کرنے والا' معافی کو پسند کرتا ہے پس تو مجھے معاف فرما۔'' (ترمذی) یہ حدیث حسن ہے۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب الذکر و الدعاء' باب الی الدعاء افضل

**اللغات:** ارء یت: مجھے بتلاؤ۔ ای کا لفظ مبتداء ہے اس کی خبر لیلۃ القدر ہے اور یہ جملہ محل نصب میں علمت کا مفعول ہے۔ ای البلد علمت کا منصوب نہیں کیونکہ وہ اسم استفہام ہے اور یہ جملے کے شروع میں آتا ہے اور ما قبل اس پر کوئی عمل نہیں کرتا۔ عفو : یہ عفو سے مبالغہ کا صیغہ ہے کہ اے اللہ آپ کی شان چھوٹے اور بڑے کو معاف کرنا ہے۔

**فوائد:** (۱) مسلمان کا اہم مقصد گناہوں سے پاک رہنا اور معصیتوں کے نتائج جن چیزوں سے برآمد ہوتے ہیں ان سے جدا ہونا ہوتا ہے۔ (۲) اللہ تعالیٰ سے معافی طلب کرنے پر اور خاص طور پر مقبول اوقات میں اس پر اصرار کرنے پر برانگیختہ کیا گیا۔ مقبول اوقات میں سب سے زیادہ افضل لیلۃ القدر ہے۔ (۳) علماء نے بیان کیا کہ لیلۃ القدر کی نشانیوں میں سے ایک یہ ہے کہ اس رات سینہ کھل جاتا ہے اور مسلمان اللہ کے ساتھ دلی اطمینان محسوس کرتا ہے اور یہ رات معتدل ہوتی ہے اور اس رات کی اور بھی کئی علامتیں ہیں مثلاً رات کا معتدل ہونا اور اس میں کسی بھی گھبراہٹ کا نہ ہونا۔

## ۲۱۵ :بَابُ فَضْلِ السِّوَاكِ وَخِصَالِ الْفِطْرَةِ

## باب : مسواک اور فطرت کے خصائل

۱۱۹۷ :عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "لَوْ لَا اَنْ اَشُقَّ عَلٰى اُمَّتِىْ - اَوْ عَلَى النَّاسِ - لَاَمَرْتُهُمْ بِالسِّوَاكِ مَعَ كُلِّ صَلٰوةٍ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۱۹۷: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اگر میری امت ...... یا لوگوں پر...... شاق نہ ہوتا تو میں ان کو ہر نماز کے ساتھ مسواک کرنے کا حکم دیتا۔'' (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الجمعہ' باب السواك يوم الجمعة و مسلم فی الطھارۃ' باب السواك

**اللغات:** لو لا ان اشق :لو لا اگر مشقت کے پیدا ہونے کا خطرہ نہ ہوتا۔ لا سوتھم :امر وجوب کے لئے ہے ورنہ امر استحباب کے لئے تو پہلے سے ثابت ہے۔ بالسواك :مسواک کرنا یہ ساك يسوك سوكاً مسواک مارنا یہ سواک کا لفظ اس آلے پر بھی بولتے ہیں جس طرح کہ مسواک کا لفظ اس پر بولتے ہیں۔ علماء کی اصطلاح میں دانتوں کو لکڑی یا کسی اور چیز سے ملنا تاکہ ان کے اوپر لگی ہوئی میل وغیرہ اتر جائے۔ مع کل صلاۃ : ہر نماز کا جب ارادہ کرلے۔

**فوائد :** (۱) نماز خواہ نفلی ہو یا فرضی ہو اس کے لئے مسواک افضل ہے۔ سنت طریقہ کی ادائیگی چیز کے ساتھ دانتوں کو ملنے سے پوری

ہو جائے گی۔ خواہ انگلی کیوں نہ ہو البتہ لکڑی کا استعمال دوسرے سے افضل ہے۔ ان میں بہتر وہ ہے جن کی خوشبو اچھی ہو اور پیغمبر ﷺ کی اتباع میں پیلو کے درخت کی شاخ زیادہ بہتر ہے کیونکہ اس کا ذائقہ اور خوشبو دونوں عمدہ اور اس کا نرم ریشہ دانتوں کے درمیان والے حصے کو صاف کرتا ہے۔ (۲) مسواک کا حکم کی حکمت یہ ہے کہ منہ سے بدبو کا ازالہ ہو خاص طور پر اس لئے کہ اللہ کی ذات کی طرف اس نے متوجہ ہونا ہے اور ہمیں قرب کے تمام حالات میں طہارت کا حکم ملا ہے۔ پس اجتماعی آداب کی رعایت کرتے ہوئے لوگوں کے ساتھ ملاقات کے موقعہ پر کامل طہارت و نظافت ہی مناسب ہے تاکہ بدبو سے لوگوں کو تکلیف نہ پہنچے اور اس کے ساتھ ساتھ واضح صحت کا بھی فائدہ ہے۔ اس لئے کہ منہ میں کھانے کے بچے ہوئے ذرّات جسم کو نقصان پہنچاتے ہیں۔ مسواک کے استعمال کے اور بھی بہت سے فائدے ہیں۔ اطباء نے اس کے فوائد، منافع اور خواص طبعی اور صحی اپنی کتب میں ذکر کئے ہیں۔ (۳) اس حدیث سے آنحضرت ﷺ کی نرمی اور امت پر شفقت اور ان کی ایسی باتوں کی طرف راہنمائی جن کے پیش نظر بہت فائدہ ظاہر ہو رہا ہو۔

۱۱۹۸ : وَعَنْ حُذَيْفَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اِذَا قَامَ مِنَ النَّوْمِ يَشُوْصُ فَاهُ بِالسِّوَاكِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

"الشَّوْصُ" : الدَّلْكُ۔

۱۱۹۸: حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب نیند سے بیدار ہوتے، تو اپنے منہ کو مسواک سے صاف کرتے۔ (بخاری و مسلم)

"الشَّوْصُ": ملنا۔

**تخریج:** : رواه البخاری فی الجمعة 'باب السواك يوم الجمعة' والوضوء والتهجد ومسلم فی الطهارة' باب السواك

**فوائد** : (۱) نیند سے اٹھنے کے بعد مسواک کرنا مستحب ہے تاکہ منہ کے اندر جو بدبو پیدا ہو چکی وہ دُور ہو جائے۔

۱۱۹۹ : وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ كُنَّا نُعِدُّ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ سِوَاكَهُ وَطَهُوْرَهُ فَيَبْعَثُهُ اللّٰهُ مَا شَآءَ اَنْ يَبْعَثَهُ مِنَ اللَّيْلِ فَيَتَسَوَّكُ وَيَتَوَضَّأُ وَيُصَلِّيْ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۱۹۹: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے لئے آپؐ کی مسواک اور وضو کا پانی تیار کرتی تھیں۔ پھر اللہ تعالیٰ آپ ﷺ کو رات میں جب چاہتا اٹھا دیتا۔ آپ مسواک کرتے اور پھر وضو فرما کر نماز پڑھتے۔'' (مسلم)

**تخریج:** :رواه مسلم فی الطهارة' باب السواك

**اللغات** :نعد: ہم تیار کرتے ہیں۔ طهوره :وضو والا پانی۔ فيبعثه :اللہ تعالیٰ آپ کو نیند سے بیدار کرتے ہیں۔ ما شاء ان يبعثه :ما مصدر یہ ظرفیہ ہے یعنی اٹھانے میں اللہ کی مشیت کا ہونا۔

**فوائد** : (۱) گزشتہ فوائد سمیت مزید یہ ہیں کہ وضو کے وقت مسواک مستحب ہے اور مضمضہ کے وقت افضل ہے۔ (۲) ازواج مطہرات کی توجہ اور حرص ان کاموں میں کس قدر زیادہ تھی کہ جو نبی اکرم ﷺ کے لئے اللہ کی اطاعت و عبادت میں ضروری تھے۔

۱۲۰۰ :وَعَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ

۱۲۰۰: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ

رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اَكْثَرْتُ عَلَيْكُمْ فِی السِّوَاكِ" رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ۔

نے فرمایا: ''میں نے تمہیں مسواک کے سلسلے میں بہت زیادہ تاکید کی ہے۔'' (بخاری)

**تخریج:** رواه البخاری فی الجمعة' باب السواك یوم الجمعة۔

**اللغات:** اكثرت عليكم :اس کے مطالبہ میں میں نے تم سے تکرار میں بہت مبالغہ اور ترغیب میں بہت ساری باتیں میں نے کہیں۔

**فوائد** : (۱) مسواک کو تمام حالات میں استعمال کرنے کی شدید ترغیب دلائی گئی۔

۱۲۰۱ :وَعَنْ شُرَيْحِ بْنِ هَانِیءٍ قَالَ :قُلْتُ لِعَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا :بِاَیِّ شَیْءٍ كَانَ يَبْدَاُ النَّبِیُّ ﷺ اِذَا دَخَلَ بَيْتَهٗ قَالَتْ : بِالسِّوَاكِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۲۰۱: شریح بن ہانی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا: ''جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم گھر میں داخل ہوتے تو سب سے پہلا کون سا کام کرتے؟'' انہوں نے جواب دیا: ''مسواک کرتے۔'' (بخاری)

**تخریج:** رواه مسلم فی الطهارة' باب السواك۔

**اللغات:** :بای شئي : گھر میں آپؐ کس عادت کے ساتھ قیام طلب فرماتے تھے۔

**فوائد** : (۱) گھر میں داخلے کے وقت مسواک کرنا مستحب قرار دیا گیا تا کہ کثرتِ کلام کی وجہ سے منہ میں پیدا ہونے والی مہک دور کی جاسکے۔

۱۲۰۲ :وَعَنْ اَبِیْ مُوْسَی الْاَشْعَرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : دَخَلْتُ عَلَی النَّبِیِّ ﷺ وَطَرَفُ السِّوَاكِ عَلٰی لِسَانِهٖ ' مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهٰذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ۔

۱۲۰۲: حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں آیا۔ اس حال میں کہ مسواک کا کنارہ آپ ﷺ کی زبان پر تھا۔ (بخاری ومسلم)

یہ لفظ مسلم کے ہیں۔

**تخریج:** رواه البخاری فی الوضوء' باب السواك و مسلم فی ابواب الطهارة' باب السواك۔

**فوائد** : (۱) زبان پر مسواک کا پھیرنا مستحب ہے اور اس کا طریقہ یہ ہے کہ مسواک کو نیچے آدھے دانتوں کے درمیان رکھے پھر اس کو دائیں جانب پھیرے پھر اس کو اپنے بالائی دانتوں کی طرف لوٹائے پھر دوسری جانب والے آدھے دانتوں کی طرف لے جائے۔ پھر نچلے دانتوں کے کناروں پر گزارے پھر اوپر والے دانتوں کی طرف لے جائے جس طرح کہ پہلے گزرا۔ اس طرح مسواک کو اندر کی ... بھی پھیرے پھر اپنے حلق کی چھت پر پھر اپنے دانتوں پر۔

۱۲ ... :وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ ...بِیَّ ﷺ قَالَ :"اَلسِّوَاكُ مَطْهَرَةٌ لِلْفَمِ مَرْضَاةٌ

۱۲۰۳: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''مسواک منہ کو پاک کرنے والی اور رب کی

لِلرَّبِّ' رَوَاهُ النَّسَآئِيُّ وَابْنُ خُزَيْمَةَ فِيْ صَحِيْحِهِ بِاَسَانِيْدَ صَحِيْحَةٍ۔

رضامندی کا ذریعہ ہے۔'' (نسائی) ابن خزیمہ نے اپنی صحیح میں عمدہ سند کے ساتھ نقل کیا۔

**تخریج** : رواه النسائی فی الطهارة' باب الترغیب فی السواك و ابن خزیمة فی صحیحه کما مر و البخاری تعلیقاً فی الصیام۔

**اللغات** :**مطھرۃ** : طہارت کا سبب اور **مطھرۃ** :طہارت کا آلہ۔**رضاۃ** :اللہ کی رضامندی کا سبب۔

**فوائد**: (۱) مسواک منہ کی صفائی کا ذریعہ ہے۔مزید یہ کہ اجتماعی اور انفرادی صحت کے فوائد پر مشتمل اور اللہ کی رضامندیوں کو حاصل کرنے کا راستہ ہے کیونکہ اس سے اللہ تعالیٰ کی وہ پاکیزہ مناجات حاصل ہوتی ہیں جن کو نماز کہا جاتا ہے' اس کے ساتھ ساتھ اللہ کے حکم کی اطاعت اور رسول اللہؐ کے حکم کی پیروی ہے۔

۱۲۰٤ :وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ :"اَلْفِطْرَةُ خَمْسٌ - اَوْ خَمْسٌ مِنَ الْفِطْرَةِ : اَلْخِتَانُ وَالْاِسْتِحْدَادُ ' وَتَقْلِيْمُ الْاَظْفَارِ وَنَتْفُ الْاِبِطِ ' وَقَصُّ الشَّارِبِ' مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۰۴: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:'' فطرت کے اعمال پانچ ہیں یا پانچ چیزیں فطرت سے ہیں: (۱) ختنہ' (۲) زیر ناف بال صاف کرنا' (۳) ناخن کاٹنا' (۴) بغل کے بال اکھاڑنا' (۵) مونچھوں کے بال کٹوانا''۔ (بخاری و مسلم)

"اَلْاِسْتِحْدَادُ : حَلْقُ الْعَانَةِ وَهُوَ حَلْقُ الشَّعْرِ الَّذِيْ حَوْلَ الْفَرْجِ۔

"اَلْاِسْتِحْدَادُ :زیر ناف بال صاف کرنا اور یہ وہ بال ہیں جو شرم گاہ کے اردگرد ہوتے ہیں۔

**تخریج**: رواه البخاری فی اللباس' باب قص الشارب و مسلم فی الطهارة' باب خصال الفطرة

**اللغات** : **الفطرة** : لغت میں بغیر کسی مثال کے کسی چیز کو ایجاد کرنا' بنانا اور ابتدا کرنا ہے مگر یہاں مراد وہ طبعیت ہے جس پر لوگوں کو بنایا گیا اور اس کے کرنے پر آمادہ کیا گیا۔بعض نے کہا اس سے مراد وہ پرانا طریقہ ہے جس کو سابقہ انبیاء نے پسند کیا اور قدیم شریعتیں سب اس پر متفق ہیں گویا کہ وہ ایک فطری چیز ہے۔**خمس** :خصال فطرت میں پانچ چیزیں ہیں یہاں فطرت مراد نہیں بلکہ خصالِ فطرۃ مراد ہے۔**الختان** : ختن کا مصدر ہے' جس کا معنی کاٹنا اور مراد اس سے چمڑے کو کاٹنا ہے جو ختنے میں کاٹا جاتا ہے۔ **الاستھداد** : زیر ناف بال کو صاف کرنا۔**استحد** لوہے کی چیز کو استعمال کرنا۔**تقلیم الاظفار** : یہ تقلم سے تفعیل کا وزن ہے اور اس کا معنی کاٹنا ہے۔**اظفار** :ظفر کی جمع ہے مراد اس سے انگلیوں کے گوشت سے بڑھنے والی ہڈی ہے۔**ننتف الابط** :اُگنے والے بالوں کو ہم اکھاڑتے ہیں۔

**فوائد** : یہ وہ پانچ خصلتیں ہیں جو قدیم سنت ہیں اور جن کو انبیاء نے اپنایا اور ان پانچوں پر قدیم شریعتیں متفق ہیں۔یہ وہ امور ہیں کہ جن کا تقاضا فطرتِ انسانی ہے۔

۱۲۰٥ :وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ:

۱۲۰۵: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے۔رسول اللہ ﷺ

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "عَشْرٌ مِّنَ الْفِطْرَةِ : قَصُّ الشَّارِبِ ، وَاِعْفَاءُ اللِّحْيَةِ ، وَالسِّوَاكُ وَاسْتِنْشَاقُ الْمَآءِ ، وَقَصُّ الْاَظْفَارِ ، وَغَسْلُ الْبَرَاجِمِ ، وَنَتْفُ الْاِبِطِ ، وَحَلْقُ الْعَانَةِ ، وَانْتِقَاصُ الْمَآءِ" قَالَ الرَّاوِیْ: وَنَسِیْتُ الْعَاشِرَةَ اِلَّا اَنْ تَكُوْنَ الْمَضْمَضَةَ قَالَ وَكِيْعٌ وَهُوَ اَحَدُ رُوَاتِهٖ - اِنْتِقَاصُ الْمَآءِ: يَعْنِى الْاِسْتِنْجَاءَ ، رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

نے فرمایا دس چیزیں فطرت میں سے ہیں: (۱) مونچھوں کا کاٹنا' (۲) داڑھی کا بڑھانا' (۳) مسواک کرنا' (۴) ناک میں پانی ڈالنا' (۵) ناخن کاٹنا' (۶) جوڑوں کو دھونا' (۷) بغل کے بال اکھاڑنا' (۸) زیر ناف بال مونڈھنا' (۹) استنجا کرنا' راوی نے کہا میں دسویں بھول گیا ہوں۔شاید کہ وہ کلی ہو۔

وکیع جو اس حدیث کے راوی ہیں کہتے ہیں اِنْتِقَاصُ الْمَآءِ کا معنی استنجا کرنا ہے۔(مسلم)

"الْبَرَاجِمِ" بِالْبَاءِ الْمُوَحَّدَةِ وَالْجِيْمِ- وَهِیَ :عُقَدُ الْاَصَابِعِ" اِعْفَاءُ اللِّحْيَةِ" مَعْنَاهُ: لَا يَقُصُّ مِنْهَا شَيْئًا۔

الْبَرَاجِمُ: با کی زبر اور جیم کی زیر کے ساتھ ہے' انگلیوں کے جوڑوں کو کہتے ہیں۔

اِعْفَاءُ اللِّحْيَةِ :اس میں سے کچھ بھی نہیں کاٹتے تھے۔

**تخریج:** رواہ مسلم فی الطھارۃ' باب خصال الفطرۃ

**اللُّغَاتُ** :اعفاء اللحیہ :بالوں کو چھوڑنا اور لمبا کرنا یہ عفا الشئی سے بنا ہے جس کا معنی زیادہ اور کثیر ہونا ہے۔ **استنشاق الماء** : پانی کا ناک کے بالائی حصے تک پہنچانا۔یہ استنشاق ریح سے لیا گیا جب قوت کے ساتھ آدمی اس کو اوپر کھینچے۔ **الا ان تقول المضمضۃ** : بعض نے کہا کہ شاید پانچ کے ساتھ جن میں ختنے کا تذکرہ ہوا ہے وہ مراد ہے یہی اولیٰ ہے۔ **الاستنجاء** :نجاست کے اثر کو مخرج سے دھوکر یا پونچھ کر زائل کرنا۔یہ انجاء سے بنا ہے جس کا معنی چھوڑنا ہے جیسے کہتے ہیں نجامن الامر یعنی خلص منہ یعنی چھوٹ گیا۔

۱۲۰۶ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : "اَحْفُوا الشَّوَارِبَ وَاَعْفُوا اللِّحٰى ، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۰۶: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا : ''مونچھیں کٹواؤ اور داڑھی بڑھاؤ''۔(بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی اللباس' باب اعفاء اللحی بلفظ انھکوا الشوارب و اعفواء حفوا اللحی و مسلم فی الطھارۃ' باب خصال الفطرۃ۔

**اللُّغَاتُ** :اعفواء الشوارب : یعنی اس کے اکرام کے ساتھ کاٹنے میں مبالغہ کرو۔یہ عفاؤ کے لفظ سے لیا گیا ہے جس کا معنی اکرام واہتمام میں مبالغہ کرنا ہے۔

**فوائد:** پس پورے امور کی شرعی حیثیت ذکر کی گئی اوران کو لازم کرنے پر برانگیختہ کیا گیا۔احکام درج ذیل ہیں:

(۱) مسواک: اس کے بارے میں مفصل بات پہلے گزری۔ (۲) مضمضہ اور استنشاق اوران میں مبالغہ کرنا: یہ وضو اور غسل دونوں

میں مطلوب ہیں اور ضرورت کے وقت نظافت کا تقاضا ہے۔ (۳) انگلیوں کی گرہوں کا دھونا: یعنی انگلیوں کے دھونے میں اس طرح مبالغہ کرنا کہ ان کے جوڑوں میں جمع ہونے والی میل بھی دور ہو جائے اور ان میں بدن کے وہ جوڑ بھی شامل ہیں جن میں میل کچیل جمع ہو جاتی ہے جیسے کانوں کے موڑ' کان کا اندرونی سوراخ وغیرہ۔ نظافت کے لئے غسل کے وقت ان کی صفائی کا اہتمام مستحب ہے۔ (۴) استنجاء: نماز کا جب ارادہ کیا جائے تو یہ واجب ہے۔ اسی طرح جب نجاست پھیل جائے اور اپنی جگہ یعنی مخرج سے تجاوز کر جائے تو اس وقت بھی واجب ہے افضل یہ ہے کہ اس کو پاخانہ اور پیشاپ کے وقت کیا جائے۔ یہ استنجاء نجاست کا اثر پانی کے ساتھ زائل کرنے سے یا اسی طرح ہر وہ پاک چیز جو نجاست کو اکھاڑنے والا ہو اس کے استعمال کرنے سے مثلاً پتھر اور کاغذ وغیرہ اس سے بھی زیادہ افضل یہ ہے کہ پہلے نجاست کو پانی کے علاوہ کسی اور چیز سے دور کرے۔ پھر میل نجاست کو پانی سے دھو ڈالے اس میں پانی کے علاوہ کسی دوسری چیز پر اکتفاء کرنے کے لئے شرط یہ ہے کہ نجاست اس چیز کے ساتھ زائل کرنے سے پہلے خشک نہ ہو چکی ہو اور نہ ہی اپنے میل سے نکلنے کے بعد کسی اور طرف منتقل ہوا اور متجاوز ہو چکی ہو۔ بلکہ اپنی جگہ پر ہی ہو۔ (۵) ختنہ: یہ قدیم سنت ہے بخاری میں رسول اللہؐ کا ارشاد موجود ہے کہ ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام نے اسی سال کی عمر میں جب ختنے کا حکم آیا تو کلہاڑی کے ساتھ اپنا ختنہ کیا۔ جمہور علماء کا مذہب یہ ہے کہ واجب ہے شوافعہ ساتویں دن ختنہ کرنا مستحب قرار دیتے ہیں۔ (۶) زیر ناف اور زیر بغل بالوں کا ازالہ: یہ سنت دونوں کو مونڈنے اور یا اکھاڑنے سے حاصل ہو جاتی ہے۔ افضل یہ ہے کہ ضرورت کے وقت سے ان کو مؤخر نہ کیا جائے۔ چالیس دن سے زیادہ تاخیر مکروہ ہے۔ (۷) ناخنوں کا کاٹنا: ان کو اس وقت کاٹے جب انگلی کے پور سے لمبے ہو جائیں کیونکہ ان کے نیچے میل جمع ہوتی رہتی ہے جو گندگی کا سبب بنتی ہے۔ طہارت میں اس حصہ کا دھونا فرض ہے جبکہ ناخنوں کا بڑھنا اس حصے تک پانی کے پہنچنے میں رکاوٹ کا باعث ہے کیونکہ ان کے نیچے والا حصہ وضو اور غسل دونوں میں دھونا فرض ہے۔ (۸) مونچھوں کا کاٹنا: یہ سنت ہے اور مراد اس کاٹنے سے یہ ہے کہ جو مونچھیں لمبی ہو جائیں ان کو اتنا کاٹا جائے کہ وہ اوپر والے ہونٹ کی سرخی ظاہر ہو جائے بعض نے مکمل طور پر اس کے مونڈنے کو اختیار کیا ہے اور حکمت ان کے کاٹنے یا مونڈنے اور صحیح کرنے میں نظافت کے ساتھ ساتھ خوبصورتی کا اظہار بھی ہوتا ہے۔ (۹) داڑھی کا چھوڑنا: شوافع کے نزدیک چھوڑنا سنت ہے اور دوسروں کے نزدیک واجب ہے اس میں سنت یہ ہے کہ لمبائی میں ایک مٹھی سے زائد بالوں کو کاٹا جائے اور چوڑائی میں جو اس سے باہر نکلنے والے ہوں اور اس کو پراگندہ حالت میں لٹکا ہوا چھوڑنا تاکہ اس سے زہد ظاہر ہو مکروہ ہے اور اپنے نفس یعنی اپنے آپ کا خیال نہ کرنا۔ (۱۰) اسلام نے نظافت و ستھرائی پر بہت زیادہ ابھارا اور جو چیز نفرت اور دوری کا باعث ہے اس سے بچنے کا حکم دیا۔ (۱۱) اسلام دین فطرت ہے جس کو شریف نفس قبول کرنے والے ہیں اور اس کی طرف متوجہ ہونے والے ہیں۔

## ۲۱۶ :بَابُ تَاْكِيْدِ وُجُوْبِ الزَّكٰوةِ وَبَيَانِ فَضْلِهَا وَمَا يَتَعَلَّقُ بِهَا

## باب: زکوٰۃ کے فرض ہونے کی تاکید اور اس کی فضیلت اور اس کے متعلقات

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ﴾ [البقرة:٤٣] وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿وَمَا اُمِرُوْٓا اِلَّا لِيَعْبُدُوا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''نماز کو قائم کرو اور زکوٰۃ ادا کرو۔'' (البقرۃ) اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''اور نہیں ان کو حکم دیا گیا' مگر اس بات کا کہ وہ اللہ تعالیٰ کی عبادت کریں' اس کے لئے پکار کو خالص

حُنَفَآءَ وَيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوا الزَّكٰوةَ وَذٰلِكَ دِيْنُ الْقَيِّمَةِ﴾ [البينة:٥]وَقَالَ تَعَالٰى: ﴿خُذْ مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً تُطَهِّرُهُمْ وَتُزَكِّيْهِمْ بِهَا﴾ [التوبة:١٠٣]

کرتے ہوئے یک سوہوکراورنماز کو قائم کریں اور زکوۃ ادا کریں۔ یہی مضبوط دین ہے۔'' (البینہ) اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''تم ان کے مالوں میں سے صدقہ لو اوران کو پاک کرواوراس کے ذریعے ان کا تزکیہ کرو۔'' (التوبۃ)

حل الآیات :اقیموا الصلوۃ : نماز کواس کے اوقات میں ادا کرو۔اس طرح کہ اس کے ارکان صحیح ہوں اوراس کی شرطیں پوری ہوں۔اتوا الزکوٰۃ :زکوۃ دو' نماز اور زکوۃ کو اس آیت اور دوسری آیت میں اکٹھا کر کے ان کے کامل اتصال کی طرف اشارہ فرمایا۔حنفاء : ہر باطل دین سے ہٹ کر سچے دین پر قائم رہنے والے۔ دین القیمۃ :مستقیم شریعت' یا دین ملت۔تطھرھم : گناہوں اوررزائل بخل سے تم ان کو پاک کرتے ہو۔وتزکیھم بھا :تزکیہ اصل میں تطہیر کو ہی کہتے ہیں۔صدقہ کرنے والوں کو جو ترقی تطہیر کے نتیجے میں مخلص مؤمنوں کے درجات میں حاصل ہوتی ہے وہ یہاں مراد ہے۔رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:الصدقۃ برھان : صدقہ ایمان کی سچائی اوراخلاص کی دلیل ہے۔

١٢٠٧ :وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "بُنِيَ الْاِسْلَامُ عَلٰى خَمْسٍ :شَهَادَةُ اَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ، وَاِقَامُ الصَّلٰوةِ ، وَاِيْتَآءِ الزَّكٰوةِ، وَحَجُّ الْبَيْتِ ، وَصَوْمُ رَمَضَانَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۰۷: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اسلام کی بنیاد پانچ چیزیں ہیں: (۱) اس بات کی گواہی کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور بے شک محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بندے اور رسول ہیں۔(۲) نماز کا قائم کرنا۔(۳) زکوۃ ادا کرنا۔(۴) بیت اللہ کا حج کرنا۔(۵) رمضان المبارک کے روزے رکھنا۔(بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب الایمان' باب دعاء کم ایمان کم و مسلم فی کتاب الایمان ' باب بیان ارکان الاسلام

اللغات :بنیی : بنیادرکھی گئی۔علی خمس :یعنی پانچ بنیادوں یاارکان پراور علیٰ بمعنی من ہے۔ایتاء الزکوٰۃ : مال داروں کے مال میں سے مستحقین فقراء کوفرضی حصہ دینا۔

**فوائد** : (۱) زکوۃ اسلام کے پانچ ارکان میں سے ہے جو آدمی نصاب کا مالک ہواس پر سال گزر جائے اس پر زکوۃ لازم ہوتی ہے۔اس حدیث کی تشریح باب الامر بالمحافظۃ علی الصلوات المکتوبات رقم ۱۰۷۵ میں گزر چکی۔

١٢٠٨ :وَعَنْ طَلْحَةَ بْنِ عُبَيْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :جَآءَ رَجُلٌ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مِنْ اَهْلِ نَجْدٍ ثَائِرُ الرَّاْسِ نَسْمَعُ دَوِيَّ صَوْتِهٖ وَلَا

۱۲۰۸: حضرت طلحہ بن عبیداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں اہل نجد میں سے آیا جس کے بال پراگندہ تھے۔ہم اس کی آواز کی گنگناہٹ تو سنتے تھے مگر ہم نہیں

نَفْقَهُ مَا يَقُوْلُ حَتّٰى دَنَا مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَإِذَا هُوَ يَسْأَلُ عَنِ الْإِسْلَامِ ، فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : خَمْسُ صَلَوَاتٍ فِي الْيَوْمِ وَاللَّيْلَةِ " قَالَ : هَلْ عَلَيَّ غَيْرُهُنَّ؟ قَالَ: "لَا إِلَّا أَنْ تَطَوَّعَ" فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"وَصِيَامُ شَهْرِ رَمَضَانَ" قَالَ : هَلْ عَلَيَّ غَيْرُهُ؟ قَالَ : "لَا إِلَّا أَنْ تَطَوَّعَ" قَالَ وَذَكَرَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الزَّكٰوةَ فَقَالَ : هَلْ عَلَيَّ غَيْرُهَا؟ قَالَ : "لَا إِلَّا أَنْ تَطَوَّعَ" فَأَدْبَرَ الرَّجُلُ وَهُوَ يَقُوْلُ : وَاللّٰهِ لَا أَزِيْدُ عَلٰى هٰذَا وَلَا أَنْقُصُ مِنْهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "أَفْلَحَ إِنْ صَدَقَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

سمجھتے تھے کہ وہ کیا کہہ رہا ہے۔ یہاں تک کہ وہ رسول اللہ ﷺ کے قریب ہوا۔ پس وہ آپؐ سے اسلام کے بارے میں دریافت کر رہا تھا۔ پس آپ نے فرمایا: ''دن اور رات میں پانچ نمازیں ہیں۔ اس نے کہا کیا مجھ پر ان کے علاوہ بھی ہے۔ آپؐ نے فرمایا: ''نہیں مگر یہ کہ تو نفلی نماز پڑھے۔'' پھر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''رمضان کے مہینے کے روزے''۔ پھر اس نے کہا کیا مجھ پر ان کے علاوہ بھی ہے؟ فرمایا نہیں۔ مگر یہ کہ تو نفلی روزے رکھے اور اس کے لئے رسول اللہ ﷺ نے زکوٰۃ کا ذکر کیا' اس نے کہا کیا مجھ پر اس کے علاوہ بھی ہے؟ آپ نے فرمایا نہیں' مگر یہ کہ تو نفلی صدقہ کرے۔ وہ آدمی یہ کہتے ہوئے واپس مڑا۔ اللہ کی قسم میں اس سے نہ اضافہ کروں گا اور نہ ان میں کمی کروں گا۔ اس پر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اگر اس نے سچ کہا تو وہ کامیاب ہو گیا۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج** : رواه البخاري في الايمان ' باب الزكاة من الاسلام و الصوم ' باب وجوب صوم رمضان و الشهادات وغيرها ومسلم في الايمان ' باب بيان الصلوات النبي هي احد اركان الاسلام۔

**اللغات** : جاء رجل : سیوطی کہتے ہیں کہ اس سے مراد ضمام بن ثعلبہ ہیں۔ ثائر الرأس : سر کے بال بکھرے ہوئے۔ نسمع دوی صوته : ہم سخت آواز سنتے تھے جو سمجھ نہ آتی تھی۔ خطابی کہتے ہیں کہ ادوی : ایسی بلند پے در پے آواز جو سمجھ میں نہ آئے۔ وہ اس وجہ سے کہ انہوں نے دور سے آواز دی۔ دنا : کا معنی قریب ہوا۔ الا ان تطوع : یہ اصل میں تتطوع ہے دو تاء ہیں۔ ایک تاء کو طا کے اندر مدغم کر دیا۔ مطلب یہ ہے کہ تم اپنی طرف سے کچھ نفلوں کا اضافہ کرلو۔ ادبر : وہ اس مقام سے دور ہوا۔ افلح ان صدق : یعنی کامیاب ہوا اور نجات پائی اگر اس نے سچ کہا۔ نووی نے شرح مسلم میں کہا کہ اس کے لئے فلاح کو اس لئے ثابت کیا کیونکہ اس نے اس چیز کو ادا کیا جو اس کے ذمہ واجب تھا اور ذمہ داری کو پورا کرنے والا ہی مفلح ہوتا ہے کیونکہ جب وہ واجب کو ادا کرنے سے ہی کامیاب بن گیا تو واجب مستحب ادا کرنے سے وہ بدرجہ اولیٰ مفلح کامیاب بنے گا۔

**فوائد** : (۱) اللہ کی طرف دعوت اور تعلیم دینے کا آنحضرت ﷺ کی حکیمانہ ترکیب ظاہر ہوتی ہے اور ارکان اسلام کے سلسلہ میں لوگوں کو ایسی واضح تعلیم دی جو ہر قسم کی پیچیدگی سے خالی تھی۔ اسی لئے تو وہ تعلیم انسان کو کفر سے نکال کر چند لمحات میں ایمان میں داخل کرنے دینے والی تھی۔ (۲) یہ ارکان اسلام میں بھی مؤثر ہیں اور ان میں سستی کرنا اسلام سے نکلنے تک پہنچا دیتا ہے یا کم از کم ایمان میں اضافہ سے اس کو خارج کر دیتا ہے۔ (۳) اسلام عقیدے اور عمل دونوں چیزوں کا نام ہے بغیر ایمان کے کوئی عمل مقبول نہیں جس طرح کہ عمل کے بغیر کوئی ایمان کا وجود نہیں۔

۱۲۰۹ : وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ بَعَثَ مُعَاذًا رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اِلَى الْيَمَنِ فَقَالَ : "اُدْعُهُمْ اِلٰى شَهَادَةِ اَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ، فَاِنْ هُمْ اَطَاعُوْا لِذٰلِكَ فَاَعْلِمْهُمْ اَنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى افْتَرَضَ عَلَيْهِمْ خَمْسَ صَلَوَاتٍ فِيْ كُلِّ يَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ ، فَاِنْ هُمْ اَطَاعُوْا لِذٰلِكَ فَاَعْلِمْهُمْ اَنَّ اللّٰهَ افْتَرَضَ عَلَيْهِمْ صَدَقَةً تُؤْخَذُ مِنْ اَغْنِيَآئِهِمْ وَتُرَدُّ عَلٰى فُقَرَآئِهِمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۰۹: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے معاذ رضی اللہ عنہ کو یمن بھیجا تو فرمایا: ''تم ان کو لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اور مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کی دعوت دو۔ اگر وہ تیری بات مان لیں تو پھر ان کو اس کی دعوت دو کہ اللہ تعالیٰ نے تم پر ہر دن رات میں پانچ نمازیں فرض کی ہیں۔ اگر وہ اس بات کو بھی تسلیم کرلیں تو ان کو اس بات کی دعوت دو کہ اللہ تعالیٰ نے تم پر زکوٰۃ فرض کی ہے جو ان کے مالداروں سے لے کر انہی کے غرباء کو لوٹا دی جائے گی۔'' (بخاری ومسلم)

**تخريج** : رواه البخاری فی الزكاة 'باب وجوب الزكاة و مسلم فی كتاب الايمان ' باب الدعاء الى الشهادتين و شرائع الاسلام

**اللغات** : **بعث بعضهم** :حضرت معاذ بن جبلؓ بڑے جلیل القدر صحابی ہیں ان کے حالات کتاب کے آخر میں دیکھیں۔ آنحضرت نے ان کو یمن کا حاکم بنا کر بھیجا اور بعض اصحاب کو معلم اور قاضی بنا کر۔ **افترض** :فرض کیا اور فعل کے صیغے میں افتر کے صیغے تک اور فعل کا صیغہ افتعل کی طرف عدول کر گیا تا کہ فرض چیز کی اہمیت کی طرف اشارہ کیا جا سکے **ترد الى فقراء هم** :علامہ ابن عسلان فرماتے ہیں کہ صرف ان پر اکتفا کیا۔ اسکے باوجود کہ زکوٰۃ کے مستحقین کی تمام قسمیں آیت میں مذکور ہیں۔ **انما الصدقت**: اسلئے کہ فقراء کا اغنیاء سے تقابل کیا گیا اور اسلئے بھی کہ فقراء زیادہ ہیں اور اضافت کا تقاضا یہ ہے کہ کافر کو زکوٰۃ دینا ممنوع ہے۔

**فوائد** : (۱) اسلام کی طرف دعوت میں تدریجی صورت اختیار کی گئی اور ایک کے بعد دوسرے رکن کو مضبوطی سے تھامنے کا حکم دیا گیا تا کہ لوگ اکٹھے بیان کرنے کی وجہ سے ان کی کثرت دیکھ کر نفرت نہ کرنے لگ جائیں۔ سب سے پہلی چیز جس کا دعوت میں بیان کرنا ضروری ہے وہ توحید ہے کیونکہ وہ دین کی جڑ ہے اور اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کا اعتراف کئے بغیر کوئی چیز بھی درست نہیں۔ (۲) اس حدیث کی تشریح **باب المحافظة على الصلوات المكتوبات** میں گزر چکی۔

۱۲۱۰ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اُمِرْتُ اَنْ اُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰى يَشْهَدُوْا اَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ، وَيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ ، وَيُؤْتُوا الزَّكٰوةَ ، فَاِذَا فَعَلُوْا ذٰلِكَ عَصَمُوْا مِنِّيْ دِمَآءَ هُمْ وَاَمْوَالَهُمْ اِلَّا بِحَقِّ الْاِسْلَامِ

۱۲۱۰: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مجھے حکم ہوا کہ میں لوگوں سے لڑتا رہوں' یہاں تک کہ وہ اس بات کی گواہی دیں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد رسول اللہ ﷺ اللہ کے رسول ہیں اور نماز قائم کریں' زکوٰۃ ادا کریں۔ جب وہ ایسا کرلیں تو انہوں نے مجھ سے اپنے خونوں اور مالوں کو محفوظ کرلیا مگر اسلام کے حق کے ساتھ اور ان کا حساب اللہ کے

وَحِسَابُهُمْ عَلَى اللّٰهِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

سپرد ہے۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی الایمان' باب فان تابوا واقاموا الصلوة واتوا الزكوٰة فخلوا سبيلهم وغيره و مسلم فی كتاب الايمان' باب الامر يقتال الناس حتى يقولوا لا اله الا الله محمد رسول الله۔

**اللغات:** ان اقاتل: یعنی کافروں سے میں لڑوں نہ کہ اہل ذمہ دار جوان کے ساتھ ملحق ہیں۔ **عصموا**: انہوں نے روک دیا اور محفوظ کرلیا۔ **الا بحق الاسلام**: یعنی اسلام کے احکامات کو نافذ کرنے کے لئے ان لوگوں پر جنہوں نے حدود اللہ میں سے کسی حد کا ارتکاب کیا مثلاً قصاص' شادی شدہ ہوکر زنا یا ارتداد۔

**فوائد:** (۱) دشمن کے ساتھ جہاد اس وقت تک کیا جائے گا جب تک کہ وہ اسلام کے شعائر اور اس کے بنیادی ارکان کا اعلان کریں یا اس کے نظام کے تابع ہو جائیں۔ زکوٰۃ اسلام کے بنیادی شعائر میں سے ہے اور ارکان اسلام میں سے ایک رکن ہے۔

۱۲۱۱ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: لَمَّا تُوُفِّیَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ - وَكَانَ اَبُوْبَكْرٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ : كَفَرَ مَنْ كَفَرَ مِنَ الْعَرَبِ فَقَالَ عُمَرُ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ : كَيْفَ تُقَاتِلُ النَّاسَ وَقَدْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "اُمِرْتُ اَنْ اُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰى يَقُوْلُوْا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ فَمَنْ قَالَهَا فَقَدْ عَصَمَ مِنِّیْ مَالَهٗ وَنَفْسَهٗ اِلَّا بِحَقِّهٖ وَحِسَابُهٗ عَلَى اللّٰهِ فَقَالَ اَبُوْبَكْرٍ : وَاللّٰهِ لَاُقَاتِلَنَّ مَنْ فَرَّقَ بَيْنَ الصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ ، فَاِنَّ الزَّكٰوةَ حَقُّ الْمَالِ - وَاللّٰهِ لَوْ مَنَعُوْنِیْ عِقَالًا كَانُوْا يُؤَدُّوْنَهٗ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لَقَاتَلْتُهُمْ عَلٰى مَنْعِهٖ قَالَ عُمَرُ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ : فَوَاللّٰهِ مَا هُوَ اِلَّا اَنْ رَاَيْتُ اللّٰهَ قَدْ شَرَحَ صَدْرَ اَبِیْ بَكْرٍ لِّلْقِتَالِ فَعَرَفْتُ اَنَّهُ الْحَقُّ ، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۱۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب رسول اللہ ﷺ نے وفات پائی اور ابوبکر رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے تو عرب کے بعض قبیلے کافر ہو گئے۔ اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا' آپ کیسے ان لوگوں سے لڑیں گے۔ حالانکہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:'' مجھے حکم ہے کہ میں لوگوں سے لڑتا رہوں یہاں تک کہ وہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کہیں جس نے یہ کہہ دیا اس نے اپنا مال اور اپنی جان مجھ سے محفوظ کر لی' مگر اسلام کے حق کے ساتھ اور اس کا حساب اللہ پر ہے۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا'' اللہ کی قسم میں ضرور ان لوگوں سے لڑوں گا' جو نماز اور زکوٰۃ میں فرق کرے گا۔ بیشک زکوٰۃ مالی حق ہے۔ اللہ کی قسم اگر وہ اونٹ کو باندھنے والی رسّی' جو رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں دیتے تھے' وہ بھی روکیں گے تو اس کے روکنے پر میں ان سے جہاد کروں گا۔'' عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہا:'' اللہ کی قسم زیادہ عرصہ نہ گزرا تھا کہ میں نے دیکھ لیا کہ اللہ تعالیٰ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کے سینے کو قتال کے لئے کھول دیا ہے' پس میں نے جان لیا کہ وہی حق ہے۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی الزكوٰة' باب وجوب الزكاة ومسلم فی كتاب الايمان' باب الامر يقتال الناس حتى يقولوا لا اله الا الله محمد رسول الله

**اللغات:** ابوبکر: ان کا نام عبداللہ بن ابی قحافہ ہے ان کے حالات کتاب کے آخر میں دیکھیں اور اسی طرح فاروق اعظم رضی

اللہ تعالیٰ عنہ کے حالات بھی۔ کفر :یعنی مرتد ہوا۔ فرق بین الصلوۃ و الزکوٰۃ :یعنی ان دونوں میں سے ایک کے وجوب کا انکار کیا یا ان دونوں میں سے کسی ایک کے کرنے خود کو باز رکھا یا رُک گیا۔ عقال : وہ رسّی جس سے اونٹ کو باندھا جاتا ہے۔ دوسری روایت میں عناقا و جدیا یعنی بھیڑ بکری کا بچہ مذکور ہے۔

**فوائد** : (۱) ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا قتالِ مرتدین کے سلسلہ میں سچا عزم اور نماز و زکوٰۃ کے سلسلے میں فرق کرنے والے کے متعلق ان کی گہری سمجھ ظاہر ہوتی ہے۔ (۲) زکوٰۃ کا انکار کرنے والوں سے قتال اور اس کے منکرین کی تکفیر اسلئے کی جائے گی کیونکہ اس کا ضروریاتِ دین میں سے ہونا مشہور ہے۔ (۳) قیامت کے دن سب سے پہلا مطالبہ مؤمن سے نماز کا ہوگا کہ وہ بدنی عبادت ہے پھر زکوٰۃ کا کیونکہ وہ مالی عبادت ہے۔ (۴) اترنے والے مصائب میں اجتہاد اور مناظرہ اور حق کی طرف رجوع کر لینا چاہئے۔

۱۲۱۲ :وَعَنْ اَبِیْ اَیُّوْبَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَنَّ رَجُلًا قَالَ لِلنَّبِیِّ ﷺ :اَخْبِرْنِیْ بِعَمَلٍ یُدْخِلُنِی الْجَنَّۃَ قَالَ :"تَعْبُدُ اللّٰہَ لَا تُشْرِکُ بِہٖ شَیْئًا ، وَتُقِیْمُ الصَّلٰوۃَ وَتُؤْتِی الزَّکَاۃَ ، وَتَصِلُ الرَّحِمَ" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔

۱۲۱۲: حضرت ابو ایوب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا: ''مجھے ایسا عمل بتلائیں جو مجھے جنت میں داخل کر دے''۔ آپؐ نے فرمایا: ''تو اللہ کی عبادت کر' اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کر' نماز کو قائم کر' زکوٰۃ ادا کر اور صلہ رحمی کر''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی الزکوٰۃ' باب وجوب الزکاۃ و مسلم فی کتاب الایمان' باب بیان الایمان الذی یدخل الجنہ۔

**اللغات** :تصل الرحم :یعنی رشتہ داروں کے ساتھ تو صدقات اور معاونت کے ساتھ میل جول رکھے۔

**فوائد** : (۱) مذکورہ سارے معاملات کی نگہبانی کرنا مؤمن کے درجے کو جنت میں بڑھا دیتا ہے۔ (۲) صلہ رحمی پر آمادہ کیا گیا۔

۱۲۱۳ :وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَنَّ اَعْرَابِیًّا اَتَی النَّبِیَّ ﷺ فَقَالَ :یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ دُلَّنِیْ عَلٰی عَمَلٍ اِذَا عَمِلْتُہٗ دَخَلْتُ الْجَنَّۃَ قَالَ: "تَعْبُدُ اللّٰہَ لَا تُشْرِکُ بِہٖ شَیْئًا، وَتُقِیْمُ الصَّلٰوۃَ ، وَتُؤْتِی الزَّکَاۃَ الْمَفْرُوْضَۃَ، وَتَصُوْمُ رَمَضَانَ" قَالَ :وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ لَا اَزِیْدُ عَلٰی ھٰذَا - فَلَمَّا وَلّٰی قَالَ النَّبِیُّ ﷺ :"مَنْ سَرَّہٗ اَنْ یَّنْظُرَ اِلٰی رَجُلٍ مِّنْ اَھْلِ الْجَنَّۃِ فَلْیَنْظُرْ اِلٰی ھٰذَا" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔

۱۲۱۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دیہاتی نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں آیا اور عرض کیا یا رسول اللہ! مجھے ایسا عمل بتلا دیں کہ جسے میں جب کرلوں تو جنت میں داخل ہو جاؤں۔ آپ نے فرمایا: ''تو اللہ تعالیٰ کی عبادت کر اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ بنا اور تو نماز کو قائم کر اور فرض زکوٰۃ ادا کر اور رمضان کے روزے رکھ۔ اس نے کہا ''مجھے اس ذات کی قسم ہے کہ جس کے قبضہ میں میری جان ہے۔ میں اس پر اضافہ نہ کروں گا۔'' جب وہ مڑ کر چل دیا تو نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''جو پسند کرے کہ کسی جنتی آدمی کو دیکھے تو وہ اس کو دیکھ لے''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی الزکاۃ' باب وجوب الزکاۃ و مسلم فی کتاب الایمان' باب الایمان الذی یدخل بہ

الجنة۔

**اللغات** : **و الذی نفسی بیده** : یعنی اس کی قدرت کے ساتھ یا اس کے ہاتھ میں ہے اور ہم اس ہاتھ کی حقیقت کو نہیں پہچانتے۔ **ولی** : پیٹھ موڑی۔ **الی رجل من اهل المدينه** : یہ پیغمبر ﷺ کی طرف سے اس دیہاتی کو خوش خبری دی گئی ہے۔ علامہ برماوی کہتے ہیں کہ اس میں یہ فرمایا گیا کہ جن کو جنت کی بشارت دی گئی ہو' دس سے زیادہ ہیں جیسا کہ روایت حضرت حسن وحسین رضی اللہ عنہما اور ان کی والدہ اور ان کی دادی کے بارے میں منقول ہے اور ازواج مطہرات کے بارے میں موجود ہے اس لئے عشرہ والی بشارت کو ایک طرف بشارت پر محمول کیا جائے گا۔ یا **بشره** کے لفظ سے یا دس سے مراد ایسا عدد ہے جس میں زائد کے مل جانے کی نفی نہیں ہے۔ یعنی مطلقاً کثرت مراد ہے۔

**فوائد** : (۱) نبی اکرم ﷺ نئے نئے دیہاتیوں کے مسلمان ہونے پر ان کو صرف واجبات کے کرنے کی تلقین فرماتے۔ طبرانی کہتے ہیں یہ اور اسی قسم کی حدیث میں خطاب ان دیہاتیوں سے کیا گیا جو نئے نئے مسلمان ہوئے تھے اس لئے ان سے واجبات کی ادائیگی پر اکتفا کیا گیا تا کہ ان پر بوجھل نہ ہو جس سے وہ اکتا جائیں۔ جب ان کے سینے دین کی سمجھ کے لئے کھل جائیں گے اور دینی مستحباب سے ثواب حاصل کرنے کی حرص پیدا ہو گی تو ان پر لازم کر دی جائیں گی۔

۱۲۱٤ : وَعَنْ جَرِيْرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : بَايَعْتُ النَّبِيَّ ﷺ عَلٰى إِقَامِ الصَّلٰوةِ، وَإِيْتَاءِ الزَّكٰوةِ، وَالنُّصْحِ لِكُلِّ مُسْلِمٍ، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۱۴: حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی بیعت نماز کے قائم کرنے' زکوٰۃ کے ادا کرنے اور ہر مسلمان کے ساتھ خیر خواہی کرنے پر کی۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی کتاب الزکاة' باب البیعة علی ایتاء الزکاة و مسلم فی کتاب الایمان' باب بیان ان الدین النصیحة۔

**اللغات** : **بایعت** : میں نے معاہدہ کیا اس کو میں نے لازم پکڑا۔ **والنصح لكل مسلم** : ہر مسلمان کے لئے نصیحت۔ نصیحت **نصح** سے ہے اور وہ خلوص کو کہتے ہیں۔ عرب کے لوگ کہتے ہیں **نصح الاصل**' جب کہ موم سے اس کو الگ کر لیا جائے اور نصیحت شرعی لحاظ سے یہ ہے جس آدمی کو نصیحت کی جائے اس کے متعلق خیر کا ارادہ اور بھلائی کی طرف اس کی رہنمائی کی جائے۔

**فوائد** : (۱) تمام لوگوں کے ساتھ خیر خواہی کرنی چاہئے۔ (۲) دین کا اطلاق عمل پر بھی ہوتا کیونکہ آپ نے فرمایا: **الدين النصيحه**۔ (۳) اس حدیث میں نماز اور زکوٰۃ دو ارکان پر زیادہ شہرت کی وجہ سے اکتفا کیا۔ حدیث میں ایسے الفاظ بھی ہیں جو عموم کو فائدہ دیتے ہیں اور تمام ارکان کو شامل ہیں۔ صحیح بخاری میں ہے کہ میں نے نبی اکرم ﷺ کی اس شرط پر بیعت کی کہ آپ کی بات سنوں گا اور اطاعت کروں گا۔ پس آپ نے مجھے تلقین فرمائی کہ جس حد تک تم طاقت رکھتے ہو۔ (اس حد تک اطاعت کرو) اور ہر مسلمان کے ساتھ خیر خواہی برتو۔ اس حدیث کی شرح' **باب النصيحه رقم ۲/ ۱۸۳**

۱۲۱۵ : وَعَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

۱۲۱۵: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا: ''جو

قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "مَا مِنْ صَاحِبِ ذَهَبٍ وَّلَا فِضَّةٍ لَا يُؤَدِّيْ مِنْهَا حَقَّهَا اِلَّا اِذَا كَانَ يَوْمُ الْقِيَامَةِ صُفِّحَتْ لَهٗ صَفَائِحُ مِنْ نَارٍ فَاُحْمِيَ عَلَيْهَا فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ فَيُكْوٰى بِهَا جَنْبُهٗ ' وَجَبِيْنُهٗ وَظَهْرُهٗ كُلَّمَا بَرَدَتْ اُعِيْدَتْ لَهٗ فِيْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗ خَمْسِيْنَ اَلْفَ سَنَةٍ حَتّٰى يُقْضٰى بَيْنَ الْعِبَادِ فَيَرٰى سَبِيْلَهٗ اِمَّا اِلَى الْجَنَّةِ وَاِمَّا اِلَى النَّارِ" قِيْلَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَالْاِبِلُ؟ قَالَ: "وَلَا صَاحِبِ اِبِلٍ لَا يُؤَدِّيْ مِنْهَا حَقَّهَا وَمِنْ حَقِّهَا حَلْبُهَا يَوْمَ وِرْدِهَا اِلَّا اِذَا كَانَ يَوْمُ الْقِيَامَةِ بُطِحَ لَهَا بِقَاعٍ قَرْقَرٍ اَوْ فَرَمَّا كَانَتْ لَا يَفْقِدُ مِنْهَا فَصِيْلًا وَاحِدًا تَطَؤُهٗ بِاَخْفَافِهَا ' وَتَعَضُّهٗ بِاَفْوَاهِهَا كُلَّمَا مَرَّ عَلَيْهِ اُوْلَاهَا رُدَّ عَلَيْهِ اُخْرَاهَا فِيْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗ خَمْسِيْنَ اَلْفَ سَنَةٍ حَتّٰى يُقْضٰى بَيْنَ الْعِبَادِ فَيَرٰى سَبِيْلَهٗ اِمَّا اِلَى الْجَنَّةِ وَاِمَّا اِلَى النَّارِ" قِيْلَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَالْبَقَرُ وَالْغَنَمُ؟ قَالَ: "وَلَا صَاحِبِ بَقَرٍ وَّلَا غَنَمٍ لَّا يُؤَدِّيْ مِنْهَا حَقَّهَا اِلَّا اِذَا كَانَ يَوْمُ الْقِيٰمَةِ بُطِعَ لَهَا بِقَاعٍ قَرْقَرٍ لَا يَفْقِدُ مِنْهَا شَيْئًا لَيْسَ فِيْهَا عَقْصَاءُ وَلَا جَلْحَاءُ وَلَا عَضْبَاءُ تَنْطَحُهٗ بِقُرُوْنِهَا وَتَطَؤُهٗ بِاَظْلَافِهَا كُلَّمَا مَرَّ عَلَيْهِ اُوْلَاهَا رُدَّ عَلَيْهِ اُخْرَاهَا فِيْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗ خَمْسِيْنَ اَلْفَ سَنَةٍ حَتّٰى يُقْضٰى بَيْنَ الْعِبَادِ فَيَرٰى سَبِيْلَهٗ اِمَّا اِلَى الْجَنَّةِ وَاِمَّا اِلَى النَّارِ" قِيْلَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَالْخَيْلُ؟ قَالَ: "اَلْخَيْلُ ثَلَاثَةٌ:

سونے چاندی کا مالک ہے اور اس کا حق ادا نہیں کرتا تو قیامت کا دن سونے اور چاندی کے آگ کے تختے بنا کر ان کو جہنم کی آگ میں گرم کیا جائے گا اور اُس کے ساتھ اِس کے پہلو' پیشانی اور پشت کو داغا جائے گا۔ جب وہ ٹھنڈی ہو جائیں گی تو انہیں دوبارہ لوٹا کر جہنم میں گرم کیا جائے گا ایسے دن میں جس کی مقدار پچاس ہزار سال ہے۔ یہاں تک کہ بندوں کے درمیان فیصلہ ہو جائے پھر وہ جنت یا جہنم کا راستہ دیکھ لے گا۔ عرض کیا گیا کہ یا رسول اللہ اونٹوں کے بارے میں فرمائیں۔ آپؐ نے فرمایا: اونٹوں کا مالک جو ان میں سے ان کا حق ادا نہیں کرتا۔ ان کے حقوق میں سے ایک حق یہ ہے کہ پانی کے گھاٹ پر باری کے دن ان کا دودھ دوھ کر ضرورت مندوں میں بانٹ دیا جائے۔ جب قیامت کا دن آئے گا تو چٹیل میدان میں اس کو منہ کے بل لٹا دیا جائے گا اور وہ اپنے اونٹوں میں سے ایک کو بھی گم نہ پائے گا اور وہ اپنے پاؤں سے اس کو روندیں گے اور منہ سے اس کو کاٹیں گے۔ جب ان کا پہلا حصہ گزر جائے گا تو پچھلوں کو اس پر لوٹایا جاتا رہے گا ایک ایسے دن میں کہ جس کی مقدار پچاس ہزار سال ہے۔ یہاں تک کہ بندوں کے درمیان فیصلہ ہو جائے۔ پھر وہ اپنا جنت یا جہنم کی طرف کا راستہ دیکھ لے گا۔ عرض کیا گیا یا رسول اللہ گائے اور بکریوں کے بارے میں؟ فرمایا: ''جو بکریوں اور گایوں کا حق ادا نہیں کرتا تو قیامت کے دن ایک چٹیل میدان میں اس کو منہ کے بل گرا دیا جائے گا اور وہ ان میں سے کسی ایک کو بھی گم نہ پائے گا اور ان میں کوئی بھی نہ مڑے ہوئے سینگوں والی ہوگی نہ بے سینگ اور نہ ٹوٹے ہوئے سینگوں والی ہوگی (بلکہ سب سینگوں والی ہوں گی) وہ اس کو اپنے سینگوں سے ماریں گی اور اپنے کھروں سے اس کو روندیں گی۔ جب ان کا پہلا گروہ گزر جائے گا تو آخر تک اس کو لوٹایا (یعنی بار بار) جاتا رہے گا ایک ایسے دن میں کہ جس کی مقدار پچاس ہزار سال ہے۔ یہاں تک کہ بندوں کے درمیان فیصلہ ہو جائے گا۔ پھر وہ جنت

هِيَ لِرَجُلٍ سِتْرٌ ، وَهِيَ لِرَجُلٍ اَجْرٌ - فَاَمَّا الَّتِيْ هِيَ لَهٗ وِزْرٌ فَرَجُلٌ رَبَطَهَا رِيَآءً وَّفَخْرًا وَّنِوَآءً عَلٰى اَهْلِ الْاِسْلَامِ فَهِيَ لَهٗ وِزْرٌ ، وَاَمَّا الَّتِيْ هِيَ لَهٗ سِتْرٌ فَرَجُلٌ رَبَطَهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ لَمْ يَنْسَ حَقَّ اللّٰهِ فِيْ ظُهُوْرِهَا وَلَا رِقَابِهَا فَهِيَ لَهٗ سِتْرٌ ، وَاَمَّا الَّتِيْ هِيَ لَهٗ اَجْرٌ فَرَجُلٌ رَبَطَهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ لِاَهْلِ الْاِسْلَامِ فِيْ مَرْجٍ اَوْ رَوْضَةٍ فَمَا اَكَلَتْ مِنْ ذٰلِكَ الْمَرْجِ اَوِ الرَّوْضَةِ مِنْ شَيْءٍ اِلَّا كُتِبَ لَهٗ عَدَدُ مَا اَكَلَتْ حَسَنَاتٍ وَّكُتِبَ لَهٗ عَدَدَ اَرْوَاثِهَا اَبْوَالِهَا حَسَنَاتٍ ، وَلَا تَقْطَعُ طِوَلَهَا فَاسْتَنَّتْ شَرَفًا اَوْ شَرَفَيْنِ اِلَّا كَتَبَ اللّٰهُ لَهٗ عَدَدَ آثَارِهَا وَاَرْوَاثِهَا حَسَنَاتٍ ، وَلَا مَرَّ بِهَا صَاحِبُهَا عَلٰى نَهْرٍ فَشَرِبَتْ مِنْهُ وَلَا يُرِيْدُ اَنْ يَّسْقِيَهَا اِلَّا كَتَبَ اللّٰهُ لَهٗ عَدَدَ مَا شَرِبَتْ حَسَنَاتٍ قِيْلَ :يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَالْحُمُرُ؟ قَالَ: "مَا اُنْزِلَ عَلَيَّ فِي الْحُمُرِ شَيْءٌ اِلَّا هٰذِهِ الْاٰيَةُ الْفَاذَّةُ الْجَامِعَةُ ﴿فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ﴾ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ. وَهٰذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ.

یا دوزخ کی طرف اپنا راستہ دیکھ لے گا۔'' عرض کیا گیا یا رسول اللہ گھوڑوں کے بارے میں فرمائیں؟ فرمایا ''گھوڑے تین قسم کے ہیں (۱) جو آدمی پر بوجھ ہیں۔(۲) جو آدمی کیلئے پردہ ہیں (۳) جو آدمی کیلئے اجر ہیں۔ان میں سے بوجھ وہ ہیں جن کو اس نے دکھاوے اور فخر اور اہل اسلام کو تکلیف پہنچانے کیلئے باندھا ہے۔(۲) وہ گھوڑے اس کیلئے پردہ ہیں جن کو اس نے اللہ کی راہ میں باندھا۔ پھر اللہ کا حق اُن کے متعلق نہ بھلایا وہ سواری کے طور پر اس کیلئے پردہ ہیں (۳) اور وہ گھوڑے اجر ہیں جو اس نے مسلمانوں کیلئے کسی چراگاہ یا باغ میں باندھ رکھے ہیں۔وہ اس چراگاہ یا باغ میں سے جو چیز بھی کھاتے ہے تو ان کے کھانے کی تعداد کے برابر اور اس کیلئے ان کے گوبر اور پیشاپ کی گنتی کے برابر نیکیاں لکھی جاتی ہیں اور وہ اپنی رسّی نہیں تڑاتے کہ جس سے کسی ایک ٹیلے یا دو ٹیلوں پر وہ چڑھیں تو اس کے بدلے میں بھی اللہ ان کے قدموں کے نشانات اور گوبر کی مقدار کے برابر نیکیاں لکھ دیتے ہیں اور اس کا مالک جس نہر کے پاس سے لے کر ان کو گزرتا ہے اور وہ ان کا پانی پیتے ہیں۔خواہ مالک ان کو نہ پلانا چاہے تو اللہ اس کے بدلے میں بھی نیکیاں لکھ دیتے ہیں۔ عرض کیا گیا یا رسول اللہ گدھے کے بارے؟ فرمایا: ''گدھے کے متعلق کوئی حکم مجھ پر نہیں اتارا گیا مگر یہ کہ یہ خاص آیت جو جامع ہے کہ جو آدمی کوئی ذرّہ بھر نیکی کرتا ہے وہ اس کو دیکھ لے گا اور جو ذرہ بھر برائی کرتا ہے وہ اس کو دیکھ لے گا۔(بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الزکاۃ' باب اثم مانع الزکاۃ مختصراً و مسلم فی کتاب الزکاۃ' باب اثم مانع الزکاۃ

**اللغات:** لایؤدی منھا حقھا :یعنی اس میں سے واجب حق یعنی زکوۃ۔اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ﴿وَالَّذِيْنَ فِيْ اَمْوَالِهِمْ حَقٌّ مَّعْلُوْمٌ﴾ وہ لوگ جن کے مال میں مقررہ حق ہے۔ **صفحت له صفائح** :یعنی اس کو چپٹا کیا جائے گا۔ **صفائح صفیحة** کی جمع ہے لوہے سے جو چادر ڈالی جائے۔ **فاحمی علیها** :اس پر آگ جلائی جائے گی۔یہاں تک کہ وہ خود آگ کی طرح اور سخت گرم ہو جائے گی۔ **اعیدت لها** :گرم اور تپتے ہوئے اس پر لوٹ آیا مراد اس سے ہمیشہ کی سزا اور اس لوہے کی چادر میں حرارت کی شدت کا ہمیشہ رہنا ہے۔ **فالابل** :یعنی اونٹوں کا کیا حکم ہے کیونکہ ہم سونے چاندی کا حکم تو معلوم کر چکے۔ **یوم وردها** :یعنی ان کے گھاٹ پر

آنے کے دن۔تا کہ ان کا دودھ دوھیا جائے اور آنے جانے والوں کو ان کا دودھ پلایا جائے۔**بطح** :کا معنی چہرے کے بل ڈالا جائے گا لغت میں کھینچنے اور دراز کرنے کے معنی میں ہے' اور جائز ہے کہ یہ پشت یا چہرے کے بل ہو اور یہ تفسیر بخاری کی روایت کے ساتھ موافق ہے۔**تخیط وجهه باخافها** :وہ اس کے چہرے کو اپنے پاؤں سے روندیں گے۔**بقاء قرقر** :وسیع اور برابر صحرا۔**فصیلاً** : اونٹنی کا بچہ اس کے بعد اس کی ماں سے جدا کر دیا جائے۔**عقصار** :جن کے سینگ گولائی میں لپٹے ہوئے ہوں۔**جلحاء** :جس بکری کے سینگ نہ ہوں **عضباء** :ٹوٹے ہوئے سینگ والی' مقصد یہ ہے کہ وہ گائے اور بکری جس کے سینگ سلامت ہوں۔ان کو بڑا کر دیا جائے گا جس سے وہ ان کو سزا دیں گے۔**باظلافها** :کا معنی اپنے کھروں کے ذریعے۔اس سے مراد گائے' بکری اور ہرن کے کھر ہیں اور اونٹ کے لئے خف کا لفظ استعمال ہوتا ہے۔**لرجل وزر** :آدمی کو گناہ ہو گا۔**و لرجل ستر** :یعنی اس کی وجہ سے اس کی تنگ دستی اور فقر چھپی رہے گی۔**ونواءً** :دشمنی اور لڑائی کے لئے۔**مرج**: کا معنی وہ زمین جس میں نباتات اور گھاس ہو۔**الا کتب له عدد ما اکلت حسنات** :یعنی ملائکہ نیکی کے صحیفہ میں اس مقدار سے نیکیاں لکھتے ہیں جتنی دیر گھوڑا چراگاہ سے نباتات چرتا ہے۔**لاتقطع طولها** :اس لمبی رسی کو کہا جاتا ہے جس کی ایک طرف کیلے وغیرہ میں باندھی جاتی ہے اور دوسری طرف رسی گھوڑے کی اگلی یا پچھلی ٹانگ میں باندھی جاتی ہے تا کہ وہ اس میں گھومے اور اس کے اردگرد چرے۔**حمر** :جمع حمار کی گدھا۔**الفاذة** :کا معنی اپنے معنی میں منفرد ہے۔**الجامعة** :جو بھلائی کے تمام ابواب پر مشتمل ہے۔سورۃ الزلزال آیت ۵ **مثقال ذرة** چھوٹی چیونٹی کے وزن کے برابر یا ذرّے کی کسی چیز کے برابر۔

**فوائد** : (۱) زکوٰۃ ادا نہ کرنے سے ڈرایا گیا اور بخلاء اور زکوٰۃ کا انکار کرنے والوں کا انجام ذکر کیا گیا کہ وہ قیامت کے ان ہی مالوں اور چوپائیوں کے ذریعے عذاب دیئے جائیں گے جن کی زکوٰۃ سے انہوں نے منع کیا تا کہ وہ ان کے لئے حسرت کا باعث ہو۔

## ۲۱۷ :بَابُ وُجُوْبِ صَوْمِ رَمَضَانَ وَبَيَانِ فَضْلِ الصِّيَامِ وَمَا يَتَعَلَّقُ بِهِ

## باب: رمضان کے روزے کی فرضیت اور روزوں کی فضیلت اور اس کے متعلقات کا بیان

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ﴾ اِلٰى قَوْلِهٖ تَعَالٰى : ﴿شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِىْٓ اُنْزِلَ فِيْهِ الْقُرْاٰنُ هُدًى لِّلنَّاسِ ' وَبَيِّنٰتٍ مِّنَ الْهُدٰى وَالْفُرْقَانِ فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ ' وَمَنْ كَانَ مَرِيْضًا ' اَوْ عَلٰى سَفَرٍ ' فَعِدَّةٌ مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ﴾ [البقرة:۱۸۳] الْاٰيَةَ.

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''اے ایمان والو! تم پر روزے فرض کئے گئے۔جس طرح کہ ان لوگوں پر فرض ہوئے جو تم سے پہلے ہوئے ......الی قولہ تعالیٰ......رمضان کا مہینہ وہ ہے جس میں قرآن مجید اتارا گیا ہے۔جو لوگوں کے لئے ہدایت ہے اور ہدایت کے دلائل اور معجزات پس جو شخص تم میں سے رمضان پالے۔پس چاہئے کہ وہ اس کا روزہ رکھے اور جو بیماری یا سفر کی حالت میں ہو وہ دوسرے دنوں میں گنتی پوری کر لے''۔

حل الآیات: کتب کا معنی فرض کئے گئے۔ الصیام: لغت میں رک جانا اور شرح میں طلوع صبح صادق سے غروبِ آفتاب تک خاص نیت کے ساتھ مفترات سے بچنا۔ یہ ہجرت کے دوسرے سال فرض ہوئے۔ کما کتب علی الذین من قبلکم: یعنی تمہاری طرح یہ انبیاء اور دوسری امتوں پر آدم علیہ السلام سے لے کر تمہارے زمانے تک فرض کئے گئے تھے۔ علامہ ابن حجر نے فرمایا کہ تشبیہ مطلق روزے میں ہے مقدار اور زمانے میں نہیں۔

وَاَمَّا الْاَحَادِیْثُ فَقَدْ تَقَدَّمَتْ فِی الْبَابِ الَّذِیْ قَبْلَہٗ۔

احادیث کچھ سابقہ باب میں گزر چکی ہوں۔

۱۲۱۶ : وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ قَالَ اللّٰہُ عَزَّوَجَلَّ "کُلُّ عَمَلِ ابْنِ اٰدَمَ لَہٗ اِلَّا الصِّیَامَ فَاِنَّہٗ لِیْ وَاَنَا اَجْزِیْ بِہٖ - وَالصِّیَامُ جُنَّۃٌ فَاِذَا کَانَ یَوْمُ صَوْمِ اَحَدِکُمْ فَلَا یَرْفُثْ وَلَا یَصْخَبْ فَاِنْ سَابَّہٗ اَحَدٌ اَوْ قَاتَلَہٗ فَلْیَقُلْ : اِنِّیْ صَآئِمٌ - وَالَّذِیْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِیَدِہٖ لَخُلُوْفُ فَمِ الصَّآئِمِ اَطْیَبُ عِنْدَ اللّٰہِ مِنْ رِّیْحِ الْمِسْکِ - لِلصَّآئِمِ فَرْحَتَانِ یَفْرَحُھُمَا اِذَا اَفْطَرَ فَرِحَ ، وَاِذَا لَقِیَ رَبَّہٗ فَرِحَ بِصَوْمِہٖ" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ - وَھٰذَا لَفْظُ رِوَایَۃِ الْبُخَارِیِّ - وَفِیْ رِوَایَۃٍ لَّہٗ : "یَتْرُکُ طَعَامَہٗ وَشَرَابَہٗ ، وَشَھْوَتَہٗ مِنْ اَجْلِیْ ، اَلصِّیَامُ لِیْ وَاَنَا اَجْزِیْ بِہٖ، وَالْحَسَنَۃُ بِعَشْرِ اَمْثَالِھَا اِلٰی سَبْعِ مِائَۃِ ضِعْفٍ - قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی : "اِلَّا الصَّوْمَ فَاِنَّہٗ لِیْ وَاَنَا اُجْزِیْ بِہٖ: یَدَعُ شَھْوَتَہٗ وَطَعَامَہٗ مِنْ اَجْلِیْ - لِلصَّآئِمِ فَرْحَتَانِ فَرْحَۃٌ عِنْدَ فِطْرِہٖ ، وَفَرْحَۃٌ عِنْدَ لِقَآءِ رَبِّہٖ وَلَخُلُوْفُ فِیْہِ اَطْیَبُ عِنْدَ اللّٰہِ مِنْ رِّیْحِ الْمِسْکِ"

۱۲۱۶: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ جل شانہ فرماتے ہیں آدم کے بیٹے کا ہر عمل اس کے لئے ہے سوائے روزے کے۔ پس وہ میرے لئے ہے اور میں اس کا بدلہ دوں گا۔ روزے ڈھال ہیں۔ جب تم میں سے کسی کے روزے کا دن ہو تو وہ جماع کی باتیں نہ کرے اور نہ شور مچائے۔ اگر کوئی اس کو گالی دے یا اس سے لڑے تو اسے کہہ دے۔ بے شک میں روزہ دار ہوں۔ اس ذات کی قسم ہے کہ محمد (ﷺ) کی جان جس کے قبضہ میں ہے۔ روزہ دار کے منہ کی بو اللہ تعالیٰ کے ہاں کستوری کی خوشبو سے زیادہ پاکیزہ ہے۔ روزہ دار کو دو خوشیاں ملتی ہیں جن سے وہ خوش ہوتا ہے: ایک روزہ افطار کے وقت اور جب اپنے رب سے ملے گا تو خوش ہوگا۔ (بخاری و مسلم) یہ بخاری کے لفظ ہیں اس کی دوسری روایت ہے میں یہ الفاظ ہیں کہ روزہ دار اپنا کھانا' پینا اور خواہش میری خاطر چھوڑتا ہے۔ روزہ میرے لئے ہیں اور میں اس کا بدلہ دوں گا۔ اور نیکی کا بدلہ دس گنا سے سات سو گنا تک ملتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ''مگر روزہ پس یہ میرے لئے ہیں اور میں اس کا بدلہ دوں گا۔ روزہ دار نے اپنی شہوت اور کھانا میری خاطر چھوڑا۔ روزہ دار کو دو خوشیاں میسر ہوتی ہیں۔ ایک خوشی افطار کے وقت اور دوسری خوشی اپنے رب سے ملاقات کے وقت ہوگی۔ البتہ اس میں منہ کی بو اللہ تعالیٰ کے ہاں کستوری سے زیادہ پاکیزہ ہے۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب الصیام' باب وجوب صوم رمضان و مسلم فی کتاب الصیام' باب فضل

الصیام۔

**اللغات** :الا الصوم فانه لی :یعنی میرے ساتھ اس میں کوئی اور شریک نہیں۔انا اجری به :میں بذات خود اس کا اجر دینے کی ذمہ داری لوں گا کسی دوسرے کے سپرد نہ کروں گا۔الصوم جنة :جنة ہر اس چیز کو کہا جاتا ہے جو ڈھانپے روزے کا جنہ ہونے کا مطلب یہ ہے کہ یہ شہوات سے بچاوے کا سبب ہے اس لئے آگ سے بھی یہ بچاوا ہے کیونکہ آگ شہوات سے گھری ہوئی ہے۔فلا یرفث :رفث سے مراد اس حدیث میں فحش اور ردی کلام ہے۔ولا یصخب :وہ صحیح نہ ہوگا اور اس کی غلطیاں زیادہ ہوں گی۔ لخلوف :منہ کے اندر روزے کی وجہ سے مہک کا بدلنا۔

**فوائد** : (۱) روزے کی فضیلت بیان کی گئی۔روزے کے آداب میں سے یہ ہے روزہ رکھنے والا آدمی گناہ سے محفوظ رہتا ہے اور آخرت میں عذاب سے بچا لیا جاتا ہے۔(۲) روزے کے آداب میں سے یہ ہے کہ بے حیائی کی گفتگو نہ کرے اور لوگوں کو ایذاء دینے پر صبر کرے۔(۳) اور ان کی زیادتی کے مقابلہ میں صبر و احسان سے کام لے۔(۴) منہ کی بو کی وجہ سے روزہ اللہ کی بارگاہ میں خوشبو والا اور روزے دار کو خوش کرنے والا ہے۔

۱۲۱۷ :وَعَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: "مَنْ اَنْفَقَ زَوْجَيْنِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ نُوْدِيَ مِنْ اَبْوَابِ الْجَنَّةِ :يَا عَبْدَ اللّٰهِ هٰذَا خَيْرٌ فَمَنْ كَانَ مِنْ اَهْلِ الصَّلٰوةِ دُعِيَ مِنْ بَابِ الصَّلٰوةِ، وَمَنْ كَانَ مِنْ اَهْلِ الْجِهَادِ دُعِيَ مِنْ بَابِ الْجِهَادِ وَمَنْ كَانَ مِنْ اَهْلِ الصِّيَامِ دُعِيَ مِنْ بَابِ الرَّيَّانِ ، وَمِنْ اَهْلِ الصَّدَقَةِ دُعِيَ مِنْ بَابِ الصَّدَقَةِ قَالَ اَبُوْبَكْرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ: بِاَبِيْ اَنْتَ وَاُمِّيْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا عَلٰى مَنْ دُعِيَ مِنْ تِلْكَ الْاَبْوَابِ مِنْ ضَرُوْرَةٍ فَهَلْ يُدْعٰى اَحَدٌ مِنْ تِلْكَ الْاَبْوَابِ كُلِّهَا؟فَقَالَ : نَعَمْ وَاَرْجُوْا اَنْ تَكُوْنَ مِنْهُمْ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۱۷:حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:''جو شخص اللہ تعالیٰ کی راہ میں کسی چیز کا جوڑا خرچ کرے گا اس کو جنت کے دروازوں سے آواز دی جائے گی۔ اے اللہ کے بندے! یہ بہتر ہے۔پس جو نماز والوں میں سے ہوگا اس کو نماز کے دروازہ سے بلایا جائے گا اور جو اہل جہاد سے ہوگا اس کو جہاد کے دروازہ سے بلایا جائے گا۔جو روزہ داروں میں سے ہوگا اس کو باب ریان سے بلایا جائے گا جو صدقہ والوں میں سے ہوگا اس کو صدقہ کے دروازے سے بلایا جائے گا۔ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں جس کو ان دروازوں میں سے کسی سے پکارا جائے' اس کو تو کچھ نقصان نہیں۔کیا کوئی ایسا بھی ہوگا جس کو ان تمام دروازوں سے بلایا جائے گا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:''ہاں! مجھے امید ہے کہ تو انہیں میں سے ہے۔'' (بخاری و مسلم)

**تخریج** : رواہ البخاری فی کتاب الصوم' باب الریان الصائمین وغیرہ و مسلم فی کتاب الزکاۃ' باب من جمع لصدقة و اعمال البر۔

**اللغات** :زوجین :جوڑا بعض روایات میں و مازوجان کے لفظ بھی ہیں۔آپؐ نے فرمایا کہ دو گھوڑے' دو بچھڑے یا دو اونٹ

اور ممکن ہے کہ یہ روایت تمام اعمال خیر میں ہو جیسے دو نمازیں یا دو دن کے روزے یا ایک صدقہ دوسرے صدقے کے ساتھ ملانا۔ الزوج: قسم۔الریان :فعلان کے وزن پر ہے اور ری سے بنا ہے۔ عطشان :یعنی پیاس اس کا عکس ہے۔ مطلب یہ ہے کہ روزہ دنیا میں اپنے آپ کو پیاسا رکھنے کے باعث جنت کے باب الریان سے داخل کئے جائیں گے تا کہ جنت میں پہنچنے سے پہلے وہ پیاس سے محفوظ رہیں۔ من ضرورة :یعنی کمی یا نقصان کیونکہ وہ انتہا جس تک وہ پہنچے گا وہ دخولِ جنت ہے۔ ارجوا ان تکون منهم : مجھے توقع ہے علماء نے فرمایا۔ پیغمبر ﷺ کا اللہ سے امید کرنے کا مطلب واقعہ ہونا ہے۔ آنحضرت ﷺ نے بارگاہِ الٰہی میں ارجوا کا لفظ بطور ادبِ الٰہی کے کہا۔

**فوائد** : ابوبکر کی فضیلت ذکر کی گئی کہ نیکی کے تمام اعمال اس کے لئے جمع ہیں۔ اسی لئے ان کی شرف وعظمت کے پیش نظر ان کو جنت کے تمام دروازوں سے بلایا جا رہا ہے۔ (۲) انسان کے منہ پر تعریف اس وقت جائز ہے جب کہ اس کے بارے میں خود پسندی کا خطرہ نہ ہو۔

۱۲۱۸ :وَعَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ :"اِنَّ فِي الْجَنَّةِ بَابًا يُقَالُ لَهُ الرَّيَّانُ يَدْخُلُ مِنْهُ الصَّآئِمُوْنَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ لَا يَدْخُلُ مِنْهُ اَحَدٌ غَيْرُهُمْ فَاِذَا دَخَلُوْا اُغْلِقَ فَلَمْ يَدْخُلْ مِنْهُ اَحَدٌ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۱۸: حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ بے شک جنت میں ایک دروازہ ہے' جس کو ریّان کہا جاتا ہے' اس سے روزہ دار قیامت کے دن داخل ہوں گے۔ ان کے سوا اس سے کوئی داخل نہ ہوگا۔ پس جب وہ داخل ہو چکیں گے تو اس کو بند کر دیا جائے گا اور ان کے سوا کوئی داخل نہ ہوگا۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی کتاب الصوم' باب الریان لا صائمین و مسلم فی کتاب الصیام' باب فضل الصیام۔

**فوائد** : (۱) روزہ داروں کی فضیلت اور قیامت کے دن تمام مخلوق سے ان کا بڑھ جانا۔

۱۲۱۹ : وَعَنْ اَبِیْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"مَا مِنْ عَبْدٍ يَصُوْمُ يَوْمًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اِلَّا بَاعَدَ اللّٰهُ بِذٰلِكَ الْيَوْمِ وَجْهَهٗ عَنِ النَّارِ سَبْعِيْنَ خَرِيْفًا - مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۱۹: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:'' جو بندہ اللہ کی راہ میں ایک دن روزہ رکھتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس دن کے بدلے میں اس کو آگ سے ستر خریف (سال) دور کر دیتے ہیں۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج** : رواه البخاری فی کتاب الجهاد و السیر' باب فضل الصوم فی سبیل الله۔ و مسلم فی کتاب الصیام' باب فضل الصیام فی سبیل الله لمن یطیقة۔

**اللغات** :ما من عبدٍ :یعنی مکلف' مکلف یہ مرد عورت آزاد غلام سب کو شامل ہے کیونکہ تمام اللہ کے بندے ہیں۔ سبعین خریفًا :یعنی ستر چلنے کا زمانہ۔

**فوائد** : روزے کی فضیلت خواہ وہ ایک ہی دن کا ہو۔ اس کے لئے آگ سے بچاؤ کا باعث ہوگا۔

۱۲۲۰ :وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ : "مَنْ صَامَ رَمَضَانَ اِیْمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَ لَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۲۲۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''جس نے رمضان کا روزہ پختہ یقین اور اخلاص کے ساتھ رکھا اس کے گزشتہ گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں''۔(بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب الصوم' باب من صام رمضان ایماناً و احتسابًا و مسلم فی کتاب الصیام' باب فضل الصیام۔

**اللغات** : **ایماناً** :اس ثواب پر ایمان رکھتے ہوئے جس کا ذکر آیا۔**احتساباً** :اپنے روزہ میں سچائی اور اللہ کی رضامندی چاہنا۔

**فوائد** : جو روزہ خالص اللہ کے لئے ہوگا۔اس کا ثواب ذکر کیا گیا کہ وہ چھوٹے ان گناہوں کا کفارہ ہے جو حقوق اللہ سے تعلق رکھتے ہوں۔

۱۲۲۱ :وَعَنْهُ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ اِذَا جَآءَ رَمَضَانَ فُتِحَتْ اَبْوَابُ الْجَنَّةِ ، وَغُلِّقَتْ اَبْوَابُ النَّارِ وَصُفِّدَتِ الشَّیَاطِیْنُ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۲۲۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب رمضان آتا ہے' تو جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور جہنم کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں اور شیاطین کو جکڑ دیا جاتا ہے''۔(بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب الصوم' باب ھل یقال رمضان او شھر رمضان و مسلم فی اول کتاب الصوم

**اللغات** : **صفدت** :زنجیروں سے قید کر دیئے جاتے ہیں اور وہ بیڑیاں ہیں۔

**فوائد** : رمضان کے مہینے کا اکرام اور روزہ داروں کے لئے بشارت دی گئی کہ یہ مہینہ بھلائی اور عبادت کا موسم ہے۔

۱۲۲۲ :وَعَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ: "صُوْمُوْا لِرُؤْیَتِهٖ وَاَفْطِرُوْا لِرُؤْیَتِهٖ ، فَاِنْ غُبِیَ عَلَیْكُمْ فَاَكْمِلُوْا عِدَّةَ شَعْبَانَ ثَلَاثِیْنَ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ وَهٰذَا لَفْظُ الْبُخَارِیِّ - وَفِیْ رِوَایَةِ مُسْلِمٍ: "فَاِنْ غُمَّ عَلَیْكُمْ فَصُوْمُوْا ثَلَاثِیْنَ یَوْمًا۔

۱۲۲۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''چاند کو دیکھ کر روزہ رکھو۔اگر تم پر مخفی ہو تو شعبان کی گنتی ۳۰ پوری کرو۔(بخاری ومسلم)

یہ بخاری کے الفاظ ہیں اور مسلم کی روایت میں ہے۔پس اگر تم پر بادل چھا جائے۔تو تیس دن کے روزے رکھو۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب الصیام' باب قول النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا رایتم الھلال فصوصوا و مسلم فی کتاب الصیام' باب وجوب صوم رمضان لرویۃ الھلال و الفطر لرویتہ الھلال۔

**اللغات** :**صوموا برء یتہ** :یعنی رمضان کا چاند دیکھ کر۔**اطفروا لرئویتہ** :یعنی شوال کا چاند دیکھ کر۔ثبوت رؤیت رمضان کے لئے ایک عادل شہادت قاضی کے سامنے کافی ہے۔حکمت اس میں یہ ہے کہ رمضان احتیاطاً خبر واحد سے ثابت ہو رہا ہے مگر شوال کا چاند ثابت کرنے کے لئے دو آدمیوں کی گواہی احتیاطاً ہے۔**فن غمی** :یعنی اگر مخفی ہو جائے۔**فان غبیی** : یہ غباء سے لیا گیا۔ایک

دوسرے کے پیچھے چھپ جائے۔ فان غم : رؤیت ہلال میں بادل چھا جائے۔ غمت الشی : تو اس کو ڈھانپ دے

**فوائد** : مسلمانوں پر فرض کفایہ ہے کہ ۲۹ شعبان کو چاند تلاش کریں اور اس طرح رمضان کو یہاں تک کہ وہ اپنے روزے دار اور افطار کو خوب جان لیں۔

## ۲۱۸ :بَابُ الْجُوْدِ وَفِعْلِ الْمَعْرُوْفِ وَالْإِكْثَارِ مِنَ الْخَيْرِ فِيْ شَهْرِ رَمَضَانَ وَالزِّيَادَةِ مِنْ ذٰلِكَ فِي الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ مِنْهُ

۱۲۲۳ : عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَجْوَدَ النَّاسِ ، وَكَانَ اَجْوَدَ مَا يَكُوْنُ فِيْ رَمَضَانَ حِيْنَ يَلْقَاهُ جِبْرِيْلُ ، وَكَانَ يَلْقَاهُ جِبْرِيْلُ فِيْ كُلِّ لَيْلَةٍ مِنْ رَمَضَانَ فَيُدَارِسُهُ الْقُرْآنَ ، فَلَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حِيْنَ يَلْقَاهُ اَجْوَدُ بِالْخَيْرِ مِنَ الرِّيْحِ الْمُرْسَلَةِ، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

## باب :رمضان المبارک میں سخاوت اور نیک اعمال کی کثرت اور آخری عشرہ میں مزید اضافہ

۱۲۲۳: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ لوگوں میں سب سے بڑھ کر سخی تھے اور جب جبرئیل آپ کو آ کر ملتے تو اور بھی زیادہ سخاوت کرنے والے ہو جاتے اور رمضان کی ہر رات میں جبرئیل علیہ السلام کی آپ سے ملاقات ہوتی اور وہ آپ سے قرآن کا دور کرتے۔ پس رسول اللہ ﷺ جبرئیل علیہ السلام سے ملتے تو تیز ہوا سے بھی زیادہ آپ بھلائی کی سخاوت کرنے والے ہوتے۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی باب بدء الوحی وغیره و مسلم فی کتاب الفضائل' باب كان النبی صلی الله علیه وسلم اجود الناس

**اللغات** : كان اجود الناس : یعنی لوگوں میں سب سے زیادہ سخاوت کرنے والے تھے جود لغت میں سخاوت کو کہتے ہیں اور شرح میں جو چیز کسی کو مناسب ہو وہ دینا۔ یہ صدقے کی بہ نسبت عام ہے بہتر یہ ہے یہاں اجود کے آخر میں ضمہ پڑھا جائے کیونکہ وہ کان کا اسم ہے۔ فیدارس القران : وہ قرآن کا دور کرتے۔ حکمت اس میں یہ ہے کہ قرآن کے حفظ کرنے میں تاکید کی جارہی ہے جبرائیل کی یہ ملاقات رمضان المبارک میں آپ کی سخاوت میں اضافہ کر دیتے ہے کیونکہ جبرائیل علیہ السلام کے ساتھ قرآن کا دور معاہدے کی تجدید کر دیتا۔ جس سے نفس میں استغناء پیدا ہو جاتا جو سخاوت کا اصل سبب ہے۔ اجود بالخیر من المرسلة : تیزی میں اور عام ہونے میں تیز ہوا سے بھی زیادہ سخی تھے۔

**فوائد** : (۱) سخاوت اور قرآن مجید آپس میں دہرانے کی رمضان المبارک میں خاص تاکید فرمائی۔ رسول اللہ ﷺ کی اس میں اقتداء کرنی چاہیئے۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ روزے دار کے لئے بہتر یہ ہے کہ وہ رمضان میں رسول اللہ ﷺ کی اقتداء میں خوب سخاوت کرے اور لوگوں کی رمضان المبارک میں مصلحتوں اور ضروریات کا لحاظ رکھتے ہوئے بھی سخاوت کرے کیونکہ ان میں بہت سارے لوگ اپنے کاموں کی بجائے عبادت میں مشغول ہوتے ہیں۔

۱۲۲٤ :وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا دَخَلَ الْعَشْرُ اَحْيَا اللَّيْلَ ، وَاَيْقَظَ اَهْلَهٗ ، وَشَدَّ الْمِئْزَرَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۲۴: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آخری عشرہ کے داخل ہوتے ہی رات کو جاگتے اور اپنے گھر والوں کو جگاتے اور کمر کس لیتے۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی الصوم، باب العمل فی العشر الاواخر من رمضان و مسلم فی کتاب الاعتکاف، باب اعتکاف العشر و الاواخر من رمضان۔

**اللغات:** دخل العشر :یعنی آخری عشرہ آ جاتا۔احی اللیل :رات کو قیام کے ساتھ زندہ فرماتے۔ یہ عمل خیر میں خوب کوشش ومحنت سے کنایہ ہے۔

**فوائد :** (۱) مستحب یہ ہے کہ آدمی عبادت میں خوب محنت کرے، مسجد میں انتظام کرے اور رمضان کے آخری عشرہ میں لیلتہ القدر کو تلاش کرے۔

## ۲۱۹ :بَابُ النَّهْيِ عَنْ تَقَدُّمِ رَمَضَانَ بِصَوْمٍ بَعْدَ نِصْفِ شَعْبَانَ اِلَّا لِمَنْ وَصَلَهٗ بِمَا قَبْلَهٗ اَوْ وَافَقَ عَادَةً لَّهٗ بِاَنْ كَانَ عَادَتُهٗ صَوْمَ الْاِثْنَيْنِ وَالْخَمِيْسِ فَوَافَقَهٗ

## باب: نصف شعبان کے بعد رمضان سے پہلے روزے کی عادت نہ رکھنے والے کو روزے کی ممانعت

۱۲۲۵ :عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: "لَا يَتَقَدَّمَنَّ اَحَدُكُمْ رَمَضَانَ بِصَوْمِ يَوْمٍ اَوْ يَوْمَيْنِ اِلَّا اَنْ يَكُوْنَ رَجُلٌ كَانَ يَصُوْمُ صَوْمَهٗ فَلْيَصُمْ ذٰلِكَ الْيَوْمَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۲۵: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم میں سے کوئی ہرگز رمضان سے ایک دن یا دو دن پہلے روزہ نہ رکھے۔ البتہ اگر ایسا آدمی ہو کہ وہ پہلے ان دنوں کا روزہ رکھتا رکھا ہو تو وہ اپنے اس دن کا روزہ رکھ لے''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی کتاب الصوم، باب لا تیقة من رمضان الصوم یوم ولا یومین و مسلم فی کتاب الصوم، باب لا تقدمو رمضان الصوم یوم او یومین۔

**اللغات:** لا یتقدم احدکم : تم میں سے ہرگز کوئی پہلے ایک دن یا دو دن کا روزہ نہ رکھے۔ یہاں ممانعت تحریم کے لئے ہے۔ ایک دو دن کا تذکرہ اس لئے ہے تاکہ ایک دن سے زیادہ کا صائم ہونا خود معلوم ہو جائے۔یصوم صومه :یعنی وہ دن جس کے اس کو روزے رکھنے کی عادت ہے مثلاً سوموار، جمعرات یا ایک دن روزہ ایک دن افطار۔

**فوائد** : (۱) روزہ رمضان سے ایک دن یا کچھ دن پہلے رکھنا حرام ہے مگر وہ آدمی جس کو روزہ رکھنے کی پہلے ہی عادت ہو اور اس کی عادت شعبان کے آخری نصف موافق ہوگئی۔ (۲) عبادات میں اضافہ ممنوع ہے۔

١٢٢٦ : وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "لَا تَصُوْمُوْا قَبْلَ رَمَضَانَ ، صُوْمُوْا لِرُؤْيَتِهٖ وَفَاِنْ حَالَتْ دُوْنَهٗ غَيَايَةٌ فَاَكْمِلُوْا ثَلَاثِيْنَ يَوْمًا" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ ،

"اَلْغَيَايَةُ" بِالْغَيْنِ الْمُعْجَمَةِ وَبِالْيَاءِ الْمُثَنَّاةِ مِنْ تَحْتِ الْمُكَرَّرَةِ وَهِيَ : السَّحَابَةُ۔

۱۲۲۶ : حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''رمضان سے قبل روزے نہ رکھو۔ رمضان کا چاند دیکھ کر روزہ رکھو۔ اگر بادل حائل ہو جائیں تو تیس دن کی گنتی مکمل کرو۔ (ترمذی)

یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

اَلْغَيَايَةُ : غین مفتوح ہے۔ بادل

**تخریج**: رواه الترمذى فى كتاب الصوم، باب ما جاء ان الصوم لرويته الهلال

**اللغات** : قبل رمضان : مراد اس سے شعبان کا اخیر آدھا حصہ ہے۔

**فوائد** : (۱) شعبان کے دوسرے نصف میں روزہ رکھنے کی ممانعت کی گئی۔ (۲) روزہ چاند دیکھ کر اور افطار بھی چاند دیکھ کر کرنے کا حکم دیا گیا اگر چاند یقینی طور پر نظر نہ آئے تو شعبان کی گنتی تیس دن مکمل کرنے اور اسی طرح رمضان کو بھی افطار کے تیس دن مکمل کرنے کو واجب قرار دیا۔

١٢٢٧ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اِذَا بَقِيَ نِصْفٌ مِّنْ شَعْبَانَ فَلَا تَصُوْمُوْا" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ ۔

۱۲۲۷ : حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب نصف شعبان رہ جائے تو روزے مت رکھو۔ (ترمذی)

حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج**: رواه الترمذى فى كتاب الصوم، باب ما جاء فى كراهيته الصوم فى النصف الثانى فى من شعبان

**اللغات** : ولا تصوموا : یعنی نفلی روزہ مت رکھو۔

١٢٢٨ : وَعَنْ اَبِي الْيُقْظَانِ عَمَّارِ ابْنِ يَاسِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : مَنْ صَامَ الْيَوْمَ الَّذِيْ يُشَكُّ فِيْهِ فَقَدْ عَصٰى اَبَا الْقَاسِمِ ﷺ ، رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ ، وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

۱۲۲۸ : حضرت ابو الیقظان عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس نے شک کے دن کا روزہ رکھا اس نے ابو القاسم صلی اللہ علیہ وسلم کی نافرمانی کی۔ (ابوداؤد، ترمذی)

حدیث حسن ہے۔

**تخریج:** رواه ابو داؤد فی کتاب الصیام' باب کراھیة یوم یوم الشك

**اللغات:** یشك فیه : جس کے بارے میں لوگوں کو شبہ ہو کہ آیا وہ شعبان میں سے ہے یا رمضان میں سے۔

**فوائد** : یوم شک کا روزہ اسی طرح حرام ہے جس طرح شعبان کے آخری نصف حصہ کے روزے۔

## ۲۳۰ :بَابُ مَا يُقَالُ عِنْدَ رُؤْيَةِ الْهِلَالِ!

## باب: چاند دیکھنے کی دُعا

۱۲۲۹ :وَعَنْ طَلْحَةَ بْنِ عُبَيْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ اِذَا رَاَى الْهِلَالَ قَالَ: "اللّٰهُمَّ اَهِلَّهُ عَلَيْنَا بِالْاَمْنِ وَالْاِيْمَانِ' وَالسَّلَامَةِ وَالْاِسْلَامِ' رَبِّيْ وَرَبُّكَ اللّٰهُ' هِلَالُ رُشْدٍ وَّخَيْرٍ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۲۲۹: حضرت طلحہ بن عبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب چاند دیکھتے تو یوں دعا فرماتے: "اللّٰهُمَّ اَهِلَّهُ عَلَيْنَا بِالْاَمْنِ وَالْاِيْمَانِ ' وَالسَّلَامَةِ وَالْاِسْلَامِ ......" اے اللہ اس کو طلوع فرما ہم پر امن اور ایمان اور سلامتی اور اسلام کے ساتھ' میرا اور تیرا رب اللہ ہے۔ یہ ہدایت اور خیر کا چاند ہو۔ (ترمذی)

حدیث حسن ہے۔

**تخریج:** رواه الترمذی فی ابواب الدعوت' باب ما یقول عند رویة الهلال

**اللغات** : اهله : اے اللہ اس کو ظاہر ہونے والا ہمیشہ امن اور مضبوط ایمان سے چمکنے والا بنا۔ هلال رشدٍ : رشد گمراہی کی ضد ہے۔

**فوائد** : سنت یہ ہے کہ مسلمان چاند دیکھ کر آنحضرت ﷺ سے ثابت شدہ دعائیں کرے۔

## ۲۳۱ :بَابُ فَضْلِ السُّحُوْرِ وَتَاْخِيْرِهٖ مَا لَمْ يُخْشَ طُلُوْعُ الْفَجْرِ

## باب: سحری کی فضیلت اور اس کی تاخیر جب تک طلوع فجر کا خطرہ نہ ہو

۱۲۳۰ :عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"تَسَحَّرُوْا فَاِنَّ فِي السُّحُوْرِ بَرَكَةً" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۳۰: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "تم سحری کھایا کرو پس بے شک سحور میں برکت ہے"۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی الصوم' باب برکة السحور و مسلم فی کتاب الصیام' باب فضل السحور۔

**اللغات** :تسحروا : یہ امر استحباب کے لئے ہے السحور :سحری کے وقت جو کھانا کھایا جائے۔ سین کے ضمہ کے ساتھ کھانا کھانے کو کہتے ہیں۔ برکته : برکت اصل میں اضافہ کو کہتے ہیں اور وہ اجر و ثواب ہے۔

**فوائد** : (۱) روزدار کے لئے سحری کھانا سنت ہے اور سنت کی ادائیگی معمولی سا کھانا کھانے سے ہی ادا ہو جائے گی خواہ ایک ہی گھونٹ پانی کا ہو۔ (۲) سحری اس لئے برکت ہے کہ روزہ دار کو یہ طاقت دیتی ہے اور اس کو چست کر کے روزے کو اس پر آسان کر دیتی ہے۔

۱۲۳۱ :وَعَنْ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

۱۲۳۱: حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نے

قَالَ :تَسَحَّرْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ ثُمَّ قُمْنَا اِلَى الصَّلٰوةِ قِيْلَ : كَمْ كَانَ بَيْنَهُمَا؟ قَالَ : خَمْسُوْنَ اٰيَةً' مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

رسول اللہ ﷺ کے ساتھ سحری کھائی۔ پھر ہم نماز کے لئے کھڑے ہو گئے۔ان سے پوچھا گیا کہ ان دونوں میں کتنا فاصلہ تھا۔فرمایا پچاس آیات (کی تلاوت) کی مقدار۔(بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الصوم' باب قدر کم بین السحور و صلاۃ الفجر و مسلم فی کتاب الصیام' باب فضل السحور تاکید استحبابہ۔

**اللغات:** ثم قمنا الی الصلوۃ : نمازِ صبح کے لئے کھڑے ہوگئے۔خمسون اية :یعنی سحری کے اختتام اور جمع کے درمیان پچاس آیتوں کی مقدار جو پچاس کی نماز کی اذان آیتیں درمیانی ہوں نہ لمبی ہوں نہ چھوٹی' اور پڑھنے والی کی رفتار نہ تیز ہو اور نہ زیادہ سست۔

۱۲۳۲ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ كَانَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مُؤَذِّنَانِ ' بِلَالٌ ' وَابْنُ اُمِّ مَكْتُوْمٍ ' فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :اِنَّ بِلَالًا يُؤَذِّنُ بِلَيْلٍ فَكُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰى يُؤَذِّنَ ابْنُ اُمِّ مَكْتُوْمٍ" قَالَ وَلَمْ يَكُنْ بَيْنَهُمَا اِلَّا اَنْ يَّنْزِلَ هٰذَا وَيَرْقٰى هٰذَا' مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۳۲: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے دو موذن تھے۔ایک بلال اور دوسرا اُم مکتوم۔رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:''بلال رات کو اذان دیتے ہیں۔پس تم کھاتے اور پیتے رہو یہاں تک کہ ام مکتوم اذان دیں۔کہتے ہیں کہ ان کے درمیان زیادہ فاصلہ نہ ہوتا تھا۔بس اتنا کہ ایک اُترتا اور دوسرا چڑھتا۔(بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب الاذان' باب اذان والاعمی والشھادات و غیرھا و مسلم فی کتاب الصیام' باب بیان ان الدخول فی الصیام یحعل بطلوع فجر

**اللغات:** بلال : یہ بلال ابن رباح حبشی وہی ہیں جو رسول اللہؐ کے موذن ہیں' باب التراجم میں ان کے حالات دیکھ لیں۔ عبداللہ ابنِ ام مکتوم یہ عبداللہ ابنِ ام مکتوم ہیں ان کے حالات بھی تراجم میں دیکھ لیجئے۔یر کع :وہ چڑھ جاتے ہیں۔

**فوائد** : (۱) مستحب یہ ہے کہ نمازِ فجر کی اذان کے لئے دو موذن ہوں۔(۲) فجر کی نماز کے لئے اذان اس کے وقت سے داخل ہونے سے پہلے دی جاسکتی ہے تاکہ نماز کے لئے تیاری کی جاسکے۔(یہ اذان رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں پہرے کے لئے مقرر صحابہ کے ڈیوٹیاں تبدیل کرنے کے لئے تھیں جیسا کہ دوسری حدیث سے معلوم ہوتا ہے)۔(۳) سحری کو دیر سے کھانا چاہئے جب تک کہ صبح صادق طلوع کا خطرہ نہ ہو جیسا کہ بخاری ومسلم کی روایت میں ہے کہ لوگ اس وقت تک خیر سے رہیں گے جب تک افطار میں جلدی کرتے رہیں گے اور امام احمد کی روایت میں آخروا السحورا :یعنی سحری کو آخری وقت میں کھائیں گے کے الفاظ بھی ہیں کیونکہ یہ عبادت پر قوت کے لئے زیادہ معاون ہیں اگر طلوع فجر کا ڈر ہو تو پھر تاخیر مسنون نہیں بلکہ ترک افضل ہے۔

۱۲۳۳ :وَعَنْ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : فَصْلُ مَا بَيْنَ

۱۲۳۳: حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:''ہمارے اور اہل کتاب کے روزے

صِيَامِنَا وَصِيَامِ اَهْلِ الْكِتَابِ اَكْلَةُ السَّحَرِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

میں فرق کرنے والی چیز سحری کا کھانا ہے۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب الصیام' باب فضل السحور

**اللغات:** فصلہ : فاصلہ اور فرق۔ اھل الکتب : یہود و نصاریٰ۔ الاکلۃ : ایک بار کا کھانا۔

**فوائد** : (۱) سحری امت مسلمہ کی خصوصیات میں سے ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس سے بھی نوازا اور اس کے علاوہ بھی کئی رخصتیں رحمت و شفقت سے عنایت فرمائیں۔

## ۲۲۲ :بَابُ فَضْلِ تَعْجِيْلِ الْفِطْرِ وَمَا يُفْطَرُ عَلَيْهِ وَمَا يَقُوْلُهُ بَعْدَ اِفْطَارِهٖ

## باب: جلد افطار کی فضیلت اور افطار کے بعد کی دعا اور اشیاء افطار

۱۲۳۴ : عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "لَا يَزَالُ النَّاسُ بِخَيْرٍ مَا عَجَّلُوا الْفِطْرَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۳۴: حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''لوگوں اس وقت تک بھلائی میں رہیں گے جب تک وہ افطار میں جلدی کرتے رہیں گے۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الصیام ' باب تعجیل الافطار و مسلم فی الصیام' باب فضل السحور و تاکید استحبابہ و استحباب تاخیرہ و تعجیل الفطر

**اللغات:** لا یزال الناس بخیر : یعنی اپنے دین میں بہتر رہیں گے جیسا کہ ابوداؤد نے روایت کیا کہ یہ دین ہمیشہ غالب رہے گا۔

**فوائد** : روزہ دار کے لئے مستحب ہے کہ افطار جلدی کرے جبکہ سورج کے غروب کا یقین ہو جائے۔ خواہ روایت کے ساتھ یا اطلاع کے ساتھ۔ مہلب فرماتے ہیں کہ افطار کے جلدی کھانے میں یہ حکمت ہے کہ دن میں رات سے زائد نفل نہیں ہوتے اس لئے بھی کہ یہ روزے کے لئے زیادہ بہتری اور عبادت پر تقویت دینے والی ہے۔ (۲) یہ بات واضح ہے کہ رسول اللہؐ کے طریقے کو اپنانا افطار میں جلدی کر کے اور سحری میں تاخیر کر کے اس حدیث میں ان لوگوں کے راستے کو کاٹ دیا گیا ہے جو دین میں تشدد برتنے والے ہیں۔ جو کہ وقت میں اس قدر اضافہ کرتے ہیں یہاں تک کہ تنگی اور مشقت تک پہنچ جاتے ہیں۔ (۳) بھلائی کا باقی رہنے کا سبب لوگوں میں سنت کی اتباع اور آپؐ کے طرز عمل پر رہنا اور اس کی حدود کا لحاظ رکھنے سے ہے۔

۱۲۳۵ : وَعَنْ اَبِيْ عَطِيَّةَ قَالَ : دَخَلْتُ اَنَا وَمَسْرُوْقٌ عَلٰى عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا فَقَالَ لَهَا مَسْرُوْقٌ : رَجُلَانِ مِنْ اَصْحَابِ مُحَمَّدٍ ﷺ كِلَاهُمَا لَا يَأْلُوْ عَنِ الْخَيْرِ : اَحَدُهُمَا يُعَجِّلُ الْمَغْرِبَ وَالْاِفْطَارَ ، وَالْاٰخَرُ يُؤَخِّرُ

۱۲۳۵: حضرت ابوعطیہ کہتے ہیں کہ میں اور مسروق حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ محمد ﷺ کے اصحاب میں سے دو آدمی ہیں اور دونوں ہی بھلائی میں کمی کرنے والے نہیں۔ ایک ان میں سے مغرب اور افطار میں جلدی کرتا ہے اور دوسرا مغرب اور افطار دیر سے کرتا ہے۔ اس پر حضرت عائشہ رضی اللہ

الْمَغْرِبَ وَالْإِفْطَارَ؟ فَقَالَتْ : مَنْ يُعَجِّلُ الْمَغْرِبَ وَالْإِفْطَارَ؟ قَالَ : عَبْدُ اللّٰهِ - يَعْنِي ابْنَ مَسْعُوْدٍ فَقَالَتْ : هٰكَذَا كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَصْنَعُ، رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

عنہا نے فرمایا: ''کون مغرب میں جلدی کرتا ہے؟ مسروق نے کہا۔ عبداللہ بن مسعود۔ تو انہوں نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اسی طرح کرتے تھے۔ (مسلم)

قَوْلُهُ "لَا يَأْلُوْ" : اَيْ لَا يُقَصِّرُ فِي الْخَيْرِ۔

لَا يَأْلُوْا: بھلائی میں کمی نہیں کرتا۔

**تخریج** : رواہ مسلم فی الصیام، باب فضل السحور۔

**اللُّغَاتُ** : **ابی عطیه** : مالک بن عامر وادی حمدانی ان کے حالات تراجم میں دیکھیں۔ **مسروق** : یہ مسروق بن عجدہ حمدانی ہیں ان کی کنیت ابوعائشہ کوفی، یہ ثقہ عابد فقیہ ہیں۔ اصحاب سنن نے ان سے روایت لی ہے۔ **یعجل المغرب** : یعنی مغرب کی نماز کی جلدی کرتے یعنی ابن مسعود یہ کلام راوی کی مدرج ہے، ابن عسلان کہتے ہیں ممکن ہے کہ یہ بھی عطیہ کا کلام ہو یا ان سے نچلے راوی کا کیونکہ عبداللہ نام کے بہت سے صحابہ ہیں لیکن کوفیین کی روایت میں جب مطلقاً عبداللہ بولا جائے تو مراد یہی ابن مسعود ہوتے ہیں اور حجازیین کی روایت میں مطلق عبداللہ سے مراد عبداللہ بن عمرو ہوتے ہیں۔

**فوائد** : سنت نبویہ فعلیہ کا بیان ہے کہ مغرب کی نماز جلدی پڑھنی چاہئے اور غروب کے یقینی ثابت ہو جانے کے بعد افطار میں جلدی کرنی چاہئے۔

١٢٣٦ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ : اَحَبُّ عِبَادِيْ اِلَيَّ اَعْجَلُهُمْ فِطْرًا" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۲۳۶: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ بندوں میں مجھے سب سے زیادہ محبوب وہ ہیں جو افطار میں جلدی کرنے والے ہیں''۔ (ترمذی) حدیث حسن ہے۔

**تخریج**: رواہ الترمذی فی کتاب الصوم، باب ما جاء فی تعجیل الافطار

**اللُّغَاتُ** : **احب عبادی الی** : یعنی ان میں سب سے زیادہ میرے نزدیک پسندیدہ۔ **اعجله فطرا** : غروب کے ثابت ہو جانے کے بعد افطار میں جلدی کرنے والے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کی اتباع میں۔

**فوائد** : جس نے غروب آفتاب کے بعد اتباع سنت میں حرص کرتے ہوئے جلدی افطار کیا اس نے اللہ تعالیٰ کی محبت اور رضامندی پالی۔

١٢٣٧ : وَعَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اِذَا اَقْبَلَ اللَّيْلُ مِنْ هٰهُنَا وَاَدْبَرَ النَّهَارُ مِنْ هٰهُنَا وَغَرَبَتِ الشَّمْسُ فَقَدْ اَفْطَرَ الصَّآئِمُ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۳۷: حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب رات ادھر سے آ جائے اور دن اُدھر سے چلا جائے اور سورج غروب ہو جائے تو یقیناً روزہ دار نے روزہ افطار کر لیا''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی الصوم ' باب متی یحل الصائم و مسلم فی الصیام' باب بیان وقت انقضاء الصوم وخروج النہار

**اللغات:** اقبل منھھنا :یعنی مشرق کی جانب سے۔ ادبر النہار منھھنا :یعنی مغرب کی جانب سے جب دن پیٹھ پھیر جائے۔ غربت الشمس :یعنی اس کی ساری نیکیاں غائب ہو جائیں۔ افطر الصائم :یعنی اس کے افطار کا وقت قریب ہو گیا بعض نے کہا اس کا معنی یہ ہے کہ وہ شرعی اعتبار سے روزہ افطار کرنے والا بن گیا۔ اگر چہ اس نے کوئی چیز نہیں کھائی روزے کا وقت ختم ہو گیا۔

**فوائد:** شرعی طور پر روزے کا افطار کا وقت مقرر کر دیا گیا۔

١٢٣٨ : وَعَنْ اَبِیْ اِبْرَاهِیْمَ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ اَبِیْ اَوْفٰی رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : سِرْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ صَآئِمٌ فَلَمَّا غَرَبَتِ الشَّمْسُ قَالَ لِبَعْضِ الْقَوْمِ :"یَا فُلَانُ انْزِلْ فَاجْدَحْ لَنَا ' فَقَالَ: یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ لَوْ اَمْسَیْتَ؟ قَالَ :"انْزِلْ فَاجْدَحْ لَنَا" قَالَ :اِنَّ عَلَیْكَ نَهَارًا ' قَالَ "انْزِلْ فَاجْدَحْ لَنَا" قَالَ: فَنَزَلَ فَجَدَحَ لَهُمْ فَشَرِبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ثُمَّ قَالَ :"اِذَا رَاَیْتُمُ اللَّیْلَ قَدْ اَقْبَلَ مِنْ هٰهُنَا فَقَدْ اَفْطَرَ الصَّآئِمُ" وَاَشَارَ بِیَدِهٖ قِبَلَ الْمَشْرِقِ ' مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

قَوْلُهٗ "اَجْدَحْ" بِجِیْمٍ ثُمَّ دَالٍ ثُمَّ حَآءٍ مُهْمَلَتَیْنِ :اَیْ اَخْلِطِ السَّوِیْقَ بِالْمَآءِ۔

١٢٣٨: حضرت ابو ابراہیم عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سفر میں تھے اور آپؐ روزہ سے تھے۔ جب سورج غروب ہوا تو آپؐ نے لوگوں میں سے کسی سے فرمایا' اے فلاں! اُترو اور ستو ہمارے لئے تیار کرو۔ اس نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم شام تو ہو جائے؟ آپؐ نے فرمایا: '' اُترو اور ستو تیار کرو۔'' اس نے کہا ابھی تو دن ہے؟ آپؐ نے فرمایا:'' اترو اور ستو تیار کرو''۔ چنانچہ وہ اُترے اور آپؐ کے لئے ستو تیار کئے۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نوش فرمائے اور فرمایا:'' رات کو ادھر سے آتا ہوا دیکھو تو پس یقیناً روزہ دار کا روزہ افطار ہو گیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دستِ اقدس سے مشرق کی طرف اشارہ فرمایا۔ (بخاری و مسلم)

اَجْدَحْ :ستو ر تیار کرو۔

**تخریج** : رواه البخاری فی الصوم' باب متی یحلّ فطر الصائم و مسلم فی الصیام' باب بیان وقت انقضاء الصوم خروج النهار۔

**اللغات:** یافلان :بعض روایات میں یا بلال کا لفظ ہے۔ السویق :گندم یا جو جن کو ابال کر پیس لیا جاتا ہے پھر کبھی پانی کے ساتھ اور کبھی گھی اور شہد کے ساتھ پلایا جائے۔

**فوائد:** جوں ہی افطار کا وقت داخل ہو افطار کرنے میں جلدی کرنی چاہئے۔

١٢٣٩ : وَعَنْ سَلْمَانَ بْنِ عَامِرٍ الضَّبِّیِّ الصَّحَابِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ :

١٢٣٩: حضرت سلمان بن عامر ضبی صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:'' جب تم

"اِذَا اَفْطَرَ اَحَدُکُمْ فَلْیُفْطِرْ عَلٰی تَمْرٍ ، فَاِنْ لَّمْ یَجِدْ فَلْیُفْطِرْ عَلٰی مَآءٍ فَاِنَّہٗ طَھُوْرٌ" رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَقَالَ : حَدِیْثٌ حَسَنٌ صَحِیْحٌ۔

میں سے کوئی روزہ افطار کرے تو کھجور سے افطار کرے۔ اگر وہ نہ پائے تو پانی سے افطار کرے پس بے شک پانی بہت پاکیزہ ہے۔(ابوداؤد' ترمذی)

یہ حدیث حسن ہے۔

**تخریج** : رواہ ابو داؤد فی الصیام ' باب ما یفطر علیہ و الترمذی فی الصیام' باب ما یستحب علیہ الافطار۔

**اللغات** : **فانہ طھور** : وہ معنوی اور حسی خبائث کو دور کرنے والا ہے۔

۱۲۴۰ : وَعَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ : کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ یُفْطِرُ قَبْلَ اَنْ یُّصَلِّیَ عَلٰی رُطَبَاتٍ ، فَاِنْ لَّمْ تَکُنْ رُطَبَاتٌ فَتُمَیْرَاتٌ ، فَاِنْ لَّمْ تَکُنْ تُمَیْرَاتٌ حَسَا حَسَوَاتٍ مِنْ مَّآءٍ رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَقَالَ :حَدِیْثٌ حَسَنٌ۔

۱۲۴۰: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑھنے سے پہلے چند تر کھجوروں سے روزہ افطار فرماتے۔ اگر تر کھجوریں مہیا نہ ہوتیں تو خشک کھجوریں۔ اگر وہ بھی نہ ہوتیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم پانی کے چند گھونٹ سے روزہ افطار فرماتے۔(ابوداؤد' ترمذی)

حدیث حسن ہے۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی الصیام' باب ما یفطر علیہ و الترمذی فی الصیام ما جاء ما یستحب علیہ الافطار۔

**اللغات** :و طباث : مطب کھجور کے پھل کو کہا جاتا ہے جبکہ وہ پھل آ جائے اور پھل توڑنے سے پہلے پک جائے۔فتمیرات : یہ تصغیر ہے یعنی تین کھجوریں کیونکہ یہ جملے کی سب سے قلیل مقدار ہے۔التمر :خشک کھجور۔حسا :آپؐ آسانی سے پی لیتے تھے۔ حسوات :یہ حسوۃ کی جمع ہے ایک مرتبہ کا پینا۔

**فوائد** : (۱)روزہ دار کے لئے سنت یہ ہے کہ وہ طاق تعداد میں تر کھجوروں سے افطار کرے۔اگر یہ نہ ہوں تو پھر خشک کھجوریں اور یہ بھی نہ ہوں تو پھر پانی سے افطار کرے۔اس ترتیب کالحاظ رکھتے ہوئے تر کھجوروں اور خشک کھجوروں سے افطار کرنے میں حکمت یہ ہے کہ اس سے معدے کے فضلات دور ہوتے ہیں اور یہ بہترین غذا ہے اس میں غذا کے اکثر اجزاء جن کی ہم کو ضرورت ہے وہ پائے جاتے ہیں۔(۲) سنت نبوی کا اہتمام کرنا چاہئے۔

## ۲۲۳ :بَابُ اَمْرِ الصَّآئِمِ بِحِفْظِ لِسَانِہٖ وَجَوَارِحِہٖ عَنِ الْمُخَالِفَاتِ وَالْمُشَاتَمَۃِ وَنَحْوِھَا

## باب: روزہ دار کو اپنے اعضاء اور زبان گالی گلوچ اور خلافِ شرع باتوں سے روکے رکھنا

۱۲۴۱ :عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ :

۱۲۴۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اِذَا كَانَ يَوْمُ صَوْمِ اَحَدِكُمْ فَلَا يَرْفُثْ وَلَا يَصْخَبْ ، فَاِنْ سَابَّهٗ اَحَدٌ اَوْ قَاتَلَهٗ فَلْيَقُلْ : اِنِّیْ صَآئِمٌ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''جب تم میں سے کسی کے روزے کا دن ہو تو وہ جماع کی باتیں نہ کرے اور نہ شور وشغب کرے۔ اگر کوئی اس کو گالی دے یا اس سے لڑے تو اسے اس طرح کہہ دے کہ میں روزہ سے ہوں''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج** : رواه البخاری فی کتاب الصوم' باب هل یقول انی صائم اذا شتتم و مسلم فی کتاب الصوم' باب حفظ اللسان للصائم۔

**اللغات** : **لا یرفث** : وہ فحش گوئی نہ کرے۔ **ولا یصخب** : وہ اپنی آواز کو بلند نہ کرے یا شور زیادہ نہ مچائے۔ **او قاتله** : اس سے مار پٹائی کرے۔

**فوائد** : گناہوں سے اعضاء کو بچانا چاہئے۔ زبان کو ہذیان' جھوٹ' غیبت' چغلی' فحش گوئی' بکواس' جھگڑا اور دکھاوے سے بچانا چاہئے۔ اللہ کی یاد اور تلاوت قرآن مجید کی تلاوت میں مشغول رکھنا چاہئے۔ (۲) تشریح' **باب الصوم** رقم ١٢١٦ میں گزری۔

١٢٤٢ : وَعَنْهُ قَالَ : قَالَ النَّبِيُّ ﷺ : "مَنْ لَّمْ يَدَعْ قَوْلَ الزُّوْرِ وَالْعَمَلَ بِهٖ فَلَيْسَ لِلّٰهِ حَاجَةٌ فِیْ اَنْ يَّدَعَ طَعَامَهٗ وَشَرَابَهٗ" رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ۔

۱۲۴۲: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے جھوٹی بات نہ چھوڑی اور اس پر عمل کرنا بھی ترک نہ کیا تو اللہ تعالیٰ کو اس سے کوئی غرض نہیں کہ وہ اپنا کھانا اور پینا چھوڑے''۔ (بخاری)

**تخریج** : رواه البخاری فی الصوم' باب من لم یدع قول الزور

**اللغات** : **من لم یدع قول الزور** : یعنی اس نے جھوٹ بولنا نہ چھوڑا۔ **فلیس لله حاجة ان یدع طعامه و شرابه** : یعنی اللہ تعالیٰ اس کے روزے سے بے نیاز ہے۔ ابن بطال فرماتے ہیں کہ اس کا مطلب یہ نہیں کہ وہ کھا پی لے بلکہ مطلب اس کا یہ ہے کہ وہ جھوٹی بات کہنے اور اس پر عمل کرنے سے بچے۔

**فوائد** : (۱) روزے کا اجر ضائع کرنے سے ڈرایا گیا اور یہ بتلایا گیا کہ جو آدمی جھوٹ کو نہیں چھوڑتا تو روزے کا ثواب اس کو نہیں ملتا۔ (۲) امور حسیہ کھانا پینا اور جماع ان سے روزے میں باز رہنا جس طرح ضروری ہے اسی طرح معنوی امور غیبت' جھوٹ' فحش گوئی اور بداخلاقی سے بھی بچنا چاہئے۔

## ٢٢٤ : بَابُ فِیْ مَسَآئِلِ مِنَ الصَّوْمِ

## باب : روزے کے مسائل

١٢٤٣ : عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ: "اِذَا نَسِیَ اَحَدُكُمْ فَاَكَلَ اَوْ شَرِبَ فَلْيُتِمَّ صَوْمَهٗ ، فَاِنَّمَا اَطْعَمَهُ اللّٰهُ

۱۲۴۳: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''جب تم میں سے کوئی بھول کر کھا پی لے۔ پس اس کو اپنا روزہ پورا کرنا چاہئے۔ بے شک اس کو اللہ تعالیٰ نے کھلایا

وَسَقَاهُ"، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

اور پلایا ہے''۔(بخاری ومسلم)

**تخریج** : رواہ البخاری فی کتاب الصوم، باب اذا کل او شرب ناسیا و مسلم فی الصیام، باب اکل الناسی و شربہ و جماعہ لا یفطر

**فوائد** : (۱) اگر روزہ دار نے بھول کر کھا پی لیا تو اس کا روزہ نہیں ٹوٹے گا خواہ رمضان کا فرض روزہ ہو یا نفلی یا قضاء۔ حدیث کے ظاہری الفاظ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس پر نہ قضاء رہے اور نہ کفارہ اور یہ بات دارقطنی، بیہقی اور حاکم کی روایت میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے اس طرح مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس نے رمضان میں بھول کر روزہ کھول لیا اس پر کوئی قضاء اور کفارہ نہیں۔(۲) یہ تمام حکم تمام مفترات کو شامل ہے کھانے پینے پر اکتفا اس لئے کیا گیا کہ عام طور پر انہی دو سے سابقہ پڑتا ہے۔ اس میں قلیل وکثیر کا کوئی فرق نہیں۔

١٢٤٤ :وَعَنْ لَقِيْطِ بْنِ صَبِرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَخْبِرْنِىْ عَنِ الْوُضُوْءِ قَالَ : "اَسْبِغِ الْوُضُوْءَ وَخَلِّلْ بَيْنَ الْاَصَابِعِ ، وَبَالِغْ فِى الْاِسْتِنْشَاقِ اِلَّا اَنْ تَكُوْنَ صَائِمًا رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ، وَالتِّرْمِذِىُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

۱۲۴۴: حضرت لقیط بن صبرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجھے وضو کے متعلق بتلائیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:''وضو کو مکمل طور پر کرو اور انگلیوں کے درمیان خلال کرو اور ناک میں پانی ڈالنے میں مبالغہ کرو مگر یہ کہ تم روزہ سے ہو''۔(ابوداؤد، ترمذی) حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج** :رواہ ابو داؤد فی کتاب الصوم مختصراً ، باب الصائم یبالغ فی الاستنشاق و الترمذی فی ابواب الصوم، باب ما جاء فی کراھیتہ مبالغۃ الاستنشاق للصائم۔

**اللغات** : **اسبغ الوضو**۔ وضو کو کامل کیا فرض مقامات چہرہ، ہاتھوں اور پاؤں میں فرض سے زائد دھویا۔ **و خلل الاصابع** : تخلیل انگلیوں میں انگلیاں ڈالنے سے حاصل ہو جاتا ہے۔ یہ پانی پہنچانے میں دراصل مبالغہ اور نظافت کو ثابت کرنے کے لئے ہے۔
**و بالغ فی الاستنشاق** : ناک میں پانی چڑھا کر کھینچا اور غرغرہ کیا مضمضمہ میں۔

**فوائد** : (۱) مضمضہ اور استنشاق میں مبالغہ کرنا روزہ دار کے علاوہ بقیہ سب کے لئے سنت ہے۔(۲) روزہ دار کو ان میں مبالغہ مکروہ ہے کہ کہیں روزہ نہ ٹوٹ جائے پیٹ میں پانی پہنچ کر۔

١٢٤٥ :وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُدْرِكُهُ الْفَجْرُ وَهُوَ جُنُبٌ مِنْ اَهْلِهٖ ثُمَّ يَغْتَسِلُ وَيَصُوْمُ ، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۴۵: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو (کبھی) اس حالت میں فجر کا وقت آ جاتا کہ بیوی کے ساتھ ہمبستری کی وجہ سے جنابت کی حالت میں ہوتے۔ پھر بعد میں غسل فرماتے کہ روزہ رکھے ہوئے ہوتے۔(بخاری ومسلم)

**تخریج** : رواه البخاری فی کتاب الصوم' باب اغتسال الصائم و مسلم فی کتاب الصوم' باب صحة صوم من طلع علیه الفجر و هو جنب۔

١٢٤٦ :وَعَنْ عَآئِشَةَ وَأُمِّ سَلَمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَتَا : كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُصْبِحُ جُنُبًا مِنْ غَيْرِ حُلُمٍ ثُمَّ يَصُوْمُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۴۶: حضرت عائشہ اور اُم سلمہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ آپ خواب کے بغیر جنابت سے ہوتے۔ پھر روزہ رکھ لیتے۔ (اور بعد میں غسل فرماتے)......(بخاری و مسلم)

**تخریج** : رواه البخاری فی کتاب الصوم' باب اغتسال الصائم۔ و مسلم فی کتاب الصوم' باب صحة صوم من طلع علیه الفجر و هو جنب۔

**اللغات** :من غیر حلم : جیسا کہ بخاری و مسلم میں " من غیر احتلام" کے الفاظ مشہور ہیں اور مشہور یہی ہے کہ یہ چیز رسول اللہ ﷺ کے لئے واقع نہیں ہوئی اور اسی طرح تمام انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام سے بھی کیونکہ وہ عموماً شیطانی حرکت سے ہوتی ہے اور وہ سب اس سے پاک اور محفوظ ہیں۔

**فوائد** : (۱) ماقبل کے فوائد ملاحظہ ہوں۔ (۲) صبح صادق سے پہلے جماع روزے کے لئے نقصان دہ نہیں۔ جنابت خواہ جماع سے ہو یا احتلام سے۔ جمہور کا سلف و خلف کا اس پر اجماع ہے۔ الی نساء کم: اس لئے رات کے وہ آخری اجزاء جو طلوع فجر سے متصل ہیں ان میں اس کی حلت ثابت کرتی ہے کہ جنابت کی حالت میں اس کا روزہ درست و حلال ہے۔

## ۲۲۵ :بَابُ بَيَانِ فَضْلِ صَوْمِ الْمُحَرَّمِ وَشَعْبَانَ وَالْاَشْهُرِ الْحُرُمِ

## باب: محرم و شعبان اور حرمت والے مہینوں کے روزے کی فضیلت

١٢٤٧ :عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ: "اَفْضَلُ الصِّيَامِ بَعْدَ رَمَضَانَ : شَهْرُ اللّٰهِ الْمُحَرَّمُ ، وَاَفْضَلُ الصَّلٰوةِ بَعْدَ الْفَرِيْضَةِ صَلٰوةُ اللَّيْلِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۲۴۷: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "رمضان کے بعد سب سے افضل روزے اللہ کے مہینے محرم کے ہیں اور افضل تر نماز فرائض کے بعد تہجد کی نماز ہے۔ (مسلم)

**تخریج** : رواه مسلم فی کتاب الصیام' باب فضل صوم المحرم۔

**اللغات** : شهر الله : شہر و مہینے کی اضافت اللہ کی طرف شرافت کے لئے ہے۔ المحرم : یہ حرمت والے مہینوں میں سے ہے۔ سال ہجری کا پہلا مہینہ ہے حرمت والے مہینے رجب' ذوالقعدہ' ذوالحجہ اور محرم۔

**فوائد** : رمضان المبارک کے بعد نفلی روزے محرم میں دوسرے تمام مہینوں سے افضل ہیں۔

١٢٤٨ :وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: لَمْ يَكُنِ النَّبِيُّ ﷺ يَصُوْمُ مِنْ شَهْرٍ اَكْثَرَ مِنْ

۱۲۴۸: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کسی مہینے میں اتنے روزے نہیں رکھتے تھے جتنے

شَعْبَانَ فَإِنَّهُ كَانَ يَصُوْمُ شَعْبَانَ كُلَّهُ وَفِيْ رِوَايَةٍ : كَانَ يَصُوْمُ شَعْبَانَ اِلَّا قَلِيْلًا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

کہ شعبان میں رکھتے۔ آپؐ تمام شعبان روزے رکھتے اور ایک روایت میں ہے کہ آپؐ تھوڑے دنوں کے سوا پورا شعبان روزے رکھتے۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج** : رواہ البخاری فی الصوم، باب صوم شعبان و مسلم فی کتاب الصیام ' باب صیام النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی غیر رمضان

**اللغات** : **یصوم شعبان کله** : شعبان کا زیادہ حصہ روزہ رکھے۔

**فوائد** : (۱) شعبان میں روزے کی فضیلت ذکر کی کیونکہ نبی اکرم ﷺ اس میں کثرت سے روزہ رکھتے تھے اور اس کی فضیلت اس لئے ہے کہ یہ رمضان کی تیاری ہے۔ مزید اس لئے بھی کہ اس میں اعمال بارگاہ الٰہی میں پیش ہوتے ہیں۔ امام نسائی نے حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ میں نے آپ کو جتنے روزے شعبان میں رکھتے دیکھا اور کسی مہینے میں اتنے روزے رکھتے نہیں دیکھا۔ تو آپؐ نے فرمایا یہ ایسا مہینہ ہے جس سے لوگ غافل ہیں یہ رجب و رمضان کے درمیان ہے اس میں اعمال اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں پیش ہوتے ہیں۔ میں اس بات کو پسند کرتا ہوں کہ جب میرا عمل رب تعالیٰ کے سامنے پیش ہو تو میں روزہ کی حالت میں ہوں۔ (۲) شعبان کے آخری نصف میں اس بات کی رعایت ضروری ہے کہ روزہ نہ رکھا جائے البتہ جس کو عادت ہو وہ روزہ رکھ سکتا ہے۔ (دوسرے کے لئے ایسا کرنے کی ممانعت ہے)

١٢٤٩ : وَعَنْ مُجِيْبَةَ الْبَاهِلِيَّةِ عَنْ اَبِيْهَا اَوْ عَمِّهَا اَنَّهُ اَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ ثُمَّ انْطَلَقَ فَاَتَاهُ بَعْدَ سَنَةٍ – وَقَدْ تَغَيَّرَتْ حَالُهُ وَهَيْئَتُهُ فَقَالَ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَمَا تَعْرِفُنِيْ؟ قَالَ : "وَمَنْ اَنْتَ؟" قَالَ : اَنَا الْبَاهِلِيُّ الَّذِيْ جِئْتُكَ عَامَ الْاَوَّلِ – قَالَ :"فَمَا غَيَّرَكَ وَقَدْ كُنْتَ حَسَنَ الْهَيْئَةِ" قَالَ : مَا اَكَلْتُ طَعَامًا مُنْذُ فَارَقْتُكَ اِلَّا بِلَيْلٍ– فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "عَذَّبْتَ نَفْسَكَ!" ثُمَّ قَالَ :"صُمْ شَهْرَ الصَّبْرِ، وَيَوْمًا مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ" قَالَ:"زِدْنِيْ فَاِنَّ بِيْ قُوَّةً" قَالَ : "صُمْ يَوْمَيْنِ" قَالَ : زِدْنِيْ قَالَ :"صُمْ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ" قَالَ : زِدْنِيْ – قَالَ :"صُمْ مِنَ الْحُرُمِ وَاتْرُكْ، صُمْ مِنَ الْحُرُمِ وَاتْرُكْ، صُمْ مِنَ

۱۲۴۹: حضرت مجیبہ باہلیہ اپنے والد اور چچا سے روایت کرتی ہے کہ وہ دونوں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور پھر واپس چلے آئے۔ پھر ایک سال گزرنے کے بعد آپؐ کی خدمت میں آئے تو ان کی حالت بدلی ہوئی تھی، پس کہنے لگے۔ یا رسول اللہ ﷺ کیا آپؐ مجھے نہیں پہچانتے؟ آپؐ نے فرمایا: ''تو کون ہے؟ اس نے کہا۔ میں وہی باہلی ہوں جو آپؐ کی خدمت میں گزشتہ سال آیا۔ آپؐ نے فرمایا تمہیں کس چیز نے بدل دیا۔ تیری بہت اچھی صحت تھی۔ اس نے کہا میں جب سے آپؐ سے جدا ہوا میں نے کھانا نہیں کھایا مگر رات ہی کو۔ اس پر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: 'تو نے اپنے آپؐ کو تکلیف دی۔ پھر فرمایا: ''تو صبر کے مہینے کے روزے رکھ اور ہر مہینے میں سے ایک۔ اس نے کہا اس میں کچھ اضافہ فرمائیں کیونکہ مجھ میں ہمت ہے۔ آپؐ نے فرمایا: حرمت والے مہینوں میں بعض دنوں کے روزے رکھو اور چھوڑ دو۔ پھر حرمت والے مہینوں کے بعض

الْحُرُمِ وَاتْرُكْ" وَقَالَ بِاَصَابِعِهِ الثَّلَاثِ فَضَمَّهَا ثُمَّ اَرْسَلَهَا۔ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ

دنوں کے روزے رکھو اور چھوڑ دو۔ پھر حرمت والے مہینے کے بعض دنوں میں روزے رکھو اور پھر چھوڑ دو اور اپنی تین انگلیوں کو ملایا اور پھر انہیں چھوڑ دیا۔ (ابوداؤد)

"شَهْرُ الصَّبْرِ": رَمَضَانُ۔ "شَهْرُ الصَّبْرِ": رمضان المبارک۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی کتاب الصیام' باب صوم و شہر الحرم

**اللغات**: **عن ابیها**: وہ صحابی عبداللہ بن حارث باہلی ہیں۔ **او عمها**: یہ او شک کے لئے ہے راوی کو شک ہے کہ چچا یا والد میں سے کون ہے۔ ان کا نام معلوم نہیں ہو سکا۔ **اتی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم**: وفدی صورت میں حضور ﷺ کی خدمت میں آئے۔ **وقد تغیرت حالہ و ھیئتہ**: مراد اس سے وہ کمزوری ہے جو مسلسل روزوں کی وجہ سے ان کو پیش آئی۔ **الحرم**: حرمت والا مہینہ رجب' ذوالقعدہ' ذوالحجہ و محرم۔ **قال باصابعہ الثلاث فضمها ثم ارسلها**: بقول ابن عسلان رحمۃ اللہ تین انگلیوں کو پہلے ملایا پھر چھوڑ دیا کیونکہ تیسرے کو ملانے میں قوت ہے' جو دو کے ذریعے پیدا ہونے والی کمزوری کا ازالہ کر دیتی ہے۔

**فوائد**: (۱) نفلی روزے مستحب ہیں کیونکہ یہ ایسی عبادت ہے جس کو اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول پسند کرتے ہیں' خاص کر حرمت والے مہینوں کے روزے۔ عید کے پانچ دنوں کے علاوہ بقیہ ہمیشہ روزہ رکھنا مکروہ ہے۔ البتہ اگر کسی کی صحت میں نقصان نہ ہوتا اور دیگر حقوق واجبہ فوت نہ ہوتے ہوں تو اس کے لئے جائز ہیں مگر ایک روزہ اور ایک دن افطار وہ پھر بھی افضل ہے۔

## ۲۲۶: بَابُ فَضْلِ الصَّوْمِ وَغَيْرِهٖ فِي الْعَشْرِ الْاُوَلِ مِنْ ذِي الْحَجَّةِ

## باب: ذی الحجہ کے پہلے عشرے میں روزے کی فضیلت

۱۲۵۰: عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "مَا مِنْ اَيَّامِ الْعَمَلُ الصَّالِحُ فِيْهَا اَحَبُّ اِلَى اللّٰهِ مِنْ هٰذِهِ الْاَيَّامِ" يَعْنِيْ اَيَّامَ الْعَشْرِ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَلَا الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اِلَّا رَجُلٌ خَرَجَ بِنَفْسِهٖ وَمَالِهٖ فَلَمْ يَرْجِعْ مِنْ ذٰلِكَ بِشَيْءٍ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۲۵۰: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "کوئی ایسے دن نہیں کہ عمل صالح جن میں اتنا اللہ تعالیٰ کو پسند اور محبوب ہو جتنا ان دنوں میں یعنی عشرہ ذی الحجہ میں۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا۔ یا رسول اللہ ﷺ اور نہ جہاد فی سبیل اللہ۔ آپؐ نے فرمایا' ہاں جہاد فی سبیل اللہ بھی مگر وہ نمازی جو اپنی جان اور مال لے کر نکلے۔ پھر اس میں کوئی چیز واپس نہیں لایا۔ (یعنی شہید ہوا یہ یقیناً سب سے افضل ہے)

**تخریج**: رواہ البخاری فی العیدین' باب فضل العمل فی ایام التشریق۔

**اللغات**: **ما العمل**: عمل سے ایسا عمل مراد ہے کہ عبادت و اطاعت و تکبیر پر مشتمل ہو یعنی **ایام العشر**: ذی الحجہ' پہلا عشرہ۔ **لم یرجع بشئی**: نہ ذات اور نہ مال لے کر شہید ہو گیا یا اپنے مال میں سے کوئی چیز نہ لوٹائی۔

**فوائد** : (۱) ذی الحجہ کے پہلے عشرہ میں اعمال صالحہ دوسرے دنوں میں عمل کرنے سے افضل ہے کیونکہ یہ انتہائی فضیلت و عظمت والے دن ہیں اور وہ ایامِ حج و احکام حج کے دن ہیں جن کی اللہ تعالیٰ نے قسم اٹھائی ۔ ﴿والفجر ولیال عشر﴾۔ (۲) اسلام میں جہاد کے لئے بہت بڑی فضیلت ہے۔

## ۲۲۷ :بَابُ فَضْلِ صَوْمِ يَوْمِ عَرَفَةَ وَعَاشُوْرَآءَ وَتَاسُوْعَآءَ

## باب: یوم عرفہ، عاشوراء اور نویں محرم کے روزے کی فضیلت

۱۲۵۱ :عَنْ اَبِیْ قَتَادَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنْ صَوْمِ يَوْمِ عَرَفَةَ؟ قَالَ : "يُكَفِّرُ السَّنَةَ الْمَاضِيَةَ وَالْبَاقِيَةَ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۲۵۱: حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرفہ کے روزہ کے متعلق دریافت کیا گیا۔ آپؐ نے فرمایا: ''وہ گزشتہ اور آئندہ ایک سال کے گناہوں کا کفارہ بنتا ہے''۔ (مسلم)

**تخریج** : رواہ مسلم فی کتاب الصوم' باب استحباب صیام ثلاثہ ایام من کل شھر و صوم یوم عرفہ۔

**اللُّغَاتُ** :**یوم عرفہ** : جبل عرفات پر وقوف کرنے کا دن یہ نو ذی الحجہ ہے۔**یکفر السنتہ الماضیہ و الباقیہ** : یہ پچھلے سال کے گناہوں کا کفارہ ہے اور اگلے سال کے گناہوں کا بھی جس کی ابتداء محرم سے ہوتی ہے۔ مراد اس سے صغیرہ گناہ ہیں جو اللہ تعالیٰ کے حقوق سے متعلق اس سے سرزد ہوئے ہوں۔ اگر نہ ہوں تو پھر کبیرہ گناہوں کی تخفیف کی امید ہے یا درجات کی بلندی نصیب ہوگی اگر ذمہ میں کبیرہ گناہ نہ ہوں۔

**فوائد** : عرفہ کے دن کا روزہ مستحب ہے البتہ وہ آدمی جو حج میں ہو اس کا روزہ تلبیہ، ذکر و دعا میں ضعف آ جانے کے خطرہ سے مستحب نہیں۔ (البتہ جواز میں اشکال نہیں)

۱۲۵۲ :وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صَامَ يَوْمَ عَاشُوْرَآءَ وَاَمَرَ بِصِيَامِهٖ، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۵۲: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے عاشوراء کے دن کا روزہ رکھا اور اس کے روزے کا حکم فرمایا۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج** : رواہ البخاری فی کتاب الصیام' باب فی صام یوم عاشوراء و مسلم فی کتاب الصوم' باب صوم عاشوراء

**فوائد** : (۱) عاشوراء کے دن کا روزہ تاکیدی مگر نفلی روزہ ہے۔

۱۲۵۳ :وَعَنْ اَبِیْ قَتَادَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ سُئِلَ عَنْ صِيَامِ يَوْمِ عَاشُوْرَآءِ فَقَالَ : "يُكَفِّرُ السَّنَةَ الْمَاضِيَةَ"

۱۲۵۳: حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عاشوراء کے روزے کے متعلق دریافت کیا گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ایک سالِ گزشتہ کے گناہوں کا

رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔
کفارہ ہے''۔(مسلم)

**تخریج** : رواہ مسلم فی کتاب الصوم' باب استحباب صیامہ ثلاثۃ ایام۔

**فوائد** : یوم عاشوراء کی فضیلت ذکر کی گئی ہے۔

۱۲۵٤ : وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "لَئِنْ بَقِيْتُ اِلٰى قَابِلٍ لَاَصُوْمَنَّ التَّاسِعَ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۲۵۴: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اگر میں اگلے سال تک زندہ رہا تو میں ضرور نویں محرم کا روزہ رکھوں گا۔'' (مسلم)

**تخریج** : رواہ مسلم فی کتاب الصوم' باب ای یوم یصام فی عاشوراء۔

**اَللُّغَاتُ** :الی قابل :آئندہ سال' ایک اور روایت میں فاذا کان العام المقبل لا مؤمن التاسع :جب اگلا سال آئے گا تو میں نویں کا روزہ رکھوں گا اور یہ محرم کا نواں دن ہے۔

**فوائد** : (۱) محرم کے مہینے میں نو اور دس محرم کا روزہ رکھنا چاہئے۔ اس میں حکمت یہ ہے کہ نویں تاریخ کے روزے سے یہود کی مخالفت ہو جائے کیونکہ وہ صرف دسویں تاریخ کے روزہ کے قائل تھے۔

## ۲۲۸ : بَابُ اسْتِحْبَابِ صَوْمِ سِتَّةِ اَيَّامٍ مِّنْ شَوَّالٍ

## باب: شوال کے چھ روزوں کا استحباب

۱۲۵٥ : عَنْ اَبِيْ اَيُّوْبَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "مَنْ صَامَ رَمَضَانَ ثُمَّ اَتْبَعَهُ سِتًّا مِّنْ شَوَّالٍ كَانَ كَصِيَامِ الدَّهْرِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۲۵۵: حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے رمضان کے روزے رکھے۔ پھر اس کے بعد چھ روزے شوال کے رکھ لئے تو اس نے گویا ہمیشہ روزے رکھے۔(مسلم)

**تخریج** :رواہ مسلم فی کتاب الصوم' باب استحباب صوم ستتہ ایام من شوال اتباعاً رمضان۔

**فوائد** : (۱) جو رمضان المبارک کے روزے رکھے پھر شوال میں چھ روزے رکھ لئے تو گویا اس نے سارا سال روزے رکھے کیونکہ ایک دن دس کے بدل ہے ''من جاء بالحسنة فلا عشر امثالها'' پس رمضان المبارک دس مہینوں کے بدلے ہو گئے اور چھ دن دو مہینے بدلے ہو گئے۔ (۲) افضل یہ ہے کہ وہ مسلسل اور یوم عید کے متصلاً بعد ہوں (مگر ضروری نہیں کہ فوراً رکھے جائیں شوال میں پورے کرنے کافی ہیں)

## ۲۲۹ : بَابُ اسْتِحْبَابِ صَوْمِ الْاِثْنَيْنِ وَالْخَمِيْسِ

## باب: سوموار اور جمعرات کے روزے کا استحباب

۱۲۵٦ : عَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ

۱۲۵۶: حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول

رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ سُئِلَ عَنْ صَوْمِ يَوْمِ الْاِثْنَيْنِ فَقَالَ : "ذٰلِكَ يَوْمٌ وُلِدْتُّ فِيْهِ وَيَوْمٌ بُعِثْتُ اَوْ اُنْزِلَ عَلَيْهِ فِيْهِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

اللہ ﷺ سے سوموار کے روزے کے بارے میں سوال کیا گیا تو فرمایا: یہ وہ دن ہے جس میں میری پیدائش ہوئی اور اسی دن نبوت ملی اور اس دن وحی اتری۔ (مسلم)

**تخریج** : رواه مسلم فی کتاب الصوم' باب استحباب صیام ثلثة ایام من کل شهر۔

**اللغات** : انزل علیه فیه : یعنی قرآن کے اترنے کی ابتداء سوموار سے ہوئی۔

**فوائد** : سوموار کے روزے کی فضیلت ذکر کی گئی ہے اس افضلیت کا سبب یہ ہے کہ نبی اکرم ﷺ کی پیدائش سوموار کے دن ربیع الاول کے مہینے میں' جیسا مشہور ہے' ہوئی اور قرآن مجید سوموار کے دن سترہ رمضان کو اترنا شروع ہوا۔

۱۲۵۷ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "تُعْرَضُ الْاَعْمَالُ يَوْمَ الْاِثْنَيْنِ وَالْخَمِيْسِ فَاُحِبُّ اَنْ يُّعْرَضَ عَمَلِيْ وَاَنَا صَآئِمٌ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ ورَوَاهُ مُسْلِمٌ بِغَيْرِ ذِكْرِ صَوْمٍ۔

۱۲۵۷: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''سوموار اور جمعرات کو اعمال (بارگاہ الٰہی میں پیش ہوتے ہیں۔ پس میں پسند کرتا ہوں کہ میرا عمل اس حال میں پیش ہو کہ میں روزے سے ہوں۔ (ترمذی)
یہ حدیث حسن ہے۔
مسلم نے روایت کیا مگر روزے کا ذکر نہیں کیا۔

**تخریج** :ر واه الترمزی فی کتاب الصیام' باب ما جاء فی الصوم یوم الاثنین و الخمیس و مسلم فی کتاب البر' باب النهی عن الفحشاء و التهاجر

**اللغات** :تعرض الاعمال : نگہبان فرشتے ان کو پیش کرتے ہیں۔

**فوائد** : سوموار اور جمعرات کا روزہ اس لئے مستحب ہے کہ ان دنوں میں اعمال اللہ کی بارگاہ میں پیش ہوتے ہیں۔

۱۲۵۸ :وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَتَحَرّٰى صَوْمَ الْاِثْنَيْنِ وَالْخَمِيْسِ ' رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۲۵۸: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ سوموار اور جمعرات کے روزے کو بڑے اہتمام سے رکھتے تھے۔ (ترمذی)
حدیث حسن ہے۔

**تخریج** :رواه الترمذی فی کتاب الصیام' باب ما جاء فی صوم یوم الاثنین فی الخمیس۔

**اللغات** :یتحری :حرص اہتمام کے ساتھ تلاش کرتا ہے۔

## ۲۳۰ :بَابُ اسْتِحْبَابِ صَوْمِ ثَلٰثَةِ اَيَّامٍ مِنْ كُلِّ شَهْرٍ

## باب: ہر مہینے میں تین دن کے روزے کا استحباب

وَالْاَفْضَلُ صَوْمُهَا فِيْ اَيَّامِ الْبِيْضِ وَهِيَ

افضل یہ ہے کہ ایامِ بیض کے تین روزے (اور وہ تیرہ' چودہ اور

الثَّالِثُ عَشَرَ وَالرَّابِعُ عَشَرَ وَالْخَامِسُ عَشَرَ- وَقِيْلَ الثَّانِيْ عَشَرَ وَالثَّالِثُ عَشَرَ وَالرَّابِعُ عَشَرَ وَالصَّحِيْحُ الْمَشْهُوْرُ هُوَ الْاَوَّلُ:

پندرہ ہے) رکھے جائیں۔
بعض نے کہا بارہ، تیرہ اور چودہ مگر صحیح اور مشہور پہلا قول ہے۔

۱۲۵۹ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ:اَوْصَانِيْ خَلِيْلِيْ ﷺ بِثَلَاثٍ :صِيَامِ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ، وَرَكْعَتَيِ الضُّحٰى، وَاَنْ اُوْتِرَ قَبْلَ اَنْ اَنَامَ، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۵۹: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میرے خلیل ﷺ نے مجھے تین باتوں کی وصیت فرمائی۔ (۱۱) ہر مہینے میں تین روزے رکھنا، (۲) چاشت کی دو رکعتیں، (۳) سونے سے پہلے وتر ادا کیا کروں۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج** : رواہ البخاری فی کتاب التھجد، باب صلوٰۃ الضحی و مسلم فی کتاب المسافرین، باب استحباب صلوۃ الضحی

**فوائد** : ہر مہینے میں تین دنوں کے روزوں کا مستحب ہے۔اوران میں بھی افضل وہ ہیں جن کی راتیں سفید یعنی چاندنی والی ہیں۔

۱۲۶۰ :وَعَنْ اَبِی الدَّرْدَآءِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ اَوْصَانِيْ حَبِيْبِيْ ﷺ بِثَلَاثٍ لَنْ اَدَعَهُنَّ مَا عِشْتُ : بِصِيَامِ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ، وَصَلٰوةِ الضُّحٰى، وَبِاَنْ لَّا اَنَامَ حَتّٰى اُوْتِرَ، رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۲۶۰: حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میرے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے تین باتوں کی وصیت فرمائی جن کو میں ہرگز نہیں چھوڑں گا:
(۱) ہر مہینے میں تین دن کے روزے، (۲) چاشت کی نماز، (۳) سونے سے پہلے وتر ادا کروں۔ (مسلم)

**تخریج** : رواہ مسلم فی کتاب المسافرین، باب استحباب صلوۃ الضحی

**اللغات** :ما عشت :زندگی میں۔

۱۲۶۱ :وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو ابْنِ الْعَاصِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "صَوْمُ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ صَوْمُ الدَّهْرِ كُلِّهِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۶۱: حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ہر مہینے میں تین دن کے روزے رکھنا ایسا ہے گویا اس نے سارا سال روزے رکھے''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج** : رواہ البخاری فی کتاب الصوم، باب صوم داؤد علیہ السلام و کتب الانبیاء و مسلم فی کتاب الصیام، باب استحباب صیام ثلاثۃ ایام من کل شھر

**فوائد** : اس روایت میں یہ وضاحت کردی کہ ہر مہینے میں تین دنوں کے روزہ ہمیشہ رکھنے کی طرح ہیں۔

۱۲۶۲ : وَعَنْ مُعَاذَةَ الْعَدَوِيَّةِ اَنَّهَا سَاَلَتْ

۱۲۶۲: حضرت معاذہ عدویہ کہتی ہیں کہ میں نے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ

عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَصُوْمُ مِنْ كُلِّ شَهْرٍ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ؟ قَالَتْ: نَعَمْ. فَقُلْتُ: مِنْ اَيِّ الشَّهْرِ كَانَ يَصُوْمُ؟ قَالَتْ: لَمْ يَكُنْ يُبَالِيْ مِنْ اَيِّ الشَّهْرِ يَصُوْمُ، رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

عنہا سے سوال کیا۔ کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر ماہ میں تین دن کے روزے رکھتے تھے؟ انہوں نے جواب دیا: جی ہاں۔ پھر میں نے کہا آپ کون سے مہینے کے روزے رکھتے؟ جواب میں فرمایا۔ کہ اس بات کی کوئی پرواہ نہ تھی کہ کون سے مہینے کے آپ روزے رکھ رہے ہیں۔ (مسلم)

**تخريج**: رواه مسلم فی الصوم، باب استحباب صیام ثلاثه ایام من کل شهر

**اللغات**: لم یکن یبالی: اہتمام نہ کرتے۔ منی ای شهر یصوم: یعنی آپ نے کسی بھی مہینے کے تین دن مخصوص نہیں فرمائے۔

**فوائد**: تین دن کے روزوں میں جو ہر مہینے میں رکھے جائیں کوئی دن خاص نہیں ہیں ثواب کوئی سے تین دنوں کے روزے رکھ لینے سے بھی حاصل ہو جاتا ہے۔ لیکن روایات سے یہ معلوم ہوتا ہے ۱۳، ۱۴، ۱۵ تاریخ کو روزہ رکھنا افضل ہے جیسا کہ عنقریب آئے گا۔

۱۲۶۳: وَعَنْ اَبِيْ ذَرٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "اِذَا صُمْتَ مِنَ الشَّهْرِ ثَلَاثًا فَصُمْ ثَلَاثَ عَشْرَةَ وَاَرْبَعَ عَشْرَةَ وَخَمْسَ عَشْرَةَ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ: حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۲۶۳: حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "جب تو ہر ماہ میں تین روزے رکھنا چاہے تو تیرہ، چودہ، پندرہ کا روزہ رکھ۔ (ترمذی) حدیث حسن ہے۔

**تخريج**: رواه الترمذی فی کتاب الصیام، ما جاء فی صوم ثلاثه ایام من کل شهر

**فوائد**: زائد فضیلت حاصل کرنے کے لئے انہی تین دنوں کے روزے مستحب ہیں۔

۱۲۶۴: وَعَنْ قَتَادَةَ بْنِ مِلْحَانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَاْمُرُنَا بِصِيَامِ اَيَّامِ الْبِيْضِ: ثَلَاثَ عَشْرَةَ وَاَرْبَعَ عَشْرَةَ وَخَمْسَ عَشْرَةَ، رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ۔

۱۲۶۴: حضرت قتادہ بن ملحان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمیں ایام بیض کے روزوں کا حکم فرماتے اور وہ تیرہ، چودہ، پندرہ ہیں۔ (ابوداؤد)

**تخريج**: رواه ابو داؤد فی کتاب الصوم، باب فی صوم الثلاث من کل شهر۔

**فوائد**: ایام بیض کو خاص کر کے اس میں روزے کو مستحب قرار دیا۔ ان کو ایام بیض اس لئے کہا جاتا ہے کہ چاند طلوع ہونے کی وجہ سے یہ راتیں مکمل سفید ہوتی ہیں۔ بعض نے اس کے علاوہ بھی اقوال ذکر کئے۔

۱۲۶۵: وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "لَا يُفْطِرُ اَيَّامَ

۱۲۶۵: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایام بیض کے روزے سفر و حضر میں نہ

الْبِيضِ فِي حَضَرٍ وَّلَا سَفَرٍ ' رَوَاهُ النَّسَآئِيُّ بِإِسْنَادٍ حَسَنٍ۔

چھوڑتے تھے۔(نسائی) صحیح سند۔

**تخریج** : رواه النسائی فی الصیام ' باب صوم النبی صلی الله علیه وسلم)

**فوائد** : ہر مہینے میں ایامِ بیض کے روزے سنت مؤکدہ ہیں کیونکہ آنحضرت ﷺ سفر وحضر میں ان کا اہتمام فرماتے تھے۔

## ۲۳۱ :بَابُ فَضْلِ مَنْ فَطَّرَ صَآئِمًا وَّفَضْلِ الصَّآئِمِ الَّذِیْ یُؤْکَلُ عِنْدَهٗ وَدُعَآءِ الْاٰکِلِ لِلْمَاْکُوْلِ عِنْدَهٗ

## باب : جس نے روزے دار کا روزہ افطار کرایا' اور اس روزہ دار کی فضیلت جس کے پاس کھایا جائے اور کھانے والے کی اس کے حق میں دُعا جس کے پاس کھایا جائے

۱۲۶۶ : عَنْ زَیْدِ بْنِ خَالِدٍ الْجُهَنِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ: "مَنْ فَطَّرَ صَآئِمًا کَانَ لَهٗ مِثْلُ اَجْرِهٖ غَیْرَ اَنَّهٗ لَا یُنْقَصُ مِنْ اَجْرِ الصَّآئِمِ شَیْءٌ" رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ حَدِیْثٌ حَسَنٌ صَحِیْحٌ۔

۱۲۶۶: حضرت زید بن خالد جہنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے کسی روزہ دار کا روزہ کھلوایا' اس کو اس کے برابر اجر ملے گا۔ بغیر اس کے کہ روزہ دار کا اجر کچھ بھی کم ہو۔(ترمذی)
حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج** : رواه الترمذی فی کتاب الصیام ' باب ما جاء فی الاعتکاف اذا خرج منه رقم ۸۰۷

**اللغات** : من فطّر صائمًا : یعنی اس کو ایسی چیز پیش کی کہ جس سے وہ روزہ افطار کرے۔خواہ وہ کھجور یا پانی کا گھونٹ ہی تھا۔
اس حدیث کو سلمان فارسی سے ابنِ خزیمہ نے نقل کیا۔اس میں رمضان کے ساتھ اس کی خصوصیت ذکر کی گئی کہ جس نے رمضان میں افطار کرایا تو وہ اس کے لئے گناہوں کی بخشش اور آگ سے اس کی گردن کے آزاد کا باعث بن جائے گا اور افطار کرانے والے کو بھی اتنا ہی اجر ملے گا بغیر اس کے کہ روزہ دار کا اجر کم ہو۔صحابہ نے عرض کی یا رسول اللہؐ! ہم میں سے ہر ایک وہ چیز نہیں پاتا جس سے وہ روزہ افطار کرائے پھر رسول اللہؐ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ اس کو بھی دیں گے جس نے ایک کھجور یا پانی یا دودھ کے گھونٹ سے روزہ افطار کرایا۔

**فوائد** : اس میں اس شخص کی فضیلت کا بیان ہے جو کسی بھی روزہ دار کا روزہ کھلواتا ہے۔روزہ کھلوانے کی اس میں فضیلت بیان کی گئی اور اس کی ترغیب دلائی گئی ہے کیونکہ اس میں مسلمانوں کے درمیان محبت اور ایک دوسرے سے میل جول پیدا ہوتا ہے۔

۱۲۶۷ : وَعَنْ اُمِّ عُمَارَةَ الْاَنْصَارِیَّةِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ دَخَلَ عَلَیْهَا فَقَدَّمَتْ اِلَیْهِ طَعَامًا فَقَالَ :"کُلِیْ" فَقَالَتْ :اِنِّیْ صَآئِمَةٌ ' فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ تُصَلِّیْ عَلَیْهِ الْمَلَآئِکَةُ اِذَا اُکِلَ عِنْدَهٗ حَتّٰی یَفْرُغُوْا" رَوَاهُ

۱۲۶۷: حضرت ام عمارہ انصاریہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ نبی اکرم ﷺ ہمارے ہاں تشریف لائے۔ میں نے آپؐ کی خدمت میں کھانا پیش کیا۔آپؐ نے فرمایا: ''تم بھی کھاؤ'' میں نے کہا میں روزے سے ہوں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''روزہ دار کے لئے فرشتے دعائیں کرتے ہیں جب اس کے پاس کھایا جائے۔ یہاں تک

التِّرْمِذِيُّ – وَقَالَ حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔ کہ وہ کھانے سے فارغ ہوں ۔(ترمذی) یہ حدیث حسن ہے۔

**تخریج** : رواہ الترمذی فی کتاب الصیام' باب ما جاء فی فضل الصائم اذا کل عندہ

**اللغات** :**تصلی علیه الملئکة** :اس کے لئے استغفار کرتے ہیں۔**یفرغوا** :یعنی فارغ ہوں۔

**فوائد** : اس روزہ دار کی فضیلت ذکر کی گئی۔دوسرا آدمی کھانا کھا رہا ہو۔

١٢٦٨ :وَعَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ جَآءَ اِلٰى سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَجَآءَ بِخُبْزٍ وَّزَيْتٍ فَاَكَلَ ثُمَّ قَالَ النَّبِيُّ ﷺ اَفْطَرَ عِنْدَكُمُ الصَّآئِمُوْنَ ' وَاَكَلَ طَعَامَكُمُ الْاَبْرَارُ ,وَصَلَّتْ عَلَيْكُمُ الْمَلَآئِكَةُ'' رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۲۶۸: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کے ہاں تشریف لائے۔انہوں نے آپ کی خدمت میں زیتون اور روٹی پیش کی۔پس آپ نے اس میں سے کھایا۔پھر نبی اکرم ﷺ نے دعا فرمائی:'' تمہارے ہاں روزہ دار روزہ افطار کریں اور تمہارا کھانا نیک لوگ کھائیں اور فرشتے تم پر رحمتیں بھیجیں''۔(ابوداؤد) صحیح سند کے ساتھ۔

**تخریج** : رواہ ابوداؤد فی کتاب الاطعمة' باب الدعاء الرب الطعام۔

**اللغات** : **افطو عندکم الصائمون** : خدا کرے تمہارے پاس روزے دار افطار کریں یہ لفظ جملہ خبریہ ہے اور معناً دعائیہ ہے یعنی تمہیں اللہ تعالیٰ کی رفاقت عنایت فرمائے جو روزہ دار کو روزہ کھلوانے والے یا افطار کرانے والے ہیں۔**الابرار** :جمع بر کی اور وہ متقی کو کہتے ہیں۔

**فوائد** : (۱) مہمانوں کے سامنے جو میسر آجائے وہی پیش کرنا سخاوت کے مانع نہیں۔(۲) مستحب یہ ہے کہ روزہ دار اس آدمی کے لئے دعا کرے جس نے اس کو روزہ افطار کرایا۔

# كِتَابُ الْاِعْتِكَافِ

١٢٦٩ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَعْتَكِفُ الْعَشْرَ الْاَوَاخِرَ مِنْ رَمَضَانَ – مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۶۹: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان کے آخری عشرے کا اعتکاف فرماتے تھے۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی ابواب الاعتکاف' باب الاعتکاف فی العشر الاواخر ومسلم فی کتاب الاعتکاف' باب اعتکاف العشر الاواخر من رمضان

**اللغات**: یعتکف: اعتکاف لغت میں ٹھہرنے اور بند کرنے کو کہتے ہیں اور شرع میں خاص قسم اور خاص طریقے سے ٹھہرنا' یا مسجد میں مخصوص شخص کا نیت کے ساتھ ٹھہرنا۔

**فوائد**: (۱) رمضان المبارک کے آخری عشرے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں اعتکاف کرنا مسنون ہے۔ اس کی حکمت یہ ہے کہ یہ دل جمعی اور دل کی صفائی کا سبب ہے۔ عبادت کے لئے اپنے آپ کو فارغ کرنے' ملائکہ سے مشابہت اختیار کرنا اور لیلۃ القدر کو حاصل کرنے کے لئے اپنے آپ کو پیش کرنا ہے۔

١٢٧٠ : وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يَعْتَكِفُ الْعَشْرَ الْاَوَاخِرَ مِنْ رَمَضَانَ حَتّٰى تَوَفَّاهُ اللّٰهُ تَعَالٰى ثُمَّ اعْتَكَفَ اَزْوَاجُهُ مِنْ بَعْدِهٖ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۷۰: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ رمضان کے آخری عشرہ کا اعتکاف فرماتے رہے۔ یہاں تک کہ آپ نے وفات پائی۔ پھر آپؐ کے بعد آپؐ کی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن نے بھی اعتکاف کیا۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی ابواب الاعتکاف الباب السابق ومسلم فی کتاب الاعتکاف' باب اعتکاف العشر الاواخر من رمضان۔

١٢٧١ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: كَانَ النَّبِيُّ يَعْتَكِفُ فِيْ كُلِّ رَمَضَانَ عَشَرَةَ اَيَّامٍ ' فَلَمَّا كَانَ الْعَامُ الَّذِيْ قُبِضَ فِيْهِ اعْتَكَفَ عِشْرِيْنَ يَوْمًا" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۲۷۱: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ہر رمضان میں دس روز اعتکاف فرماتے تھے۔ جب وہ سال آیا جس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے وفات پائی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیس دنوں کا اعتکاف فرمایا۔ (بخاری)

**تخریج**: رواه البخاری فی ابواب الاعتکاف' باب الاعتکاف فی العشر الاوسط من رمضان۔

**اللغات**: **یعتکف فی کل رمضان عشرۃ ایام**: آنحضرت ﷺ درمیانے عشرے کا اعتکاف فرماتے تا کہ لیلۃ القدر کو ڈھونڈیں۔ پھر آپ کو علم ہوا کہ وہ آخری عشرے میں ہے پس آپ اس میں اعتکاف کرنے لگے۔ **قبض**: وفات پائی۔ **عشرین یوماً**: بیس دن' نبی ﷺ نے اپنے اعتکاف کو بھی دوگنا کر لیا تھا جس طرح جبرائیل علیہ السلام کے ساتھ قرآن مجید کے دور کو زیادہ کر دیا تھا تا کہ عبادت میں خوب کوشش اور محنت ہو۔ اس لئے کہ آپ کو وقت مقررہ کے قریب آنے کی اطلاع دی گئی تھی۔

# كِتَابُ الْحَجِّ

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿وَلِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلًا وَمَنْ كَفَرَ فَاِنَّ اللّٰهَ غَنِيٌّ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ﴾ [آل عمران:۹۷]

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''اور اللہ کا حق لوگوں کے ذمہ اس کے گھر کا حج ہے' جو ان میں سے اس کی طرف راستہ کی طاقت رکھتا ہو اور جس نے کفر (انکار) کیا تو بے شک اللہ تعالیٰ دونوں جہانوں سے بے نیاز ہیں''۔ (آل عمران)

**حل الآیات**: حج البیت: حج لغت میں قصد کو کہا جاتا ہے اور شرع میں خاص اعمال کی ادائیگی کا قصد کرنا۔ **بیت**: کا لفظ کعبہ پر عموماً بولا جاتا ہے۔ **من استطاع الیه سبیلا**: استطاعت یعنی خرچہ سفر اور سواری رکھتا ہو۔

۱۲۷۲ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "بُنِيَ الْاِسْلَامُ عَلٰى خَمْسٍ : شَهَادَةِ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ' وَاِقَامِ الصَّلٰوةِ وَاِيْتَاءِ الزَّكٰوةِ ' وَحَجِّ الْبَيْتِ ' وَصَوْمِ رَمَضَانَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۷۲: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اسلام کی بنیاد پانچ باتوں پر ہے: (۱) اس بات کی گواہی کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور بے شک محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے رسول ہیں' (۲) نماز قائم کرنا' (۳) زکوٰۃ ادا کرنا' (۴) بیت اللہ کا حج کرنا' (۵) رمضان کے روزے رکھنا''۔ (متفق علیہ)

**تخریج**: رواه البخاری فی کتاب الایمان' باب دعاء کم ایمانکم ومسلم فی کتاب الایمان' باب بیان ارکان الاسلام۔

**اللغات**: حج البیت: بیت اللہ کا حج' جو آدمی ان شرائط کے ساتھ جو دوسری احادیث میں آئی ہیں' کے ساتھ بیت اللہ تک جانے کی طاقت رکھتا ہوں۔

**فوائد**: (۱) حج اسلام کے پانچ ارکان میں سے ہے اور یہ ضروریاتِ دین میں سے ہے اور اس کا منکر کافر ہے۔ (۲) حدیث کی تشریح کتاب الصلٰوۃ، الصوم و الزکوۃ میں گزر چکی۔

١٢٧٣ :وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ خَطَبَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ :"يٰاَيُّهَا النَّاسُ اِنَّ اللّٰهَ قَدْ فَرَضَ عَلَيْكُمُ الْحَجَّ فَحُجُّوْا" فَقَالَ رَجُلٌ : "اَكُلَّ عَامٍ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ؟ فَسَكَتَ حَتّٰى قَالَهَا ثَلَاثًا - فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ : "لَوْ قُلْتُ نَعَمْ لَوَجَبَتْ وَلَمَّا اسْتَطَعْتُمْ" ثُمَّ قَالَ: "ذَرُوْنِيْ مَا تَرَكْتُكُمْ، فَاِنَّمَا هَلَكَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ بِكَثْرَةِ سُؤَالِهِمْ ، وَاخْتِلَافِهِمْ عَلٰى اَنْبِيَائِهِمْ فَاِذَا اَمَرْتُكُمْ بِشَيْءٍ فَاْتُوْا مِنْهُ مَا اسْتَطَعْتُمْ ، وَاِذَا نَهَيْتُكُمْ عَنْ شَيْءٍ فَدَعُوْهُ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

١٢٧٣: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبہ دیا اور فرمایا" اے لوگو! اللہ تعالیٰ نے تم پر حج فرض کیا۔ پس تم حج کرو۔ اس پر ایک آدمی نے کہا کیا ہر سال یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم؟ پس آپ صلی اللہ علیہ وسلم خاموش رہے۔ اس نے یہ سوال تین مرتبہ دہرایا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:" اگر میں نَعَمْ کہہ دیتا تو ہر سال فرض ہو جاتا اور تم طاقت نہ رکھتے۔ پھر فرمایا:" جو بات میں چھوڑ دوں تم بھی مجھے چھوڑ دو (سوال نہ کرو) بلاشبہ تم سے پہلے لوگ کثرتِ سوال اور اپنے انبیاء علیہم السلام سے اختلاف کی وجہ سے ہلاک ہوئے۔ جب میں تمہیں کسی چیز کا حکم دوں تو اس کو حتی الامکان انجام دو اور جب کسی بات سے منع کروں تو اس کو چھوڑ دو۔" (مسلم)

**تخریج**: رواه مسلم فی کتاب الحج، باب فرض الحج مرة فی العمر

**اللغات**: فسکت: یعنی نبی اکرم ﷺ اس کو جواب دینے سے خاموش ہو گئے کیونکہ یہ سوال اس کے لئے درست نہ تھا۔ لوجبت: یعنی حج ہر سال واجب ہوتا کیونکہ یہ بات نبی اکرم ﷺ کی زبان مبارک سے نکلتی جو وحی سے بولتے تھے۔ ذرونی: یعنی تم مجھے چھوڑ دو۔ بکثرت سوالھم: یعنی بلاضرورت سوالات، جن کا مقصد صرف ضد اور ایذاء تھا۔

**فوائد**: (۱) اس دین کی بنیاد آسانی پر قائم ہے۔ اس میں تنگی ہٹالی گئی اس لئے کہ انسان کو اسی چیز کی تکلیف دی جاتی ہے جو اس پر شاق اور تنگی والی نہ ہو۔ (۲) اس چیز کے متعلق سوال نہ کرنا چاہئے جو لایعنی ہو اور جو خود کو گراں گزرے۔ اگر اس کو اللہ تعالیٰ ظاہر کر دے۔ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:" ایسی چیزوں کے بارے میں مت سوال کرو اور اگر وہ تم پر ظاہر کر دی جائیں تو تمہیں بری لگیں"۔ (۳) شریعت کے احکام استطاعت کے ساتھ مقید ہیں مگر ممنوعات سے ہر صورت میں رُکنا ضروری ہے کیونکہ مفاسد کا دور کرنا حصول منفعت سے مقدم ہے۔ (۴) حج عمر میں طاقت والے پر ایک مرتبہ لازم ہے۔

١٢٧٤ : وَعَنْهُ قَالَ : سُئِلَ النَّبِيُّ ﷺ اَيُّ الْعَمَلِ اَفْضَلُ؟ قَالَ : "اِيْمَانٌ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ" قِيْلَ :ثُمَّ مَاذَا؟ قَالَ :"اَلْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ" قِيْلَ : ثُمَّ مَاذَا؟ قَالَ : "حَجٌّ مَبْرُوْرٌ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

"اَلْمَبْرُوْرُ" هُوَ الَّذِيْ لَا يَرْتَكِبُ صَاحِبُهٗ فِيْهِ مَعْصِيَةً۔

١٢٧٤: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا گیا۔ کون سا عمل افضل ہے؟ آپ نے فرمایا:" اللہ اور اس کے رسول پر ایمان۔" پھر کہا گیا۔ اس کے بعد کون سا؟ فرمایا:" اللہ کی راہ میں جہاد۔" سوال کیا گیا پھر کون سا؟ فرمایا:" مقبول حج۔" (بخاری ومسلم)

"اَلْمَبْرُوْرُ" : وہ حج جس میں حج کرنے والا کسی معصیت کا ارتکاب نہ کرے۔

**تخریج**: رواہ البخاری فی الایمان' باب من قال ان الایمان ھو العمل ومسلم فی الایمان سباب بیان کون الایمان باللّٰہ تعالٰی افضل الاعمال۔

**اللغات**: ای العمل افضل: یعنی ثواب میں بڑھ کر۔

۱۲۷۵ :وَعَنْهُ قَالَ :سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ:"مَنْ حَجَّ فَلَمْ يَرْفُثْ وَلَمْ يَفْسُقْ رَجَعَ كَيَوْمٍ وَلَدَتْهُ اُمُّهٗ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۷۵: حضرت ابوہریرہؓ نبی کریمؐ سے روایت کرتے ہیں: ''جس نے حج کیا اور اس نے کوئی فحش گوئی اور فسق و فجور نہ کیا تو وہ اس طرح لوٹا جیسے کہ آج ہی اسکی ماں نے اسکو جنم دیا۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی الحج' باب فضل الحج المبرور و مسلم فی الحج' باب فی فضل الحج العمرۃ و یوم عرفۃ۔

**اللغات**: فلم یرفث: رفث جماع یا فحش گوئی یا عورت کو ایسی بات کہنا جس کا تعلق جماع سے ہو اور صراحتاً اس کے تذکرے کو کہتے ہیں۔لم یفسق: فسوق اطاعت سے نکلنے کو کہتے ہیں مراد برائی' گناہ یا جھگڑا یا بداخلاقی ہے۔رجع: ولوٹا۔

**فوائد**: (۱) حج گناہوں کا کفارہ اور پہلے کئے جانے والے تمام گناہوں کو مٹانے والا ہے جمہور علماء کہتے ہیں کہ یہ چھوٹے گناہوں کا کفارہ بنے گا۔کبیرہ کا نہیں اور ان گناہوں سے متعلق ہے جو اللہ کے حقوق سے تعلق رکھتے ہیں۔(۲) اور گناہ کے مٹائے جانے کا تذکرہ اس حج کے ساتھ مشروط ہے جو مقبول ہو اور اس کے ساتھ کوئی گناہ ملا ہوا نہ ہو اور وہ آدمی حج کو عیب لگانے والی باتیں: جھگڑے اور شہوت کو ابھارنے والی چیزوں سے دور رہنے والا ہو۔(۳) بڑے گناہ اس توبہ کے ساتھ جو اپنی شرائط کے ساتھ ہوں' مٹائے جاتے ہیں اور اسی طرح حق والوں کو ان کے حقوق واپس کرنے سے۔

۱۲۷۶ : وَعَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ "اَلْعُمْرَةُ اِلَى الْعُمْرَةِ كُفَّارَةٌ لِمَا بَيْنَهُمَا وَالْحَجُّ الْمَبْرُوْرُ لَيْسَ لَهٗ جَزَآءٌ اِلَّا الْجَنَّةَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۷۶: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا'' ایک عمرہ دوسرے عمرہ تک درمیان والے گناہوں کو مٹانے والا ہے اور حج مبرور کا بدلہ تو سوائے جنت کے اور کوئی چیز نہیں۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی العمرۃ' باب العمرۃ وجوب العمرۃ و فضلھا ومسلم فی کتاب الحج' باب فی فضل الحج والعمرۃ ویوم عرفۃ۔

**اللغات**: العمرۃ: لغت میں زیارت کو کہتے ہیں اور یہ اعتماد سے لیا گیا اور شرع میں خاص طریقے سے بیت اللہ کی زیارت کرنا' یہ امام شافعی رحمتہ اللہ کے نزدیک حج کی طرح فرض ہے اور حنفیہ کے نزدیک سنت موکدہ ہے۔کفارۃ: مغفرت اور گناہوں کے چھپائے جانے کا سبب ہے۔

**فوائد**: عمرہ کی فضیلت ذکر کی گئی اور اس کی ترغیب دی گئی ہے اور حج مقبول کا ثواب صرف گناہوں کے کفارے تک موقوف نہیں بلکہ وہ جنت میں داخلے کے لئے کافی ہے۔

۱۲۷۷ :وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ نَرَى الْجِهَادَ اَفْضَلَ

۱۲۷۷: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالٰی عنہا سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم جہاد کو افضل ترین خیال کرتی

الْعَمَلِ اَفَلَا نُجَاهِدُ؟ فَقَالَ : "لٰكِنَّ اَفْضَلُ الْجِهَادِ :حَجٌّ مَّبْرُوْرٌ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

ہیں۔ کیا ہم جہاد نہ کریں؟ اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''افضل جہاد حج مبرور ہے''۔ (بخاری)

**تخریج**: رواه البخاری فی الحج' باب فضل الحج المبرور والجهاد' باب فضل الجهاد۔

**اللغات**: نری الاجهاد افضل العمل: ہم اس کا اعتقاد رکھتے تھے کہ جہاد کا اسلام میں بڑا مرتبہ ہے۔ ولکنّ افضل الجهاد: مراد یہ ہے کہ افضل جہاد لیکن عورتوں کے لئے۔ وہ مقبول حج ہے جس پر کسی معصیت کی ملاوٹ نہ ہوا ور نہ ہی اس حج سے منحرف کرنے والی کوئی چیز پائی جائے۔

**فوائد**: (۱) حج کو جہاد سے تعبیر کر کے اس کے عظیم ثواب اور فضیلت کی طرف اشارہ کیا گیا اور عورتوں کو اس کی ترغیب دی۔ (۲) حج عورتوں کے لئے جہاد سے افضل ہے جبکہ اسلام کا معاملہ متعین نہ ہو یا دشمن شہر میں داخل نہ ہوا ور وہ عورتیں قتال پر قدرت بھی رکھتی ہوں اور ان کے بارے میں کوئی خطرہ بھی نہ ہو۔ اس طرح مردوں کے مقابلہ میں حج کی افضلیت قتال کے متعین طور پر فرض نہ ہونے کے ساتھ مقید ہے ورنہ عبادت کے نام سے یہ جہاد سے فرار شمار ہوگا۔

۱۲۷۸ : وَعَنْهَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ : "مَا مِنْ يَّوْمٍ اَكْثَرَ مِنْ اَنْ يُّعْتِقَ اللّٰهُ فِيْهِ عَبْدًا مِّنَ النَّارِ مِنْ يَّوْمِ عَرَفَةَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۲۷۸: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''کوئی ایسا دن نہیں جس میں اللہ تعالیٰ اتنے بندوں کو آگ سے آزاد فرماتے ہیں۔ جتنے اللہ تعالیٰ عرفہ کے دن فرماتا ہے''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواه مسلم فی کتاب الحج' باب فضل الحج والعمرة یوم عرفة۔

**اللغات**: یعتق: وہ نجات دیتا اور آگ سے خلاصی کرتا ہے۔

**فوائد**: یوم عرفہ کی فضیلت بیان کی گئی کہ اللہ تعالیٰ اس دن میں تمام دنوں سے زیادہ لوگوں کو جہنم سے آزاد کرتے' اپنے بندوں پر زیادہ تجلی فرماتے' ملائکہ پر ان کے ذریعے فخر کرتے اور ان پر بخشش و رحمت فرماتے ہیں۔

۱۲۷۹ : وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ : "عُمْرَةٌ فِيْ رَمَضَانَ تَعْدِلُ حَجَّةً - اَوْ حَجَّةً مَّعِيَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۷۹: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''رمضان میں عمرہ حج کے برابر ہے یا میرے ساتھ حج کے برابر ہے''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی کتاب العمرة' باب عمرة فی رمضان و جزاء الصید ومسلم فی کتاب الحج' باب فضل العمره فی رمضان۔

**اللغات**: تعدل: برابر ہے۔ تعدل حجة: ثواب میں اس کے قائم مقام ہے یہ مطلب نہیں کہ ہر چیز میں اس کے برابر ہیں کیونکہ اگر اس کے ذمے حج تھا اور اس نے رمضان میں عمرہ کر لیا تو یہ اس کے برابر نہیں ہوسکتا۔ او حجةً: بھی یا میرے ساتھ حج کیا یہ راوی کو شک ہے کہ ان دونوں میں سے کون سے الفاظ فرمائے۔

**فوائد**: (۱) رمضان المبارک کے عمرہ کی فضیلت ذکر کی گئی اور اس میں روزہ رکھنا یہ زیارتِ کعبہ کے منافی نہیں۔ اسی طرح عمرہ کے احکام کی ادائیگی کے لئے روزہ مخالف نہیں۔

۱۲۸۰ : وَعَنْهُ اَنَّ امْرَاَةً قَالَتْ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ فَرِيْضَةَ اللّٰهِ عَلٰى عِبَادِهٖ فِى الْحَجِّ اَدْرَكَتْ اَبِىْ شَيْخًا كَبِيْرًا لَا يَثْبُتُ عَلَى الرَّاحِلَةِ اَفَاَحُجُّ عَنْهُ؟ قَالَ : "نَعَمْ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۸۰: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے ہی روایت ہے کہ ایک عورت نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے بندوں پر فرائض میں سے فریضۂ حج نے میرے باپ کو بڑھاپے کی حالت میں پایا ہے۔ وہ سواری پر سوار ہونے کے قابل نہیں۔ کیا میں اس کی طرف سے حج کرسکتی ہوں؟ آپؐ نے فرمایا: ''ہاں۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی کتاب الحج' باب وجوب الحج و فضله ومسلم فی کتاب الحج' باب الحج عن العاجز لزمانه و هرم و نحوهما اوالموت۔

**اللغات**: ادرکت ابی: یعنی اس پر حج فرض ہوا اور وہ عمر کی اس حد تک پہنچا ہوا ہے یا مال دار ہے۔ مال دار ہو کر زادو رحلہ کا مالک بنا ہوا ہے۔ **لایثبت**: اس پر ٹھہر نہیں سکتا۔ **راحله**: اس جانور کو کہا جاتا ہے جس کو سواری کے لئے استعمال کیا جائے۔

**فوائد**: حج کے معاملے کی تاکید کی گئی کہ وہ مکلّف سے ساقط نہیں۔ جبکہ وہ بذات خود اس کے کرنے سے عاجز ہو بلکہ وہ اس کو قائم مقام بنائے جو اس کو انجام دے اور بلواسطہ ادا کرے۔ (۲) بذات خود حج کرنا بہت بڑی فضیلت و بے شمار ثواب رکھتا ہے۔ (۳) والدین کے ساتھ احسان کرنا' ان کی طرف توجہ دینی اور ان کی دینی و دنیوی مصلحتوں کو پورا کرنا چاہئے۔ فوت شدہ آدمی کی طرف سے حج کرنا جائز ہے۔

۱۲۸۱ : وَعَنْ لَقِيْطِ بْنِ عَامِرٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّهٗ اَتَى النَّبِیَّ ﷺ فَقَالَ : اِنَّ اَبِیْ شَيْخٌ كَبِيْرٌ لَا يَسْتَطِيْعُ الْحَجَّ ، وَلَا الْعُمْرَةَ ، وَلَا الظَّعْنَ قَالَ : "حُجَّ عَنْ اَبِيْكَ وَاعْتَمِرْ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ ، وَالتِّرْمِذِیُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

۱۲۸۱: حضرت لقیط بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے کہ میرے والد بہت بوڑھے ہیں۔ وہ حج کی طاقت نہیں رکھتے اور نہ عمرہ کر سکتے ہیں نہ ہی سواری پر سفر کر سکتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اپنے والد کی طرف سے حج کرو اور عمرہ بھی کرو''۔ (ابوداؤد' ترمذی) حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج**: رواه ابو داؤد فی کتاب مناسك الحج' باب الرجال یحج عن غیره

**اللغات**: **لایستطیع الحج و العمرة**: یعنی بذات خود وہ چل کر حج کرنے کی طاقت نہیں رکھتا۔ **الظعن**: سفر کرنا۔ **اعتمر**: اس کی طرف سے تُو عمرہ ادا کر

**فوائد**: عاجز کی طرف سے نیابتاً حج کرنا جائز ہے جب کہ وہ ایسا مرض ہو جس کے صحیح ہونے کی اُمید نہ ہو یا عمرہ میں بڑھاپا آجائے لیکن دوسرے کی طرف سے حج کرنے کی شرط یہ ہے کہ اس نے خود اپنا حج کیا ہو۔ جمہور کے نزدیک حج میں نیابت کے غیر کی طرف سے جائز ہونے میں اس بات کا کوئی فرق نہیں کہ اس کا حج فرضی ہو یا نفلی۔

۱۲۸۲ : وَعَنِ السَّآئِبِ بْنِ يَزِيْدَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : "حُجَّ بِیْ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ فِیْ حَجَّةِ الْوَدَاعِ وَاَنَا ابْنُ سَبْعِ سِنِيْنَ ، رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ۔

۱۲۸۲: حضرت سائب بن یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ مجھے حجۃ الوداع میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حج کرایا گیا جبکہ میری عمر سات سال تھی۔ (بخاری)

**تخریج**: رواہ البخاری فی کتاب الحج، باب حج الصبیان۔

**فوائد**: (۱) بالغ ہونے سے پہلے بچے کا حج کرنا جائز ہے یا بذات خود اس کا ارکان ادا کرنا بھی درست ہے جبکہ وہ سمجھ بوجھ رکھتا ہو۔ یہ اس لئے ہے تاکہ اس کی عبادت کی مشق ہو جائے اور بالغ ہونے کے بعد وہ اس سے الفت رکھے۔

۱۲۸۳ : وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ لَقِيَ رَكْبًا بِالرَّوْحَاءِ فَقَالَ : "مَنِ الْقَوْمِ؟" قَالُوْا : الْمُسْلِمُوْنَ قَالُوْا : مَنْ اَنْتَ؟ قَالَ "رَسُوْلُ اللّٰهِ" فَرَفَعَتِ امْرَاَةٌ صَبِيًّا فَقَالَتْ : اَلِهٰذَا حَجٌّ؟ قَالَ : "نَعَمْ وَلَكِ اَجْرٌ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۲۸۳: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ مقام روحاء میں ایک قافلے کو ملے۔ آپؐ نے فرمایا: ''تم کون ہو؟'' انہوں نے کہا مسلمان ہیں۔ انہوں نے پوچھا آپؐ کون ہیں؟ آپؐ نے فرمایا: ''میں اللہ کا رسول ہوں۔ اس وقت ایک عورت نے ان میں سے ایک بچے کو بلند کر کے پوچھا کیا اس کا حج ہے۔؟ فرمایا جی ہاں اور اجر تمہیں ملے گا۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الحج، باب صحة حج الصبی

**اللغات**: الروحاء: یہ چھتیس میل کے فاصلے پر مکہ اور مدینہ کے درمیان ایک مشہور جگہ ہے۔

**فوائد**: (۱) چھوٹے بچے پر حج لازم نہیں کیونکہ وہ مکلف نہیں۔ اگر اس نے حج کر لیا تو صحیح ہے مگر نفلی ہوگا۔ (۲) بچہ جو نیک کام کرتا ہے اس کی نیکیاں تو لکھی جاتی ہیں لیکن اس کے گناہ بالا جماع نہیں لکھا جاتا اسی طرح ولی کے لئے نیکیاں لکھی جاتی ہیں اور جتنا بچے کا عمل ہوتا ہے گناہ نہیں جو وہ کرتا ہے۔

۱۲۸٤ : وَعَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ حَجَّ عَلٰى رَحْلٍ وَّكَانَتْ زَامِلَتَهُ - رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۲۸۴: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک کجاوہ پر حج کیا اور یہی آپؐ کی سواری تھی۔ (بخاری)

**تخریج**: رواہ البخاری فی کتاب الحج، باب الحج علی الراحل۔

**اللغات**: حج: حجۃ الوداع والے سال رسول اللہ ﷺ نے حج کیا۔ اس کے علاوہ آپؐ نے کوئی حج نہیں کیا۔ راحل: ہر وہ چیز جو سفر کے لئے برتن، سواری وغیرہ۔ مقصد یہ ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے اونٹ کے پلان پر ہی حج کیا جس پر مہمل نہیں تھا۔ وکانت: یعنی سواری۔ الزاملة: وہ اونٹ جس پر کھانا اور سامان لادا جائے۔ مقصد یہ ہے کہ نبی اکرم ﷺ کے ساتھ کھانا اور سامان اٹھانے کے لئے الگ سواری نہ تھی بلکہ آپ ﷺ کی سفر والی سواری ہی دونوں کام دینے والی تھی۔

**فوائد**: نبی اکرم ﷺ کی تواضع اور حج کو جاتے ہوئے آپ کا سامان بتلایا گیا ہے۔ آپؐ کی دعا اس حال میں اس طرح تھی اے اللہ اس حج کو اس طرح کا بنا دے جس میں ریا کاری اور دکھلاوا نہ ہو۔

۱۲۸٥ : وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : كَانَتْ عُكَاظُ ، وَمَجَنَّةُ ، وَذُو الْمَجَازِ اَسْوَاقًا فِي الْجَاهِلِيَّةِ فَتَاَثَّمُوْا اَنْ يَّتَجِرُوْا فِي الْمَوَاسِمِ فَنَزَلَتْ لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ

۱۲۸۵: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ عکاظ، مجنۃ، ذوالمجاز یہ جاہلیت کے زمانہ میں بازار لگتے تھے۔ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے حج کے ایام میں تجارت کو گناہ خیال کیا۔ تو اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری: ﴿لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَبْتَغُوْا فَضْلًا

تَبْتَغُوْا فَضْلًا مِّنْ رَّبِّكُمْ فِيْ مَوَاسِمِ الْحَجِّ، رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

مِّنْ رَّبِّكُمْ فِيْ﴾ الاية کہ تم پر کوئی گناہ نہیں کہ تم اپنے رب کا فضل تلاش کرو یعنی مواسم حج۔ (بخاری)

**تخريج**: رواه البخاری فی کتاب الحج، باب التجارة إيام الموسم۔

**اللغات**: **فتاثموا**: گناہ میں پڑنے کا خدشہ ہوا۔ **في المواسم**: حج کے مہینے مراد ہیں۔ **فنزلت**: اس کے سبب سے یہ آیت اتری۔ ﴿لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ﴾

**فوائد**: حج کے دنوں میں تجارت حج کے صحیح ہونے کے خلاف نہیں۔ اگرچہ کمال اسی میں ہے کہ حاجی کا ہاتھ اس سے بچا ہوا ہوتا کہ اس کی مکمل توجہ اللہ تعالیٰ کی طرف ہو۔

# كتاب الجهاد

## ۲٤۳ :باب فضل الجهاد

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿وَقَاتِلُوا الْمُشْرِكِيْنَ كَافَّةً كَمَا يُقَاتِلُوْنَكُمْ كَافَّةً وَاعْلَمُوْا اَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُتَّقِيْنَ﴾ [التوبة:٣٦] وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ وَهُوَ كُرْهٌ لَّكُمْ ، وَعَسٰى اَنْ تَكْرَهُوْا شَيْئًا وَّهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ، وَعَسٰى اَنْ تُحِبُّوْا شَيْئًا وَّهُوَ شَرٌّ لَّكُمْ ، وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ﴾ [البقرة:٢١٦] وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿اِنْفِرُوْا خِفَافًا وَّثِقَالًا وَّجَاهِدُوْا بِاَمْوَالِكُمْ وَاَنْفُسِكُمْ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ﴾ [التوبة:١١١] وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰى مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْفُسَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ بِاَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ يُقَاتِلُوْنَ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيَقْتُلُوْنَ وَيُقْتَلُوْنَ وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا فِى التَّوْرٰاةِ وَالْاِنْجِيْلِ وَالْقُرْاٰنِ وَمَنْ اَوْفٰى بِعَهْدِهٖ مِنَ اللّٰهِ فَاسْتَبْشِرُوْا بِبَيْعِكُمُ الَّذِىْ بَايَعْتُمْ بِهٖ ، وَذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ﴾ [التوبة:١٢] وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿لَا يَسْتَوِى الْقَاعِدُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ غَيْرُ اُولِى الضَّرَرِ وَالْمُجَاهِدُوْنَ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ فَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجَاهِدِيْنَ بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ عَلَى الْقَاعِدِيْنَ دَرَجَةً ، وَكُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى ، وَفَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجَاهِدِيْنَ عَلَى الْقَاعِدِيْنَ اَجْرًا عَظِيْمًا دَرَجَاتٍ مِّنْهُ وَمَغْفِرَةً وَّرَحْمَةً وَّكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا﴾

## باب: جہاد کی فضیلت

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''اور تم تمام مشرکین سے قتال کرو جس طرح وہ تم سے پورے (اکٹھے) لڑتے ہیں اور یقین کر لو بے شک اللہ تقویٰ والوں کے ساتھ ہے۔ (التوبہ) اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''تم پر لڑائی فرض ہے۔ حالانکہ وہ تمہیں ناپسند ہے۔ ہوسکتا ہے کہ تم کسی چیز کو ناپسند کرو اور وہ تمہارے لئے بہتر ہو اور ہوسکتا ہے کہ تم کسی چیز کو پسند کرو اور وہ تمہارے لئے بری ہو۔ اللہ تعالیٰ جانتے ہیں اور تم نہیں جانتے۔ (البقرہ) اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''تم اللہ کی راہ میں نکلو خواہ تم ہلکے ہو یا بوجھل اور اپنے مالوں اور جانوں سے اس کی راہ میں جہاد کرو۔ (التوبہ)

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''بے شک اللہ تعالیٰ نے ایمان والوں سے ان کی جانیں اور مال خرید لئے' اس طرح کہ اس کے بدلے میں ان کے لئے جنت ہے۔ وہ اللہ کی راہ میں لڑتے ہیں اور قتل کرتے ہیں اور قتل ہوتے ہیں۔ یہ وعدہ سچا کیا گیا ہے تورات اور انجیل اور قرآن میں۔ کون ہے جو اپنے وعدے کو اللہ تعالیٰ سے زیادہ پورا کرنے والا ہو۔ پس تم اپنے اس سودے پر جو تم نے اس کے ساتھ کیا۔ خوش ہو جاؤ اور یہ بہت بڑی کامیابی ہے۔ (التوبہ)

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''وہ مؤمن جو بغیر عذر کے گھر میں بیٹھ رہنے والے ہیں وہ جو اللہ تعالیٰ کی راہ میں اپنے مالوں اور جانوں سے جہاد کرنے والے ہیں۔ دونوں برابر نہیں۔ ان کو بیٹھے رہنے والوں پر درجہ حاصل ہے۔ سب سے اللہ تعالیٰ نے بھلائی کا وعدہ فرمایا اور مجاہدین کو بیٹھے رہنے والوں پر بڑے اجر کے لحاظ سے فضیلت دی اور اپنی طرف سے درجات' بخشش' رحمت بھی اور اللہ تعالیٰ بخشنے والے مہربان ہیں۔ (النساء)

[النساء:۹۵] وَقَالَ تَعَالٰی : ﴿يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰی تِجَارَةٍ تُنْجِيْكُمْ مِّنْ عَذَابٍ اَلِيْمٍ؟ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَتُجَاهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِاَمْوَالِكُمْ وَاَنْفُسِكُمْ ، ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ، يَغْفِرْلَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَيُدْخِلْكُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ وَمَسَاكِنَ طَيِّبَةً فِيْ جَنّٰتِ عَدْنٍ ، ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ، وَاُخْرٰی تُحِبُّوْنَهَا نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ﴾ [الصف:۱۰-۱۳]

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''اے ایمان والو! کیا میں تمہیں ایسی تجارت نہ بتلاؤں جو تمہیں دردناک عذاب سے نجات دینے والی ہو؟ تم اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لانے والے اور اللہ کی راہ میں اپنے مالوں اور جانوں سے جہاد کرنے والے ہو یہ تمہارے لئے بہتر ہے اگر تم جانتے ہو۔ وہ تمہارے گناہوں کو بخش دے گا اور تمہیں ایسے باغات میں داخل فرمائے گا۔ جن کے نیچے نہریں چل رہی ہیں اور ہمیشہ کی جنتوں میں پاکیزہ مکانات' یہ بہت بڑی کامیابی ہے اور دوسری چیز جس کو تم پسند کرتے ہو' وہ اللہ تعالیٰ کی مدد اور قریبی فتح ہے اور ایمان والوں کو آپ خوشخبری دے دیں۔ (الصف)

وَالْاٰيَاتُ فِي الْبَابِ كَثِيْرَةٌ مَّشْهُوْرَةٌ.

آیات اس سلسلے میں بہت معروف ہیں۔

وَاَمَّا الْاَحَادِيْثُ فِيْ فَضْلِ الْجِهَادِ فَاَكْثَرُ مِنْ اَنْ تُحْصَرَ فَمِنْ ذٰلِكَ.

جہاد کی فضیلت میں احادیث بھی شمار سے باہر ہیں۔

**حل الآیات :** كافة: تمام۔ كتب: فرض ہوا۔ كره لكم: طبعاً ناپسند ہے کیونکہ اس میں اپنے آپ کو لڑائی کے لئے پیش کرنا ہے۔ انفروا: تم قتال کے لئے نکلو۔ خفافا: جوان ہو یا چست دشمن کی قلت کی وجہ سے لڑائی کی طرف رغبت کرنے والے ہو' بوجھل یا بوڑھے' سست' کثرتِ دشمن کی وجہ سے رغبت کرنے والے نہ ہو یا مال کی قلت' عیال کی کثرت کی وجہ سے یا اس کے علاوہ وجوہ ہوں۔ وجاهدوا: دشمن کے ساتھ لڑائی میں پوری قوت صرف کرو۔ خواہ مال سے یا جان سے ہو مگر اس کا مقصد اللہ تعالیٰ کے کلمہ کو بلند کرنا ہو۔ اشترىٰ: بیع وشراء مال کا تبادلہ۔ القاعدون: جہاد سے بیٹھنے والا۔ اولى الضرر: بیمار و اندھے' اپاہج۔ درجة: عظیم مقام۔ الحسنىٰ: جنت۔ تجارةٌ: نفع کے لئے بیع وشراء کرنا۔ طيبة: عمدہ' خوب' جنت عدن اقامت اور ہمیشگی کے باغات۔ اخرىٰ: اور تمہارے لئے اور نعمتیں ہیں۔ مبشر: ان کو دونوں جہان کی خوشخبری دے دو۔

۱۲۸۶ :عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: سُئِلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ اَيُّ الْعَمَلِ اَفْضَلُ؟ قَالَ "اِيْمَانٌ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ" قِيْلَ :ثُمَّ مَاذَا؟ قَالَ : "الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ" قِيْلَ :ثُمَّ مَاذَا؟ قَالَ: "حَجٌّ مَّبْرُوْرٌ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

۱۲۸۶: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ سے دریافت کیا گیا۔ کون سا عمل افضل ہے؟ آپؐ نے فرمایا: ''اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لانا۔ پوچھا گیا پھر کون سا؟ فرمایا: ''اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کرنا''۔ پوچھا گیا' پھر کیا؟ فرمایا: ''حج مبرور''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** اس حدیث کی تخریج ۱۲۷۴ میں گزری۔

**اللغات:** افضل: ثواب میں بڑھ کر۔ حج: کسی معظم چیز کا قصد کرنا۔ شرع میں احکام کی ادائیگی کیلئے بیت اللہ کا قصد کرنا۔ مبرور: یہ اسم مفعول ہے اور بر سے ہے اور بر نیکی کو کہتے ہیں اور یہاں ایسا حج مراد ہے جو خالص نیت کے ساتھ ارتکابِ معصیت سے بچا ہوا ہو۔

۱۲۸۷ : وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ : قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اَیُّ الْعَمَلِ اَحَبُّ اِلَی اللّٰہِ تَعَالٰی؟ قَالَ : "اَلصَّلٰوۃُ عَلٰی وَقْتِھَا" قُلْتُ : ثُمَّ اَیٌّ؟ قَالَ : "بِرُّ الْوَالِدَیْنِ" قُلْتُ : ثُمَّ اَیٌّ؟ قَالَ : "اَلْجِھَادُ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔

۱۲۸۷: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کون سا عمل اللہ تعالیٰ کو زیادہ محبوب ہے؟ آپؐ نے فرمایا: ''وقت پر نماز ادا کرنا۔'' میں نے عرض کیا پھر کون سا؟ آپؐ نے فرمایا: ''ماں باپ کے ساتھ نیکی کرنا۔'' میں نے عرض کیا پھر کون سا؟ آپؐ نے فرمایا: ''اللہ کی راہ میں جہاد کرنا۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی الجھاد' باب فضل الجھاد و السیر ومسلم فی الایمان' باب کون الایمان باللہ تعالٰی افضل الاعمال۔

**فوائد**: اس حدیث کی شرح بر الوالدین ۱ / ۳۱۵ میں گزری۔ امام قرطبی نے فرمایا کہ حضور ﷺ نے ان تین کاموں کا خاص طور پر ذکر کیا کیونکہ یہ بہت ساری نیکیوں کے لئے عنوان کی حیثیت رکھتے ہیں جس نے فرض نماز کو ضائع کیا۔ یہاں تک کہ بغیر عذر کے اس کا وقت نکال دیا حالانکہ نماز کی مشقت بھی کم ہے اور فضیلت بھی زیادہ ہے تو وہ دوسرے اعمال کو زیادہ ضائع کرنے والا ہوگا۔ اسی طرح جو آدمی اپنے والدین کے حق کو ادا نہیں کرتا' حالانکہ ان کا حق بہت زیادہ ہے' تو وہ دوسروں کے حق میں اور بھی زیادہ کم احسان کرنے والا ہوگا۔ اسی طرح جس نے کفار کی دین کے ساتھ سخت دشمنی کے باوجود جہاد کو چھوڑ دیا تو وہ فساق و فجار کے ساتھ جہاد کو اور زیادہ چھوڑنے والا ہوگا۔

۱۲۸۸ : وَعَنْ اَبِیْ ذَرٍّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ : قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اَیُّ الْعَمَلِ اَفْضَلُ؟ قَالَ : "اَلْاِیْمَانُ بِاللّٰہِ وَالْجِھَادُ فِیْ سَبِیْلِہٖ" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔

۱۲۸۸: حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کون سا عمل افضل ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اللہ پر ایمان لانا اور اس کی راہ میں جہاد کرنا۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی العتق' باب ای الرقاب افضل ومسلم فی کتاب الایمان' باب بیان کون الایمان باللّٰہ تعالٰی افضل الاعمال۔

**فوائد**: ضروری ہے کہ اعمال کے مختلف احادیث میں آنے والی باہمی فضیلتوں کو حالات کے اختلاف زمانے کے اختلاف اور افراد کے اختلاف پر محمول کیا جائے۔ بسا اوقات جہاد کسی آدمی کے لئے کسی خاص زمانے میں والدین کے ساتھ احسان کرنے سے زیادہ افضل ہوتا ہے اور بعض اوقات بعض افراد کے لئے اس کا عکس افضل ہوتا ہے اور بسا اوقات خاص حالات میں جہاد و نماز کے ثواب سے بڑھ جاتا ہے۔ اس طریقے سے اعمال میں ترتیب والی حدیث مذکور حدیث کو ان مختلف انداز سے جمع کیا جائے گا۔ رسول اللہ ﷺ ہر شخص کو وہ جواب مرحمت فرماتے جو اس کے حالات کے زیادہ لائق اور اس کی معاش و مفاد کے لئے زیادہ نفع بخش ہوتا۔

۱۲۸۹ : وَعَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ قَالَ : لَغَدْوَۃٌ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ اَوْ رَوْحَۃٌ خَیْرٌ مِّنَ الدُّنْیَا وَمَا فِیْھَا" مُتَّفَقٌ

۱۲۸۹: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''صبح سویرے تھوڑی دیر اللہ کی راہ میں جانا یا شام کے وقت تھوڑی دیر اللہ کی راہ میں جانا دنیا اور جو کچھ اس میں ہے اس سے

عَلَيْهِ۔ بہتر ہے۔'' (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی الجهاد' باب الغدوة و الروحة فی سبیل الله ومسلم فی الامارة' باب فضل الغدوة الروحة فی سبیل الله

**اللغات**: لغدوة: صبح کے وقت چلنا' یہ وزن بار کو بیان کرنے کے لئے آتا ہے اور روحة: ایک مرتبہ جانا اور دن کے آخر میں زوال سے رات تک چلنے کو کہا جاتا ہے۔ سبیل الله: اللہ کے دین کی نصرت اور اس کے کلمے کی بلندی۔

**فوائد**: مجاہد کو دن کے شروع میں یا دن کے آخر میں ایک گھڑی جہاد پر اتنا بڑا ثواب ملتا ہے جو اس کے لئے تمام دنیا دیئے جانے سے زیادہ بہتر ہے اور یہ اسی بناء پر ہے کہ دنیا فنا کے گھر میں ہے اور آخر دار البقاء ہے۔

۱۲۹۰ : وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ الْخُدْرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :اَتٰی رَجُلٌ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ : اَیُّ النَّاسِ اَفْضَلُ؟ قَالَ : مُؤْمِنٌ یُّجَاهِدُ بِنَفْسِهٖ وَمَالِهٖ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ قَالَ :ثُمَّ مَنْ؟ قَالَ :ثُمَّ مُؤْمِنٌ فِیْ شِعْبٍ مِّنَ الشِّعَابِ یَعْبُدُ اللّٰهَ وَیَدَعُ النَّاسَ مِنْ شَرِّهٖ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۲۹۰: حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اس نے کہا لوگوں میں سب سے افضل کون ہے؟ فرمایا: ''وہ مؤمن جو اپنے نفس اور مال سے اللہ کی راہ میں جہاد کرنے والا ہے۔ اس نے دوبارہ پوچھا پھر کون؟ فرمایا: ''وہ مؤمن جو کسی پہاڑ کی گھاٹی میں اللہ کی عبادت کرتا ہوا اور لوگوں کو اپنے شر سے محفوظ رکھنے والا ہو''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی الجهاد' باب افضل الناس مؤمن... الخ ومسلم فی الامارة' باب فضل الجهاد الرباط۔

**فوائد**: اس حدیث کی شرح باب العزلة رقم ۲ / ۵۹۸ میں دیکھیں۔ (۲) یہاں فائدہ یہ ہے کہ نفس اور مال میں اللہ کی راہ میں جہاد کرنا چاہئے۔ اسی باب میں فی سبیل اللہ کا مطلب گزر چکا۔

۱۲۹۱ :وَعَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :"رِبَاطُ یَوْمٍ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ خَیْرٌ مِّنَ الدُّنْیَا وَمَا عَلَیْهَا' وَمَوْضِعُ سَوْطِ اَحَدِکُمْ مِّنَ الْجَنَّةِ خَیْرٌ مِّنَ الدُّنْیَا وَمَا عَلَیْهَا وَالرَّوْحَةُ یَرُوْحُهَا الْعَبْدُ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ تَعَالٰی اَوِ الْغَدْوَةُ خَیْرٌ مِّنَ الدُّنْیَا وَمَا عَلَیْهَا" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۲۹۱: حضرت سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ کی راہ میں ایک دن سرحد پر پہرہ دینا' دنیا اور جو کچھ اس میں ہے اس سب سے بہتر ہے اور شام کو تھوڑی دیر اللہ کی راہ میں چلنا یا صبح کے وقت تھوڑی دیر چلنا' دنیا اور جو کچھ اس میں ہے اُس سب سے بہتر ہے''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی الجهاد' باب فضل رباط یوم فی سبیل الله ومسلم فی الامارة' باب فضل الغدوة و الروحة فی سبیل الله' باب فضل الرباط فی سبیل الله۔

**اللغات**: رباط: مصدر ہے اس کا معنی اسلامی مملکت کی سرحدوں کو دشمنوں سے محفوظ کرنے کے لئے ان پر قیام کرنا۔ سوط: کوڑا۔ روح اور غدوة کی وضاحت حدیث ۱۲۸۹ میں ہو چکی۔

**فوائد**: (۱) اللہ کی راہ میں پہرہ دینے پر ابھارا گیا اور اللہ کے کلمے کو بلند کرنے کے لئے جہاد کی ترغیب دی گئی۔ (۲) تھوڑا سا زمانہ اور

مکان کی تنگی آخرت کے سلسلے میں وہ دنیا کے طویل زمانے اور وسیع مکان سے بہتر ہے۔اس روایت میں دنیا سے زہد اس کے فنا ہونے کی وجہ بتلائی گئی اور عظیم ثواب کے باعث جہاد کی ترغیب دی گئی۔امام قرطبی نے فرمایا:''جہاد میں ایک دفعہ کے سفر کو دنیا اور آخرت جو اپنے سامان کے ساتھ ہو اس سے بہتر قرار دیا گیا۔خواہ دنیا اپنے تمام سامان کے ساتھ جمع کر دی جائے''۔

۱۲۹۲ : وَعَنْ سَلْمَانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: "رِبَاطُ يَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ خَيْرٌ مِّنْ صِيَامِ شَهْرٍ وَّقِيَامِهٖ ، وَاِنْ مَّاتَ فِيْهِ اُجْرِيَ عَلَيْهِ عَمَلُهُ الَّذِيْ كَانَ يَعْمَلُ وَاُجْرِيَ عَلَيْهِ رِزْقُهٗ ، وَاَمِنَ الْفَتَّانَ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۲۹۲: حضرت سلمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا:''ایک دن رات اللہ کی راہ میں سرحد پر پہرہ دینا ایک مہینے کے روزے اور ان کے قیام سے بہتر ہے اور اگر اس کو اسی راستہ میں موت آ گئی تو اس کے عمل کو جاری کر دیا جائے گا جو وہ کرتا تھا اور اس کا (جنت کا) رزق جاری کر دیا جائے گا اور وہ فتنہ (قبر) سے محفوظ کر دیا جائے گا۔''(مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی الامارۃ' باب فضل الرباط فی سبیل اللہ عزوجل۔

**اللغات**: امن الفتان: یعنی قبر کے سوال اور دو فرشتوں کی آزمائش سے وہ سوال سے بچا رہے گا۔

**فوائد**: پہرہ دینے والے کے عمل کا ثواب موت کے ساتھ ختم نہیں ہوگا۔اس کا رزق بھی منقطع نہ ہوگا اور اس کو عنقریب جنت کا رزق دیا جائے گا جس طرح شہداء کو رزق جنت میں دیا جاتا ہے۔وہ اپنے رب کے ہاں رزق کھاتے ہیں بعض علماء نے یہ طرز عمل اپنایا کہ اللہ کی راہ میں جہاد کرنے والا قبر کے سوال سے محفوظ رہے گا۔ایک دن کا پہرہ ایک مہینے کے روزوں اور قیام سے بہتر ہے کیونکہ پہرے کا فائدہ متعدی ہے کیونکہ اس میں ایمان کی حفاظت اور دین کا فائدہ ہے اور روزے کا فائدہ روزہ رکھنے تک موقوف ہے۔

۱۲۹۳ : وَعَنْ فَضَالَةَ بْنِ عُبَيْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "كُلُّ مَيِّتٍ يُخْتَمُ عَلٰى عَمَلِهٖ اِلَّا الْمُرَابِطَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَاِنَّهٗ يُنَمّٰى لَهٗ عَمَلُهٗ اِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ ، وَيُؤَمَّنُ فِتْنَةَ الْقَبْرِ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ ، وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ: حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

۱۲۹۳: حضرت فضالہ بن عبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:''ہر میت کے عمل کو مُہر لگا کر بند کر دیا جاتا ہے مگر اللہ تعالیٰ کی راہ میں سرحد پر پہرہ دینے والا۔اس کا عمل قیامت تک بڑھتا رہے گا اور قبر کی آزمائش سے اس کو محفوظ کر دیا جائے گا''۔(ابوداؤد' ترمذی)

حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج**: رواہ البخاری ابو داؤد فی الجهاد' باب فضل الرباط والترمذی فی فضائل الجهاد' باب ما جاء فی فضل المرابط۔

**اللغات**: یختم عمله: اس کا عمل موت سے منقطع ہو جائے گا اور اس کے ثواب میں اضافہ نہ ہوگا۔ینمی: اس کے عمل کا ثواب باقی رہے گا۔اس کا گھوڑے باندھنا بھی باقی رہے گا۔

**فوائد**: اس میں اللہ کی راہ میں پہرہ دینے کی فضیلت ذکر کی گئی اور جو دائمی اجر اس کے لئے بتایا گیا ہے اور اسی طرح قبر کا سوال اس سے ہٹا لیا گیا ہے۔

۱۲۹۴ : وَعَنْ عُثْمَانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :

۱۲۹۴: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول

سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: "رِبَاطُ يَوْمٍ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ يَوْمٍ فِيْمَا سِوَاهُ مِنَ الْمَنَازِلِ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ: حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''اللہ کی راہ میں ایک دن سرحد پر پہرہ دینا اس کے علاوہ دوسری جگہ میں ایک ہزار دن پہرہ دینے سے بہتر ہے۔ (ترمذی)
حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخريج**: رواہ الترمذی فی فضائل الجهاد، باب ماجاء فی فضل المرابط۔

**فوائد**: اس حدیث اور اس طرح کی دوسری احادیث کا مقصد پہرہ دینے والے کا زیادہ اجر بیان کیا گیا جو دوسروں کے مقابلے میں اس کو ملتا ہے اور یہ ثواب لوگوں کی نیتیں اور اخلاص اور لوگوں کے حالات کے لحاظ سے مختلف ہوگا۔

۱۲۹۵ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "تَضَمَّنَ اللّٰهُ لِمَنْ خَرَجَ فِيْ سَبِيْلِهٖ لَا يُخْرِجُهٗ اِلَّا جِهَادٌ فِيْ سَبِيْلِيْ وَاِيْمَانٌ بِيْ وَتَصْدِيْقٌ بِرُسُلِيْ فَهُوَ ضَامِنٌ اَنْ اُدْخِلَهُ الْجَنَّةَ، اَوْ اَرْجِعَهٗ اِلٰى مَنْزِلِهِ الَّذِيْ خَرَجَ مِنْهُ بِمَا نَالَ مِنْ اَجْرٍ، اَوْ غَنِيْمَةٍ وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ مَا مِنْ كَلْمٍ يُكْلَمُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اِلَّا جَآءَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ كَهَيْئَتِهٖ يَوْمَ كُلِمَ: لَوْنُهٗ لَوْنُ دَمٍ، وَرِيْحُهٗ رِيْحُ مِسْكٍ - وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ لَوْ لَا اَنْ يَّشُقَّ عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ مَا قَعَدْتُ خِلَافَ سَرِيَّةٍ تَغْزُوْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَبَدًا وَلٰكِنْ لَّا اَجِدُ سَعَةً فَاَحْمِلَهُمْ وَلَا يَجِدُوْنَ سَعَةً وَّيَشُقُّ عَلَيْهِمْ اَنْ يَّتَخَلَّفُوْا عَنِّيْ - وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ لَوَدِدْتُّ اَنْ اَغْزُوَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَاُقْتَلَ ثُمَّ اَغْزُوَ فَاُقْتَلَ ثُمَّ اَغْزُوَ فَاُقْتَلَ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ - وَرَوَى الْبُخَارِيُّ بَعْضَهٗ۔

"الْكَلْمُ" اَلْجُرْحُ۔

۱۲۹۵: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ اس شخص کی ذمہ داری لے لیتا ہے جو فقط اس کی راہ میں جہاد کے لئے نکلا اور رسولوں پر ایمان اور ان کی تصدیق ہی۔ وہ میری ضمان میں ہے کہ میں اس کو جنت میں داخل کروں یا اس کے اس مکان پر واپس لوٹاؤں جہاں سے وہ نکلا اس اجر یا غنیمت کے ساتھ جو اس نے پایا۔ مجھے قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضے میں محمد کی جان ہے۔ اللہ تعالیٰ کی راہ میں جو زخم اٹھایا وہ قیامت کے دن اسی حالت میں آئے گا۔ جس حالت میں زخم ہوا۔ اس کا ظاہری رنگ تو خون جیسا ہوگا، مگر اس کی خوشبو مشک جیسی ہوگی۔ مجھے اس ذات کی قسم ہے جس کے قبضہ میں محمد کی جان ہے۔ اگر مسلمانوں پر گراں نہ ہوتا تو میں کسی ایک سریہ سے بھی کبھی پیچھے نہ رہتا جو اللہ کی راہ میں جہاد کرتا ہے لیکن میں ان کے لئے سواری کی گنجائش نہیں رکھتا اور ان کے پاس اتنی گنجائش ہے اور لوگوں پر یہ بات گراں گزرتی ہے کہ وہ مجھ سے پیچھے رہیں۔ مجھے اس ذات کی قسم ہے جس کے قبضہ میں میری جان ہے میں یہ چاہتا ہوں کہ میں اللہ کی راہ میں جہاد کروں یہاں تک کہ قتل کیا جاؤں۔ پھر جہاد کروں، پس قتل کیا جاؤں، پھر جہاد کروں یہاں تک کہ قتل کیا جاؤں۔ مسلم، بخاری سے کچھ حصہ روایت کیا۔

الْكَلْمُ: زخم۔

**تخريج**: رواہ مسلم فی الجهاد، باب فضل الجهاد و الخروج فی سبیل اللّٰه و روی البخاری بعضه فی الجهاد ایضاً، باب من یخرج فی سبیل اللّٰه عزوجل و باب تمنی المجاهد ان یرجع الی الدنیا و تمنی الشهادة و غیر جامع اختلاف فی الالفاظ۔

اللغات: تضمن الله: اللہ اپنے فضل واحسان سے اس کا کفیل بن جائے گا۔ ایمان بی: میرے وعدوں کی تصدیق۔ فھو: یعنی اللہ تعالیٰ۔ ضامن: یعنی کفیل اور ذمہ دار۔ الشق: تنگی اور مشقت میں ان کو زیادہ ڈالنے والا۔ اسریعة: چار سو کی تعداد تک کا لشکر۔ ساعة: یعنی مال۔ فاحملھم: یعنی ان کو لڑائی کے لئے تیار کردوں۔ لو ددت: میں تمنا کرتا ہوں۔

**فوائد:** (۱) مخلصانہ جہاد سے مجاہد کو دو بھلائیوں میں سے ایک ضرور ملتی ہے۔ خواہ جنت یا دنیوی غنیمت اور اخروی ثواب کے ساتھ واپس لوٹنا۔ اللہ تعالیٰ شہید کو اس کی اسی حالت پر باقی رکھتے ہیں جس پر وہ قتل ہوا تا کہ یہ اس کی فضیلت اور اس بات پر گواہ بن جائے کیونکہ اس نے اپنی جان اپنے رب کی اطاعت میں لگا دی۔ اس کے خون سے کستوری کی خوشبو نکلے گی جو اہل محشر کے درمیان اس کی فضیلت کو ظاہر کرنے کے لئے پھیل جائے گی۔ (۲) اس حدیث میں رسول اللہ ﷺ کی اپنے صحابہ پر رحمت وشفقت ذکر کی گئی اور یہ بھی بتلایا گیا۔ (۳) جہاد وقتال فی سبیل اللہ کی فضیلت کے بیان میں مبالغہ کیا گیا۔

١٢٩٦ : وَعَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "مَا مِنْ مَّكْلُوْمٍ يُكْلَمُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اِلَّا جَآءَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَكَلْمُهٗ يَدْمِيْ :اللَّوْنُ لَوْنُ دَمٍ وَالرِّيْحُ رِيْحُ مِسْكٍ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۲۹۶: حضرت ابو ہریرہؓ سے ہی روایت ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا: ''جو آدمی اللہ کی راہ میں زخم کھانے والا ہوگا وہ قیامت کے دن ایسی حالت میں آئے گا کہ اس کے زخموں سے خون ٹپک رہا ہوگا۔ اس کا رنگ تو خون جیسا ہوگا مگر خوشبو کستوری جیسی ہوگی۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الذبائح' باب المسک واللفظ له ومسلم فی الامارة' باب فضل الجهاد و الخروج فی سبیل الله۔

اللغات: کلمه یدمی: اس کے زخموں سے خون بہہ رہا ہوگا۔

١٢٩٧ : وَعَنْ مُعَاذٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ :"مَنْ قَاتَلَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ مِنْ رَّجُلٍ مُسْلِمٍ فُوَاقَ نَاقَةٍ وَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ ، وَمَنْ جُرِحَ جُرْحًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَوْ نُكِبَ نَكْبَةً فَاِنَّهَا تَجِيْءُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ كَاَغْزَرِ مَا كَانَتْ : لَوْنُهَا الزَّعْفَرَانُ وَرِيْحُهَا كَالْمِسْكِ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۲۹۷: حضرت معاذ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس مسلمان نے اللہ تعالیٰ کی راہ میں اتنی دیر جہاد کیا جتنا اونٹنی کو دوبارہ دوہنے کا وقفہ ہوتا ہے تو اس کے لئے جنت واجب ہے جو اللہ تعالیٰ کی راہ میں زخمی ہوا یا اس کو خراش آئی تو وہ قیامت کے دن زیادہ گہری ہو کر آئے گی۔ اس کا رنگ زعفرانی اور خوشبو کستوری جیسی ہوگی۔ (ابوداؤد' ترمذی)

حدیث حسن ہے۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الجهاد' باب فمن سال الله تعالی الشهادة والترمذی فی فضائل الجهاد' باب فمن یکلم فی سبیل الله۔

اللغات: فواق الناقة: دو مرتبہ دودھ دوہنے کے درمیان فاصلہ۔ یہ قلت جہاد سے کنایہ ہے۔ نکب 'نکبة: مصیبت پہنچایا گیا۔ کاغذر: جو پہلے تھا اس سے زیادہ بڑھ جائے گا۔ الزعفران: زرد رنگ گھاس۔

١٢٩٨ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: مَرَّ رَجُلٌ مِّنْ اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ

۱۲۹۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے صحابہ میں سے ایک کا گزر ایک گھاٹی کے پاس سے ہوا

بِشِعْبٍ فِيْهِ عُيَيْنَةٌ مِّنْ مَّآءٍ عَذْبَةٌ فَاَعْجَبَتْهُ فَقَالَ: لَوِ اعْتَزَلْتُ النَّاسَ فَاَقَمْتُ فِيْ هٰذَا الشِّعْبِ وَلَنْ اَفْعَلَ حَتّٰى اَسْتَاْذِنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ، فَذَكَرَ ذٰلِكَ، لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: "لَا تَفْعَلْ فَاِنَّ مُقَامَ اَحَدِكُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَفْضَلُ مِنْ صَلٰوتِهٖ فِيْ بَيْتِهٖ سَبْعِيْنَ عَامًا، اَلَا تُحِبُّوْنَ اَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَكُمْ، وَيُدْخِلَكُمُ الْجَنَّةَ؟ اغْزُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ، مَنْ قَاتَلَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فُوَاقَ نَاقَةٍ وَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ۔

وَقَالَ: حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

"وَالْفُوَاقُ": مَا بَيْنَ الْحَلْبَتَيْنِ۔

جہاں میٹھے پانی کا چشمہ تھا۔ وہ ان کو پسند آیا تو کہنے لگے اگر میں لوگوں سے الگ ہوکر یہاں قیام کرلوں تو مناسب ہے مگر جب تک رسول اللہ ﷺ سے اجازت نہ لے لوں اس وقت تک ایسا نہ کروں گا۔ چنانچہ اس نے رسول اللہ ﷺ سے ذکر کیا تو آپؐ نے فرمایا: ''تم ایسا مت کرو۔ تمہارا اللہ کی راہ میں اقامت اختیار کرنا' تمہارے اپنے گھر میں ستر سال کی نمازوں سے بہتر ہے۔ کیا تم پسند نہیں کرتے کہ اللہ تعالیٰ تمہارے گناہ معاف کردے اور تمہیں جنت میں داخل فرمادے؟ تم اللہ کی راہ میں جہاد کرو۔ جس نے اللہ کی راہ میں اتنا جہاد کیا جتنی دیر میں اونٹنی کو دوبارہ دوھا جاتا ہے اس کے لئے جنت واجب ہے۔ (ترمذی)

حدیث حسن ہے۔

الْفُوَاقُ: دومرتبہ دوہنے کے درمیان وقفہ

**تخریج**: رواه الترمذی فی فضائل الجهاد، باب ما جاء فی فضل الغدو والرواح فی سبیل اللّٰه۔

**اللغات**: بشعب: گھاٹی۔ عینیة: پانی کا چھوٹا چشمہ۔ عذبة: میٹھا۔ اعتزلت الناس یعنی لوگوں کو چھوڑ کر الگ ہوجاؤں۔ مقام: یعنی قیام۔

**فوائد**: (۱) صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دِلوں میں آپ ﷺ کا کتنا احترام تھا کہ جو معاملہ رات کو پیش آتا' اس کو نبی اکرم ﷺ کے سامنے پیش کرنے میں دیر نہ کرتے۔ (۲) جہاد نفلوں سے افضل ہے جمہور علماء نے اس کو اس بات پر محمول کیا کہ جب کفار مسلمانوں کے ملک پر حملہ آور ہوجائیں اور ان کے غلبہ کا خطرہ ہو اور جہاد میں مسلمانوں کو اس ذلت سے چھڑایا جاتا ہے اور یہ نفع اس کا متعدی ہوگا۔ نماز کا نفع جو ہے اس آدمی کی ذات پر ہوگا۔ (۳) لیکن جب معاملہ اس ضرورت سے پورا نہ ہوگا تو نماز بدنی عبادات میں جمہور علماء کے نزدیک سب سے زیادہ افضل ہے ہر ایک کے لئے مناسب یہ ہے کہ افضلیت کو خاص حالات اور خاص ظروف سے متعلق کیا جائے۔ (۴) جہاد فی سبیل اللہ کی خوب ترغیب دی گئی۔

۱۲۹۹: وَعَنْهُ قَالَ قِيْلَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا يَعْدِلُ الْجِهَادَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ؟ قَالَ: "لَا تَسْتَطِيْعُوْنَهُ" فَاَعَادُوْا عَلَيْهِ مَرَّتَيْنِ اَوْ ثَلَاثًا كُلُّ ذٰلِكَ يَقُوْلُ: "لَا تَسْتَطِيْعُوْنَهُ" ثُمَّ قَالَ: مَثَلُ الْمُجَاهِدِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ الصَّآئِمِ الْقَآئِمِ الْقَانِتِ بِاٰيَاتِ اللّٰهِ لَا يَفْتُرُ: مِنْ صَلٰوةٍ، وَّلَا صِيَامٍ، حَتّٰى يَرْجِعَ الْمُجَاهِدُ فِيْ سَبِيْلِ

۱۲۹۹: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آپؐ سے عرض کیا گیا کہ جہاد کے برابر کون سی چیز ہے؟ آپؐ نے فرمایا: ''تم اس کی طاقت نہیں رکھتے''۔ انہوں نے سوال کو دو تین مرتبہ لوٹایا تو آپؐ نے ہر مرتبہ فرمایا: ''تم اس کی طاقت نہیں رکھتے۔'' پھر فرمایا: ''اللہ کی راہ میں جہاد کرنے والے کی مثال اس روزے دار' شب خیز اللہ تعالیٰ کی آیات کی تلاوت کرنے والے کی ہے جو نماز' روزے سے تھکتا نہیں۔ یہاں تک کہ وہ مجاہد فی سبیل اللہ واپس گھر لوٹے''۔

رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "مَنْ اَنْفَقَ نَفَقَةً فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كُتِبَ لَهٗ سَبْعُ مِائَةِ ضِعْفٍ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَ قَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے اللہ کی راہ میں کچھ بھی خرچ کیا اس کے لئے سات سو گنا لکھا جاتا ہے''۔(ترمذی)

حدیث حسن ہے۔

**تخریج:** رواه الترمذی فی فضائل الجهاد' باب ما جاء فی فضل النفقة فی سبیل الله ۔

**فوائد:** ہراس آدمی کا ثواب کئی گنا ہے جس نے اللہ کی راہ میں کوئی چیز خرچ کی اوراس کے ذریعہ وہ اجر کا طالب تھا۔

١٣٤٠ : وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "مَا مِنْ عَبْدٍ يَصُوْمُ يَوْمًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اِلَّا بَاعَدَ اللّٰهُ بِذٰلِكَ الْيَوْمِ وَجْهَهٗ عَنِ النَّارِ سَبْعِيْنَ خَرِيْفًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۳۴۰: حضرت ابو سعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو بندہ اللہ کے راستے میں ایک دن روزہ رکھتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس دن کے بدلے میں اس کے چہرے کو آگ سے ستر خریف (سال) دور کر دیتے ہیں''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** باب الصوم رقم ۱۲۱۹/۵

**فوائد:** اس حدیث کی شرح اور تخریج باب الصوم ۱۲۱۹/۵ میں گزری' باب الجہاد میں اس کو اس لئے ذکر کیا گیا کہ فی سبیل اللہ کا مفہوم تمام طاعات' جن میں جہاد بھی ہے' سب کو شامل ہے۔

١٣٤١ : وَعَنْ اَبِيْ اُمَامَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : "مَنْ صَامَ يَوْمًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ جَعَلَ اللّٰهُ بَيْنَهٗ وَبَيْنَ النَّارِ خَنْدَقًا كَمَا بَيْنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَ قَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

۱۳۴۱: حضرت ابو امامہ رضی اللہ عنہ نبی اکرم ﷺ کا ارشاد نقل کرتے ہیں: ''جس نے اللہ کی راہ میں ایک روزہ رکھا اللہ تعالیٰ اس کے اور آگ کے درمیان آسمان اور زمین کے برابر خندق ڈال دیتے ہیں''۔(ترمذی)

حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج:** رواه الترمذی فی فضائل الجهاد' باب ما جاء فی فضل الصوم فی سبیل الله ۔

**فوائد:** (۱) روزے کی فضیلت سابقہ روایت کی طرح ذکر کی گئی۔ خندق۔ خندق کنایہ ہے آگ سے دوری کا اور یہ بھی ممکن ہے کہ دونوں روایتوں میں روزے کا لغوی معنی مراد ہو یعنی رک جانا اس وقت مطلب یہ ہوگا کہ ایک دن اپنے آپ کو جہاد فی سبیل اللہ سے روکنا۔

١٣٤٢ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "مَنْ مَّاتَ وَلَمْ يَغْزُ وَلَمْ يُحَدِّثْ نَفْسَهٗ بِالْغَزْوِ مَاتَ عَلٰى شُعْبَةٍ مِّنْ نِفَاقٍ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۳۴۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو اس حالت میں مرا کہ اس نے (کبھی) غزوہ نہ کیا اور نہ ہی اس کے دل میں جہاد کی بات آئی اس کی موت منافقت کی ایک خصلت پر ہوئی''۔(مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم فی الامارة' باب زم من مات و لم یغز .. الخ۔

**اَللُّغَاتُ:** لم یغزو: یعنی براہِ راست اس نے لڑائی میں حصہ نہیں لیا۔ لم یحدث: اس نے غزوے کی نیت نہیں کی۔ شعبة: خصلت۔

**فوائد:** (۱) جس نے جہاد نہ کیا اور نہ ہی اس کے دل میں خیال آیا تو گویا اس نے جہاد سے پیچھے رہنے میں منافقین کے ساتھ مشابہت اختیار کی۔ (۲) علامہ قرطبی نے فرمایا جو آدمی کسی نیک کام کی قدرت نہیں رکھتا تو اس کو اس کے کرنے کا ارادہ ضرور رکھنا چاہئے۔ اگر اس کو قوت میسر ہوگی تو وہ ایسا کرے گا تاکہ یہ اس کے فعل کا بدل بنے اور جب اس کا ظاہر و باطن ان دونوں باتوں سے خالی ہوگا تو یہ منافق کی حالت ہے جو نہ بھلائی کا کام کرتا ہے اور نہ ہی اس کی نیت کرتا ہے۔ خاص طور پر جہاد کہ اللہ تعالیٰ نے جس کی وجہ سے عزت اور سارے دینوں پر غلبہ دیا۔

١٣٤٣ : وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ غَزَاةٍ فَقَالَ : "إِنَّ بِالْمَدِيْنَةِ لَرِجَالًا مَا سِرْتُمْ مَسِيْرًا ، وَلَا قَطَعْتُمْ وَادِيًا إِلَّا كَانُوْا مَعَكُمْ : حَبَسَهُمُ الْمَرَضُ" وَفِيْ رِوَايَةٍ : إِلَّا شَرَكُوْكُمْ فِي الْأَجْرِ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ مِنْ رِوَايَةِ أَنَسٍ ، وَرَوَاهُ مُسْلِمٌ مِنْ رِوَايَةِ جَابِرٍ وَاللَّفْظُ لَهُ۔

۱۳۴۳: حضرت جابرؓ سے روایت ہے کہ ہم ایک غزوہ میں حضورؐ کے ساتھ تھے تو آپؐ نے فرمایا: ''بے شک مدینہ میں کچھ آدمی ایسے (رہ گئے) ہیں کہ تم نے جو سفر طے کیا یا کسی وادی کو عبور کیا مگر وہ تمہارے ساتھ (ثواب میں شریک) ہیں ان کو بیماری نے روک دیا ایک اور روایت میں ہے کہ ان کو ایک عذر نے روک لیا ایک اور روایت میں ہے کہ وہ اجر میں تمہارے ساتھ شریک ہیں''۔ بخاری نے حضرت انسؓ اور مسلم نے جابرؓ سے روایت کیا اور یہ الفاظ مسلم کے ہیں۔

**تخریج:** رواه البخاری فی الجهاد' باب من حبسة العذر عن الغزو وفی السیر' باب نزول النبی صلی الله علیه وسلم الحجر ومسلم فی الاماره' باب ثواب من حبسه عن الغزو مرض لو عذر آخر۔

**فوائد:** (۱) اس حدیث کی شرح باب الاخلاص رقم ۳/۳ میں ملاحظہ ہو۔ (۲) مزید فائدہ جو آدمی جہاد کے لئے نکلنے کی طاقت نہیں رکھتا تو اس کو خرچ اور قربانی کی سچی نیت کرنی چاہئے تا کہ مجاہدین کے ساتھ اجر میں شریک ہو جائے۔

١٣٤٤ : وَعَنْ أَبِيْ مُوْسٰى رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ أَعْرَابِيًّا أَتَى النَّبِيَّ ﷺ فَقَالَ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ الرَّجُلُ يُقَاتِلُ لِلْمَغْنَمِ ، وَالرَّجُلُ يُقَاتِلُ لِيُذْكَرَ ، وَالرَّجُلُ يُقَاتِلُ لِيُرٰى مَكَانُهُ؟ وَفِيْ رِوَايَةٍ يُقَاتِلُ شُجَاعَةً ، وَيُقَاتِلُ حَمِيَّةً وَفِيْ رِوَايَةٍ يُقَاتِلُ غَضَبًا ، فَمَنْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "مَنْ قَاتَلَ لِتَكُوْنَ كَلِمَةُ اللّٰهِ هِيَ الْعُلْيَا فَهُوَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۳۴۴: حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دیہاتی نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں آیا اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ ایک آدمی غنیمت حاصل کرنے کے لئے لڑتا ہے اور ایک آدمی شہرت کے لئے اور ایک آدمی اس لئے لڑتا ہے تا کہ اس کا مقام معلوم ہو جائے اور ایک روایت میں ہے کہ بہادری اور غیرت کے لئے لڑتا ہے اور ایک روایت میں ہے کہ غصہ کی خاطر لڑتا ہے۔ ان میں کون سا اللہ کی راہ میں لڑنے والا ہے؟ پس اس پر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جس نے اس لئے لڑائی کہ تا کہ اللہ کی بات ہی بلند ہو۔ وہ اللہ کی راہ میں لڑنے والا ہے''۔

**تخریج:** رواه البخاری فی الجهاد' باب من قاتل لتکون کلمة الله هی العلیا ومسلم فی الاماره' باب من قاتل لتکون کلمة الله هی العلیاء۔

**اللغات:** اعرابیاً: عرب جنگل کے رہنے والے۔ للمغنم: غنیمت حاصل کرنے کے لئے۔ لیریٰ مکانه: بہادری میں اس کا مرتبہ

معلوم ہو۔ حمية: خاندان کی حفاظت اور غیرت کے لئے۔ کلمته الله: یعنی کلمۂ توحید۔

**فوائد:** ثواب اس آدمی کو ملے گا جو کفار سے مقابلہ اللہ پر یقین کر کے اور ثواب کی امید میں کسی دینی سمجھ رکھ کر اسے کرے۔ کسی دنیوی غرض یا حقیر غرض کی خاطر لڑنے والے کو ثواب نہیں ملے گا۔

١٣٤٥ : وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "مَا مِنْ غَازِيَةٍ ' اَوْ سَرِيَّةٍ تَغْزُوْ فَتَغْنَمَ وَتَسْلَمَ اِلَّا كَانُوْا قَدْ تَعَجَّلُوْا ثُلُثَيْ اُجُوْرِهِمْ ' وَمَا مِنْ غَازِيَةٍ اَوْ سَرِيَّةٍ تُخْفِقُ وَتُصَابُ اِلَّا تَمَّ لَهُمْ اُجُوْرُهُمْ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۳۴۵ : حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو لڑنے والا گروہ یا دستہ' جہاد کرے پھر غنیمت پائے اور صحیح سالم واپس آ جائے۔ تو انہوں نے اپنے اجر کا دو تہائی دنیا میں جلد پا لیا اور جو لڑنے والا گروہ یا دستہ شہید ہو جائے یا زخمی کیا جائے تو ان کا اجر پورا رہتا ہے''۔ (مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم فی الامارة' باب بیان قدر ثواب من غزا فغنم و من لم یغنم۔

**اللغات:** غازية: پہلی غزوہ کرنے والی جماعت۔ سرية: چھوٹا لشکر جس کی تعداد چار سو تک ہو۔ تخفق: یہ اخفاق سے بنا ہے یعنی ان کا مقصود حاصل نہ ہو۔

**فوائد:** وہ غازی جو صحیح سالم رہیں اور غنیمت پائیں تو ان کا اجر ان سے کم ہے جو سلامت نہ رہیں۔ اسی مفہوم کے بارے میں صحابہ فرماتے ہیں کہ ہم میں سے کچھ لوگ ایسے تھے کہ جنہوں نے اجر میں سے کچھ نہیں کھایا جبکہ کچھ ایسے لوگ ہیں جن کا پھل پک گیا اور وہ ان کو چن رہے ہیں۔

١٣٤٦ : وَعَنْ اَبِيْ اُمَامَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَجُلًا قَالَ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ائْذَنْ لِيْ فِي السِّيَاحَةِ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ اِنَّ سِيَاحَةَ اُمَّتِي الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ" رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ بِاِسْنَادٍ جَيِّدٍ۔

۱۳۴۶ : حضرت ابو امامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجھے سیاحت کی اجازت دیں۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''میری امت کی سیر و سیاحت جہاد فی سبیل اللہ ہے''۔ (ابوداؤد) سند جید کے ساتھ۔

**تخریج:** رواه ابو داؤد فی الجهاد' باب النهی عن السیاحة۔

**اللغات:** الصحاحة: وطن کو چھوڑ کر کسی دوسری جگہ جانا۔

**فوائد:** (۱) زمین میں سب سے اچھی چلنے کی قسم اللہ کی راہ میں جہاد کی کوشش کرتے ہوئے چلنا ہے کیونکہ اس میں کفار کی ذلت اور اسلام کی عزت ہے اس لئے حضور ﷺ نے آدمی کو سیاحت کی اجازت نہیں دی کیونکہ جہاد اس کے ذمے متعین تھا یا یوں کہا جائے کہ آپ نے مردوں کو اس سے افضل چیز کی طرف راہنمائی فرمائی۔ (۲) یہ بھی بات ظاہر ہے کہ یہ جائز نہیں کہ انسان سیاحت اور سفر کے ساتھ آرام کو کسی جائز ارادے کے بغیر ترجیح دے اور اللہ کی راہ میں جہاد کو چھوڑ دے۔ خواہ جہاد بالنفس ہو یا بالمال ہو یا علم و دعوت کے ساتھ ہو کیونکہ یہی جہاد ہے اور اللہ کے کلمے کو بلند کرنا ہے۔

١٣٤٧ : وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو ابْنِ الْعَاصِ

۱۳۴۷ : حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے

رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ ﷺ: قَالَ "قَفْلَةٌ كَغَزْوَةٍ" رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ بِإِسْنَادٍ جَيِّدٍ۔

"اَلْقَفْلَةُ": اَلرُّجُوْعُ - وَالْمُرَادُ: اَلرُّجُوْعُ مِنَ الْغَزْوِ بَعْدَ فَرَاغِهِ - وَمَعْنَاهُ أَنَّهُ يُثَابُ فِيْ رُجُوْعِهِ بَعْدَ فَرَاغِهِ مِنَ الْغَزْوِ۔

روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جہاد سے لوٹنا جہاد کرنے کی طرح ہے''۔ (ابوداؤد) سند جید کے ساتھ۔

اَلْقَفْلَةُ: لوٹنا مراد فراغت کے بعد واپس لوٹنا ہے۔ مقصد یہ ہے کہ فراغت کے بعد واپس لوٹنے میں بھی برابر ثواب ملتا ہے۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی اوائل الجہاد' باب فضل القفل فی الغزو۔

**فوائد**: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ مجاہد جاتے ہوئے اور لوٹتے ہوئے ثواب پاتا ہے کیونکہ اس کا واپس لوٹنا گھر والوں کا حصہ ہے اور نفس کو آرام ہے اور دوبارہ جہاد میں جانے کے لئے قوت ہے۔

۱۳۴۸: وَعَنِ السَّائِبِ بْنِ يَزِيْدَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: لَمَّا قَدِمَ النَّبِيُّ ﷺ مِنْ غَزْوَةِ تَبُوْكَ تَلَقَّاهُ النَّاسُ فَلَقِيْتُهُ مَعَ الصِّبْيَانِ عَلٰى ثَنِيَّةِ الْوَدَاعِ رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ بِإِسْنَادٍ صَحِيْحٍ بِهٰذَا اللَّفْظِ، وَرَوَاهُ الْبُخَارِيُّ قَالَ: ذَهَبْنَا نَتَلَقّٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ مَعَ الصِّبْيَانِ إِلٰى ثَنِيَّةِ الْوَدَاعِ۔

۱۳۴۸: حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم غزوہ تبوک سے واپس لوٹے تو لوگ ان کو ملے۔ پس میں نے بھی بچوں کے ساتھ ثنیۃ الوداع پر آپؐ سے ملاقات کی۔ ابوداؤد نے ان الفاظ کو صحیح سند سے روایت کیا۔ بخاری کی روایت میں ہے ہم بچوں کے ساتھ ثنیۃ الوداع پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ملاقات کے لئے حاضر ہوئے۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی اواخر کتاب الجہاد' باب فی التلقی رواہ البخاری فی اول باب فی کتاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم الٰی کسری وقیصر۔

**اللغات**: تلقاہ الناس: پیچھے رہنے والے خواہ وہ صاحب عذر تھے یا منافقین انہوں نے ان کا استقبال کیا۔ الصبیان: بلوغ سے پہلے لڑکے کو کہتے ہیں۔ ثنیۃ الوداع: مدینہ کے قریب جگہ ہے جہاں وہ مسافر کو الوداع کہنے کے لئے جاتے تھے۔

**فوائد**: لڑائی یا سفر سے واپس لوٹنے والوں کا استقبال جائز ہے۔

۱۳۴۹: وَعَنْ أَبِيْ أُمَامَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: "مَنْ لَمْ يَغْزُ، أَوْ يُجَهِّزْ غَازِيًا أَوْ يَخْلُفْ غَازِيًا فِيْ أَهْلِهِ بِخَيْرٍ أَصَابَهُ اللّٰهُ بِقَارِعَةٍ قَبْلَ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ" رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ بِإِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۳۴۹: حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے جہاد نہ کیا یا کسی غازی کو سامان نہ تیار کر کے دیا یا بھلائی کے ساتھ کسی غازی کے اہل کی نگہبانی نہ کی تو قیامت سے پہلے اللہ تعالیٰ اس پر بڑی مصیبت ڈالیں گے''۔ (ابو داؤد) صحیح سند کے ساتھ۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد و فی الجہاد و باب کراھیۃ ترك الغزو۔

**اللغات**: القارعۃ: مصیبت یا ایسا حادثہ جو اس کو ہلا دے۔

**فوائد**: جہاد کے چھوڑ دینے پر جلد سزا ملنے سے ڈرایا گیا ہے یا مجاہدین کی مالی اعانت یا ان کے اہل وعیال کی نگہبانی کو ترک کر دینے پر خبردار کیا گیا ہے۔ ہر وہ جماعت جو اللہ کی راہ میں جہاد کرنے سے منہ موڑتی ہے ان پر کوئی مصیبت اترے گی جو انکی جڑوں کو ہلا ڈالے گی۔

۱۳۵۰ :وَعَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ : "جَاھِدُوا الْمُشْرِکِیْنَ بِاَمْوَالِکُمْ وَاَنْفُسِکُمْ وَاَلْسِنَتِکُمْ" رَوَاہُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِیْحٍ۔

۱۳۵۰: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "مشرکین کے ساتھ اپنے مالوں، جانوں اور زبانوں سے جہاد کرو"۔
ابوداؤد صحیح سند کے ساتھ۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی الجھاد، باب کراھیۃ ترك الغزو۔

**فوائد**: مال کوخرچ کرنے کے ذریعےلڑائی میں جہاد واجب ہےاسی طرح جان کوخرچ کرنا تاکہ کامیابی حاصل ہوجائے۔یا شہادت کی طرف رغبت دیتے ہوئے جان کوخرچ کرنا اور کفرکودلیل و برہان سے پچھاڑنے کے لئے ایسا کرنا ضروری ہے۔یہ ساری باتیں اسلام کو پھیلانے کے لئے، وطن کی حفاظت اور کفر وسرکشی کے نشانات کومٹانے کے لئےضروری ہیں۔

۱۳۵۱ : وَعَنْ اَبِیْ عَمْرٍو - وَیُقَالُ اَبُوْحَکِیْمٍ النُّعْمَانِ بْنِ مُقَرِّنٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ :شَھِدْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ اِذَا لَمْ یُقَاتِلْ مِنْ اَوَّلِ النَّھَارِ اَخَّرَ الْقِتَالَ حَتّٰی تَزُوْلَ الشَّمْسُ وَتَھُبَّ الرِّیَاحُ، وَیَنْزِلَ النَّصْرُ، رَوَاہُ اَبُوْدَاوُدَ، وَالتِّرْمِذِیُّ وَ قَالَ: حَدِیْثٌ حَسَنٌ صَحِیْحٌ۔

۱۳۵۱: حضرت ابوعمرو بعض نے کہا ابوحکیم نعمان بن مقرن رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ (لڑائیوں میں) حاضر رہا۔اگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم دن کے اوّل حصہ میں لڑائی کا آغاز نہ فرماتے تو پھر زوال تک لڑائی کو مؤخر فرماتے۔ ہواؤں کے چلنے تک اور مدد کے اترنے تک تاخیر فرماتے۔(ابوداؤد، ترمذی)
حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی الجھاد، باب ای وقت یستحب اللقاء والترمذی ابواب السیر، باب ما جاء فی الساعۃ اللتی یستحب فیھا القتال

**اللغات**: مستحب یہ ہے کہ لڑائی کے لئے سب فرصتوں کا خواہش مند ہو اور صبح کا وقت ان میں سب سے افضل ہے جب کہ فضا ٹھنڈی اور ہوا چل رہی ہوتی ہے یا زوال کے بعد جب کہ ٹھنڈا وقت ہوتا ہے اور ہتھیاروں کا پہننا آسان ہوتا ہے۔اسی طرح گھوڑوں پر سوار اور مڑکر حملہ یا بھاگنا آسان ہوتا ہے اور اس کے ساتھ ساتھ اللہ کی تائید سے مدد ملتی ہے، یہ جنگی سیاست ہے اور موافق مصلحت کو اختیار کرنا ہے۔

۱۳۵۲ : وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ :"لَا تَتَمَنَّوْا لِقَآءَ الْعَدُوِّ فَاِذَا لَقِیْتُمْ فَاصْبِرُوْا مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔

۱۳۵۲ : حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "دشمن سے لڑنے کی تمنا مت کرو مگر جب ان سے آمنا سامنا ہوجائے تو صبر (ثابت قدمی) کرو"(بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی الجھاد، باب لا تمنوا القاء العدوا ومسلم فی الجھاد باب کراھیۃ تمنی لقاء العدو و قد تقدم شرح ھذا فی نفس الباب رقم ۱۳۲۵/۹۵ و ھذا جزا منہ

**فوائد**: اس حدیث کی تشریح اسی باب میں رقم ۱۳۲۵ پر گزری۔

۱۳۵۳ :وَعَنْہُ عَنْ جَابِرٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمَا اَنَّ

۱۳۵۳: حضرت ابو ہریرہؓ سے ہی روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے

النَّبِیَّ قَالَ: "اَلْحَرْبُ خُدْعَةٌ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

فرمایا: ''لڑائی (جنگ) ایک چال ہے''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الجهاد' باب الحرب خدعة ومسلم فی الجهاد باب جواز الخداع فی الحرب۔

**اللُّغَات:** خدعة یعنی دشمن کے خلاف حیلہ کرنا۔

**فوائد:** دشمن کو شکست دینے کے لئے ہر ممکن حیلہ استعمال کرنا درست ہے کیونکہ دشمن اسلام اور مسلمانوں سے لڑنے والا ہے۔ اس کا خون و مال مسلمانوں کے لئے حلال اور اس کو ظلم سے روکنا ضروری ہے۔ مہلب کہتے ہیں کہ لڑائی میں ہر طرح کا حیلہ جائز ہے مگر ایمان اور معاہدات میں نہیں۔

**آخری گزارش:** ان احادیث کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اسلام مسلمانوں کی عزت کا کس قدر حریص ہے۔ ان کے دین و وطن کی کس قدر نگرانی کرنے والا ہے۔ اسی لئے مسلمانوں کو جہاد پر آمادہ کیا اور شہادت کی ترغیب دلائی۔ موجودہ حالات میں مسلمانوں کو جو ذلت پیش آ رہی ہے اس کا سب سے بڑا سبب راحت کو اختیار کرنا' جہاد اور مال و جان کو اللہ کی راہ میں قربان کرنے سے گریز کرنا ہے۔

## ۲۳۵: بَابُ بَیَانِ جَمَاعَةٍ مِّنَ الشُّهَدَآءِ فِیْ ثَوَابِ الْاٰخِرَةِ وَیُغَسَّلُوْنَ وَیُصَلّٰی عَلَیْهِمْ بِخِلَافِ الْقَتِیْلِ فِیْ حَرْبِ الْکُفَّارِ

## بَاب: آخرت کے ثواب میں شہداء کی ایک جماعت جن کو غسل دیا جائے گا اور ان پر نمازِ جنازہ پڑھی جائے گی بخلاف ان لوگوں کے جو کفار کے ساتھ میدان میں قتل ہوں

۱۳۵٤: عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "اَلشُّهَدَآءُ خَمْسَةٌ الْمَطْعُوْنُ وَالْمَبْطُوْنُ ، وَالْغَرِیْقُ ، وَصَاحِبُ الْهَدْمِ ، وَالشَّهِیْدُ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ " مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۳۵۴: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''شہید پانچ ہیں' (۱) طاعون سے مرنے والا' (۲) پیٹ کی بیماری سے مرنے والا' (۳) ڈوب کر مرنے والا' (۴) نیچے دب کر مرنے والا' (۵) اللہ کی راہ میں شہادت پانے والا''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الجهاد' باب الشهادة سبع سوی القتل ومسلم فی الامارة' باب الشهید۔

**اللُّغَات:** شهدا: جمع شہید اس کو اس لئے شہید کہا جاتا ہے کہ اللہ اور اس کے رسولؐ نے اس کے جنتی ہونے کی گواہی دی یا لفظ شہود سے ہے کیونکہ رحمت کے فرشتے اس کے پاس حاضر ہوتے ہیں اور اس کے آرام کو باقی رکھتے ہیں۔ یا اس لئے کہ وہ معرکہ میں حاضر ہوا اور اپنی روح وہیں قربان کردی۔ خمسة: پانچ قسمیں ہیں یہ دوسری روایات میں آنے والے شہداء جو اس سے زائد ہیں اس کے منافی نہیں کیونکہ عدد میں حصہ کا مفہوم نہیں۔ یا پہلے اتنی قلیل تعداد بتلائی گئی پھر تعداد میں اضافے کی اطلاع دی گئی جس کو آپؐ نے دوسری مرتبہ بیان فرمایا۔ المطعون: جس کی موت طاعون سے آئے۔ المبطون: جو پیٹ کی بیماری سے مرے۔ صاحبِ الهدم: جو کسی چیز کے نیچے آ کر فوت ہو۔

**فوائد:** چار قسم کے لوگ جن کی موت ان اسباب کے ذریعے آئے آخرت میں شہداء کے مراتب پائیں گے جب کہ وہ مسلمان ہوں اور اس ابتلاء پر صبر کرنے والے ہوں۔

١٣٥٥ : وَعَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "مَا تَعُدُّوْنَ الشُّهَدَآءَ فِيْكُمْ؟ " قَالُوْا : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَنْ قُتِلَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَهُوَ شَهِيْدٌ- قَالَ ؟ "اِنَّ شُهَدَآءَ اُمَّتِيْ اِذًا لَقَلِيْلٌ" قَالُوْا : فَمَنْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - قَالَ : "مَنْ قُتِلَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَهُوَ شَهِيْدٌ ، وَمَنْ مَّاتَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَهُوَ شَهِيْدٌ ، وَمَنْ مَّاتَ فِي الطَّاعُوْنِ فَهُوَ شَهِيْدٌ ، وَمَنْ مَّاتَ فِي الْبَطْنِ فَهُوَ شَهِيْدٌ ، وَالْغَرِيْقُ شَهِيْدٌ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۳۵۵: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم اپنے میں کن لوگوں کو شہید کہتے ہو؟ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جو اللہ کی راہ میں قتل ہو جائے۔ فرمایا پھر تو میری امت میں شہید بہت کم ہوئے۔ انہوں نے عرض کیا پھر یا رسول اللہ شہید کون ہے؟ فرمایا: ''جو اللہ کی راہ میں قتل ہو جائے شہید ہے' جو اللہ کی راہ میں فوت ہو جائے وہ بھی شہید ہے' جو طاعون سے مر جائے وہ بھی شہید ہے' جو پیٹ کی بیماری سے مر جائے وہ بھی شہید ہے' جو ڈوب جائے وہ بھی شہید ہے''۔ (مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم في الامارة' باب بيان الشهداء۔

**اللغات:** في سبيل الله : یعنی جہاد میں قتل کے سوا کسی اور سبب سے مثلاً گھوڑے سے گرا یا اپنی طبعی موت مر گیا۔ بقیہ احادیث کے الفاظ پیچھے گزرے۔

١٣٥٦ : وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "مَنْ قُتِلَ دُوْنَ مَالِهٖ فَهُوَ شَهِيْدٌ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۳۵۶: حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو اپنے مال کے دفاع میں قتل ہو جائے وہ بھی شہید ہے۔'' (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواه البخاري في المظالم' باب في قتل دون ماله ومسلم في الايمان' باب الاليل على ان في اخذ مال غيره.. الخ۔

**اللغات:** دون ماله: علامہ قرطبی فرماتے ہیں کہ دو ن اصل میں ظرف مکان ہے جو تحت کے معنی میں آتا ہے اور مجازاً تنبیہ کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ جو آدمی اپنے مال سے دفاع کرتا ہے وہ اس کو اپنے پیچھے یا نیچے رکھتا ہے پھر لڑائی کرتا ہے۔

١٣٥٧ : وَعَنْ اَبِي الْاَعْوَرِ سَعِيْدِ ابْنِ زَيْدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ نُفَيْلٍ ، اَحَدِ الْعَشَرَةِ الْمَشْهُوْدِ لَهُمْ بِالْجَنَّةِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ ، قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "مَنْ قُتِلَ دُوْنَ مَالِهٖ فَهُوَ شَهِيْدٌ، وَمَنْ قُتِلَ دُوْنَ دَمِهٖ فَهُوَ شَهِيْدٌ ، وَمَنْ قُتِلَ دِيْنِهٖ فَهُوَ شَهِيْدٌ ، وَمَنْ قُتِلَ دُوْنَ اَهْلِهٖ فَهُوَ شَهِيْدٌ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ ، وَالتِّرْمِذِيُّ وَ قَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

۱۳۵۷: حضرت ابو الاعور سعید بن زید بن عمرو بن نفیل جو عشرہ مبشرہ (وہ دس صحابہ جن کو دنیا میں ہی جنت کی خوشخبری دی گئی) میں سے ہیں' روایت کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''جو اپنے مال کے دفاع میں قتل ہو وہ بھی شہید ہے اور جو اپنے خون کو بچانے کے لئے قتل ہو وہ بھی شہید ہے اور جو اپنے گھر والوں کی حفاظت کی خاطر قتل ہو وہ بھی شہید ہے''۔ (ابوداؤد وترمذی)

حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی آخر کتاب السنة' باب فی قتال اللصوص والترمذی فی ابواب الایات' باب ما جاء فیمن قتل دون مالہ فھو شھید۔

**فوائد**: (۱) دونوں روایتوں میں مذکورہ معاملات میں دفاع جائز ہے جو آدمی مدافعت کرتے ہوئے مظلومیت میں قتل ہوا اور وہ دفاع کر رہا تھا یا وہ اس سے دفاع کر رہا تھا یا ان دونوں میں سے کسی ایک سے دفاع کر رہا تھا تو اس کے لئے اللہ کے ہاں آخرت میں فضیلت اور اجر کے لحاظ سے شہداء کا مقام ملے گا۔ (۲) مال کو پہلے ذکر کیا کیونکہ اس کی طمع زیادہ ہوتی ہے تا کہ یہ گمان نہ ہو کہ اس میں کمی مطلوب ہے یا حد سے بڑھنا مباح ہے۔

۱۳۵۸ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: جَآءَ رَجُلٌ اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ :يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَرَاَيْتَ اِنْ جَآءَ رَجُلٌ يُرِيْدُ اَخْذَ مَالِیْ؟ قَالَ :"فَلَا تُعْطِهٖ مَالَكَ" قَالَ : اَرَاَيْتَ اِنْ قَاتَلَنِیْ؟ قَالَ: "قَاتِلْهُ" قَالَ: اَرَاَيْتَ اِنْ قَتَلَنِیْ؟ قَالَ: "فَاَنْتَ شَهِيْدٌ" قَالَ اَرَاَيْتَ اِنْ قَتَلْتُهٗ؟ قَالَ: "هُوَ فِی النَّارِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۳۵۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ایک آدمی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آیا اور عرض کیا یا رسول اللہ! کیا حکم ہے اس بات کا کہ اگر کوئی آدمی میرا مال لینے کے ارادے سے آئے؟ فرمایا: اس کو اپنا مال مت لینے دو۔ عرض کیا اگر وہ مجھ سے لڑے تو پھر کیا حکم ہے؟ فرمایا اس سے لڑو۔ اس نے پھر سوال کیا اگر وہ مجھے قتل کر دے؟ جواب میں فرمایا: تو شہید ہے۔ اس نے پھر سوال کیا؟ اگر میں اس کو قتل کر دوں۔ فرمایا: ''وہ جہنمی ہے''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی الایمان' باب الدلیل علی ان من قصہ اخذ... الخ۔

**اللغات**: ارءیت :مجھے بتلاؤ۔ اخذ مالہ :اس نے ظلم سے میرا مال ناحق لے لیا۔

**فوائد**: مال سے مدافعت میں لڑائی جائز ہے اگر وہ قتل ہو گیا تو آخرت کے لحاظ سے وہ شہید ہوا مگر اس کو غسل دیا جائے گا اور نماز پڑھی جائے گی۔ اگر وہ دفاع میں قتل ہوا اور وہ قتل کا ارادہ نہیں رکھتا تھا مگر دفاع ہی کی صورت میں تو اس پر گناہ نہ ہو گا مگر وہ شخص جو مال پر ظلماً حملہ آور ہے اگر وہ مارا گیا تو ہمیشہ جہنم میں رہے گا۔ اگر اس نے مسلمان بھائی کا مال لینا حلال سمجھا اور اگر اس نے حلال نہ سمجھا تو اس کو عذاب ہو گا تو پھر اللہ کے فضل سے اس کو جہنم سے نکال لیا جائے گا کیونکہ جس آدمی کے دل میں ایمان کا ایک ذرہ بھی ہو گا وہ جہنم میں نہ رہے گا۔

## ۲۳۶ :باب فَضْلِ الْعِتْقِ

## بَابٌ: آزادی کی فضیلت

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی: ﴿فَلَا اقْتَحَمَ الْعَقَبَةَ ، وَمَا اَدْرٰكَ مَا الْعَقَبَةُ؟ فَكُّ رَقَبَةٍ﴾ [البلد:۱۱'۱۳]

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''پس نہ وہ داخل ہوا گھاٹی میں اور تمہیں کیا معلوم وہ گھاٹی کیا ہے وہ گردن کا آزاد کرنا ہے''۔ (البلد)

**حل الآیات**: اقتحم: داخل ہوا اور سختی کے ساتھ گزر گیا۔ العقبہ تنگ جگہ کو کہتے ہیں اور مجازاً ہر سختی کے لئے استعمال ہوتا ہے وما ادرك: تو اس کی سختی کا اندازہ نہیں کر سکتا۔ فك رقبہ رقبہ سے مراد غلام ہے اور فك سے مراد آزاد کرنا ہے۔ رقبہ کو خاص اس لئے کہا گیا کہ غلامی کی حیثیت قیدی کے گلے میں بیڑی ڈالنے کی طرح ہے۔

۱۳۵۹ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ لِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"مَنْ اَعْتَقَ رَقَبَةً

۱۳۵۹: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے ایک مسلمان کی

مُسْلِمَةً اَعْتَقَ اللّٰهُ بِكُلِّ عُضْوٍ مِّنْهَا عُضْوًا مِّنْهُ مِنَ النَّارِ حَتّٰى فَرْجَهٗ بِفَرْجِهٖ"۔ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

گردن آزاد کی اللہ اس کے بدلے میں اس کے ہر عضو کو آگ سے آزاد فرما دیں گے۔ یہاں تک کہ اس کی شرمگاہ کو شرمگاہ کے بدلے میں''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی الکفارات' باب قول اللّٰه تعالٰی او تحریر رقبة ومسلم فی العتق' باب فضل العتق۔

**اللغات**: من اعتق: جس مسلمان نے کوئی غلام آزاد کیا۔ لکل عذر منه: اللہ کی راہ میں آزاد کئے ہوئے کے بدلے۔ عضوا منه: معتق کا عضو۔ حتی فرجه بفرجه: یعنی آگ سے اس کی شرم گاہ کی آزادی اس غلام کی شرم گاہ کے بدلے میں ہوگی۔

**فوائد**: (۱) اگر مسلمان غلام پائے جائیں تو ان کو آزاد کرنے کی ترغیب دی گئی کیونکہ اس میں غلامی کی ذلت کو دور کرنا مسلمانوں کی حقیقی عزت کا باعث ہے۔ سلف صالحین نے بہت مرتبہ ایسا ہی کیا۔ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تیس ہزار غلام آزاد کئے۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے ایک ہزار سے زائد غلام آزاد کئے۔ (۲) قیدی کی گردن چھڑوانے سے قیامت کے دن آگ سے نجات ملے گی اور جنت کے درجات میں بلندی حاصل ہوگی۔

۱۳۶۰ : وَعَنْ اَبِیْ ذَرٍّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَیُّ الْاَعْمَالِ اَفْضَلُ؟ قَالَ : "الْاِيْمَانُ بِاللّٰهِ ، وَالْجِهَادُ فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ " قَالَ قُلْتُ : اَیُّ الرِّقَابِ اَفْضَلُ؟ قَالَ : "اَنْفَسُهَا عِنْدَ اَهْلِهَا' وَاَكْثَرُهَا ثَمَنًا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۳۶۰: حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اعمال میں کون سا عمل افضل ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''اللہ پر ایمان اور اس کی راہ میں جہاد''۔ میں نے عرض کیا کون سی گردن افضل ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''جو گردن کہ مالکوں کے ہاں نفیس اور قیمت میں زیادہ ہو۔'' (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی العتق' باب ای الرقاب افضل ومسلم فی الایمان' باب بیان کون الایمان فی باللّٰه تعالٰی افضل الاعمال۔

**اللغات**: ای الرقاب افضل: یعنی کس گروہ کے آزاد کرنے میں زیادہ ثواب ہے۔ انفسها: جو نفیس اور عمدہ ہو۔ عند اهلها: اس کے مالکوں کے ہاں۔

**فوائد**: (۱) ایمان اعمال صالحہ کی بنیاد ہے اور افضل ترین اعمال میں اللہ کے کلمے کو بلند کرنے کے لئے جہاد کرنا ہے۔ (۲) آزاد کرنے کی ترغیب دی گئی جس غلام کا اپنے مالکوں کو فائدہ زیادہ ہوگا اس کو آزاد کرنا افضل اور زیادہ باعث ثواب ہے۔ اس طرح پسندیدہ ترین مال سے نفل نیکی کرنے کا بھی یہی حکم ہے۔

## ۲۳۷ :باب فَضْلِ الْاِحْسَانِ اِلَى الْمَمْلُوْكِ

## باب: غلاموں سے حسن سلوک

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿وَاعْبُدُوا اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا وَّبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا ، وَّبِذِی الْقُرْبٰى ،

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''تم اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو اور اس کے ساتھ کسی چیز کو شریک مت ٹھہراؤ' والدین کے ساتھ احسان کرو'

وَالْيَتٰمٰى، وَالْمَسَاكِيْنِ، وَالْجَارِ ذِي الْقُرْبٰى، وَالْجَارِ الْجُنُبِ وَالصَّاحِبِ بِالْجَنْبِ وَابْنِ السَّبِيْلِ، وَمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ﴾ [النساء:۳۶]

قرابت والوں، یتیموں، مساکین، قرابت والے پڑوسی، اجنبی پڑوسی، پاس بیٹھنے والے، مسافر کے ساتھ اور جن کے مالک تمہارے دائیں ہاتھ ہیں، اچھا سلوک کرو''۔ (النساء)

حل الآیات: احساناً: یہ معفول مطلق ہے یعنی تم احسان کرو احسان کرنا۔ الیتامی: جمع یتیم کی نابالغ بچہ یا بچی جس کا والد فوت ہوجائے۔ المساکین: جمع مسکین محتاج کو کہتے ہیں۔ الجار الجنب: ساتھ والا پڑوسی جو رشتہ دار نہ ہو یا گھر کے لحاظ سے دور والا پڑوسی۔ الصاحبُ بالجنب: سفر وحضر کا ساتھی۔ ابن السبیل: وہ مسافر جس کو مشقت کسی شہر میں الگ تھلگ کردے۔ وما ملکت ایمانکم: غلام ولونڈیاں۔

۱۳۶۱ : وَعَنِ الْمَعْرُوْرِ بْنِ سُوَيْدٍ قَالَ : رَاَيْتُ اَبَا ذَرٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ وَعَلَيْهِ حُلَّةٌ وَّعَلٰى غُلَامِهِ مِثْلُهَا، فَسَاَلْتُهُ عَنْ ذٰلِكَ، فَذَكَرَ اَنَّهُ سَابَّ رَجُلًا عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَعَيَّرَهُ بِاُمِّهِ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ : "اِنَّكَ امْرُءٌ فِيْكَ جَاهِلِيَّةٌ" هُمْ اِخْوَانُكُمْ وَخَوَلُكُمْ جَعَلَهُمُ اللّٰهُ تَحْتَ اَيْدِيْكُمْ، فَمَنْ كَانَ اَخُوْهُ تَحْتَ يَدِهِ فَلْيُطْعِمْهُ مِمَّا يَاْكُلُ وَيُلْبِسْهُ مِمَّا يَلْبَسُ، وَلَا تُكَلِّفُوْهُمْ مَا يَغْلِبُهُمْ فَاِنْ كَلَّفْتُمُوْهُمْ فَاَعِيْنُوْهُمْ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۳۶۱: حضرت معرور بن سوید کہتے ہیں کہ میں نے ابوذرؓ کو دیکھا کہ ان پر ایک عمدہ جوڑا تھا اور ان کے غلام کے جسم پر بھی ویسا ہی تھا۔ میں نے ان سے اس کے متعلق سوال کیا تو انہوں نے بیان کیا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں ایک شخص کو برا بھلا کہا اور اس کی ماں کی نسبت سے عار دلائی۔ اس پر نبی اکرمؐ نے فرمایا: ''تو ایسا آدمی ہے کہ تجھ پر جاہلیت کا اثر ہے۔ وہ تمہارے بھائی اور خدمت گزار ہیں اللہ نے ان کو تمہارے ماتحت کر دیا۔ پس جس کے ماتحت اس کا کوئی بھائی ہو وہ اسے وہی کھلائے جو خود کھاتا ہے اور وہی پہنائے جو خود پہنتا ہے''۔ مزید یہ بھی فرمایا: ''تم ان کو ایسی تکلیف نہ دو کہ جس کی ان میں طاقت نہ ہو اگر تم ان کو ایسا کام سپرد کر دو تو پھر ان کی مدد کرو''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی العتق باب قول النبی صلی اللّٰہ علیه وسلم العبید اخوانکم ومسلم فی الایمان' باب اطعام المملوك مما یاکل۔

**اللغات**: المعرور: یہ تابعی ہیں اور ثقہ ہیں ان سے بخاری ومسلم اور سنن اربعہ نے روایت لی ہے۔ ایک سو بیس سال عمر پائی۔ حله: وہ لباس جو اندر و باہر ایک کپڑے کا بنا ہوا ہو۔ غلامه بغلام' مملوک۔ عن ذلك: یعنی لباس میں اپنے غلام کے ساتھ مساوات کے سبب برخلاف اس طریقے کے جو لوگوں میں غلاموں کے ساتھ لباس میں فرق پایا جاتا ہے۔ سابه: گالی دی۔ رجلا: کسی آدمی کو یعنی حضرت بلال رضی اللہ عنہ۔ عهد: زمانہ۔ عیرہ: ان کی طرف برائی کی نسبت کی عار دلائی۔ روایات میں آیا ہے کہ ان کو کہا اے کالی کے لڑکے۔ فید جاهلية: یعنی تیرے اخلاق میں وہ خلق ہے جاہلیت میں جس پر فخر کرتے تھے یعنی باپوں پر فخر۔ هم: یعنی غلام۔ اخوانکم: انسانیت میں یعنی دین میں۔ اخوانکم: تمہارے خدام۔ فتح الباری میں ہے کہ غلام کو خول اس لئے کہا جاتا ہے کہ وہ کاموں کی اصلاح کرتے ہیں۔ تحت ایدیکم: ملکیت تصرف اور قدرت سے مجاز ہے۔ تکلفوهم: یعنی ان کو کسی ایسے کام کا حکم دو جس میں تکلیف ہو۔ مایغلبهم: جس سے وہ عاجز ہوں یا ایسی مشقت لاحق ہو کہ ان جیسے لوگ ایسی مشقت اٹھا نہیں سکتے۔ فان کلفتموهم: یعنی اگر تم ان کو تکلیف دو جوان پر غالب ہو۔

**فوائد:** (۱) غلاموں کے ساتھ احسان کرنے کی ترغیب دی گئی۔ ان میں سے ایک یہ بھی احسان ہے کہ ان کے ساتھ معاملہ اپنی ذات و اہل وعیال جیسا کریں اور ان کو انہی جیسا لباس پہنائیں۔ یہ مستحب اور ضروری ہے کہ ان کو وہ دے جس سے ان کے کھانے اور ان جیسے لوگوں کے لباس پہننے کی ضرورت پوری ہو جائے۔ مزدور اور خادم کا بھی یہی حکم ہے۔ ماتحت پر شفقت کرنی چاہئے اور اس پر ایسی تکلیف نہ ڈالنی چاہئے جو اس کی طاقت سے زائد ہو۔ مستحب یہ ہے کہ خدام اور مزدوروں کی اس سلسلے میں معاونت کرے جس سے وہ اپنا کاموں کو پہلے انجام دے سکیں۔ (۳) جاہلیت کے اخلاق وعادات جیسے عصبیت نسبوں پر فخر وغیرہ سے بچنا چاہئے۔ (۴) اسلام میں حقیقی مساوات ہے۔ تمام لوگ بھائی بھائی ہیں اور فضیلت تقویٰ کے سبب سے ہے۔

١٣٦٢ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : "اِذَا اَتٰی اَحَدَكُمْ خَادِمُهٗ بِطَعَامِهٖ فَاِنْ لَّمْ يُجْلِسْهُ مَعَهٗ فَلْيُنَاوِلْهُ لُقْمَةً اَوْ لُقْمَتَيْنِ اَوْ اُكْلَةً اَوْ اُكْلَتَيْنِ فَاِنَّهٗ وَلِيَ عِلَاجَهٗ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

"اَلْاُكْلَةُ" بِضَمِّ الْهَمْزَةِ وَهِيَ اللُّقْمَةُ۔

۱۳۶۲ : حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب تم میں سے کسی کا خادم اس کے لئے کھانا تیار کر لائے تو اگر اس کو اپنے ساتھ نہ بٹھا سکے تو چاہئے کہ اس کو ایک یا دو لقمے ضرور دے کیونکہ اس نے اس کے (پکانے) کی تکلیف برداشت کی''۔ (بخاری)

الْاُكْلَةُ : ہمزہ کی پیش کے ساتھ' لقمہ کو کہتے ہیں۔

**تخریج:** روا البخاری فی کتاب العتق' باب اذا اتاه خادمه بطعامه.. الخ۔

**اللغات:** او اکلته: راوی کو شک ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کون سا لفظ بولا۔ ولی علاجه یعنی اس نے اس کو بنایا ہے اور تیار کیا ہے۔ نہایہ میں ہے اس نے اس کو بنایا ہے۔

**فوائد:** (۱) افضل یہ ہے کہ جو کسی کے پاس کھانا لائے اس کو بھی دستر خوان پر بٹھائے کیونکہ تواضع اور حسن سلوک کا تقاضا یہی ہے۔
(۲) مستحب یہ ہے جو آدمی کھانا پکائے خادم وغیرہ اس کو اصل کھانے میں سے کچھ دینا چاہئے نہ یہ کہ جو بچ رہے۔

## ٢٣٨ : باب فَضْلِ الْمَمْلُوْكِ الَّذِیْ يُؤَدِّیْ حَقَّ اللّٰهِ وَحَقَّ مَوَالِيْهِ!

## باب: اس غلام کی فضیلت جو اللہ کا حق اور اپنے آقاؤں کا حق ادا کرے

١٣٦٣ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "اِنَّ الْعَبْدَ اِذَا نَصَحَ لِسَيِّدِهٖ ، وَاَحْسَنَ عِبَادَةَ اللّٰهِ ، فَلَهٗ اَجْرُهٗ مَرَّتَيْنِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۳۶۳ : حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''غلام جب اپنے آقا سے اخلاص برتتا ہے اور اللہ کی عبادت اچھے طریقے سے کرتا ہے۔ تو اس کو دو مرتبہ اجر ملے گا''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی العتق' باب العبد اذا احسن عباده ربه و مسلم فی الایمان' باب ثواب العبد و اجره اذا الصح لسیده۔

**اللغات:** العبد: وہ غلام جو خواہ مذکر ہو یا مونث۔ نصح لسیده: یعنی اپنے مالک کی خیر خواہی کی' اس کی خدمت میں رہ کر اپنی طاقت کے مطابق اس کی خدمت اور اس کے مال کی حفاظت کی۔ نصح اخلاص کو کہا جاتا ہے۔ اور مشورہ وعمل میں سچائی ہونی چاہئے۔ احسن عبادة الله: یعنی ارکان وشروط وآداب سمیت اس کو ادا کیا۔

١٣٦٤ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "لِلْعَبْدِ الْمَمْلُوْكِ الْمُصْلِحِ اَجْرَانِ" وَالَّذِیْ نَفْسُ اَبِیْ هُرَیْرَةَ بِیَدِهٖ لَوْ لَا الْجِهَادُ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ، وَالْحَجُّ وَبِرُّ اُمِّیْ ، لَاَحْبَبْتُ اَنْ اَمُوْتَ وَاَنَا مَمْلُوْكٌ ، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۳۶۴: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اس غلام کے لئے جو اپنے آقا کا خیر خواہ ہو دو اجر ہیں۔ مجھے اس ذات کی قسم ہے جس کے قبضے میں ابو ہریرہ کی جان ہے۔ اگر جہاد فی سبیل اللہ، حج اور اپنی والدہ سے حسن سلوک کا معاملہ نہ ہوتا تو میں پسند کرتا کہ میری موت غلامی کی حالت میں آئے''۔ (بخاری ومسلم)

**تخريج**: رواه البخاری فی العتق، باب العبد اذا احسن الخ ومسلم فی الایمان، باب ثواب العبد و اجره۔

**اللغات**: **المصلح**: یعنی اپنے رب کی عبادت کے لئے اچھائی کرنے والا اور اپنے آقا کا خیر خواہ۔ **لولا الجهاد**: یعنی اگر اللہ کا فضل ان اعمال کی ادائیگی کے لئے نہ ہو۔ **ان الرق یمنع منها**: یعنی غلامی اس سے روکتی ہے کیونکہ غلام کو تو اس لئے روکا جاتا ہے کیونکہ وہ اپنے آقا کی خدمت کے لئے رکا ہوا ہے اور غلامی اس بات کی رکاوٹ ہے۔ **انا مملوك**: تاکہ میں دگنا اجر پاؤں۔

١٣٦٥ : وَعَنْ اَبِیْ مُوْسَی الْاَشْعَرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اَلْمَمْلُوْكُ الَّذِیْ يُحْسِنُ عِبَادَةَ رَبِّهٖ ، وَيُؤَدِّیْ اِلٰی سَيِّدِهِ الَّذِیْ عَلَيْهِ : مِنَ الْحَقِّ ، وَالنَّصِيْحَةِ ، وَالطَّاعَةِ ، لَهٗ اَجْرَانِ" رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ۔

۱۳۶۵: حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو غلام اچھے طریقے سے اپنے رب کی عبادت کرتا ہے اور اپنے آقا کا حق بھی ادا کرتا ہے اور اس کے ساتھ خیر خواہی اور اطاعت سے پیش آتا ہے تو اس کے لئے دو اجر ہیں''۔ (بخاری)

**تخريج**: رواه البخاری فی العتق، باب کراهية و التطاول علی الرقيق۔

**اللغات**: **الذی علیه**: جو اطاعت اس کے ذمے واجب ہو۔ **الطاعة**: معصیت میں لگانے والا نہ ہو۔

١٣٦٦ : وَعَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "ثَلَاثَةٌ لَهُمْ اَجْرَانِ : رَجُلٌ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ اٰمَنَ بِنَبِيِّهٖ وَاٰمَنَ بِمُحَمَّدٍ ، وَالْعَبْدُ الْمَمْلُوْكُ اِذَا اَدّٰی حَقَّ اللّٰهِ وَحَقَّ مَوَالِيْهِ ، وَرَجُلٌ كَانَتْ لَهٗ اَمَةٌ فَاَدَّبَهَا فَاَحْسَنَ تَاْدِيْبَهَا وَعَلَّمَهَا فَاَحْسَنَ تَعْلِيْمَهَا ثُمَّ اَعْتَقَهَا فَتَزَوَّجَهَا فَلَهٗ اَجْرَانِ"۔ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

۱۳۶۶: حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ ہی سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''تین ایسے آدمی ہیں جن کو دو اجر ملیں گے: (۱) اہل کتاب کا وہ آدمی جو اپنے پیغمبر پر ایمان لایا اور حضرت محمد ﷺ پر (بھی) ایمان لایا (۲) وہ مملوک غلام جو اللہ کا حق بھی ادا کرے اور اپنے آقا کا حق بھی ادا کرے (۳) وہ آدمی کہ جس کی لونڈی ہو وہ اس کو عمدہ ادب سکھائے اور اچھی اور اعلیٰ ترین تعلیم دلائے پھر آزاد کر کے اُس کے ساتھ شادی کرے اُس کے لئے دو اجر ہیں''۔ (بخاری ومسلم)

**تخريج**: رواه البخاری فی العلم، باب تعليم الرجال امته و اهله ومسلم فی الایمان، باب وجوب الایمان رسالة نبينا محمد صلی الله عليه وسلم۔

**اللغات**: **اهل الكتب**: یہودی وعیسائی۔ **مواليه**: جمع مولیٰ یعنی بندوں کا مالک۔ **امةٌ**: غلام عورت۔ **فاربها**: اسلامی اخلاق پر اس

کی تربیت کی۔ **علمها**: زندگی میں جن چیزوں کی ضرورت تھی اور جو آخرت میں کام آنے والی تھیں۔ **فتزوجها**: جائز شروط سے شادی کر لی مثلاً مہر دیا۔

**فوائد**: خیرخواہ نیک غلام کی فضیلت۔ اس کے اجر میں اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اس لئے اضافہ کہ وہ اپنے رب کی عبادت میں پیش آنے والی مشقت بھی برداشت کرتا ہے اور اپنے آقا کی خدمت بھی انجام دیتا ہے۔ (۲) کمزوروں' مسکینوں اور جوان کے حکم میں ہوں ان کی دلجوئی کرنی چاہئے اور ان کو اس آزمائش پر صبر کی تلقین کرنی چاہئے۔ یہ بھی ترغیب دینی چاہئے کہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں ان کو عظیم اجر ملے گا۔ (۳) مسلمانوں کو اس پر متوجہ کیا گیا کہ وہ اپنے غلاموں کی طرف توجہ دیں اور ان پر تربیت کا احسان کریں۔ ان کو نفع بخش تعلیم دیں اور ان کی شادی کر کے ان کو آزاد کر دیں۔ خاص طور پر ان میں سے جو عورتیں ہیں ان سے شادی کرنا۔ (۴) حدیث ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ میں جہاد وحج کی فضیلت ذکر کی گئی۔ والدین کے ساتھ نیکی کا حکم دیا گیا خاص طور پر والدہ کے ساتھ۔ (۵) چوتھی حدیث میں اہل کتاب کو اسلام کی دعوت دی تا کہ اپنے پیغمبر پر ایمان کی فضیلت اور ان کی پیشین گوئی کے مطابق رسول اللہ ﷺ پر ایمان کی فضیلت جس سے ان کا ثواب دوگنا ہو۔

## ۲۳۹ :بَابُ فَضْلِ الْعِبَادَةِ فِی الْهَرْجِ وَهُوَ الْاِخْتِلَاطُ وَالْفِتَنُ وَنَحْوُهَا

## بَابٌ: جنگ وجدال اور فتنوں کے زمانے میں عبادت کی فضیلت کا بیان

۱۳۶۷ :عَنْ مَعْقِلِ بْنِ يَسَارٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: "اَلْعِبَادَةُ فِی الْهَرْجِ كَهِجْرَةٍ اِلَیَّ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۳۶۷: حضرت معقل بن یسار رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''شدید فتنے کے وقت عبادت کرنا اس طرح ہے جیسے میری طرف (مدینہ) ہجرت کرنا''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواه مسلم فی الفتن' باب فضل العبادة فی الحرج۔

**اللغات**: ھرج: نہایہ میں فرمایا کہ اصل میں اس کی کسی شئی میں کثرت اور وسعت ہے۔ امام نووی نے اس کی تفسیر معاملات کے مل جانے' فتنوں کی کثرت اور اسی طرح کی افواہوں وغیرہ سے کی ہے۔ **کھجرة الی**: یعنی اس کو مدینہ النبی ﷺ کی طرف ہجرت کرنے کا ثواب ملے گا جب اس کی طرف ہجرت کرنا واجب تھا۔

**فوائد**: (۱) عبادت اور اللہ کی طرف متوجہ ہونے کی ترغیب دی گئی خصوصاً جب کہ فتنے ہوں اور معاملات خلط ملط ہو جائیں کیونکہ ایسے حالات میں لوگ غفلت اختیار کرتے ہیں سوائے تھوڑے لوگوں کے۔ (۲) ہجرت کی دو قسمیں ہیں۔ (ا) ہجرت ظاہرہ' لغت میں وہ ایک شہر سے دوسرے شہر میں منتقل ہونے کو کہتے ہیں اور شرع میں جو ہرج کے معنی میں اوپر نقل کیا۔ (ب) ہجرت معنویہ۔ اللہ کی حرام کردہ چیزوں کو چھوڑ کر اس کے اوامر کو اختیار کرنا۔ اسی لئے جو آدمی اپنے دین کو بچانے کے لئے فتنوں سے بھاگنے والا اور اپنے رب کی عبادت کو مضبوطی سے تھامنے والا ہو وہ اللہ اور اس کے رسول کی طرف ہجرت کرنے والا ہے۔ (۳) شریعت اور سنت کو لازم پکڑنے کی ترغیب دلائی گئی تا کہ فتنوں سے بچ جائے اور فساد سے محفوظ رہے۔

## ۲۴۰ :بَابُ فَضْلِ السَّمَاحَةِ فِي الْبَيْعِ وَالشِّرَآءِ وَالْاَخْذِ وَالْعَطَآءِ وَحُسْنِ الْقَضَآءِ وَالتَّقَاضِيْ وَاِرْجَاحِ الْمِكْيَالِ وَالْمِيْزَانِ وَالنَّهْيِ عَنِ التَّطْفِيْفِ وَفَضْلِ اِنْظَارِ الْمُوْسِرِ وَالْمُعْسِرِ وَالْوَضْعِ عَنْهُ!

## بَابٌ :خرید وفروخت' لینے دینے میں نرمی اختیار کرنے کی فضیلت اور ادائیگی اور مطالبہ میں اچھا رویہ اختیار کرنے اور ناپ تول میں زیادہ دینے کی فضیلت اور کم دینے سے ممانعت اور مالدار اور تنگدست کو مہلت دینے اور اس کو معاف کر دینے کی فضیلت کا بیان

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿وَمَا تَفْعَلُوْا مِنْ خَيْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ بِهٖ عَلِيْمٌ﴾ [البقرة:٢١٥] وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿وَيٰقَوْمِ اَوْفُوا الْمِكْيَالَ وَالْمِيْزَانَ بِالْقِسْطِ وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ اَشْيَآءَ هُمْ﴾ [هود:٨٥] وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿وَيْلٌ لِّلْمُطَفِّفِيْنَ الَّذِيْنَ اِذَا اكْتَالُوْا عَلَى النَّاسِ يَسْتَوْفُوْنَ وَاِذَا كَالُوْهُمْ اَوْوَّزَنُوْهُمْ يُخْسِرُوْنَ اَلَا يَظُنُّ اُولٰٓئِكَ اَنَّهُمْ مَّبْعُوْثُوْنَ لِيَوْمٍ عَظِيْمٍ؟ يَوْمَ يَقُوْمُ النَّاسُ لِرَبِّ الْعَالَمِيْنَ﴾ [المطففين:٦١]

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''تم جو بھی بھلائی کرو۔ پس بے شک اللہ اس کو جاننے والے ہیں''۔ (البقرۃ) اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''اے میری قوم ماپ تول کو انصاف سے پورا کرو اور لوگوں کو ان کی چیزیں کم کر کے مت دو''۔ (ھود) اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''ہلاکت ہے ان لوگوں کے لئے جو ماپ تول میں کمی کرنے والے ہیں وہ جو کہ جب لوگوں سے ماپ کر لیتے ہیں تو پورا پورا لیتے ہیں اور جب ان کو ماپ کر دیتے ہیں یا وزن کرتے ہیں تو وہ کمی کرنے والے ہیں کیا ان کو یقین نہیں کہ ان کو اٹھایا جائے گا ایک بڑے دن میں جس دن لوگ رب العالمین کے سامنے کھڑے ہوں گے''۔ (المطففین)

حل الآیات: المراد ای یعنی کوئی سی نیکی کرنے میں خواہ وہ چھوٹی ہو یا بڑی۔ اللہ تعالیٰ اس کو جاننے والے ہیں اور وہ تمہیں اس کا ثواب دیں گے۔ و یقوم: اس قوم سے مراد قوم شعیب ہے اور یہ کلام ان سے حکایۃً بیان کی گئی ہے۔ اوفوا تم اس کا حق دو۔ المکیال و المیزان: کیل و وزن کا آلہ۔ بالقسط: یعنی عدل کے ساتھ۔ لاتبخسوا: یعنی نہ کم کرو۔ اشیاء ھم: یعنی وہ جن کو تم کیل یا وزن کرتے ہو۔ ویل ہلاکت اور سخت عذاب۔ المطففین: جمع مطفف کی جو ماپ تول کرتے ہوئے کمی کرے۔ اکتالوا: جب وہ کیل کے حق کا مطالبہ کریں۔ یستوفون: مکمل لیتے ہیں۔ کلواھم: جب ان کو ماپ کر دیتے ہیں۔ وزنوھم: جب ان کو وزن کر کے دیتے ہیں۔ یخسرون: وہ کمی کرنے والے ہیں۔ یظن: اعتقاد رکھے اور جانے۔ یوم عظیم: قیامت کا دن کیونکہ اس میں عظیم خوف ہوگا۔

١٣٦٨ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَجُلًا اَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَقَاضَاهُ فَاَغْلَظَ لَهٗ فَهَمَّ بِهٖ اَصْحَابُهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "دَعُوْهُ فَاِنَّ لِصَاحِبِ الْحَقِّ مَقَالًا" ثُمَّ قَالَ: "اَعْطُوْهُ سِنًّا مِثْلَ سِنِّهٖ" قَالُوْا :

۱۳۶۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ایک شخص نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں آ کر تقاضا کرنے لگا اور آپؐ سے درشت رویہ اختیار کیا۔ اس پر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے اس کو سزا دینا چاہی تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اس کو چھوڑ دو اس لئے کہ حق والے کو بات کرنے کا حق حاصل ہے۔'' پھر فرمایا: ''اس کو اتنی عمر کا اونٹ

يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ لَا تَجِدُ اِلَّآ اَمْثَلَ مِنْ سِنِّهٖ قَالَ : "اَعْطُوْهُ فَاِنَّ خَيْرَكُمْ اَحْسَنُكُمْ قَضَآءً" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

دے دو جتنا اس کا تھا''۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا ہم تو اس کے جانور کی عمر سے بہتر والا پاتے ہیں۔ آپؐ نے فرمایا: ''اس کو وہی دے دو تم میں بہتر وہ ہے جو ادائیگی میں بہتر ہو''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی الوكالة' باب الوكالة فی قضاء الدين ومسلم فی البيو ع' باب من استلف شيئًا فقضى خيراً منه۔

**اللغات**: رجلاً: بعض نے کہا یہ زید بن شعبہ کنانی ہیں جو بعد میں اسلام لائے۔ **يتقاضاه**: یعنی اپنے مالی قرضے کی ادائیگی طلب کی۔ **فاغلظ**: اپنے مطالبہ میں سختی کی۔ **فهم اصحابه به**: صحابہ رسول نے ان کی سختی کا بدلہ لینا چاہا۔ **مقالا** : بات میں غلبہ واختیار۔ **اعطوهُ**: وہ اس کے مخاطب ابورافع رسول اللہ ﷺ کے مولا ہیں۔ **حسنا مثل سينه** : ایسا اونٹ جس کی عمر اس کے اونٹ کی عمر کے برابر ہو۔ **امثل** : عمر اور فضیلت میں بڑھ کر۔ **قضاءً**: اس حق کی ادائیگی کے جو اس کے ذمہ تھا۔

**فوائد**: (۱) اچھے معاملے اور گفتگو میں نرمی پر آمادہ کیا گیا خواہ انسان صاحب حق ہی کیوں نہ ہو۔ حق والے کے لئے جائز ہے کہ وہ اپنے حق کے مطالبہ میں سختی کرے لیکن شرع کی حدود کے اندر اندر لیکن وہ اس پر قابل سزا نہ ہوگا۔ (۲) اس آدمی کے لئے جس کے ذمے قرضہ ہو مستحب یہ ہے کہ قرض والے کو اس کے حق سے زیادہ دے جبکہ اس کی ادائیگی کر رہا ہو لیکن اس کی شرط نہ لگائے کیونکہ یہ ربوٰ بن جائے گا۔ (۳) قرضے سے بچنا چاہئے کیونکہ یہ مطالبہ ذلت میں مبتلا کرتا ہے۔

١٣٦٩ : وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ "رَحِمَ اللّٰهُ رَجُلًا سَمْحًا اِذَا بَاعَ وَاِذَا اشْتَرٰى، وَاِذَا اقْتَضٰى" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۳۶۹: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ اس آدمی پر رحم فرمائے جو فروخت' خرید اور رقم کے تقاضے کے وقت درگزر (مہلت) کرنے والا ہو''۔ (بخاری)

**تخریج**: رواه البخاری فی البيو ع' باب السهولته فی الشراء البيع

**اللغات**: **سمحًا**: آسان یہ **سمع** سے صفت مشبہ کا صیغہ ہے جب کوئی سخاوت کرے اور اپنی مہربانی سے عطیہ دے۔ **اقتضاء**: اس کے حق کی ادائیگی اس نے طلب کی۔

**فوائد**: (۱) بیع اور شراء میں درگزر سے کام لیا جائے اس لئے کہ ہر بالغ اور مشتری کو ایسی بات چھوڑ دینی چاہئے جو دوسرے کی اکتاہٹ اور تنگی کا باعث ہو۔ باقی مطلقاً مفاصلہ اس سے کوئی چیز مانع نہیں اور شاید کہ یہ درگزر مشتری کے ثمن میں اضافے کا باعث ہو اور بائع جو ہے وہ سامان میں اضافہ کر دے۔ (۲) حقوق کے پورا کرنے کے مطالبہ میں نرمی کی ترغیب دی گئی اور اس میں کسی چیز سے دستبردار ہونے کو مستحب قرار دیا گیا۔

١٣٧٠ : وَعَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "مَنْ سَرَّهٗ اَنْ يُّنَجِّيَهُ اللّٰهُ مِنْ كُرَبِ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ فَلْيُنَفِّسْ عَنْ مُّعْسِرٍ اَوْ يَضَعْ عَنْهُ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۳۷۰: حضرت ابوقتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''جو یہ پسند کرتا ہو کہ اللہ تعالیٰ اس کو قیامت کے دن دکھوں سے نجات دے تو اسے چاہئے کہ تنگ دست کو مہلت دے یا مقروض کو معاف کرے''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی البیوع' باب فضل انتظار المعسر۔

**اللغات**: سرہ: اس کوخوش کرے۔ یہ مضارع کے معانی میں ہے۔ینجیه: یعنی اس کوچھڑائے۔ کرب: جمع کربة یہ غم کو کہتے ہیں۔اس کی شدت کی وجہ سے نفس میں تنگی پیدا ہوتی ہے۔ فلینفس عن معسر :یعنی قرضے کے مطالبہ میں وقت آنے پر تاخیر کرے جب کہ اس کو پورا کرنے میں اس کی ہمت نہ ہو یا اس کے قرضے کو اس سے دور کرے۔یعنی اس کو مال دے تا کہ اس کے قرضے کو وہ دور کرے۔یضع عنه: سارا قرضہ یا بعض قرضہ اس سے ہٹالے۔

۱۳۷۱ :وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :كَانَ رَجُلٌ یُدَاینُ النَّاسَ وَكَانَ یَقُوْلُ لِفَتَاهُ اِذَا اَتَیْتَ مُعْسِرًا فَتَجَاوَزْ عَنْهُ لَعَلَّ اللّٰهَ اَنْ یَّتَجَاوَزَ عَنَّا ' فَلَقِیَ اللّٰهُ فَتَجَاوَزَ عَنْهُ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۳۷۱: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ایک آدمی لوگوں کو قرض دیا کرتا تھا اور وہ اپنے غلام کو ہدایت کرتا کہ جب کسی تنگ دست کے پاس جاؤ تو درگزر کرنا۔ شاید اللہ تعالیٰ ہم سے درگزر کرے۔ پس جب وہ اللہ تعالیٰ سے ملا تو اللہ تعالیٰ نے اس سے درگزر فرمایا''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی البیوع' باب من انظر معسر و مسلم۔

**اللغات**: كان رجل: گزشتہ امتوں میں سے ایک آدمی تھا۔یداین: قرضے کا معاملہ لوگوں سے بہت کرتا تھا۔فتاہ: کا معنی اجیر اور نوکر کو۔اتیت معسرا :یعنی قرضے کا مطالبہ کرنے کے لئے جائے۔ فتجاوز عنه:تو اس سے آسانی کر اس میں حسن مطالبہ قرضے کا ہٹانا اور مدت میں تاخیر کرنا سب شامل ہے۔ان یتجاوز عنا: وہ ہمارے گناہوں کو معاف کردے کیونکہ بدلہ عمل کی جنس سے ہوتا ہے۔فلقی اللّٰہ: یہ موت سے کنایہ ہے۔

۱۳۷۲ :وَعَنْ اَبِیْ مَسْعُوْدِ الْبَدْرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :حُوْسِبَ رَجُلٌ مِّمَّنْ كَانَ قَبْلَكُمْ فَلَمْ یُوْجَدْ لَهٗ مِنَ الْخَیْرِ شَیْءٌ اِلَّا كَانَ لَهٗ یُخَالِطُ النَّاسَ وَكَانَ مُوْسِرًا ' وَكَانَ یَاْمُرُ غِلْمَانَهٗ اَنْ یَّتَجَاوَزُوْا عَنِ الْمُعْسِرِ – قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ :"نَحْنُ اَحَقُّ بِذٰلِكَ مِنْهُ' تَجَاوَزُوْا عَنْهُ " رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۳۷۲: حضرت ابومسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم سے پہلے لوگوں میں سے ایک شخص کا حساب لیا گیا۔ اس کے نامۂ اعمال میں کوئی بھلائی نہ پائی گئی سوائے اس بات کے کہ وہ لوگوں سے میل جول رکھتا اور صاحب خیر (بھلائی میں تعاون کرنے والا) تھا۔ اس نے اپنے غلاموں کو حکم دے رکھا تھا کہ وہ تنگ دست سے درگزر کریں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہم اس سے (بھلائی میں) تجاوز کے زیادہ حقدار ہیں۔ اس کے گناہوں سے درگزر کرو''۔ (مسلم)

**تخریج**:رواہ مسلم فی البیوع' باب فضل انظار المعسر۔

**اللغات**: حوسب :یہ قیامت کے دن ہونے والے معاملے کی اطلاع ہے۔یخالط الناس: ان سے معاملہ کرتا قرضہ لیتا دیتا۔ موسرا: یہ لفظ یسار سے بنا ہے مال دار کو کہتے ہیں۔ غلمانه : یہ غلام کی جمع ہے غلام اور نوکر۔احق بذالك :معافی اور درگزر کا زیادہ حق دار ہے۔تجاوزوا عنه: ملائکہ کو خطاب ہے تم بھی اس کو معاف کرو۔

۱۳۷۳ :وَعَنْ حُذَیْفَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :

۱۳۷۳: حضرت حذیفہؓ سے روایت ہے کہ اللہ کے بندوں میں سے

اُتِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى بِعَبْدٍ مِّنْ عِبَادِهٖ اٰتَاهُ اللّٰهُ مَالًا فَقَالَ لَهٗ : مَا ذَا عَمِلْتَ فِي الدُّنْيَا؟ قَالَ وَلَا يَكْتُمُوْنَ اللّٰهَ حَدِيْثًا : قَالَ : يَا رَبِّ اٰتَيْتَنِيْ مَالَكَ فَكُنْتُ :اُبَايِعُ النَّاسَ ، وَكَانَ مِنْ خُلُقِي الْجَوَازُ ، فَكُنْتُ اَتَيَسَّرُ عَلَى الْمُوْسِرِ ، وَاُنْظِرُ الْمُعْسِرَ - فَقَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : " اَنَا اَحَقُّ بِذَا مِنْكَ تَجَاوَزُوْا عَنْ عَبْدِيْ" فَقَالَ عُقْبَةُ بْنُ عَامِرٍ ، وَاَبُوْ مَسْعُوْدِ الْاَنْصَارِيُّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا : هٰكَذَا سَمِعْنَاهُ مِنْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

ایک بندہ جس کو اللہ نے مال عنایت فرمایا تھا اسے فرمایا تو نے دنیا میں کیا کیا؟ اس پر حضرت حذیفہ نے یہ آیت پڑھی کہ ﴿وَلَا يَكْتُمُوْنَ اللّٰهَ حَدِيْثًا﴾ کہ وہ اللہ سے کوئی بات چھپا نہیں سکیں گے۔ حضرت حذیفہ کہتے ہیں کہ وہ بندہ پھر جواب دے گا اے میرے رب! تو نے مجھے اپنا مال دیا تھا جس کی میں نے لوگوں سے خرید وفروخت کرتا تھا اور میری عادت درگزر کرنے کی تھی۔ چنانچہ میں خوشحال پر آسانی کرتا اور تنگ دست کو مہلت دیتا اللہ فرمائیں گے میں اس بات کا تم سے زیادہ حق دار ہوں۔ اللہ فرشتوں کو فرمائیں گے تم میرے اس بندے سے درگزر کرو اس پر حضرت عقبہ بن عامر اور ابو مسعود انصاریؓ نے کہا اسی طرح ہم نے بھی رسول اللہؐ کے منہ سے یہ بات سنی''۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی البیوع فضل انظار المعسر۔

**اللغات:** اتی: یہ مستقبل کی اطلاع ہے یعنی لائیں گے۔ اعطاہ: یعنی اس کو دیا ہے۔ قال: حذیفہ نہ کہا۔ لا یکتمون اللّٰہ حدیثا: یعنی کوئی چیز چھپانے کی طاقت نہیں رکھ سکیں گے۔ ابایع: یعنی میں ان سے پہلے کا معاملہ کروں گا۔ خلقی: خلق نفس کے اندر ایک ایسی عادت ہے جس کے ساتھ اچھا کام سہولت سے ہوجاتا ہے۔ الجواز: درگزر۔ اتیسر: میں قبول کر لیتا جس میں تھوڑا سا نقص یا معمولی سے عیب ہوتا۔ انظر: میں مہلت دیتا۔ من فی: یعنی رسول اللہؐ کے منہ مبارک سے میں نے اسی طرح سنا۔ ھذا سمعناہ: یعنی یہ حدیث حضرت حذیفہ سے موقوفاً روایت ہے کہ اور موقوف مرفوع کے حکم میں ہے کیونکہ اس جیسی بات بغیر وحی کے فقط رائے سے نہیں کہی جاسکتی۔

۱۳۷۴ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ:قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"مَنْ اَنْظَرَ مُعْسِرًا ، اَوْ وَضَعَ لَهٗ ، اَظَلَّهُ اللّٰهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ تَحْتَ ظِلِّ عَرْشِهٖ يَوْمَ لَا ظِلَّ اِلَّا ظِلُّهٗ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

۱۳۷۴: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے تنگ دست کو مہلت دی یا اس کا قرضہ معاف کر دیا اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اپنے عرش کا سایہ عنایت فرمائیں گے جس دن کہ اس کے سائے کے علاوہ کوئی سایہ نہ ہوگا''۔ (ترمذی) حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج:** رواہ الترمذی فی البیوع' باب ما جاء فی انظار المعسر و الرفق بہ۔

**اللغات:** اظلہ اللّٰہ: یعنی اللہ تعالیٰ سورج کی تپش سے اس کی حفاظت فرمائیں گے جبکہ سورج بندوں کے سروں سے اتنا قریب ہوگا کہ قیامت کے دن ان کو پسینے کی لگامیں چڑھ جائیں گی۔

**فوائد:** (۱) مقروض سے درگزر کی ترغیب دی گئی خواہ مہلت زیادہ کر دیجائے یا سارے قرضے سے اس کو بری کر دیا جائے یا کچھ قرضہ اس کا چھوڑ دیا جائے۔ افضل یہ ہے کہ اگر قرض خواہ خوشحال ہو وہ سارا ہی معاف کر دے۔ (۲) قرض خواہ جو درگزر کرنے والا ہو اس کی فضیلت بتلائی گئی اور وہ عظیم الشان اجر ذکر کیا گیا جو اس کو ملے گا اور اس کو اچھے انجام والی جو نجات میسر ہوگی اس کا ذکر کیا گیا کیونکہ مقروض کو معاف کر دینے سے اللہ نے اس کے گناہوں کو معاف کر دیا اور اس کو جنت میں داخل فرما دیا۔ (۳) بدلہ اسی عمل کی جنس ملے گا جس طرح قرض خواہ نے قرض دار کو دنیا میں قرضہ چھوڑ کر نفس کی تنگی سے درگزر کر دی تو اللہ تعالیٰ اس سے درگزر فرمائیں گے' جہنم کی لپٹوں سے

اس کی حفاظت فرمائیں گے' قیامت کے دکھوں کو اس سے دور کریں گے اور چمکنے والے سورج کی لپٹوں سے اس کی حفاظت کریں گے۔ (۴) خوشحال لوگوں کے ساتھ بھی قرضے کے معاملے میں درگزر کرنا چاہئے۔ (۵) لوگوں کے ساتھ میل جول اور اچھا معاملہ کرنا چاہئے اگر اس سے ان کو فائدہ حاصل ہو اور تکلیف دفع ہو سکتی ہو۔ (۶) لوگوں کی مصلحتوں میں آسانی کرنے کی فضیلت ذکر کی گئی۔ لوگوں کے لئے مدد کا ہاتھ دراز کرنا چاہئے اور قرضے کا معاملہ کرنا جائز ہے۔ وکیل اگر مفت کام کرے بشرطیکہ وہ موکل کی طرف سے ہو۔

١٣٧٥ : وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ اشْتَرٰى مِنْهُ بَعِيرًا فَوَزَنَ لَهٗ فَاَرْجَحَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۳۷۵: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے ان سے ایک اونٹ خریدا تو ان کو وزن کر کے دیا تو جھکتی ہوئی تول سے دیا (یعنی مقررہ رقم سے زیادہ دیا)۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی البیوع' باب شراء الدواب و الحمیر' و مسلم فی البیوع باب من استلف شیئا فقضٰی خیراً منه۔

**اللغات**: **ووزن له فارجح**: یعنی حکم دیا کہ اس کو ثمن کے طور پر سونے یا چاندی پر وزن کیا جائے۔ اس کے وزن کو اس مقدار وزن سے بڑھایا جائے جو مقدار میں بالاتفاق ہے اور وزن کے اندر اضافہ کیا جائے۔ روایات میں آیا ہے کہ ایک قیراط اضافہ کیا جائے گا اور یہ سونے کا ایک معین وزن ہے۔

١٣٧٦ : وَعَنْ اَبِيْ صَفْوَانَ سُوَيْدِ بْنِ قَيْسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : جَلَبْتُ اَنَا وَمَخْرَمَةُ الْعَبْدِيُّ بَزًّا مِنْ هَجَرَ ' فَجَآءَ نَا النَّبِيُّ ﷺ فَسَاوَمَنَا سَرَاوِيْلَ وَعِنْدِيْ وَزَّانٌ يَزِنُ بِالْاَجْرِ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ ' لِلْوَزَّانِ : "زِنْ وَاَرْجِحْ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ ' وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

۱۳۷۶: حضرت ابی صفوان سوید ابن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں اور مخرمہ عبدی مقامِ ہجر سے کچھ کپڑا بیچنے کے لئے لائے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس تشریف لائے اور ہم سے ایک پاجامے کا سودا کیا۔ میرے پاس ایک وزن کرنے والا تھا جو معاوضے پر وزن کرتا تھا۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے وزن کرنے والے کو فرمایا: ''تول اور جھکتا ہوا تول''۔ (ابوداؤد و ترمذی) حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی البیوع' باب فی الرجحان والترمذی فی البیوع' باب ما جاء فی الرجحان فی الوزن۔

**اللغات**: **بزا**: کپڑے۔ **هجر**: یہ بحرین کے قریب ایک شہر ہے۔ **فساومنا** ہم سے اس کی قیمت جس سودے کے لحاظ سے تھی وہ پوچھی۔ صاحب نہایہ کہتے ہیں کہ مساومت سے بائع اور مشتری کا وہ جھگڑا جو سامان پر ہو۔ اس کی قیمت طے کرلی۔ **بسراویل**: یہ مفرد اور جمع دونوں پر بولا جاتا ہے یہ معرب لفظ ہے یہ اس کپڑے کو کہتے ہیں جو کمر سے لے کر نیچے تک پہنا جاتا ہے۔ پینٹ کی طرح اس کی بھی آستینیں ہوتی ہیں۔ **ذن وارجع**: یعنی قیمت کی مقدار سے وزن کرو۔ جو طے شدہ ہے اور کچھ اس سے زائد بھی دے دو۔

**فوائد**: (۱) شرط کے اوپر بھی فیصلہ کرنا جائز ہے مگر اس صورت میں بائع تنگی' اکتاہٹ محسوس نہ کرے۔ مشتری کے لئے مستحب یہ ہے کہ وہ بائع کے ساتھ کوئی چیز اپنی طرف سے ثمن میں اضافہ کر دے اس طرح یہ بھی بیچنے والے کی طرف سے مستحب ہے کہ قیمت کے کچھ حصے سے وہ دستبردار ہو جائے یا سامان میں کسی چیز کا اضافہ کر دے۔ (۲) آنحضرت ﷺ کے درگزر اور مخلوق پر شفقت کو ذکر کیا گیا۔

# كِتَابُ الْعِلْمِ

## ٢٤٠ :بَابُ فَضْلُ الْعِلْمِ

## باب: علم کی فضیلت

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿وَقُلْ رَّبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا﴾ [طه:١١٤] وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الَّذِيْنَ يَعْلَمُوْنَ وَالَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ﴾[الزمر:٩] وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿يَرْفَعِ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَالَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ مِنْكُمْ دَرَجَاتٍ﴾ [المجادلة:١١] وَقَالَ تَعَالٰى: ﴿اِنَّمَا يَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمَآءُ﴾ [فاطر:٢٨]

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''اور کہہ دیجئے اے میرے رب میرے علم میں اضافہ فرما۔'' (طٰہ) اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''فرما دیجئے کیا جاننے والے اور نہ جاننے والے برابر ہیں''۔ (الزمر)
اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''اللہ تعالیٰ تم میں سے بلند کرتے ہیں ان لوگوں کو جو ایمان لائے اور وہ لوگ جو علم دیئے گئے درجات کے لحاظ سے''۔ (المجادلہ)
اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''بے شک اللہ تعالیٰ سے اس کے بندوں میں علماء ہی ڈرنے والے ہیں''۔ (فاطر)

**حل الآیات:** نبی اکرم ﷺ کو حکم دیا گیا کہ اللہ تعالیٰ سے مزید علم طلب کریں۔ یہ علم کی عظمت کی دلیل ہے کیونکہ اس کے علاوہ کوئی اور ایسی چیز نہیں جس کے اضافے طلب کرنے کا حکم دیا گیا۔ (۲) **هل یستوی:** ان کے درمیان برابری نہیں یہ استفہام انکاری ہے جو نفی کے معنی میں ہے۔ (۳) درجات: جنت کی منازل' معنی یہ ہے کہ اللہ مؤمنوں کو بلند کریں گے اور علماء کو خاص مراتب دیں گے اس لئے کہ انہوں نے علم حاصل کیا اور اس کے ساتھ لوگوں کو نفع پہنچایا۔ (۴) یعنی یہ ہے صحیح ایمان اور حقیقی خشیت اللہ تعالیٰ کی علماء میں ہوتی ہے اس لئے کہ ان کا علم اللہ تعالیٰ کی عظیم قدرت اور کثیر فضل کی طرف ان کی راہنمائی کرتا ہے۔

١٣٧٧ : وَعَنْ مُعَاوِيَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "مَنْ يُّرِدِ اللّٰهُ بِهٖ خَيْرًا يُفَقِّهْهُ فِي الدِّيْنِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

۱۳۷۷: حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جس شخص کے ساتھ اللہ بھلائی کا ارادہ فرماتا ہے اس کو دین کی سمجھ عطا فرماتا ہے''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی العلم' باب من یرد اللّٰہ به خیرا و مسلم فی الزکاۃ' باب النهی عن المسئله

**اللغات:** یفقهه فی الدین: یعنی اللہ تعالیٰ اپنے احکام اور تعلیم کی معرفت عنایت کرتے ہیں اور فقہ لغت میں فہم کو کہتے ہیں۔

**فوائد:** (۱) علم کی فضیلت ذکر کی گئی اور یہ بتلایا گیا کہ یہ بھلائیوں کا مجموعہ ہے اور اللہ کی توفیق اور رضامندی کا عنوان ہے۔

١٣٧٨ : وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "لَا حَسَدَ اِلَّا فِي اثْنَتَيْنِ : رَجُلٌ اٰتَاهُ اللّٰهُ مَالًا فَسَلَّطَهٗ عَلٰى هَلَكَتِهٖ فِي الْحَقِّ ' وَرَجُلٌ اٰتَاهُ اللّٰهُ الْحِكْمَةَ فَهُوَ يَقْضِيْ بِهَا وَيُعَلِّمُهَا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

۱۳۷۸: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''رشک دو آدمیوں کے بارے میں جائز ہے: ایک وہ آدمی جس کو اللہ نے مال دیا پھر حق کے راستے میں اس کو خرچ کرنے کی ہمت دی۔ دوسرا وہ آدمی جس کو اللہ نے سمجھ عنایت فرمائی پس وہ اس کے ساتھ فیصلے کرتا اور لوگوں کو تعلیم دیتا ہے''۔

وَالْمُرَادُ بِالْحَسَدِ الْغِبْطَةُ وَهُوَ اَنْ يَتَمَنّٰى مِثْلَهٗ۔

(بخاری و مسلم) حسد سے مراد رشک ہے اور وہ یہ ہے کہ آدمی اس کی مثل تمنا ہے۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی العلم، باب الاغتباط فی العلم و الحکمۃ و مسلم فی کتاب صلاۃ المسافرین، باب فضل من یقوم بالقرآن و یعلمہ۔

**اللغات:** اثنتین: یعنی دو خصلتیں۔ **اعطاہ** یعنی اس کو دی ہے۔ **فسلطه علی هلكته فی الحق:** اس کو وہاں خرچ کرتا ہے جہاں خرچ کرنے کا حق ہے یعنی نیکی کے کاموں میں اور قربت کے مقامات پر۔ **الحکمة:** فائدہ مند علم۔ **یقضی:** دو جھگڑنے والوں کے درمیان فیصلہ کرتا ہے اور پوچھنے والوں کو علم صحیح کے ساتھ بتلاتا ہے۔

**فوائد:** (۱) طلب علم کی ترغیب دی گئی اور علم پر عمل کو واجب قرار دیا گیا۔ اسی طرح کی تعلیم کو بھی ضروری قرار دیا گیا اور اس کو اس کے لئے استعمال کرنا جس سے ان کی مصلحتیں پوری ہوں، استعمال کرنا لازم کیا گیا۔ (۲) مال کو حاصل کرنا مستحب ہے تا کہ نیکی کے راستے پر اس کو خرچ کر سکے۔ نیک کاموں کی تمنا جائز ہے۔ (۳) جو چیز دوسرے کے پاس ہو اس کی تمنا کرنا ممنوع ہے مگر اس شکل میں جس کا ذکر ہوا۔

۱۳۷۹ : وَعَنْ اَبِیْ مُوْسٰی رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ النَّبِیُّ ﷺ: "مَثَلُ مَا بَعَثَنِیَ اللّٰهُ بِهٖ مِنَ الْهُدٰی وَالْعِلْمِ كَمَثَلِ غَیْثٍ اَصَابَ اَرْضًا، فَكَانَتْ مِنْهَا طَائِفَةٌ طَیِّبَةٌ قَبِلَتِ الْمَآءَ فَاَنْبَتَتِ الْكَلَاَ ، وَالْعُشْبَ الْكَثِیْرَ ، وَكَانَ مِنْهَا اَجَادِبُ اَمْسَكَتِ الْمَآءَ فَنَفَعَ اللّٰهُ بِهَا النَّاسَ فَشَرِبُوْا مِنْهَا وَسَقَوْا وَزَرَعُوْا وَاَصَابَ طَآئِفَةٌ مِنْهَا اُخْرٰی اِنَّمَا هِیَ قِیْعَانٌ : لَا تُمْسِكُ مَآءً وَّلَا تُنْبِتُ كَلَاً، فَذٰلِكَ مَثَلُ مَا فَقُهَ فِیْ دِیْنِ اللّٰهِ وَنَفَعَهٗ مَا بَعَثَنِیَ اللّٰهُ بِهٖ فَعَلِمَ وَعَلَّمَ، وَمَثَلُ مَنْ لَّمْ یَرْفَعْ بِذٰلِكَ رَاْسًا، وَلَمْ یَقْبَلْ هُدَی اللّٰهِ الَّذِیْ اُرْسِلْتُ بِهٖ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۳۷۹: حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ نے مجھے جو ہدایت اور علم دیا اس کی مثال اس بادل جیسی ہے جو ایک زمین پر برسا پھر اس زمین کا ایک حصہ عمدہ ہے جس نے پانی کو قبول کر لیا اور گھاس اُگائی اور بہت زیادہ جڑی بوٹیاں اور اس میں سے ایک حصہ زمین کا سخت تھا جس نے پانی کو روک لیا جس سے اللہ نے لوگوں کو فائدہ دیا پس انہوں نے خود بھی پانی پیا اور پلایا اور کھیتوں کو دیا اور ایک حصہ زمین کا وہ ہے جو چٹیل میدان تھا نہ وہ پانی کو روکتا اور نہ گھاس اُگاتا پس یہی مثال اس کی ہے جس نے اللہ کے دین میں سمجھ حاصل کی اور جو اللہ نے دے کر مجھے بھیجا ہے اس سے اللہ نے اس کو نفع دیا پس اس نے خود اس دین کو سیکھا اور دوسروں کو سکھایا اور اس کی حالت کہ جس نے اس کی طرف سر اٹھا کر بھی نہ دیکھا اور اللہ کی اس ہدایت کو جو میں دے کر بھیجا گیا ہوں اس کو قبول نہ کیا''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** یہ روایت باب الامر بالمحافظة علی السنة رقم ۱۶۳/۷ میں گزر چکی۔

**اللغات:** **غیث:** بارش۔ **طائفة:** حصہ۔ **طیبة:** شاداب کا زرخیز۔ **الکلاہ:** چارہ خواہ تر ہو یا خشک۔ **العشب** تر گھاس۔ **اجادبه:** سخت زمین جو جلدی پانی نہ پیئے اور پانی اس میں برقرار رہے۔ **قیعان** جمع قاع۔ برابر اور ملائم زمین جس میں نباتات نہ ہوں۔ **من لم یرفع بذلك دأمسا:** یہ جہالت شدتِ اعراض سے کنایہ ہے۔

**فوائد:** (۱) علم کی طلب میں محنت کی ترغیب دی گئی اور اس کی تعلیم میں کوشش کرنے پر ابھارا تا کہ اس کا نفع عام ہو۔ (۲) لوگوں کی علم

کے لحاظ سے تین قسمیں ہیں (ا) جو علم کی حفاظت کر کے دوسرے کی طرف منتقل کرتے ہیں اپنے آپ کو بھی فائدہ پہنچاتے ہیں اور دوسروں کو بھی یہ سب سے افضل حالت اور اعلیٰ قسم ہے۔ (ب) علم کی حفاظت تو کرتے ہیں اور ان لوگوں کی طرف منتقل بھی کرتے ہیں جو اس سے استفادہ کریں مگر خود علم کے تقاضوں کے مطابق عمل نہیں کرتے۔ یہ سب سے کم رتبہ ہے اور (ج) کچھ ان میں سے وہ ہیں جو علم سے اعراض کرتے ہیں اور اس کو سنتے نہیں تا کہ اس سے فائدہ اٹھائیں اور نہ کہ اس کو محفوظ کرتے ہیں تا کہ دوسروں تک اس کو منتقل کریں۔ یہ لوگوں میں سب سے بدترین لوگوں کی قسم ہے۔

۱۳۸۰ :وَعَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ لِعَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ: "فَوَ اللّٰهِ لَاَنْ يَّهْدِيَ اللّٰهُ بِكَ رَجُلًا وَّاحِدًا خَيْرٌ لَّكَ مِنْ حُمُرِ النَّعَمِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۳۸۰: حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ کی قسم ہے اگر تیری وجہ سے اللہ تعالیٰ کسی ایک آدمی کو ہدایت دے دے یہ سرخ اونٹوں سے بدرجہا بہتر ہے''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی المغازی' باب غزوه خیبر ومسلم فی فضائل الصحابة' باب من فضائل علی ابن ابی طالب رضی الله عنه۔

**اللغات**: حمر نعم: حمر جمع احمر کی سرخ، نعم اونٹ یہ عمدہ چیز کی مثال بیان کی جاتی ہے اصل بات یہ ہے کہ سرخ اونٹ عربوں کے ہاں نفیس ترین مال تھا۔

**فوائد**: (۱) اللہ کی طرف دعوت دینے کی فضیلت اور مخلوق کو حق کی طرف راہنمائی کی ترغیب اور یہ بغیر علم کے میسر نہیں ہو سکتی۔

۱۳۸۱ :وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو ابْنِ الْعَاصِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: بَلِّغُوْا عَنِّيْ وَلَوْ اٰيَةً ، وَحَدِّثُوْا عَنْ بَنِيْ اِسْرَآءِيْلَ وَلَا حَرَجَ ، وَمَنْ كَذَبَ عَلَيَّ مُتَعَمِّدًا فَلْيَتَبَوَّاْ مَقْعَدَهٗ مِنَ النَّارِ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۳۸۱: حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''میری طرف سے پہنچا دو اگرچہ ایک آیت ہی کیوں نہ ہو۔ بنی اسرائیل سے باتیں بیان کرو کیونکہ اس میں کوئی حرج نہیں مگر جس نے جان بوجھ کر مجھ پر جھوٹ بولا وہ اپنا ٹھکانہ جہنم بنالے''۔ (بخاری)

**تخریج**: رواه البخاری فی کتاب الانبیاء' باب ما ذکر عن بنی اسرائیل۔

**اللغات**: ولو اية: یعنی خواہ قرآن مجید کی ایک میں سے ایک آیت ہی پہنچائی جائے۔ قرآن مجید کی تبلیغ کا حکم جس کی حفاظت کی ذمہ داری خود اللہ نے لی ہے۔ اسلئے حدیث کی تبلیغ کی حفاظت جس کی حفاظت کی ذمہ داری لوگوں پر چھوڑ دی گئی۔ اسکی حفاظت بدرجہ اولیٰ لوگوں کے ذمہ ہوگی۔ لاحرج یعنی کوئی گناہ نہیں۔ فلیتبوا مقعده من النار: یعنی اپنا ٹھکانہ آگ بنالے۔ التبوء: منزل اور مسکن بنانا۔

**فوائد**: طلب علم واجب ہے تا کہ اللہ کی شریعت کو پہچاننے کی قدرت حاصل ہو۔ یہ فرض کفایہ ہے جب بعض مسلمان اس کو کریں تو بقیہ کے ذمہ سے ساقط ہو جائے گی اور اگر کوئی بھی نہ کرے تو سب گنہگار ہوں گے۔ (۲) بنی اسرائیل کے جو حالات گزرے ان کو بیان کرنا جائز ہے بشرطیکہ اس سے نصیحت اور عبرت مقصود ہو اور ایسی بات بھی نہ جس کا جھوٹ ہونا ظاہر ہونا اور ان میں ایسی باتیں تلاش کرے جو ثابت ہوں اور شریعت اسلامیہ کے قریب ہوں۔ (۳) جھوٹ اللہ کے دین میں اور رسول اللہ ﷺ کے ارشاد کے مطابق ان بڑے گناہوں میں ہیں جو کرنے والوں کو آگ تک پہنچانے والا ہے۔ (۴) کلام میں سچ کو تلاش کرنے کی ترغیب اور باتوں میں احتیاط کا حکم تا کہ جھوٹ میں مبتلا نہ ہوں۔ اور یہ احتیاط شریعت میں اور بھی زیادہ کی جائے کہ یہ صحیح گہرے علم کی محتاج ہے۔

١٣٨٢ :وَعَنْ اَبِی هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "وَمَنْ سَلَكَ طَرِيْقًا يَلْتَمِسُ فِيْهِ عِلْمًا سَهَّلَ اللّٰهُ لَهٗ طَرِيْقًا اِلَى الْجَنَّةِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۳۸۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جو آدمی کسی ایسے راستے پر چلا جس سے علم طلب کرتا تھا تو اللہ تعالیٰ اس کے لئے جنت کا راستہ آسان کر دیتے ہیں''۔ (مسلم)

**تخریج:** اس حدیث کی شرح اور تخریج باب قضاء الحوائج المسلمین رقم ٢٤٧/٤ میں ملاحظہ ہو۔

**فوائد:** طلب علم کی فضیلت ذکر کی گئی کہ جنت میں داخلے کا یہ راستہ ہے کیونکہ وہ علم مسلمان کو اللہ کے حکم کی دلیل مہیا کرتا' نیکی کے اعمال کی طرف اس کی رہنمائی کرتا اور اس کے دل میں وہ روشنی پیدا کرتا ہے جس سے وہ حق و باطل کے درمیان تمیز اور صحیح و غلط اعمال کی پہچان کرتا ہے۔

١٣٨٣ : وَعَنْهُ اَيْضًا رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "مَنْ دَعَا اِلَى هُدًى كَانَ لَهٗ مِنَ الْاَجْرِ مِثْلُ اُجُوْرِ مَنْ تَبِعَهٗ لَا يَنْقُصُ ذٰلِكَ مِنْ اُجُوْرِهِمْ شَيْئًا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۳۸۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے کسی ہدایت کی بات کی طرف دعوت دی اس کو اتنا اجر ملے گا جتنا کہ ان کو ملے گا جو اس کی پیروی کریں گے اور ان کے اجر میں سے کچھ بھی کم نہ کیا جائے گا''۔ (مسلم)

**تخریج:** اس حدیث کو باب الدلالة علی الخیر رقم ١٨٦/١ میں ملاحظہ ہو۔

**اللغات:** دعا الی هدی: یعنی سچی بات کی طرف اس نے بلایا اور اپنے بیان اور فعل پر اس کو آمادہ کیا۔

**فوائد:** جس آدمی نے خود علم سیکھا اور لوگوں کو سکھایا اور اس کو سکھانے کے لئے لوگوں کو بلایا تاکہ اس کو کثیر نفع اور عام فضیلت حاصل ہو جائے۔

١٣٨٤ : وَعَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اِذَا مَاتَ ابْنُ اٰدَمَ انْقَطَعَ عَمَلُهٗ اِلَّا مِنْ ثَلَاثٍ: صَدَقَةٍ جَارِيَةٍ ' اَوْ عِلْمٍ يُّنْتَفَعُ بِهٖ ' اَوْ وَلَدٍ صَالِحٍ يَّدْعُوْا لَهٗ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۳۸۴: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب آدم کا بیٹا مر جاتا ہے تو اس کے تمام عمل منقطع ہو جاتے ہیں مگر تین: (۱) صدقہ جاریہ (۲) ایسا علم جس سے نفع اٹھایا جا رہا ہو (۳) نیک لڑکا جو اس کے لئے دعا گو ہو''۔ (مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم فی الوصية' باب ما یلحق الانسان من الثواب بعد و فاته۔

**اللغات:** انقطع عمده: یعنی اس کے عمل پر جو ثواب ہے وہ منقطع ہو جاتا ہے کیونکہ عمل موت کی وجہ سے موقوف ہو جاتا ہے اور اسی وجہ سے اس کا ثواب بھی موقوف ہو جاتا ہے۔ ثلث: تین خصلتیں ایسی ہیں جن کا ثواب کرنے والے کی موت کے باوجود منقطع نہیں ہوتا بلکہ اس کی اصل کے ساتھ ساتھ باقی رہتا ہے۔ صدقة جارية: جیسے مسجد کا وقف وغیرہ۔ علم ینتفع به: وہ علم جس سے نفع اٹھایا جا رہا ہو جیسا کہ دوسروں کو پڑھانا یا علم کی کتابیں تالیف کرنا۔

**فوائد:** (۱) علم حاصل کرنے اور اس کی تعلیم دینے کی فضیلت ذکر کی گئی اور ترغیب دی گئی تاکہ موت کے بعد بھی اجر و ثواب میں ترقی ہوتی رہے۔ (۲) ان صدقاتِ جاریہ کا ذکر کیا گیا جن کا نفع ہمیشہ رہے گا اولاد کی صحیح اسلامی تربیت کرنے کی طرف متوجہ کیا گیا تاکہ والد اپنے بیٹے کے نیک اعمال سے فائدہ حاصل کرے مثلاً اس کے لئے استغفار اور دعا وغیرہ کرے۔

١٣٨٥ :وَعَنْهُ قَالَ :سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "الدُّنْيَا مَلْعُوْنَةٌ ، مَلْعُوْنٌ مَا فِيْهَا ، اِلَّا ذِكْرَ اللّٰهِ تَعَالٰى ، وَمَا وَالَاهُ ، وَعَالِمًا ، اَوْ مُتَعَلِّمًا" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

قَوْلُهُ "وَمَا وَالَاهُ" اَىْ طَاعَةُ اللّٰهِ۔

۱۳۸۵: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا: ''دنیا ملعون ہے اور اس میں سب کچھ ملعون ہے سوائے اللہ تعالیٰ کے ذکر اور اس کے ساتھ وابستگی کے اور عالم یا علم حاصل کرنے والے''۔ (ترمذی)

حدیث حسن ہے۔

مَاوَالَاهُ :اللہ تعالیٰ کی اطاعت۔

**تخریج**: اس روایت کی تخریج اور شرح باب فضل الزهد فی الدنیا رقم ٤٧٨/٢٢ میں ملاحظہ کریں۔

**فوائد**: (۱) علم حاصل کرنے اور تعلیم دینے کی ترغیب دلائی گئی تا کہ اللہ کا قرب حاصل ہو اور اس کی رحمت سے دھتکارے جانے سے آدمی بچ جائے۔ (۲) دنیا کا علم حاصل کرنا بھی مذموم نہیں اگرچہ وہ دنیا کے معاملات سے متعلق ہو بشرطیکہ یہ نیت میں مخلص ہو۔ اللہ تعالیٰ نے بندوں کی مصلحت کے ارادے میں بچ فرمایا۔

١٣٨٦ :وَعَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"مَنْ خَرَجَ فِيْ طَلَبِ الْعِلْمِ فَهُوَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ حَتّٰى يَرْجِعَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۳۸۶: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو علم کی تلاش میں نکلا وہ اللہ کی راہ میں ہے جب تک کہ لوٹے''۔ (ترمذی)

یہ حدیث حسن ہے۔

**تخریج**: رواه الترمذی فی ابواب العلم' باب فضل طلب العلم۔

**اللغات**: فی سبیل اللہ :اس کی اطاعت کے ساتھ ملی ہوئی ہے۔ یرجع :اس مقام سے جہاں سے وہ نکلا۔

**فوائد**: (۱) علم کی تلاش جہاد فی سبیل اللہ کی طرح ہے۔ طالب علم کے لئے اجر لڑائی کے میدانوں میں لڑنے والے مجاہدین جیسا ہے کیونکہ ان میں سے ہر ایک اس چیز کو انجام دیتا ہے جو دین کو زندہ کرنے والی اور اس کی حفاظت کرنے والی ہے۔ (۲) جو علم کے حاصل کرتے ہوئے دین کو زندہ کرنے اور اس کی حفاظت کرنے میں مصروف ہے۔ (۳) جس آدمی کی موت تعلیم کے دوران آئی تو اس کو شہید کے برابر درجہ ملے گا۔ طالب علم کو زکوٰۃ دینی بھی جائز ہے جب کہ وہ ضرورت مند ہو اور یہ فی سبیل اللہ کا حصہ ہے۔

١٣٨٧ : وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ قَالَ : "لَنْ يَّشْبَعَ مُؤْمِنٌ مِّنْ خَيْرٍ حَتّٰى يَكُوْنَ مُنْتَهَاهُ الْجَنَّةَ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۳۸۷: حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''مومن کبھی خیر سے سیر نہیں ہوتا یہاں تک کہ اس کی انتہاء جنت ہے''۔ (ترمذی)

حدیث حسن ہے۔

**تخریج**: رواه الترمذی فی ابواب العلم' باب ما جاء فی فضل الفقه علی العبادة۔

**اللغات**: یشبع :وہ قناعت کرتا ہے۔ خیر: ہر وہ چیز جو قرب الٰہی کا ذریعہ ہو۔ منتهاء: انجام اور انتہا یعنی وہ بھلائی سے نہیں رکتا یہاں تک کہ اس کو موت آ جاتی ہے اور وہ نیک عمل کر رہا ہوتا ہے چنانچہ اس کے نیک عمل سے حاصل شدہ ثواب اس کے جنت میں داخلے کا سبب بن جاتا ہے۔

**فوائد:** نیکی کے اعمال کی ترغیب اوران پر ہمیشگی کا حکم دیا گیا ان میں سب سے اعلیٰ علم کا سیکھنا اور سکھانا ہے کیونکہ اس سے عمل منضبط ہو جاتا ہے اور وہ اس پر حاکم بن جاتا ہے۔

۱۳۸۸ : وَعَنْ اَبِیْ اُمَامَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :فَضْلُ الْعَالِمِ عَلَى الْعَابِدِ كَفَضْلِیْ عَلٰى اَدْنَاكُمْ" ثُمَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اِنَّ اللّٰهَ وَمَلَآئِكَتَهٗ وَاَهْلَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ حَتَّى النَّمْلَةَ فِیْ جُحْرِهَا وَحَتَّى الْحُوْتَ لَيُصَلُّوْنَ عَلٰى مُعَلِّمِی النَّاسِ الْخَيْرَ" رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۳۸۸: حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: '' عالم کی عابد پر اس طرح فضیلت ہے جس طرح میری فضیلت تم میں سے سب سے کم درجہ کے مقابلے میں۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بے شک اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے اور اہل سماء اور اہل ارض یہاں تک کہ چیونٹیاں اپنے بلوں اور مچھلیاں (اپنے پانی) میں لوگوں کو بھلائی کی تعلیم دینے والے کے لئے دعا کرتی ہیں''۔ (ترمذی) حدیث حسن ہے۔

**تخریج:** رواه الترمذی فی ابواب العلم' باب ما جاء فی فضل الفقه علی العبادة۔

**اللغات:** :العالم: جوعلم کے فوائد کو جانتا ہو اور اپنے اوقات کو علم کی طلب میں خرچ کرے اور اس کی تعلیم فرائض وعبادات کی ادائیگی کے بعد دے۔ العابد: وہ جو عبادت کا حق پورا کرے اس کے بعد کہ جن احکام کی پہچان اس کے ذمہ واجب ہے وہ سیکھے۔ ادناکم: فضیلت میں سب سے کم درجے والا مسلمان۔ النملة: چیونٹی یعنی خشکی کے حیوانات میں بہت چھوٹا جانور۔ حجرھا: وہ سوراخ جس میں چیونٹیاں رہتی ہوں۔ الحوت: مچھلی مراد سمندر کے حیوانات اور ان دونوں کا تذکرہ بطور مبالغہ کے لئے تاکہ خشکی اور سمندر کے تمام حیوانات شامل ہو جائیں۔ لیصلون :صلوٰۃ سے مراد درجات کے مطابق ہیں اللہ تعالیٰ کی طرف نسبت ہو تو رحمت ملائکہ کی طرف ہو تو استغفار اور انسانوں اور حیوانات کی طرف ہو تو تفرع اور دعا۔ معلم الناس الخیر یعنی علماء

**فوائد:** (۱) ایسی چیز کی ترغیب دینی چاہئے کہ کرنے والے کے لئے جس کا فائدہ عام ہو۔ (۲) واجب سے زائد علم نفلی عبادات سے افضل ہے کیونکہ عبادات کا فائدہ صرف کرنے والے کی حد تک ہے اور علم کا فائدہ فاعل سے متعدی ہو کر دوسرے تک پہنچنے والا ہے۔ (۳) علماء اور طلباء کے احترام کی ترغیب دی گئی اور ان کے لئے دعا کا حکم دیا۔

۱۳۸۹ : وَعَنْ اَبِی الدَّرْدَآءِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "مَنْ سَلَكَ طَرِيْقًا يَّبْتَغِیْ فِيْهِ عِلْمًا سَهَّلَ اللّٰهُ لَهٗ طَرِيْقًا اِلَى الْجَنَّةِ ؛ وَاِنَّ الْمَلَآئِكَةَ لَتَضَعُ اَجْنِحَتَهَا لِطَالِبِ الْعِلْمِ رِضًا بِمَا صَنَعَ ' وَاِنَّ الْعَالِمَ لَيَسْتَغْفِرُ لَهٗ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِی الْاَرْضِ حَتَّى الْحِيْتَانُ فِی الْمَآءِ ' وَفَضْلُ الْعَالِمِ عَلَى الْعَابِدِ كَفَضْلِ الْقَمَرِ عَلٰى سَائِرِ الْكَوَاكِبِ ' وَاِنَّ الْعُلَمَآءَ وَرَثَةُ الْاَنْبِيَآءِ ' وَاِنَّ

۱۳۸۹: حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا: '' جو شخص کسی راستہ پر علم طلب کرنے کیلئے چلتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کے لئے جنت کا راستہ آسان فرما دیتے ہیں اور بے شک فرشتے طالب علم کے اس فعل پر خوش ہو کر اپنے پر بچھاتے ہیں۔ بے شک عالم کے لئے تمام آسمان اور زمین والے یہاں تک کہ مچھلیاں بھی استغفار کرتی ہیں اور عالم کی فضیلت عابد (ہمہ وقت اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں عبادت کرنے والا) پر اس طرح ہے جس طرح چاند (اپنی روشنی ونور کے باعث) کو دیگر ستاروں پر ہے۔ بے شک علماء انبیاء علیہم السلام کے وارث ہیں۔ اور

الْاَنْبِیَاءَ لَمْ یُوَرِّثُوْا دِیْنَارًا وَّلَا دِرْهَمًا اِنَّمَا وَرَّثُوا الْعِلْمَ ، فَمَنْ اَخَذَهٗ اَخَذَ بِحَظٍّ وَّافِرٍ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ ، وَالتِّرْمِذِیُّ ۔

بلا شبہ انبیاء علیہم السلام کسی درہم و دینار کو وارث نہیں بناتے بلکہ وہ علم ہی کو ورثہ میں چھوڑ کر جاتے ہیں ۔ پس جو شخص علم حاصل کرے تو اس نے اس (ورثہ) میں سے عظیم حصہ حاصل کرلیا۔ (ابوداؤد ، ترمذی)

**تخریج**: رواہ ابوداؤد فی اول العلم، باب الحث علی طلب العلم والترمذی فی العلم، باب ما جاء فی فضل الفقه علی العبادۃ۔

**اللغات**: تضع اجنحتها: یہ اس کی تواضع اور احترام سے مجاز ہے یا اس کی کوشش میں وہ اس کی اعانت کرتے اور اس کے اسباب میں آسانی پیدا کرتے ہیں۔ بعض نے کہا اس سے مراد یہ ہے کہ اڑنے سے اپنے پروں کو روک لیتے ہیں اور مجلس علم میں حاضری کے لئے اتر پڑتے ہیں۔ لیستغفر له: استغفار بھی اپنے درجے کے مطابق ہے اللہ تعالیٰ تو سب بولیاں جانتے ہیں خود اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ﴿ وَاِنْ مِّنْ شَیْءٍ اِلَّا یُسَبِّحُ بِحَمْدِهٖ ﴾ الایة۔ فضل العلم: یعنی دوسرے کو نفع عام پہنچانے کی حیثیت سے ۔ کفضل القمر: دوسرے کو روشنی عام پہنچانے کی حیثیت سے ۔ ورثة الانبیاء علم و عمل اور لوگوں کی راہنمائی میں ان کے نائب۔ بحظ: نصیب۔ وافر: کامل و مکمل۔

**فوائد**: (۱) طالب علم کے احترام اور ان کے ساتھ تواضع کی ترغیب دی گئی اور ان کے اس عمل پر خوش ہونا چاہئے اور ان کے لئے دعا و استغفار کرنا چاہئے ۔ (۲) علم کی فضیلت اس لئے ہے کیونکہ اس سے وہ روشنی پھوٹتی ہے جو لوگوں کے لئے حق و خیر کے راستے کو روشن کرتی ہے۔ (۳) علم عظیم ترین دولت اور اعلیٰ سرمایہ ہے جو اس کو جمع کرے اور اس کا اکرام و احترام کرے ۔ (۴) علم کی کمال عمل اور اخلاق اور طریق میں رسول اللہ ﷺ کی اقتداء میں حاصل ہوتی ہے۔ (۵) علماء کی توہین اور ان کو ایذاء پہنچانا فسق و گمراہی ہے کیونکہ یہ میراث نبوت کو اٹھانے والے ہیں۔

۱۳۹۰ : وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ یَقُوْلُ : "نَضَّرَ اللّٰهُ امْرَأً سَمِعَ مِنَّا شَیْئًا فَبَلَّغَهٗ كَمَا سَمِعَهٗ فَرُبَّ مُبَلَّغٍ اَوْعٰی مِنْ سَامِعٍ" رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ :حَدِیْثٌ حَسَنٌ صَحِیْحٌ۔

۱۳۹۰: حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہؐ سے سنا: ''اللہ تعالیٰ اس شخص کو سرسبز و شاداب کرے جس نے ہم سے کوئی بات سن کر پھر اس کو اسی طرح پہنچا دیا جس طرح اس نے سنا۔ بسا اوقات وہ لوگ جن کو بات پہنچائی جاتی ہے سننے والے سے زیادہ یاد رکھنے والے ہوتے ہیں''۔ (ترمذی) حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج**: رواہ الترمذی فی العلم، باب ما جاء فی الحث علی تبلیغ السماع۔

**اللغات**: نضر: یہ نضارۃ سے ہے، اصل میں چہرے کی خوبصورتی اور چمک کے لئے آتا ہے۔ خوش عیش رکھے یعنی نہایہ میں ہے کہ مراد اس سے حسن اخلاق اور اس کی قدر ہے۔ شیئاً: تھوڑا سا علم۔ کماسمعه: جیسا اس نے لفظ و معنی کے اعتبار سے اس کو سنایا۔ دونوں میں سے ایک۔ فرب مبلغ: بہت سے مبلغین۔ اوعیٰ: یاد کرنے میں بڑھے ہوئے ہوتے ہیں یعنی مخفی معانی کے بارے میں زیادہ خبردار ہوتے ہیں۔

**فوائد**: (۱) علم کی فضیلت ذکر کی گئی اور اس پر آمادہ کیا گیا۔ (۲) علم کا نقل کرنا بھی امانت ہے اور اس کے یاد کرنے اور سمجھنے میں بھی پوری احتیاط چاہئے ۔ (۳) تابعین میں سے کئی ایسے ہوئے ہیں جو حدیث رسول کو سمجھنے میں بعض صحابہ سے زیادہ فقیہ تھے۔

۱۳۹۱ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ

۱۳۹۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول

قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "مَنْ سُئِلَ عَنْ عِلْمٍ فَكَتَمَهُ أُلْجِمَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِلِجَامٍ مِّنْ نَّارٍ" رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ: حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس سے کوئی علم کی بات پوچھی گئی پھر اس نے چھپا لی قیامت کے دن اس کو آگ کی لگام دے دی جائے گی''۔ (ابوداؤد، ترمذی) حدیث حسن ہے۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی العلم، کراھیة منع العلم و الترمذی فی العلم، باب ما جاء فی کتمان العلم۔

**اللغات**: **علم**: یعنی وہ علم جس کی تعلیم لازم اور اس کی ضرورت بھی ہے۔ **کتمه**: اس کو بیان نہ کیا۔ **الجم**: جو لجام سے ہے لگام کو کہتے ہیں مراد اس سے یہ ہے کہ جس نے علم کو چھپایا گویا اس نے اپنے منہ کو لگام دی تو اس کی سزا بھی اسی فعل کی جنس سے گی۔

**فوائد**: علم کی تبلیغ ضروری ہے جب کہ اس کے ذمے متعین ہو خاص کر جس علم کا تعلق دین سے ہو اس علم کا چھپانا ان کبیرہ گناہوں میں سے ہے جس پر سخت اور دردناک عذاب کی وعید ہے۔

۱۳۹۲: وَعَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "مَنْ تَعَلَّمَ عِلْمًا مِمَّا يُبْتَغٰى بِهٖ وَجْهُ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ لَا يَتَعَلَّمُهٗ إِلَّا لِيُصِيْبَ بِهٖ عَرَضًا مِّنَ الدُّنْيَا لَمْ يَجِدْ عَرْفَ الْجَنَّةِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يَعْنِيْ رِيْحَهَا" - رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ بِإِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۳۹۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے کوئی علم سیکھا (یعنی) جس سے اللہ تعالیٰ کی رضامندی حاصل کی جاتی ہے (لیکن) اُس نے اِس علم کو دُنیا کی غرض سے حاصل کیا تو وہ روز قیامت جنت کی خوشبو بھی نہ پائے گا''۔ (ابوداؤد) عمدہ سند کے ساتھ۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی العلم، باب طلب العلم لغیر اللّٰہ تعالیٰ۔

**اللغات**: **یبدها**: جس سے طلب کیا جائے گا یا قصد کیا جائے۔ **لیصیب به ارضًا**: تا کہ اس کے ذریعے دنیا کے کسی منصب یا رتبے یا دُنیا کی کوئی چیز پالے۔ **لم یجد عرف الجنة**: وہ جنت کی خوشبو بھی نہیں سونگھے گا۔ یہ جنت سے دوری سے کنایہ ہے اور کامیاب ہونے والوں میں داخل نہ ہونے سے کنایہ ہے۔

**فوائد**: (۱) طلب علم میں اِخلاص اختیار کرنا چاہئے اور اس کا مقصد فقط اللہ کو راضی کرنا ہے۔ (۲) جس نے علم اللہ کی رضامندی کے لئے حاصل کیا مگر دنیا تبعاً آ گئی تو اس کو لینا جائز ہے اور یہ چیز اس کو نقصان نہ دے گی۔

۱۳۹۳: وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو ابْنِ الْعَاصِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: "إِنَّ اللّٰهَ لَا يَقْبِضُ الْعِلْمَ انْتِزَاعًا يَنْتَزِعُهٗ مِنَ النَّاسِ وَلٰكِنْ يَقْبِضُ الْعِلْمَ بِقَبْضِ الْعُلَمَآءِ حَتّٰى إِذَا لَمْ يَبْقَ عَالِمًا اتَّخَذَ النَّاسُ رُؤُوْسًا جُهَّالًا، فَسُئِلُوْا فَأَفْتَوْا بِغَيْرِ عِلْمٍ فَضَلُّوْا وَأَضَلُّوْا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۳۹۳: حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہؐ سے سنا: ''بے شک اللہ علم کو سینوں سے اسی طرح قبض نہ کریں گے کہ اس کو ان کے سینوں سے کھینچ لیں لیکن علم کو علماء کی وفات سے قبض کریں گے۔ یہاں تک کہ جب وہ کوئی عالم باقی نہیں رکھے گا تو لوگ جاہلوں کو سردار بنالیں گے پس ان سے سوال کیا جائے گا تو وہ بغیر علم کے فتویٰ دیں گے اس طرح وہ خود بھی گمراہ ہوں گے اور دوسروں کو بھی گمراہ کریں گے''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی العلم، باب کیف یقبض العلم و مسلم فی العلم، باب رفع العلم و قبضه۔

**اللغات**: **لا یقبض العلم**: اس کو اٹھائے گا نہیں یعنی آخری زمانہ میں۔ **انتزاعًا**: کھینچنا یا اکھاڑنا۔ **بقبض العلماء**: ان کی موت

کے سبب۔ رؤس: جسے رأسٌ ایک روایت میں رؤسا جمع ہے رءیس کی ہے۔

**فوائد:** (۱) علماء زمین پر لوگوں کے لئے امن کا سبب ہیں اور فضیلت و خیر کے چشمے ہیں۔ (۲) علماء کو اللہ کے فضل کی تکمیل میں یہ بشارت ہے کہ جو علم اللہ نے ان کو دیا ہے اس کو ان سے نہیں چھینے گا۔ (۳) طلب علم پر آمادہ کیا گیا تا کہ علماء زیادہ ہوں لوگ ان سے فائدہ حاصل کریں اور وہ اپنے دین کے معاملات میں خوب غور و فکر کریں۔ (۴) جس نے (بغیر علم کے) علم کا دعویٰ کیا اور لوگوں کو جہالت کا فتویٰ دیا اس نے اللہ پر افتراء کر کے لوگوں کو گمراہی اور اپنے آپ کو نقصان میں ڈالا۔ لوگوں میں سب سے نقصان دہ حق کو باطل کے ساتھ ملانا ہے۔ (۵) جاہلوں سے فتویٰ نہ لینا چاہئے یا بغیر علم کے فتویٰ نہ دینا چاہئے علم دین کا کم ہونا علامات قیامت میں سے ہے۔

# كِتَابُ حَمْدِ اللّٰهِ تَعَالٰى وَ شُكْرِهٖ

## ۲٤۲ :بَابُ فَضْلِ الْحَمْدِ وَالشُّكْرِ

## باب: اللہ تعالیٰ کی حمد اور اس کے شکر کا بیان

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿فَاذْكُرُوْنِىْ اَذْكُرْكُمْ وَاشْكُرُوْا لِىْ وَلَا تَكْفُرُوْنِ﴾ [البقرة:۱۵۲] وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿لَئِنْ شَكَرْتُمْ لَاَزِيْدَنَّكُمْ﴾ [ابراهيم:۷] وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ﴾ وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿وَاٰخِرُ دَعْوٰهُمْ اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ﴾ [يونس:۱۰]

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''پس تم مجھے یاد کرو میں تمہیں یاد کروں گا اور تم میرا شکر ادا کرو اور میری ناشکری نہ کرو۔'' اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''اگر تم شکریہ ادا کرو تو ضرور بضرور تمہیں نعمتیں زیادہ دوں گا''۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''کہہ دیجئے تمام تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں''۔ نیز اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''اور ان کی آخری پکار یہی ہو گی کہ تمام تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کا پالنہار ہے۔''

حل الآیات: فاذکرونی: یعنی مجھے تم یاد کرو میری اطاعت کے ساتھ یا خوشحالی میں۔ اذکرکم یعنی مغفرت کے ساتھ یا سختی کے ساتھ۔ واشکرولی: اور میرا شکریہ ادا کرو میری نعمتوں پر۔ شکر اعتقاد زبان اور فعل سے ہوتا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے بندے کا ان چیزوں کی طرف پھر جانا یا متوجہ ہونا جو اللہ تعالیٰ نے اس پر انعام فرمایا۔ تکفرون: نعمتوں کا انکار کرنا اور شکر نہ کرنا۔ کفر ان نعمتوں کے انکار کو کہتے ہیں۔ لازیدنکم: ضرور میں نعمتیں بڑھاؤں گا۔ اخر دعواهم: یعنی جب بھی اہل جنت کسی نعمت سے فیض یاب ہوں گے تو کہیں گے الحمد لله رب العالمين۔ حمد لغت میں زبان سے کسی اختیاری اچھائی پر بطور تعظیم کے تعریف کرنے کو کہتے ہیں اور عرف میں ایسا فعل جس سے منعم کی تعظیم ظاہر ہو کیونکہ وہ تعریف کرنے والے اور نہ کرنے والے پر انعام کرنے والا ہے۔

۱۳۹٤ : وَعَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِىَّ ﷺ اُتِىَ لَيْلَةَ اُسْرِىَ بِهٖ بِقَدَحَيْنِ مِنْ خَمْرٍ وَّلَبَنٍ فَنَظَرَ اِلَيْهِمَا فَاَخَذَ اللَّبَنَ – فَقَالَ جِبْرِيْلُ: اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ هَدَاكَ لِلْفِطْرَةِ لَوْ اَخَذْتَ الْخَمْرَ غَوَتْ اُمَّتُكَ'' رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۳۹۴: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم ﷺ کے پاس معراج کی رات دو پیالے (ایک) شراب اور (ایک) دودھ کے لائے گئے پس آپؐ نے ان دونوں کی طرف دیکھا پھر دودھ لے لیا تو جبرائیل علیہ السلام نے کہا: ''اس اللہ کا شکر ہے جس نے آپؐ کی راہنمائی فطرت کی طرف کی۔ اگر آپؐ شراب والا (پیالہ) لے لیتے تو آپؐ کی امت گمراہ ہو جاتی''۔ (مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم فی الایمان' باب الاسراء برسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔

**اللغات:** اسری بی: یعنی بیت المقدس سے آسمانوں کی سیر کرائی گئی۔ سراء اور اسراء رات کو چلنے کو کہتے ہیں۔ بقدحین: یعنی شراب اور دودھ کا بھرا ہوا۔ ھداك: یعنی آپ کی راہنمائی کی اور الہام کیا کہ آپ نے فطری علامت کو چنا۔ یہاں مراد استقامت' توحید اور انجام کی سلامتی ہے۔ دودھ کو اس کی علامت بتلایا گیا کیونکہ وہ پاکیزہ' طاہر' نرم اور پینے والوں کے لئے خوش گوار ہے۔ بعض کو فائد پہنچاتا ہے اور دکھ نہیں دیتا۔ ولو اخذت الخمر غوت امتك: یعنی جہالت وگمراہی میں مشغول ہو جاتی کیونکہ شراب ام الخبائث ہے اور برائیوں کو دعوت دینی والی ہے۔

**فوائد:** (۱) اسلام دین فطرت ہے اس کو صحیح سالم نفس قبول کرتا ہے۔ مضبوط فہم اس کو پا لیتے یا اس کا ادراک کر لیتے ہیں۔ (۲) اللہ تعالیٰ کی تعریف کرنے کی ترغیب دی گئی ان بھلائیوں اور فضیلتوں پر جو میسر آئیں۔ (۳) اللہ تعالیٰ کی تعریف امت پر کی جانے والی عمومی نعمتوں پر بھی لازم ہے۔ (۴) اچھی بشارتوں سے بہتر گمان لینا اور اسی طرح خوش کن نشانات سے اچھا خیال لانا مستحب ہے۔ (۵) شراب ام الخبائث ہے اور امت کے لئے جہالت اور فہم کے الٹ ہونے کا عنوان اور ہلاکت وتباہی کا ڈراوا ہے۔

۱۳۹۵ : وَعَنْهُ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: "كُلُّ اَمْرٍ ذِىْ بَالٍ لَا يُبْدَاُ فِيْهِ بِالْحَمْدُ لِلّٰهِ فَهُوَ اَقْطَعُ" حَدِيْثٌ حَسَنٌ، رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَغَيْرُهُ۔

۱۳۹۵: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ ہی سے روایت ہے کہ ہر وہ کام جو اہمیت والا ہو اس کو اللہ کی تعریف کے ساتھ شروع نہ کیا جائے تو وہ بے برکت ہے۔ (ابوداؤد وغیرہ) حدیث حسن ہے۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الادب' باب الھدی فی الکلام وغیرہ کابن ماجۃ فی النکاح' باب خطبۃ النکاح۔

**اللغات:** امر: دنیا اور آخرت کے کاموں میں سے کوئی کام۔ ذی بال: اہمیت والا۔ بال اصل میں دل کو کہتے ہیں۔ بالحمدللہ: یعنی اس لفظ کے ساتھ یا ایسا لفظ جس میں حمد کا معنی پایا جائے۔ اقطع: ناقص خیر و برکت میں قلیل۔

**فوائد:** (۱) مسلمانوں کے آداب میں سے یہ ہے کہ اپنے قول وفعل کا آغاز اللہ کی تعریف سے کرے۔ افضل یہ ہے کہ الحمدللہ اور بسم اللہ کو جمع کیا جائے۔ ابتداء بسم اللہ اور الحمدللہ سے کریں جبکہ فعل مباح' مستحب یا واجب ہو۔ اگر وہ فعل مکروہ ہے تو پھر حرام ہے اور اگر حرام ہے تو تب بھی حرام ہے۔

۱۳۹۶ : وَعَنْ اَبِىْ مُوْسَى الْاَشْعَرِىِّ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: "اِذَا مَاتَ وَلَدُ الْعَبْدِ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى لِمَلَائِكَتِهٖ: قَبَضْتُمْ وَلَدَ عَبْدِىْ فَيَقُوْلُوْنَ: نَعَمْ - فَيَقُوْلُ: قَبَضْتُمْ ثَمَرَةَ فُؤَادِهٖ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: نَعَمْ۔ فَيَقُوْلُ: فَمَا ذَا قَالَ عَبْدِىْ؟ فَيَقُوْلُوْنَ حَمِدَكَ وَاسْتَرْجَعَ فَيَقُوْلُ اللّٰهُ تَعَالٰى: ابْنُوْا لِعَبْدِىْ بَيْتًا فِى الْجَنَّةِ وَسَمُّوْهُ بَيْتَ الْحَمْدِ" رَوَاهُ التِّرْمِذِىُّ وَقَالَ: حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۳۹۶: حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب کسی کا بیٹا فوت ہو جائے تو اللہ تعالیٰ اپنے فرشتوں کو فرماتے ہیں تم نے میرے بندے کے بیٹے (کی روح) کو قبض کیا ہے؟ وہ کہتے ہیں جی ہاں پھر اللہ فرماتے ہیں تم نے اس کے دل کے پھل کو قبض کیا ہے؟ وہ کہتے ہیں جی ہاں۔ اس پر اللہ فرماتے ہیں کہ پھر میرے بندے نے کیا کہا؟ وہ کہتے ہیں تیری تعریف کی اور انا للہ پڑھا تو اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں میرے بندے کے لئے جنت میں ایک گھر بنا دو اور اس کا نام بیت الحمد رکھ دو''۔ (ترمذی) یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج**: رواہ الترمذی فی الجنائز' باب فضل المصیبۃ اذا احتسب۔

**اللُّغَاتُ**: **قبضتم**: مقام کی عظمت کے بارے میں متنبہ کرنے کے لئے استفہام لایا گیا۔ **ولا عبدی**: ولا کا اطلاق چھوٹے اور بڑے سب پر ہوتا ہے۔ **ثمرۃ فوادہ**: یہ لڑکے سے کنایہ ہے' دلی تعلق کے زیادہ ہونے کی وجہ سے۔ پس وہ اسی طرح ہوگیا گویا اس کا مقصودی پھل ہے۔ **استرجع**: اناللہ کہا۔

**فوائد**: (۱) مصیبت کے وقت صبر کی فضیلت اور اللہ تعالیٰ کے اس فیصلے پر اس کی تعریف' جب مصیبت بڑی ہوتی ہے تو اجر بھی بڑا ملتا ہے۔ (۲) وہ بندہ جو مبتلا ہوا اور وہ مؤمن جو قضاالٰہی پر راضی ہوا اور اللہ کے ہاں ثواب کا اُمیدوار بھی ہو۔ (۳) ہر حال میں اللہ کی تعریف پر آمادہ کیا گیا۔ (۴) اسلام نے فطرت کی نگہبانی کی اور اس کو پختہ کیا گیا تا کہ والد کا تعلق بیٹے سے پختہ ہو جائے۔

۱۳۹۷ :وَعَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ: اِنَّ اللّٰہَ لَیَرْضٰی عَنِ الْعَبْدِ یَاْکُلُ الْاَکْلَۃَ فَیَحْمَدُہٗ عَلَیْھَا ' وَیَشْرَبُ الشَّرْبَۃَ فَیَحْمَدُہٗ عَلَیْھَا" رَوَاہُ مُسْلِمٌ۔

۱۳۹۷: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''بے شک اللہ اس بندے سے خوش ہوتے ہیں جو کھانا کھا کر اس کی حمد کرتا ہے اور پی کر اس پر بھی حمد کرتا ہے''۔ (مسلم)

**تخریج**: اس حدیث کی تخریج اور شرح باب بیان کثرۃ طرق الخیر ۱۴۰/۲۴ میں گزر چکی ہے۔

**فوائد**: اللہ تعالیٰ کی حمد کی فضیلت اور اس کے اجرِ عظیم کی بڑائی اور اس کے لئے ابھارا گیا خواہ اچھی چیز تھوڑی ہو یا زیادہ۔ (۲) اللہ کے فضل اور وسعت رحمت کو بتلایا۔

# كِتَابُ الصَّلٰوةِ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ

## ٢٤٣ :بَابُ فَضْلُ الصَّلَاةِ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ

## باب: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود شریف

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا﴾ [الاحزاب:٥٦]

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''بے شک اللہ اور اس کے فرشتے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر رحمت بھیجتے ہیں اے ایمان والو! تم بھی ان پر رحمت و سلام بھیجا کرو۔'' (الاحزاب)

حل الآیات: صلوٰۃ کی نسبت اللہ کی طرف ہو تو رحمت اور احسان میں اضافہ مراد ہوتا ہے جبکہ ملائکہ سے استغفار اور انسانوں سے دعا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو صلاۃ کا فائدہ درجات کی بلندی اور مراتب کمال میں ترقی پانا ہے۔ سنت یہ ہے کہ صلاۃ وسلام دونوں کو جمع کیا جائے۔

١٣٩٨ :وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو ابْنِ الْعَاصِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّهٗ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ صَلٰوةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ بِهَا عَشْرًا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ.

۱۳۹۸: عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''جو مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے بدلے میں دس مرتبہ رحمتیں نازل فرماتا ہے''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواه الترمذی فی ابواب الصلوة' باب ما جاء فی فضل الصلوة علی النبی ﷺ۔

**اللغات**: صلاۃ: ایک مرتبہ پڑھا کسی بھی صیغہ کے ساتھ۔ بھا: اس کے بدلے میں یا اس کے سبب۔

**فوائد**: نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود کی فضیلت اور اس کی ترغیب دلائی گئی ہے۔

١٣٩٩ :وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :"اَوْلَى النَّاسِ بِيْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اَكْثَرُهُمْ عَلَيَّ صَلٰوةً" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

۱۳۹۹: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''لوگوں میں قیامت کے دن میرے سب سے زیادہ قریب وہ شخص ہوگا جو مجھ پر سب سے زیادہ درود پڑھتا ہو''۔ (ترمذی) حدیث حسن ہے۔

**تخریج**: رواه الترمذی فی ابواب الصلاة' باب ما جاء فی فضل الصلوة علی النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم

**اللغات**: اولی الناس لی: میرے ساتھ خاص اور مجھ سے زیادہ قریب اور میری شفاعت کا سب سے زیادہ حقدار۔ اکثرھم علی صلاۃ: مجھ پر دنیا میں سب سے زیادہ درود پڑھنے والا۔

**فوائد**: نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود میں کثرت کا حکم دیا گیا اور کثرت درود والے کو قیامت کے دن اونچے درجے کی خوشخبری دی گئی۔

١٤٠٠ :وَعَنْ اَوْسِ بْنِ اَوْسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

۱۴۰۰: حضرت اوس بن اوس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول

قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اِنَّ مِنْ اَفْضَلِ اَيَّامِكُمْ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فَاَكْثِرُوْا عَلَيَّ مِنَ الصَّلٰوةِ فِيْهِ ، فَاِنَّ صَلٰوتَكُمْ مَعْرُوْضَةٌ عَلَيَّ ' قَالُوا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَكَيْفَ تُعْرَضُ صَلَاتُنَا عَلَيْكَ وَقَدْ اَرِمْتَ قَالَ يَقُوْلُ : بَلِيْتَ قَالَ : "اِنَّ اللّٰهَ حَرَّمَ عَلَى الْاَرْضِ اَجْسَادَ الْاَنْبِيَآءِ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

اللہ ﷺ نے فرمایا: ''تمہارے سب سے زیادہ فضیلت والے دنوں میں جمعہ کا دن ہے پس اس دن مجھ پر زیادہ درود پڑھو۔ پس تمہارا درود مجھ پر پیش کیا جاتا ہے''۔ صحابہ نے کہا یارسول اللہ کس طرح ہمارا درود آپ پر پیش کیا جاتا ہے جب کہ آپؐ کا جسم بوسیدہ ہو چکا ہوگا آپؐ نے ارشاد فرمایا: ''بے شک اللہ نے زمین پر انبیاء علیہم السلام کے جسموں کو حرام کر دیا''۔ (ابوداؤد)

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی الصلاۃ باب فضل یوم الجمعۃ و لیلۃ الجمعۃ۔

**اللغات**: **معروضة علي**: وہ فرشتے پیش کرتے ہیں جو اس کے لئے مقرر ہیں۔ **ان اللّٰہ حرم علی الارض ان تاکل اجساد الانبیاء**: یعنی زمین کو روک دیا کہ ان کے اجساد کو بوسیدہ کرے۔

**فوائد**: (۱) جمعہ کے دن کی فضیلت ذکر کی گئی۔ اس دن درود شریف کی فضیلت ذکر کی گئی۔ (۲) جن اعمال صالحہ کی کثرت سے ترغیب دی گئی ان میں ایک درود شریف ہے کیونکہ یہ آپؐ پر پیش کیا جاتا اور آپؐ اس پر خوش ہوتے ہیں۔ آپؐ اللہ تعالیٰ سے درود پڑھنے والے کے لئے مزید رضامندی طلب فرماتے ہیں اور یہ بھی آتا ہے کہ آپؐ کی روح لوٹائی جاتی ہے جب آپ کو درود پیش کیا جاتا ہے۔

١٤٠١ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "رَغِمَ اَنْفُ رَجُلٍ ذُكِرْتُ عِنْدَهٗ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيَّ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۴۰۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اس آدمی کی ناک خاک آلود ہو جس کے ہاں میرا ذکر ہوا اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے''۔ (ترمذی) حدیث حسن ہے۔

**تخریج**: رواہ الترمذی فی ابواب الدعوات ' باب قول رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم رغم انف رجل

**اللغات**: **رغم انف**: مٹی سے مل جائے۔ یہ جملہ ذلت' حقارت اور خسارے سے کنایہ ہے۔ **ذکرت عندہ**: میرے نام کا ذکر سنو۔

**فوائد**: نبی اکرم ﷺ پر درود بھیجنا جب بھی آپؐ کا ذکر کیا جائے لکھ کر یا آواز سے درود بھیجنا مستحب ہے اور یہ تذکرے وغیرہ کے لئے مستحب ہے بعض علماء اس کے وجوب کی طرف گئے ہیں۔

١٤٠٢ : وَعَنْهُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَا تَجْعَلُوْا قَبْرِيْ عِيْدًا وَصَلُّوْا عَلَيَّ فَاِنَّ صَلٰوتَكُمْ تَبْلُغُنِيْ حَيْثُ كُنْتُمْ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۴۰۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''میری قبر کو عید مت بنائیو اور مجھ پر درود بھیجو بے شک تمہارا درود مجھے پہنچتا ہے جہاں تم ہو''۔ (ابوداؤد) صحیح سند کے ساتھ۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی آخر المناسک' باب زیارۃ القبور۔

**اللغات**: **لا تجعلوا قبری عیدا**: یعنی میری زیارت کے لئے ایسے مت جمع ہو جیسے لوگ عید کے لئے جمع ہوتے ہیں۔ **تبلغني**: مجھ پر پیش کیا جاتا ہے اور میرے پاس اس کا نتیجہ پہنچتا ہے۔

**فوائد:** ایسے کاموں کے کرنے کی ممانعت کی گئی ہے جو آپ کی زیارت کے ادب کے خلاف ہو جیسے بطور نیت جس کی رخصت عید میں دی گئی ہے کیونکہ یہ بسا اوقات ایسی چیز کی طرف پہنچانے والا ہے جو بت پرستی میں سے ہے، جیسا پہلی امتوں میں ہوا۔ اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جس فعل کو مسلمان جاہل لوگ بعض نیک لوگوں کی قبروں کی زیارت کے لئے باطل اور بے تکے افعال کرتے ہیں، ایسی حرکات جو رقص کے مشابہ سے ہوتی ہیں ان کی عظمت کا پردہ اٹھ جاتا ہے یہ حقیقت میں بے ادبی اور جہالت کا نمونہ ہیں، توحید میں خلل اندازی، اسلام کی پاکیزگی اس کے جمال اور اصل جوہر میں ملاوٹ سے مشابہ ہے۔ (۲) مسجد نبوی کی زیارت مستحب ہے۔ حضور ﷺ پر سلام بھی ادب کے ساتھ مستحب ہے جبکہ بغیر کسی خلل اندازی اور سنت کی مخالفت اور آپ کے طرز عمل کی راہنمائی کے خلاف ہو۔ حضور ﷺ پر درود پڑھنے کی ترغیب دی گئی جہاں بھی آپ کا ذکر کیا جائے، کیونکہ درود آپ تک پہنچایا جاتا ہے۔

۱٤٠٣ : وَعَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: "مَا مِنْ اَحَدٍ يُسَلِّمُ عَلَيَّ اِلَّا رَدَّ اللّٰهُ عَلَيَّ رُوْحِيْ حَتّٰى اَرُدَّ عَلَيْهِ السَّلَامَ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۴۰۳: انہی راوی سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو شخص بھی مجھ پر سلام بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ میری روح کو مجھ پر لوٹا دیتے ہیں یہاں تک کہ میں اس کے سلام کا جواب دیتا ہوں''۔ (ابوداؤد) صحیح سند کے ساتھ۔

**تخریج:** رواه ابو داؤد فی آخر المناسك، باب زيارة القبور۔

**اللغات:** رد الله علی روحی: یعنی وہ جواس نطق کو عام حالات میں لازم ہے۔

**فوائد:** (۱) نبی اکرم ﷺ اپنی قبر میں زندہ ہیں اور ہر اس شخص کو سلام کا جواب دیتے ہیں جو سلام بھیجتا ہو اور کوئی زمانہ بھی سلام سے خالی نہیں ہوتا۔ (۲) نبی اکرم ﷺ کی قبری زندگی کی حقیقت اللہ ہی جانتے ہیں وہ ہماری اس زندگی سے مختلف ہے۔ (۳) درود و سلام کے کثرت سے پڑھنے کی ترغیب دی گئی تاکہ مسلمان سلام کے جواب کے شرف سے حصہ پائے اور یہ جواب بھی سب رسولوں کے سردار کی طرف سے ہے۔

۱٤٠٤ : وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "اَلْبَخِيْلُ مَنْ ذُكِرْتُ عِنْدَهٗ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيَّ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ: حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

۱۴۰۴: حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''وہ آدمی بخیل ہے کہ جس کے ہاں میرا تذکرہ ہو اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے''۔ (ترمذی)

یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج:** رواه الترمذی فی ابواب الدعوات باب، قول الرسول الله صلی الله علیه وسلم رغم انف رجل۔

**اللغات:** البخیل: کامل بخل والا اور اصل بخل مستحق سے چیز کو چھین لینا یا روک لینا۔ ذکرت عنده یعنی میرا تذکرہ سنو۔

**فوائد:** آنحضرت ﷺ درود کے حقدار ہیں جب بھی آپ کا تذکرہ آئے کیونکہ آپ کا امت پر احسان ہے۔ دنیا اور آخرت میں امت کی سعادت کا سبب آپ ہی ہیں۔ (۲) آپ پر درود کا چھوڑ دینا بخل کا عنوان، خباثت نفس کی دلیل اور بدباطنی کی علامت ہے کیونکہ اس نے ایسی چیز چھوڑی جس کا بہت بڑا نفع خود اس کی طرف لوٹنے والا ہے۔ درود کے پڑھنے میں اس کی کوئی مشقت بھی نہیں اور نہ ہی کوئی چیز کم ہوتی ہے البتہ اس میں اللہ کے حکم کی پیروی کو چھوڑنا لازم آتا ہے۔

۱٤٠٥ : وَعَنْ فُضَالَةَ بْنِ عُبَيْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

۱۴۰۵: حضرت فضالہ بن عبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے

قَالَ : سَمِعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ رَجُلًا يَدْعُوْا فِيْ صَلٰوتِهٖ لَمْ يُمَجِّدِ اللّٰهُ تَعَالٰى ، وَلَمْ يُصَلِّ عَلَى النَّبِيِّ ﷺ ، فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ : "عَجِلَ هٰذَا" ثُمَّ دَعَاهُ فَقَالَ لَهٗ - اَوْ لِغَيْرِهٖ -: "اِذَا صَلّٰى اَحَدُكُمْ فَلْيَبْدَاْ بِتَحْمِيْدِ رَبِّهٖ سُبْحَانَهٗ ، وَالثَّنَاءِ عَلَيْهِ ، ثُمَّ يُصَلِّيْ عَلَى النَّبِيِّ ، ثُمَّ يَدْعُوْ بَعْدُ بِمَا شَآءَ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ ، وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ۔

کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک آدمی کو اپنی نماز میں اس طرح دعا کرتے ہوئے سنا کہ اس نے اللہ کی حمد کی نہ اس نے حضور پر درود بھیجا اس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اس آدمی نے جلدی کی ہے پھر اسی کو یا دوسرے کو بلا کر فرمایا جب تم میں سے کوئی دعا کرے تو اپنے رب کی حمد و ثناء سے ابتداء کرے پھر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجے پھر اس کے بعد جو چاہے دعا کرے''۔ (ابوداؤد' ترمذی)

دونوں نے کہا حدیث صحیح ہے۔

**تخریج**: رواه ابو داؤد في الصلاة' باب في ثواب التسبيح والترمذي في الدعوات' باب ادع تجب)

**اللغات**: **في صلوته**. ظاہر یہی معلوم ہوتا ہے نماز سے فارغ ہونے کے بعد۔ **عجل**: اس نے جلدی کی ہے اللہ کی حمد نہیں کی یا اس نے اپنی دعا کی ہے حضور پر درود نہیں بھیجا۔ **صلّی احدکم**: یعنی دعا کرنے کا ارادہ کرے۔ **ثناء علیه**. یعنی اللہ کی ذاتی صفات اور جو باتیں اس کے لائق ہیں ان سے پاکیزگی بیان کرے۔

**فوائد**: اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء سے دعا کو شروع کرنا مستحب ہے۔ پھر ضرور حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجے۔ جس طرح کہ دعا کا درود کے ساتھ ختم کرنا مستحب ہے لیکن آخر میں حمد آنا چاہئے۔ (**واخر دعواهم ان الحمد لله رب العالمين**)

۱۴۰۶ : وَعَنْ اَبِيْ مُحَمَّدٍ كَعْبِ ابْنِ عُجْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : خَرَجَ عَلَيْنَا النَّبِيُّ ﷺ فَقُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَدْ عَلِمْنَا كَيْفَ نُسَلِّمُ عَلَيْكَ فَكَيْفَ نُصَلِّيْ عَلَيْكَ؟ قَالَ : قُوْلُوْا : اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَجِيْدٌ : اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۴۰۶: حضرت ابو محمد کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ نبی اکرمؐ (گھر سے) نکل کر ہمارے پاس تشریف لائے۔ تو ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ ہم نے یہ تو جان لیا کہ ہم کس طرح آپؐ پر سلام بھیجیں مگر آپؐ پر درود کس طرح بھیجیں۔ آپؐ نے فرمایا: ''تم کہو اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ ...... حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ: اے اللہ محمدؐ اور آل محمد پر رحمت نازل فرما جس طرح آپؐ نے آل ابراہیم پر رحمت نازل فرمائی بے شک آپ تعریف و بزرگی والے ہیں۔ اے اللہ محمد اور آل محمد پر برکت نازل فرما جس طرح آپ نے آل ابراہیم پر برکت نازل فرمائی۔ بے شک آپ توصیفوں والے بزرگی والے ہیں''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواه البخاري في التفسير' باب قوله تعالىٰ ﴿اِنَّ اللّٰهَ وَمَلَائِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ﴾ ...... الاية ومسلم في الصلوة' باب الصلوة على النبي صلى الله عليه وسلم بعد التشهد

**اللغات**: **علمنا كيف نسلم عليك**: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو سکھایا کہ وہ تشہد میں **السلام عليك ايها النبي ......الى آخره** کہا کرے۔ **صلّی علی محمد**: یعنی آپ پر جو رحمت اس عظمت کے ساتھ ملی ہوئی ہو' آپؐ کے مقام کے لائق ہے' جس کو اے اللہ آپ ہی جانتے ہیں۔ **ال محمد**: آپؐ کے قرابت رشتہ دار' بنی ہاشم اور بنی عبدالمطلب یا امت میں جو بھی آپؐ کے طریقے پر

چلنے والا ہو۔ کما صلیت: جیسے آپ نے رحمت بھیجی۔ حمید مجید: یہ حمد اور مجد سے مبالغے کے صیغے ہیں یعنی کیونکہ آپ تعریف بزرگی اور عظمت کے ذاتی طور پر مستحق ہیں۔ بارك: یہ برکت سے ہے زیادتی اور نمو کو کہتے ہیں۔

**فوائد:** مستحب یہ ہے کہ ان مذکورہ الفاظ سے درود بھیجا جائے۔ اس سے پیغمبر پر درود کی فضیلت حاصل ہوگی اور آپ کی پیروی اور اقتداء اور جس کا آپ نے حکم دیا اس کو لازم پکڑنے کی فضیلت میسر آئے گی۔ مزید یہ کہ اس میں کوئی شبہ نہیں کہ اتباع نئی نئی چیزیں ایجاد کرنے سے بہتر جبکہ سنت دوسری چیزوں سے مستغنی کر دیتی ہے۔

۱۴۰۷ : وَعَنْ اَبِی مَسْعُوْدٍ الْبَدْرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :اَتَانَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَنَحْنُ فِیْ مَجْلِسِ سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ فَقَالَ لَهٗ بَشِیْرُ بْنُ سَعْدٍ :اَمَرَنَا اللّٰهُ اَنْ نُّصَلِّیَ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَكَیْفَ نُصَلِّیْ عَلَیْكَ؟ فَسَكَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حَتّٰی تَمَنَّیْنَا اَنَّهٗ لَمْ یَسْاَلْهُ ثُمَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قُوْلُوْا :"اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ ' وَبَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ' وَالسَّلَامُ كَمَا قَدْ عَلِمْتُمْ"۔

رَوَاهُ مُسْلِمٌ

۱۴۰۷: حضرت ابومسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہؐ ہمارے پاس اس حالت میں تشریف لائے کہ ہم سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کی مجلس میں بیٹھے تھے آپؐ سے بشیر بن سعد نے عرض کیا یا رسول اللہؐ ہمیں اللہ نے آپ پر درود بھیجنے کا حکم فرمایا۔ پس کس طرح ہم آپؐ پر درود بھیجیں؟ اس پر رسول اللہؐ خاموش ہو گئے یہاں تک کہ ہمارے دل میں تمنا پیدا ہوئی کہ وہ آپؐ سے سوال نہ کرتے۔ پھر آپؐ نے فرمایا تم کہو: اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ ' وَبَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ ...... حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ: "اے اللہ محمد اور آل محمد پر رحمت نازل فرما جس طرح آپ نے ابراہیم پر رحمت نازل فرمائی اور برکت نازل فرما محمد اور آل محمد پر جس طرح آپ نے ابراہیم پر برکت نازل فرمائی بے شک آپ تعریفوں والے بزرگی والے ہیں اور سلام اسی طرح ہوگا جس طرح تم جان چکے ہو"۔ (مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم فی کتاب الصلوة' باب الصلوة علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم بعد التشھد۔

**اللغات:** بشیر ابن سعد: یہ ابن سعد بن ثعلبہ ہیں۔ یہ ابن سعد بن عبادہ نہیں۔ حتی تمنینا: یعنی بہت دیر تک خاموش رہنے کی وجہ سے شفقت کرتے ہوئے آپ پر تمنا کی۔ آپؐ کی یہ خاموشی انتظارِ وحی یا اجتہاد کے لئے تھی۔ کماقدعلمتم: یعنی تشہد میں۔

**فوائد:** اسی طرح کے فوائد جو پہلی روایت میں گزرے۔ دونوں حدیثوں سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ نبی اکرم ﷺ پر درود ابراہیم علیہ السلام اور ان کی آل کے ساتھ ملایا جائے گا۔ (۲) مسلمان کے لئے ضروری ہے کہ جو اس کو اشکال پیدا ہو یا دین کا جو حکم اس پر مخفی ہو اس کے متعلق اہل علم سے پوچھے اور اہل علم سے سوال کرنے کے بغیر بغیر علم کے دل سے کوئی چیز نہ گھڑے۔

۱۴۰۸ : وَعَنْ اَبِیْ حُمَیْدٍ السَّاعِدِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالُوْا :یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ كَیْفَ نُصَلِّیْ عَلَیْكَ؟ قَالَ : "قُوْلُوْا : اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی

۱۴۰۸: حضرت ابوحمید ساعدی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کس طرح آپؐ پر درود بھیجیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم کہو: "اے اللہ محمد ﷺ اور آپ کی ازواج اور ذریت پر رحمت نازل فرما جس

أَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى إِبْرَاهِيْمَ إِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

طرح آپ نے ابراہیم پر نازل فرمائی بے شک آپ تعریف و بزرگی والے ہیں''۔(بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی احادیث الانبیاء' باب یزفون النسلان فی المشئی' و فی الدعوات اهل یصلی علی غیر النبی صلی اللہ علیہ و سلم و مسلم فی الصلوۃ علی النبی صلی اللہ علیہ و سلم بعد التشهد۔

**اللغات**: ازواجه: ازواج جمع زوج' یہ لفظ مذکر اور مؤنث دونوں پر بولا جاتا ہے۔آپ ﷺ کی گیارہ ازواج رضی اللہ عنہن تھیں۔دو آپ ﷺ کی زندگی میں فوت ہوئیں اور نو آپؐ کے بعد زندہ رہیں۔ ذریتہ: آپؐ کی تمام اولاد بیٹیاں اور ان کی اولاد آپ ﷺ کی اولاد میں آپؐ کی وفات کے بعد فاطمہ اور اس کی اولاد کے علاوہ کوئی بھی باقی نہ رہا۔

**فوائد**: گزشتہ فوائد سمیت یہ ہے کہ درود اور برکت کی دعا آپ کی ازواج اور ذریت کے لئے بھی کی جائے اور یہ تبعاً ہوگی کیونکہ صلوٰۃ کا لفظ غیر انبیاء کے لئے انفرادی طور پر استعمال کرنا مکروہ ہے۔

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿وَلَا تَجَسَّسُوْا﴾ [الحجرات:١٢] وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ بِغَيْرِ مَا اكْتَسَبُوْا فَقَدِ احْتَمَلُوْا بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا﴾ [الاحزاب:٥٨]

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''تم جاسوسی مت کرو''۔ (الحجرات)

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''اور وہ لوگ جو مؤمن مردوں اور عورتوں کو بلاقصور ایذاء دیتے ہیں پس تحقیق انہوں نے بہت بھاری بوجھ اٹھایا اور بہتان باندھا''۔ (الاحزاب)

حل الآیات: لا یجسسوا: مسلمانوں کے عیب تلاش کرنے اور ان کی پوشیدہ باتیں ڈھونڈنے مت لگو۔

١٥٧٢ وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "اِيَّاكُمْ وَالظَّنَّ فَاِنَّ الظَّنَّ اَكْذَبُ الْحَدِيْثِ ، وَلَا تَحَسَّسُوْا ، وَلَا تَجَسَّسُوْا ، وَلَا تَنَافَسُوْا ، وَلَا تَحَاسَدُوْا ، وَلَا تَبَاغَضُوْا ، وَلَا تَدَابَرُوْا ، وَكُوْنُوْا عِبَادَ اللّٰهِ اِخْوَانًا كَمَا اَمَرَكُمْ - اَلْمُسْلِمُ اَخُو الْمُسْلِمِ : لَا يَظْلِمُهُ ، وَلَا يَخْذُلُهُ وَلَا يَحْقِرُهُ التَّقْوٰى هٰهُنَا ، التَّقْوٰى هٰهُنَا" وَيُشِيْرُ اِلٰى صَدْرِهٖ بِحَسْبِ امْرِئٍ مِّنَ الشَّرِّ اَنْ يَّحْقِرَ اَخَاهُ الْمُسْلِمَ كُلُّ الْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ حَرَامٌ : دَمُهٗ ، وَعِرْضُهٗ وَمَالُهٗ ، اِنَّ اللّٰهَ لَا يَنْظُرُ اِلٰى اَجْسَادِكُمْ ، وَلَا اِلٰى صُوَرِكُمْ ، وَلَا اَعْمَالِكُمْ ، وَلٰكِنْ يَّنْظُرُ اِلٰى قُلُوْبِكُمْ وَفِیْ رِوَايَةٍ : لَا تَحَاسَدُوْا ، وَلَا تَبَاغَضُوْا ، وَلَا تَجَسَّسُوْا ، وَلَا تَحَسَّسُوْا ، وَلَا تَنَاجَشُوْا وَكُوْنُوْا عِبَادَ اللّٰهِ اِخْوَانًا ، وَفِیْ رِوَايَةٍ لَّا تَقَاطَعُوْا ، وَلَا تَدَابَرُوْا ، وَلَا تَبَاغَضُوْا ، وَلَا تَحَاسَدُوْا ، وَكُوْنُوْا عِبَادَ اللّٰهِ اِخْوَانًا" وَفِیْ رِوَايَةٍ : "وَلَا تَهَاجَرُوْا وَلَا يَبِعْ بَعْضُكُمْ عَلٰى بَيْعِ بَعْضٍ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ بِكُلِّ هٰذِهِ الرِّوَايَاتِ ، وَرَوَى الْبُخَارِیُّ اَكْثَرَهَا۔

١٥٧٢: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''تم اپنے آپ کو گمان سے بچاؤ کیونکہ گمان سب سے زیادہ جھوٹی بات ہے اور تم جاسوسی مت کرو اور جاسوسی مت کرو۔ آپس میں حسد مت کرو' ایک دوسرے سے بغض مت کرو' ایک دوسرے کو پیٹھ مت دکھاؤ اور اے اللہ کے بندو! بھائی بھائی بن جاؤ۔ جس طرح اس نے حکم دیا۔ مسلمان مسلمان کا بھائی ہے نہ تو اس پر ظلم کرتا ہے اور نہ اس کو رسواء کرتا ہے اور نہ اس کو حقیر گردانتا ہے۔ تقویٰ یہاں ہے' تقویٰ یہاں ہے اور آپؐ نے اس وقت اپنے ہاتھ سے اپنے سینے کی طرف اشارہ فرمایا۔ آدمی کے شر کے لئے یہی کافی ہے کہ اپنے مسلمان بھائی کو حقیر سمجھے۔ ہر مسلمان کا مسلمان پر خون' عزت اور مال حرام ہے۔ اللہ تعالیٰ تمہارے جسموں کو نہیں دیکھتے اور نہ تمہاری شکلوں کو بلکہ تمہارے دلوں اور اعمال کو دیکھتے ہیں۔ ایک روایت میں ہے آپس میں حسد مت کرو' نہ ایک دوسرے سے بغض رکھو' نہ جاسوسی کرو' نہ عیبوں کی ٹوہ میں لگو اور دھوکہ دینے کے لئے بولی مت بڑھاؤ اور اے اللہ کے بندو! بھائی بھائی بن جاؤ۔ ایک اور روایت میں ہے باہمی حسد نہ کرو' نہ ایک دوسرے سے بغض رکھو' باہمی مقاطعہ مت کرو' نہ ایک دوسرے کو پیٹھ دکھاؤ' نہ ایک دوسرے سے بغض رکھو اور نہ حسد کرو بلکہ اے اللہ کے بندو! بھائی بھائی بن جاؤ۔ ایک اور روایت میں ہے نہ ایک دوسرے کو چھوڑو اور نہ ایک دوسرے کی بیع پر بیع کرو۔ مسلم نے یہ تمام روایت بیان کی ہیں۔ بخاری نے اکثر کو روایت کیا۔

**تخریج**: رواه مسلم فی کتاب البر' باب تحریم ظلم اعلم المسلم و خذله والبخاری روی اکثره فی ابواب متفرقة کالنکاح و الوصایا و الاکراه و المظالم۔

**اللغات**: **ایاکم والظن**: بدگمانی سے بچو۔ امام قرطبی رحمۃ اللہ نے فرمایا وہ تہمت جس کا کوئی سبب نہ ہو یہ اسی طرح ہے جیسا کہ کسی پر زنا کی تہمت لگا دی جائے بغیر اس بات کہ اس کے اسباب ظاہر ہوں۔ حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے فتح الباری میں فرمایا اس سے مراد یہ نہیں کہ گمان وظن پر عمل چھوڑ دیا جائے جس ظن پر بہت سے اعمال کا دارومدار ہے بلکہ یہاں مراد وہ ظن ہے جس پر یقین کر کے بیٹھ جائے۔ اس سے اس شخص کو بھی ضرر پہنچتا ہے جس پر بدگمانی کی گئی اور یہی حکم اس ظن وگمان کا بھی ہے جو بلا دلیل دل میں آتا ہو۔ **ولا تجسسوا ولا تھسسوا**: ان دونوں میں ایک ایک تا کو حذف کر دیا گیا تا کہ تخفیف پیدا ہو جائے اصل میں یہ **تتجسسوا** اور **ولا تتحسسوا** ہے۔ اسی طرح نہی کے تمام صیغے جو اس کے بعد آ رہے ہیں۔ **التحسس**: عیوب وغیوب کے پیچھے پڑنا اور عام طور پر ہاتھ سے ہو تو اس کو تجس کہتے ہیں۔ **ولا تنافسوا**: کسی دوسرے کے حق کے سلسلے میں منفرداً حق کے خواہش مندمت بنو اور اس کے حصول میں مزاحم و آڑ مت بنو۔ **ولا یخذلہ**: اس کی مدد و اعانت بھی مت چھوڑو۔ **ولا یحقرہ**: اس کی توہین نہ کرے اور اس کی عظمت کو مہمل قرار نہ دے۔ **یحسب**: کافی ہے۔ **ولا تھاجروا**: وہ ایک دوسرے کو نہ چھوڑیں۔ **ولا تناجشوا**: یہ بخشش سے ہے۔ قیمت میں بغیر خریدنے کی نیت کے اضافہ کروانا تا کہ دوسرے کو دھوکہ ہو یہ بھی بغض وعداوت کا باعث ہے۔

**فوائد**: (۱) مسلمان کی عزت کی حفاظت کا حکم اور محض گمان سے عزت کے متعلق کسی بھی بات سے روک دیا گیا یا اس کی پوشیدہ باتوں کو معلوم کرنے کے پیچھے پڑنے سے منع کیا گیا۔ (۲) اسلامی بھائی چارے کی کس قدر حفاظت' مزید یہ کہ اس کے عملی نشانات کی رعایت کی گئی اور یہ نشانات ظلم نہ کرنا' ذلیل نہ کرنا' کسی کو حقیر نہ قرار دینا اور تکبر نہ کرنا ہیں۔ (۳) مال' خون اور عزت کی عظمت وحرمت ذکر کر دی گئی۔ (۴) کسی کو تکلیف پہنچانے کے لئے مصنوعی بولی دے کر ریٹ بڑھانا ناجائز قرار دیا۔ (۵) اعتبار حقیقت کا ہے مظاہر کا اعتبار نہیں۔ (۶) کسی کے سودے پر سودا کرنا نفرت اور باہمی بغض کو پیدا کرتا ہے۔ (۷) ہر مسلمان دوسرے کے متعلق ذمہ داری رکھتا ہے۔

١٥٧٣ وَعَنْ مُعَاوِيَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "اِنَّكَ اِنِ اتَّبَعْتَ عَوْرَاتِ الْمُسْلِمِيْنَ اَفْسَدْتَهُمْ اَوْ كِدْتَ اَنْ تُفْسِدَهُمْ حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ' بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۵۷۳: حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''اگر تو لوگوں کے عیبوں کی تلاش میں رہے گا تو ان کو بگاڑ دے گا یا ان کے فساد کے قریب کر دے گا''۔ (ابوداؤد)

حدیث صحیح الاسناد ہے۔

**تخریج**: رواه ابو داؤد فی الادب' باب النهی عن التجسس۔

**اللغات**: **اتبعت عورات المسلمین**: تو ان کی جاسوسی کر کے گویا ان کی عزتوں کا پیچھا کرتا اور ان باتوں کو کھولتا ہے جس کے متعلق ان کو خطرہ ہے۔ **او کدت** قریب ہے۔

**فوائد**: (۱) مسلمانوں کی جاسوسی سے منع فرمایا اور دوسروں کی پوشیدہ باتوں کے پیچھے پڑنے سے روکا کیونکہ اس سے فساد پھیلتا ہے۔

١٥٧٤ : وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّهُ اُتِيَ بِرَجُلٍ فَقِيْلَ لَهٗ : هٰذَا فُلَانٌ تَقْطُرُ لِحْيَتُهٗ

۱۵۷۴: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی کو ان کے پاس لایا گیا۔ آپ سے کہا گیا کہ یہ فلاں ہے جس کی

خَمْرًا فَقَالَ اِنَّا قَدْ نُهِيْنَا عَنِ التَّجَسُّسِ، وَلٰكِنْ اِنْ يَّظْهَرْ لَنَا شَیْءٌ نَّاْخُذْ بِهٖ، حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ، رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ عَلٰى شَرْطِ الْبُخَارِیِّ وَمُسْلِمٍ۔

ڈاڑھی سے شراب سے ٹپک رہی ہے۔ آپؓ نے فرمایا: ہمیں لوگوں کے عیوب کی جاسوسی سے روکا گیا ہے لیکن جب ہمارے سامنے کوئی چیز کھل کر آئے گی تو ہم اس کو لیں گے۔ ابوداؤد نے ایسی سند سے بیان کیا جو شرط بخاری ومسلم پر ہے۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الادب، باب فی النھی عن التجسس۔

**اللغات:** نهينا عن التجسس :ہمیں جاسوسی سے روکا گیا۔ احتمال یہ ہے کہ اس سے مراد وہ ممانعت ہے جو قرآن وسنت میں وارد ہوئی ہے۔ ناخذ به :ہم اس کے مقتضاء کے مطابق معاملہ کرتے ہیں خواہ حد کی صورت میں ہو یا تعزیر کی شکل میں۔

**فوائد:** (۱) اسلام کے اوامر ونواہی کو مضبوطی سے تھامنے کی صحابہ میں کس قدر حرص تھی۔ (۲) شبہ کی بنیاد پر حد قائم نہ کردینی چاہیے۔ حد کو واجب کرنے والی چیز کی تاکید وتیقن پہلے ضروری ہے۔

## ۲۷۲ :بَابُ النَّهْيِ عَنْ ظَنِّ السُّوْءِ بِالْمُسْلِمِيْنَ مِنْ غَيْرِ ضَرُوْرَةٍ

## باب: بلاضرورت مسلمانوں کے متعلق بدگمانی کی ممانعت

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى: ﴿يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اجْتَنِبُوْا كَثِيْرًا مِّنَ الظَّنِّ اِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ اِثْمٌ﴾ [الحجرات:۱۲]

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''اے ایمان والو! بہت زیادہ بدگمانی سے بچو، بے شک بعض گمان گناہ ہیں''۔ (الحجرات)

**حل الآیات:** كثيراً من الظن: بدگمانی اہل خیر کے متعلق۔ اثم: گناہ ہے۔

۱۵۷۵ :وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: "اِيَّاكُمْ وَالظَّنَّ فَاِنَّ الظَّنَّ اَكْذَبُ الْحَدِيْثِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۵۷۵: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم اپنے آپ کو بدگمانی سے بچاؤ، بے شک بدگمانی سب سے زیادہ جھوٹی بات ہے''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** تخریج پہلے سابقہ باب میں رقم ۱۵۷۲ میں گزر چکی ہے۔

**فوائد:** (۱) بدگمانی کی ممانعت کی گئی کیونکہ اس میں مسلمانوں پر خواہ مخواہ جھوٹی تہمت لازم آتی ہے۔ (۲) اسلامی عقوبات کا دارومدار یقین پر ہے محض گمان پر نہیں۔ (۳) عدل مسلمانوں کے درمیان اعتبار کی بنیاد ہے مگر جبکہ اس کے الٹ کا ثبوت مہیا ہو جائے۔

## ۲۷۳ :بَابُ تَحْرِيْمِ احْتِقَارِ الْمُسْلِمِيْنَ

## باب: مسلمانوں کی حقیر قرار دینے کی حرمت

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى: ﴿يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا يَسْخَرْ قَوْمٌ مِّنْ قَوْمٍ عَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنُوْا خَيْرًا مِّنْهُمْ وَلَا نِسَآءٌ مِّنْ نِّسَآءٍ عَسٰٓى اَنْ يَّكُنَّ خَيْرًا مِّنْهُنَّ

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''اے ایمان والو! تم میں سے کوئی قوم دوسری قوم کے ساتھ تمسخر نہ کرے ہوسکتا ہے کہ وہ ان سے بہتر ہوں اور نہ کوئی عورت دوسری عورت سے۔ ہوسکتا ہے کہ وہ ان سے بہتر ہوں

وَلَا تَلْمِزُوْا اَنْفُسَكُمْ وَلَا تَنَابَزُوْا بِالْاَلْقَابِ بِئْسَ الْاِسْمُ الْفُسُوْقُ بَعْدَ الْاِيْمَانِ وَمَنْ لَّمْ يَتُبْ فَاُولٰئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ﴾ [الحجرات:١١] وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿وَيْلٌ لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةٍ﴾ [همزة:١]

اور مت طعنہ دو اور دوسرے کو برے لقب سے مت پکارو۔ گناہ والا نام ایمان کے بعد بہت برا ہے۔ جس نے توبہ نہ کی پس وہی ظالم ہیں۔'' (الحجرات)

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: '' ہر طعنہ مارنے والے' عیب جو کے لئے ہلاکت ہے''۔ (ھمزہ)

حل الآیات: لا یسخر: مذاق نہ اڑائے۔ ولا تلمزوا: ایک دوسرے کو عیب مت لگاؤ۔ لا تنابزوا بالالقاب: برے القاب سے مت پکارو۔ طعان: لوگوں کے بہت عیب نکالنے والا۔

١٥٧٦ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : بِحَسْبِ امْرِئٍ مِّنَ الشَّرِّ اَنْ يَّحْقِرَ اَخَاهُ الْمُسْلِمَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ - وَقَدْ سَبَقَ قَرِيْبًا بِطُوْلِهٖ۔

١٥٧٦: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: '' آدمی کو اتنی برائی کافی ہے کہ اپنے مسلمان بھائی کو حقیر قرار دے''۔ (مسلم)

حدیث تفصیل سے پہلے گزر چکی۔

**تخریج**: حدیث کی شرح اور تخریج' باب النهی عن التجسس رقم ١٥٧٢/١ میں گزری۔

**فوائد**: (١) مسلمان کی تحقیر بہت بدترین حرکت ہے یہ کرنے والے کو برائی میں ڈبو دیتی ہے۔ یہاں تک کہ اس میں شدت کی بناء پر وہ اس پر بھی اکتفاء نہیں کرتا کہ دوسروں میں سے کوئی اس سے میل جول رکھے۔

١٥٧٧ : وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ : "لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ مَنْ فِیْ قَلْبِهٖ مِثْقَالُ ذَرَّةٍ مِّنْ كِبْرٍ" فَقَالَ رَجُلٌ : اِنَّ الرَّجُلَ يُحِبُّ اَنْ يَّكُوْنَ ثَوْبُهٗ حَسَنًا ، وَنَعْلُهٗ حَسَنَةً فَقَالَ : "اِنَّ اللّٰهَ جَمِيْلٌ يُحِبُّ الْجَمَالَ- الْكِبْرُ بَطَرُ الْحَقِّ ، وَغَمْطُ النَّاسِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

١٥٧٧: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: '' وہ شخص جنت میں نہ جائے گا جس کے دل میں ایک ذرہ کی مقدار تکبر ہو۔ ایک شخص نے پوچھا۔ آدمی پسند کرتا ہے کہ اس کا کپڑا خوبصورت ہو اور جوتا خوبصورت ہو تو اس کے بارے میں کیا خیال ہے؟ آپؐ نے فرمایا: '' بے شک اللہ جمیل ہیں اور جمال کو پسند کرتے ہیں''۔ (مسلم)

وَمَعْنٰى "بَطَرُ الْحَقِّ" دَفْعُهٗ "وَغَمْطُهُمْ" : اِحْتِقَارُهُمْ - وَقَدْ سَبَقَ بَيَانُهٗ اَوْضَحَ مِنْ هٰذَا فِیْ بَابِ الْكِبْرِ۔

"بَطَرُ الْحَقِّ" حق کو نہ ماننا۔
"وَغَمْطُهُمْ" : لوگوں کو حقیر جاننا اور اس کی وضاحت اس سے بھی زیادہ باب الکبر میں گزر چکی ہے۔

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الایمان' باب تحریم الکبر و بیانہ۔

**فوائد**: (١) مذموم تکبر کبیرہ گناہوں میں سے ہے۔ تھوڑا سا تکبر بھی دخولِ جنت میں رکاوٹ ہے۔ تکبر کی حقیقت لوگوں کو حقیر سمجھنا اور حق کی طرف نہ جھکنا ہے۔ اس حدیث کی شرح' باب تحریم الکبر و الاعجاب رقم ٦١٢/١ میں گزر چکی۔

١٥٧٨ : وَعَنْ جُنْدُبِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِیَ

١٥٧٨: حضرت جندب بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "قَالَ رَجُلٌ وَاللّٰهِ لَا يَغْفِرُ اللّٰهُ لِفُلَانٍ - فَقَالَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ: مَنْ ذَا الَّذِيْ يَتَأَلّٰى عَلَيَّ اَنْ لَا اَغْفِرَ لِفُلَانٍ اِنِّيْ قَدْ غَفَرْتُ لَهٗ، وَاَحْبَطْتُ عَمَلَكَ"۔ رَوَاهُ مُسْلِمٌ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ایک شخص نے کہا اللہ کی قسم اللہ تعالیٰ فلاں کو نہیں بخشے گا۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا کوئی ہے جو مجھ پر اس بات کی قسم کھاتا ہے کہ میں فلاں کو نہ بخشوں گا۔ میں نے فلاں کو بخش دیا اور تیرے عمل برباد کر دیئے''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب البر، باب النھی عن تقنیط الانسان من رحمتہ اللہ۔

**اللغات**: یتالی: قسم اٹھائے۔ **احبطت عملك**: تیرے عمل کا ثواب جاتا رہے گا۔

**فوائد**: (۱) اللہ تعالیٰ کی رحمت ومغفرت اپنے بندوں پر وسیع ہے۔ (۲) کسی مسلمان کو حقیر قرار دینے سے ڈرایا گیا ہے۔ (۳) ایسے کسی بھی حکم پر یقین کر کے نہ بیٹھ جائے جو اللہ تعالیٰ کی ذات کے ساتھ خاص ہو کیونکہ اس میں اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں بے ادبی کا پہلو نکلتا ہے۔ (مثلاً یہ کہنا کہ اللہ تعالیٰ فلاں گناہ کو یقیناً نہیں بخشے گا)۔

## ۲۷٤ : بَابُ النَّهْيِ عَنْ اِظْهَارِ الشَّمَاتَةِ بِالْمُسْلِمِ

## باب: مسلمان کی تکلیف پر خوش ہونے کی ممانعت

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ﴾ [الحجرات: ۱۰] وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿اِنَّ الَّذِيْنَ يُحِبُّوْنَ اَنْ تَشِيْعَ الْفَاحِشَةُ فِي الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ﴾ [النور: ۱۹]

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''بے شک مؤمن آپس میں بھائی ہیں''۔ (الحجرات) اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''بے شک وہ لوگ جو ایمان والوں میں بے حیائی کے پھیلانے کو پسند کرتے ہیں، ان کے لئے دنیا وآخرت میں دردناک عذاب ہے''۔ (النور)

۱۵۷۹ : وَعَنْ وَاثِلَةَ بْنِ الْاَسْقَعِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ : "لَا تُظْهِرِ الشَّمَاتَةَ لِاَخِيْكَ فَيَرْحَمَهُ اللّٰهُ وَيَبْتَلِيَكَ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ: حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۵۷۹: حضرت واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اپنے بھائی کی تکلیف پر خوشی مت ظاہر کر، کہیں اللہ اس پر رحم کر کے تمہیں مبتلا نہ کر دے''۔ (ترمذی) حدیث حسن ہے۔

وَفِي الْبَابِ حَدِيْثُ اَبِيْ هُرَيْرَةَ السَّابِقُ فِي بَابِ التَّجَسُّسِ : "كُلُّ الْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ حَرَامٌ" اَلْحَدِيْثُ۔

اس باب میں حدیث ابوہریرہ کی جو بَابُ التَّجَسُّسِ میں گذری ہے کہ ''ہر مسلمان کا دوسرے مسلمان پر خون، مال اور عزت حرام ہے''۔

**تخریج**: رواہ الترمذی فی ابواب صفة القيامة، باب لا تظهر الشماتة لا خيك فيما فيه الله و يبعليك

**اللغات**: الشماتة: دوسروں کی تکلیف پر خوش ہونا۔

**فوائد**: (۱) اپنے مسلمان بھائی کی تکلیف پر خوشی کا اظہار کرنے کی ممانعت فرمائی اور ایسا کرنے والے کی دینوی سزا ذکر کی گئی ہے۔

(۲) سچا مؤمن ایسی بات سے دکھ زدہ ہوتا ہے جس سے اس کے مسلمان بھائی کو دکھ پہنچے۔

## ٢٧٥ : بَابُ تَحْرِيمِ الطَّعْنِ فِي الْأَنْسَابِ الثَّابِتَةِ فِي ظَاهِرِ الشَّرْعِ

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ بِغَيْرِ مَا اكْتَسَبُوْا فَقَدِ احْتَمَلُوْا بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا﴾ [الاحزاب:٥٨]

١٥٨٠ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "اِثْنَتَانِ فِي النَّاسِ هُمَا بِهِمْ كُفْرٌ اَلطَّعْنُ فِي النَّسَبِ ، وَالنِّيَاحَةُ عَلَى الْمَيِّتِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

## باب: ظاہر شرع کے لحاظ سے جو نسب ثابت ہیں ان میں طعن حرام ہے

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''اور وہ لوگ جو کہ مؤمن مردوں اور عورتوں کو بغیر قصور کے تکلیف پہنچاتے ہیں۔ یقیناً انہوں نے بہتان اور کھلا عذاب اٹھایا''۔ (الاحزاب)

۱۵۸۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''دو چیزیں لوگوں میں ایسی ہیں جو ان کے کفر کا سبب ہیں' نسب میں طعن اور میت پر نوحہ''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواه مسلم في كتاب الايمان' باب اطلاق اسم الكفر على العطن

**اللغات**: اثنتانه: اس سے مراد دو خصلتیں ہیں۔ هما بهم كفر اگران کو جانتے ہوئے حلال سمجھ کر کیا تو بالا جماع کفر ہے کیونکہ یہ دونوں جاہلیت کے کام ہیں۔ النياحة : رونے میں آواز بلند کرنا امام نووی فرماتے اس کے متعلق کئی قول ہیں ان میں سب سے زیادہ درست مطلب یہ ہے کہ یہ کفار کے اعمال اور جاہلیت کے اخلاق میں سے ہیں۔

**فوائد**: (۱) نوحہ اور نسب میں طعن کرنے کی حرمت اس قدرۃ شدت سے بیان کی گئی کہ ان کو کفر قرار دیا گیا ہے۔ (تا کہ اس سے بچنے کا اہتمام کیا جائے)۔

## ٢٧٦ : بَابُ النَّهْيِ عَنِ الْغِشِّ وَالْخِدَاعِ

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ بِغَيْرِ مَا اكْتَسَبُوْا فَقَدِ احْتَمَلُوْا بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا﴾ [الاحزاب:٥٨]

١٥٨١ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "مَنْ حَمَلَ عَلَيْنَا السِّلَاحَ فَلَيْسَ مِنَّا ، وَمَنْ غَشَّنَا فَلَيْسَ مِنَّا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

وَفِيْ رِوَايَةٍ لَّهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مَرَّ عَلٰى صُبْرَةِ طَعَامٍ فَاَدْخَلَ يَدَهُ فِيْهَا فَنَالَتْ اَصَابِعُهُ بَلَلًا - فَقَالَ : "مَا هٰذَا يَا صَاحِبَ

## باب: کھوٹ اور دھوکے سے منع کرنے کا بیان

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''وہ لوگ جو ایمان والے مردوں اور عورتوں کو بغیر قصور کے جو انہوں نے کمایا' تکلیف دیتے ہیں۔ انہوں نے بہتان اور کھلا گناہ اٹھایا''۔ (الاحزاب)

۱۵۸۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے ہمارے خلاف ہتھیار اٹھایا۔ وہ ہم میں سے نہیں' جس نے ہمیں دھوکا دیا' وہ ہم میں سے نہیں۔ (مسلم)

مسلم کی ایک روایت میں یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ کا گذر ایک ڈھیر کے پاس سے ہوا تو آپؐ نے اپنا ہاتھ اس میں داخل فرمایا' پس آپؐ کی انگلیوں کو تری پہنچی تو فرمایا اے غلے والے یہ کیا ہے؟ اس

الطَّعَامِ؟" قَالَ اَصَابَتْهُ السَّمَآءُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ. قَالَ: "اَفَلَا جَعَلْتَهٗ فَوْقَ الطَّعَامِ حَتّٰى يَرَاهُ النَّاسُ! مَنْ غَشَّنَا فَلَيْسَ مِنَّا۔

نے کہا یا رسول اللہ ﷺ اس پر بارش ہوگئی۔ آپؐ نے فرمایا اس کو تو نے غلہ کے اوپر کیوں نہ کر دیا کہ لوگ اس کو دیکھ لیں۔ (پھر فرمایا) جس نے ہمیں دھوکہ دیا وہ ہم میں سے نہیں۔

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الیمان فی بابی من حمل علینا السلاح و من غشنا

**اللغات**: **حمل علینا السلاح**: مسلمانوں کے خلاف بغاوت وخروج سے کنایہ ہے۔ **فلیس منا**: وہ ہمارے طریقے اور راستے پر نہیں۔ **غشنا**: کھوٹ کی کئی اقسام ہیں۔ (۱) کبھی کھوٹ معنوی ہوتی ہے اور وہ یہ ہے کہ باطل کو حق کا لباس پہنایا جائے۔ (۲) مادی کھوٹ سے مراد چیز کے عیب چھپا دینا' عمدہ اور ردی کو ملا دینا اور سامان میں کوئی ایسی چیز بڑھا دینا جس کا اس سے تعلق نہ ہوتا کہ اس چیز کا وزن زیادہ ہو جائے۔ **صبرة**: غلہ وغیرہ کا ڈھیر جو ناپ تول ہو۔ **اصابته السماء**: اس پر موسلا دھار بارش برسی۔

**فوائد**: (۱) مسلمان کی طرف اسلحہ سے اشارہ کرنا حرام ہے۔ اسی طرح لوگوں کے درمیان معاملات میں کھوٹ وملاوٹ حرام کی گئی ہے۔ فروخت کرنے والے کے لئے ضروری ہے کہ اگر چیز عیب دار ہو تو وہ اس کے عیب خریدار کے سامنے واضح کر دے۔ (۲) حکام پر بازاروں کی نگرانی لازم ہے اور ملاوٹ کرنے والوں کو سزا دینا ان کی ذمہ داری ہے کیونکہ ملاوٹ والے مال کو ناجائز ذرائع سے کھانے کے مرتکب ہیں۔ (۳) جو شخص جان بوجھ کر مسلمانوں کو نقصان پہچانے کے لئے ملاوٹ کرے اس کو امت کا دشمن اور امت کے خلاف بغاوت کرنے والا سمجھا جائے گا۔

۱۵۸۲: وَعَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: "لَا تَنَاجَشُوْا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۵۸۲: حضرت ابو ہریرہؓ ہی سے روایت ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا: ''خریدنے کی نیت کے بغیر بولی میں اضافہ مت کرو'' (بخاری و مسلم)

**تخریج**: اس روایت کی تخریج باب ۲۷۱ روایت ۱۵۷۲' رواہ مسلم فی کتاب البر۔

**اللغات**: **لا تناجشوا**: سامان کی قیمت میں خریدنے کی نیت کے بغیر اضافہ کرنا تاکہ دوسرا زیادہ قیمت سے خرید لے

**فوائد**: (۱) نجش کو اس لئے حرام قرار دیا گیا کہ اس میں دھوکہ اور ملاوٹ ہے۔

۱۵۸۳: وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا ' اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ نَهٰى عَنِ النَّجْشِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۵۸۳: حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ آپؐ نے دھوکے کی غرض سے قیمت میں اضافہ کرنے سے منع فرمایا۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی کتاب البیوع فی باب النجش و مسلم فی البیوع باب النھی عن النجش

**فوائد**: نجش جیسی قبیح حرکت سے روکا گیا کیونکہ اس میں دوسروں کا دھوکا ہوگا۔

۱۵۸۴: وَعَنْهُ قَالَ: ذَكَرَ رَجُلٌ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَنَّهٗ يُخْدَعُ فِي الْبُيُوْعِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "مَنْ بَايَعْتَ فَقُلْ لَا خِلَابَةَ"

"اَلْخِلَابَةُ" بِخَآءٍ مُعْجَمَةٍ مَكْسُوْرَةٍ وَبَآءٍ مُوَحَّدَةٍ وَهِيَ الْخَدِيْعَةُ۔

۱۵۸۴: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما ہی سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے رسول اللہؐ کی خدمت میں عرض کیا کہ اُس کے ساتھ خرید و فروخت میں دھوکہ کیا جاتا ہے۔ فرمایا جس سے تو خرید و فروخت کرے اس کو کہو دھوکہ بازی نہیں ہونی چاہئے۔ (بخاری و مسلم)

اَلْخِلَابَۃُ: خاء معجمہ مکسورہ اور موحدہ کے ساتھ' دھوکہ۔

**تخریج**: رواہ البخاری فی کتاب البیوع' باب مایکرہ من الخداع و مسلم فی البیوع باب من یخدع فی البیع

**اللغات**: **ذکر رجل**: یہ حبان بن منقذ ہیں۔ **یخدع**: دھوکہ کیا جاتا ہے۔

**فوائد:** (۱) مشتری کو خیار کا حق حاصل ہے اگر اس کو دھوکہ دیا جائے تو وہ سامان رد کر سکتا ہے بشرطیکہ اس نے شرط پہلے لگائی ہو۔

۱۵۸۵ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "مَنْ خَبَّبَ زَوْجَةَ امْرِئٍ، اَوْ مَمْلُوْكَهُ فَلَيْسَ مِنَّا" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ.

۱۵۸۵: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس شخص نے کسی کی بیوی یا اس کے غلام کو دھوکہ دیا۔ پس وہ ہم میں سے نہیں''۔ (ابوداؤد)

"خَبَّبَ بِخَاءٍ مُّعْجَمَةٍ ثُمَّ بَآءٍ مُوَحَّدَةٍ مُّكَرَّرَةٍ: اَیْ اَفْسَدَهُ وَخَدَعَهُ.

خَبَّبَ: اخاء معجمہ باموحدہ مکررہ کے ساتھ۔ یعنی اس کو دھوکہ دیا اور خراب کیا۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد دی کتاب الادب، باب من خبب مملو کاً علی مولاہ

**فوائد:** (۱) عورتوں یا خدام کو ان کے خاوندوں یا آقاؤں کے خلاف بھڑکانا حرام ہے۔ اس طرح ان میں باہمی اختلاف ڈالنا بھی حرام ہے۔ (۲) مسلمان کی شان یہ ہے کہ وہ ہمیشہ تعاون اور ایک دوسرے کی مدد پر قائم رہتا ہے۔

## ۲۷۷: بَابُ تَحْرِيْمِ الْغَدْرِ

## باب: دھوکے کی حرمت

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى: ﴿يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَوْفُوْا بِالْعُقُوْدِ﴾ [المائدہ:۱] قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى: ﴿وَاَوْفُوْا بِالْعَهْدِ اِنَّ الْعَهْدَ كَانَ مَسْئُوْلًا﴾ [الاسراء:۳۴]

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''اے ایمان والو تم معاہدوں کی پابندی کرو!''۔ (المائدہ)

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''تم وعدے کو پورا کرو بے شک وعدے کے بارے میں سوال ہوگا''۔ (الاسراء)

**حل الآیات:** العقود: مضبوط و پختہ معاہدات۔ العهد: تمام معاہدات میں جو باہمی طے کیا جائے یا اللہ تعالیٰ نے جن چیزوں کا بندے کو مکلّف بنایا ہے۔ مسئولا: معاہدوں میں مطلوب جس سے دنیا و آخرت میں ان معاہدات کے متعلق سوال ہوگا۔

۱۵۸٦ : وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: "اَرْبَعٌ مَنْ كُنَّ فِيْهِ كَانَ مُنَافِقًا خَالِصًا، وَمَنْ كَانَتْ فِيْهِ خَصْلَةٌ مِنْهُنَّ كَانَ فِيْهِ خَصْلَةٌ مِّنَ النِّفَاقِ حَتّٰى يَدَعَهَا: اِذَا اؤْتُمِنَ خَانَ، وَاِذَا حَدَّثَ كَذَبَ، وَاِذَا عَاهَدَ غَدَرَ، وَاِذَا خَاصَمَ فَجَرَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

۱۵۸٦: حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''چار باتیں جس میں ہوں وہ خالص منافق ہے اور جس میں ان میں سے ایک خصلت ہو تو اس میں نفاق کی ایک ہے یہاں تک اس کو چھوڑ دے۔ جب اس کے پاس امانت رکھوائی جائے تو وہ خیانت کرے جب بات کرے تو جھوٹ بولے جب وعدہ کرے تو دھوکہ کرے اور جب جھگڑا کرے تو بکواس کرے''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** تقدم تخریج و شرحه فی باب تحریم الکذب رقم ۲/۱۰۴۴

**اللّغات:** منافقاً: لغت میں نفاق ظاہر کا باطن کے خلاف ہونا شرع میں اس کی دو قسمیں ہیں (۱) نفاق اعتقادی۔ اسلام ظاہر کرنا اور دل میں کفر چھپانا۔ (۲) نفاق عملی: منافقین جیسے اعمال کریں اور یہاں یہی مراد ہے۔ خصلہ: نفس میں رچی ہوئی حالت اس کو خلہ بھی کہا جاتا ہے۔ فجر: جھگڑے میں مبالغہ کرے۔

**فوائد:** (۱) یہ عادات اصل تو منافق کے لئے مناسب ہیں پس مؤمن کو ان سے دور رہنا اور اپنے دامن کو ان سے داغدار نہ کرنا چاہئے۔ (۲) اعلیٰ وعمدہ اخلاق قوی ایمان کے ساتھ تعلق کا مضبوط ذریعہ ہیں۔ جہاں ایمان ہوگا یہ اخلاق ہوں گے اور جہاں ایمان غائب ہوگا یہ اخلاق غائب ہوں گے۔ (۳) نفاق طبیعت میں بھی بری عادت ہے مگر تمام انسانوں پر اس کا اثر الٹ ہوتا ہے۔

۱۵۸۷ : وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ وَابْنِ عُمَرَ ' وَاَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ قَالُوْا : قَالَ النَّبِيُّ ﷺ : لِكُلِّ غَادِرٍ لِوَاءٌ يَوْمَ الْقِيَامَةِ ' يُقَالُ : هٰذِهٖ غَدْرَةُ فُلَانٍ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۵۸۷: حضرت عبداللہ بن مسعود' عبداللہ بن عمر اور انس رضی اللہ عنہم سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''ہر دھوکہ باز کے لئے قیامت کے دن ایک جھنڈا ہوگا۔ کہا جائے گا یہ فلاں کی بدعہدی ہے''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی کتاب الایمان ' باب اثم الغادر و مسلم فی الجهاد باب تحریم الغدر

**اللغات:** غادر: معاہدے کو توڑنے والا۔ لواء: بڑا جھنڈا گاڑا جائے گا تا کہ اس کی خوب رسوائی ہو جائے اور اس کے معاملے کی برائی دوسروں کے سامنے آجائے اور اس مجمع عام میں اس کا دھوکہ ظاہر ہو جائے۔

۱۵۸۸ : وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ : "لِكُلِّ غَادِرٍ لِوَآءٌ عِنْدَ اِسْتِهٖ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يُرْفَعُ لَهٗ بِقَدْرِ غَدْرِهٖ اَلَا وَلَا غَادِرَ اَعْظَمُ غَدْرًا مِّنْ اَمِيْرِ عَامَّةٍ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۵۸۸: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ہر دھوکہ باز کے لئے اس کی سرین کے پاس ایک جھنڈا ہوگا جو اس کے دھوکے کی مقدار کے مطابق ہو گا۔ خبردار! کوئی غداری امیر عام کے ساتھ غداری سے بڑھ کر نہ ہو گی''۔ (مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم فی کتاب الجهاد ' باب تحریم الغدر

**اللغات:** استة: مراد دبر ہے اور اس کا تذکرہ اس کی تحقیر مزید اور برائی کا ظاہر کرنے کے لئے ہے۔ امیر عامه: حاکم اعلیٰ یا اس کا نائب۔

**فوائد:** (۱) غداری کی حرمت شدیدہ کو بیان کیا۔ خاص طور پر جبکہ وہ حاکم اور مقتداء میں پائی جائے کیونکہ اس کو وعدہ توڑنے میں کوئی مجبوری نہیں وہ اس کو پورا کرنے کی کامل قدرت رکھتا ہے۔ اس کی وعدہ خلافی کا نقصان عام انسانوں کو پہنچنے والا ہے۔

۱۵۸۹ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى "ثَلَاثَةٌ اَنَا خَصْمُهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ : رَجُلٌ اَعْطٰى بِيْ ثُمَّ غَدَرَ ' وَرَجُلٌ بَاعَ حُرًّا فَاَكَلَ ثَمَنَهٗ ' وَرَجُلٌ اسْتَاْجَرَ اَجِيْرًا فَاسْتَوْفٰى مِنْهُ وَلَمْ يُعْطِهٖ اَجْرَهٗ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۵۸۹: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں تین آدمیوں کی طرف سے میں قیامت کے دن جھگڑوں گا: (۱) وہ جس نے مجھ سے عہد کیا پھر توڑ دیا۔ (۲) وہ آدمی جس نے کسی آزاد کو فروخت کر کے اس کی قیمت کھالی۔ (۳) وہ آدمی جس نے کسی کو مزدور بنایا اس سے پورا کام لیا' مگر اس کو مزدوری نہ دی۔ (بخاری)

**تخریج:** رواه البخاری فی کتاب البیوع ' باب اثم من باع صرًا

**اللغات:** ثلاثه: مکلف لوگوں کی تین قسمیں ہیں خصمهم: جھگڑنے والا اور غالب آنے والا' یہ لفظ واحد' جمع مذکر ومؤنث پر یکساں استعمال ہوتا ہے۔ یوم القیامة: اس دن کو خاص طور پر ذکر کیا گیا حالانکہ اللہ تعالیٰ تو ہر وقت ان کی طرف سے جھگڑنے والے ہیں۔ کیونکہ

وہ بدلہ دیئے جانے کا دن ہے۔ اعطی بی: میرا نام لے کر اپنے بھائی سے معاہدہ کیا ثم غدر: وعدہ توڑ دیا اور اس کو پورا نہ کیا یاد ہونے اور اختیار ہونے کے باوجود۔

**فوائد:** (۱) معاہدوں کو پورا کرنے پر برانگیختہ کیا گیا۔ آزاد آدمی کو فروخت کرنے کی ممانعت فرمائی گئی اور مزدور کو اس کی مزدوری دینے کی تاکید کی گئی۔ (۲) ان تینوں کو خبردار کیا گیا اور سخت عذاب سے ڈرایا گیا۔ پھر ان میں سے جو پہلا ہے اس نے اللہ تعالیٰ کے نام کی حرمت وعظمت کو توڑا۔ رہا دوسرا آدمی تو مراد اس سے اس پر مکمل قبضہ اور غلبہ ہے کہ اس کو کوئی اختیار نہ ہو۔ خرید وفروخت مراد نہیں اور نہ ہی اس کی قیمت لینا اور کھانا مراد ہے۔ اس مفہوم کو ابوداؤد کی روایت سے تائید ملتی ہے۔ رجل اعتبه محررا: وہ آدمی جس نے آزاد کو غلام بنالیا۔ اس کی طرف سے اللہ تعالیٰ کے جھگڑنے کی وجہ یہ ہے کہ تمام مسلمان آزادی اور قید میں برابر ہیں۔ پھر تیسرا شخص وہ اس دوسری قسم میں داخل ہے کیونکہ اس نے بلا بدل خدمات لی ہے اور یہ عین ظلم ہے اعاذنا الله منه

## ۲۷۸ :بَابُ النَّهْيِ عَنِ الْمَنِّ بِالْعَطِيَّةِ وَنَحْوِهَا

## باب: عطیہ وغیرہ پر احسان جتانا منع ہے

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى: ﴿يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُبْطِلُوْا صَدَقٰتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْاَذٰى﴾ [البقرة:٢٦٤] وَقَالَ تَعَالٰى: ﴿اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ لَا يُتْبِعُوْنَ مَا اَنْفَقُوْا مَنًّا وَّلَا اَذًى﴾ [البقرة:٢٦٢]

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''اے ایمان والو! تم اپنے صدقات کو احسان جتلا کر اور ایذاء دے کر ضائع مت کرو''۔ (البقرة) اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''وہ لوگ جو اپنے مال اللہ کی راہ میں خرچ کرتے ہیں۔ پھر خرچ کر کے احسان نہیں جتلاتے اور نہ دکھ دیتے ہیں''۔ (البقرة)

حل الآیات: لاتبطلو صدقاتکم: اسکے ثواب کو باطل نہ کرو۔ بالمن: منعم علیہ کو احسان شمار کرانا۔

١٥٩٠ : وَعَنْ اَبِىْ ذَرٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ثَلَاثَةٌ لَّا يُكَلِّمُهُمُ اللّٰهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ، وَلَا يَنْظُرُ اِلَيْهِمْ، وَلَا يُزَكِّيْهِمْ، وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ" قَالَ: فَقَرَاَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ثَلَاثَ مِرَارٍ – قَالَ اَبُوْ ذَرٍّ: خَابُوْا وَخَسِرُوْا مَنْ هُمْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ؟ قَالَ: الْمُسْبِلُ وَالْمَنَّانُ وَالْمُنَفِّقُ سِلْعَتَهُ بِالْحَلْفِ الْكَاذِبِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ – وَفِىْ رِوَايَةٍ لَّهُ: "الْمُسْبِلُ اِزَارَهُ" يَعْنِى الْمُسْبِلَ اِزَارَهُ وَثَوْبَهُ اَسْفَلَ مِنَ الْكَعْبَيْنِ لِلْخُيَلَاءِ"۔

۱۵۹۰: حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تین آدمیوں سے اللہ تعالیٰ قیامت کے دن کلام نہ فرمائیں گے، نہ ان کی طرف رحمت کی نگاہ فرمائیں گے اور ان کے لئے دردناک عذاب ہے۔ راوی کہتے ہیں کہ اس آیت کو آپ ﷺ نے تین مرتبہ پڑھا۔ حضرت ابوذر کہتے ہیں میں نے عرض کیا وہ تو ناکام و نامراد ہوئے یا رسول اللہ! مگر یہ کون لوگ ہیں؟ آپؐ نے فرمایا: (۱) ٹخنوں سے نیچے کپڑا لٹکانے والا۔ (۲) احسان کر کے احسان جتلانے والا (۳) جھوٹی قسم کھا کر سامان بیچنے والا۔ مسلم کی ایک روایت میں ہے: ''اپنی چادر اور کپڑے کو تکبر کی وجہ سے ٹخنوں سے نیچے لٹکانے والا''۔

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب الایمان، باب غلظ تحریم اسبال الازار و المن

**اللغات:** لا یکلمهم الله: ایسا کلام نہیں فرمائیں گے جو ان کو خوش کرے، یہ غضب سے کنایہ ہے۔ ولا ینظر الیهم: رحمت و

مغفرت کی نگاہ ان پر نہ ڈالیں گے۔ المسبل: تکبر سے کپڑا لٹکانے والا۔ المنان: وہ آدمی جو دوسروں پر احسان کو کثرت سے جتلاتے ہیں۔ سلعته: سامان۔

**فوائد:** (۱) احسان جتلانا حرام ہے کیونکہ اس میں نعمت پانے والے کی تذلیل اور ایذاء اندوزی ہے۔ (۲) اگر تکبر کی وجہ سے کپڑا لٹکایا جائے تو حرام ہے اور اگر تکبر کی وجہ سے نہ ہو تو مکروہ تنزیہی ہے۔ (۳) فروخت کی خاطر جھوٹی قسم حرام ہے کیونکہ بخاری کی روایت کے مطابق اس سے مال کی بکری تو بڑھ جاتی ہے مگر برکت مٹ جاتی ہے جیسا کہ بخاری کی روایت میں ہے۔

## ۲۷۹ : بَابُ النَّهْيِ عَنِ الْإِفْتِخَارِ وَالْبَغْيِ

## بَاب: فخر و سرکشی کی ممانعت

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿فَلَا تُزَكُّوْا اَنْفُسَكُمْ هُوَ اَعْلَمُ بِمَنِ اتَّقٰى﴾ [النجم: ۳۲] وَقَالَ تَعَالٰى: ﴿اِنَّمَا السَّبِيْلُ عَلَى الَّذِيْنَ يَظْلِمُوْنَ النَّاسَ وَيَبْغُوْنَ فِى الْاَرْضِ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ﴾ [الشورىٰ: ٤٣]

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''تم اپنے متعلق پاک بازی کا دعویٰ مت کرو۔ وہ تقوے والے کو خوب جانتا ہے''۔ (النجم) اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''بے شک گناہ ہے ان لوگوں پر جو لوگوں پر ظلم کرتے ہیں اور ناحق زمین میں سرکشی کرتے ہیں۔ یہی لوگ ہیں جن کے لئے دردناک عذاب ہے''۔ (الشوریٰ)

حل الایات: فلاتزکوا انفسکم: ان کی تعریف اچھے اعمال پر مت کرو۔ انما السبیل: عقاب و سرا کے ساتھ۔ یبغون فی الارض: فساد کرتے اور ظلم کرتے ہیں۔

۱۵۹۱ : وَعَنْ عِيَاضِ بْنِ حِمَارٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى اَوْحٰى اِلَىَّ اَنْ تَوَاضَعُوْا حَتّٰى لَا يَبْغِىَ اَحَدٌ عَلٰى اَحَدٍ وَّلَا يَفْخَرُ اَحَدٌ عَلٰى اَحَدٍ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ.

۱۵۹۱: حضرت عیاض بن حمار رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ نے میری طرف وحی فرمائی ہے کہ تواضع اختیار کرو۔ یہاں تک کہ ایک دوسرے پر بالکل سرکشی نہ کرے''۔ (مسلم)

قَالَ اَهْلُ اللُّغَةِ : اَلْبَغْىُ التَّعَدِّىْ وَالْاِسْتِطَالَةُ.

اہل لغت نے فرمایا: اَلْبَغْى : ظلم و زیادتی اور دست درازی

**تخریج:** رواه مسلم فی کتاب الجنة، باب الصفات التی یعرف بها فی الدنیا اهل الجنة.

اللُّغَاتُ: اوحی الی ان تواضعوا: مجھے اور تمہیں تواضع کا حکم دیا اور اس میں زیادہ سے زیادہ تواضع کے لئے فرمایا گیا۔ یبغی: ظلم میں مبالغہ کرتا اور بہت بڑھتا ہے۔

**فوائد:** (۱) روایت میں فخر و بغاوت کی ممانعت ہے۔ مال و مرتبہ کے متعلق دھوکہ میں مبتلا ہونے سے خبردار کیا گیا یا اس دنیائے فانی کے کسی بھی سامان کی کسی چیز کے متعلق دھوکہ میں مبتلا ہونے سے خبردار کیا گیا۔

۱۵۹۲ : وَعَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ

۱۵۹۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ

رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :"اِذَا قَالَ الرَّجُلُ هَلَكَ النَّاسُ فَهُوَ اَهْلَكُهُمْ"، رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

ﷺ نے فرمایا: ''جب کوئی شخص کہتا ہے کہ لوگ تباہ ہو گئے تو وہ ان میں سب سے زیادہ تباہ ہونے والا ہوتا ہے'' ۔(مسلم)

وَالرِّوَايَةُ الْمَشْهُوْرَةُ "اَهْلَكُهُمْ بِرَفْعِ الْكَافِ وَرُوِيَ بِنَصْبِهَا ' ذٰلِكَ النَّهْيُ لِمَنْ قَالَ ذٰلِكَ عُجْبًا بِنَفْسِهٖ، وَتَصَاغُرًا لِلنَّاسِ وَارْتِفَاعًا عَلَيْهِمْ ' فَهٰذَا هُوَ الْحَرَامُ وَاَمَّا مَنْ قَالَهٗ لِمَا يَرٰى فِي النَّاسِ مِنْ نَقْصٍ فِيْ اَمْرِ دِيْنِهِمْ ' وَقَالَهٗ تَحَزُّنًا عَلَيْهِمْ ' وَعَلَى الدِّيْنِ فَلَا بَاْسَ بِهٖ ' هٰكَذَا فَسَّرَهُ الْعُلَمَآءُ وَفَصَّلُوْهُ۔

مشہور روایت اَهْلَكُهُمْ کاف کے ضمہ سے ہے۔اورزبر بھی پڑھی گئی ہے۔ یہ ممانعت اس کے لئے ہے جو یہ کلمہ خود پسندی کی بناء پر کہتا ہو اور لوگوں کو حقیر قرار دیتا ہو اور اپنے آپ کو ان سے بالا سمجھتا ہو۔ یہ صورت حرام ہے اور اگر کوئی شخص لوگوں کے دینی معاملات میں نقص دیکھ کر کہتا ہے اور بطور غم خواری کہتا ہے تو اس صورت میں کوئی حرج نہیں۔

وَمِمَّنْ قَالَهٗ مِنَ الْاَئِمَّةِ الْاَعْلَامِ : مَالِكُ بْنُ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ وَالْخَطَّابِيُّ ' وَالْحُمَيْدِيُّ وَاٰخَرُوْنَ وَقَدْ اَوْضَحْتُهٗ فِيْ كِتَابِ : "الْاَذْكَارِ"۔

علماء رحہم اللہ نے اسی طرح اس کی تفسیر کی ہے۔جن ائمہ کرام نے اس تفسیر کو اختیار کیا ان کے اسماء گرامی یہ ہیں۔ مالک بن انس' خطابی' حمیدی وغیرہم۔ میں نے اس کی وضاحت کتاب الاذکار میں کی ہے۔

**تخریج**: رواه مسلم فی كتاب البر و الصلاة' باب النهى عن قول هلك الناس

**اللغات**: اهلكهم: ہلاکت میں سب سے بڑھ کر' یہ منصوب بھی ہے۔علامہ ابن عسلان نے فرمایا کہ فتحہ پر مبنی ہے۔رفع ونصب دونوں اعراب کے لقب ہیں۔

**فوائد**: خود پسندی اور دوسروں کو حقیر قرار دینا ممنوع ہے اور اللہ تعالیٰ کی تدبیر سے بے خوف ہو کر نہ بیٹھ جانا چاہئے۔

## ۲۸۰ :بَابُ تَحْرِيْمِ الْهِجْرَانِ بَيْنَ الْمُسْلِمِيْنَ فَوْقَ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ اِلَّا لِبِدْعَةٍ فِي الْمَهْجُوْرِ اَوْ تَظَاهُرٍ بِفِسْقٍ اَوْ نَحْوِ ذٰلِكَ

## باب: تین دن سے زیادہ مسلمانوں کے لئے آپس میں قطع تعلق کی حرمت کا بیان' البتہ بدعت اور فسق وغیرہ کی صورت میں قطع تعلق کرنے کی اجازت کا بیان

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ فَاَصْلِحُوْا بَيْنَ اَخَوَيْكُمْ﴾ [الحجرات:۱۰]

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''بے شک مسلمان بھائی بھائی ہے۔تم ان کے درمیان اصلاح کرو'' ۔(الحجرات)

وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿وَلَا تَعَاوَنُوْا عَلَى الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ﴾ [المائدة:۲]

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''مت تعاون کرو گناہ اور ظلم پر'' ۔ (المائدہ)

**حل الایات**: ولا تعاونوا علی الاثم و العدوان: برائی اور تعدی میں ایک دوسرے سے تعاون نہ کرو۔ان میں مسلمان سے قطع تعلقی اور بغیر کسی سبب شرعی کے اس کو چھوڑنا ہے۔جیسا کہ احادیث سے واضح ہو رہا ہے۔

١٥٩٣ :وَعَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"لَا تَقَاطَعُوْا ، وَلَا تَدَابَرُوْا وَلَا تَبَاغَضُوْا ، وَلَا تَحَاسَدُوْا وَكُوْنُوا عِبَادَ اللّٰهِ اِخْوَانًا وَلَا يَحِلُّ لِمُسْلِمٍ اَنْ يَّهْجُرَ اَخَاهُ فَوْقَ ثَلَاثٍ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۵۹۳: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: باہمی ایک دوسرے سے مقاطعہ نہ کرو' ایک دوسرے کو پیٹھ نہ دکھاؤ' آپس میں بغض نہ رکھو' ایک دوسرے سے حسد نہ کرو۔ اللہ تعالیٰ کے بندو! بھائی بھائی بن جاؤ۔ کسی مسلمان کے لئے جائز نہیں کہ وہ اپنے بھائی کو تین دن سے زیادہ چھوڑے''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب الادب' ما نھی عن التحاسد و الباب الذی بعدہ و فی باب الھجرۃ

**اللغات:** :لا تقاطعوا: یہ اصل میں لا تتقاطعوا ہے مطلب یہ ہے کہ نہ چھوڑے اور ایک دوسرے سے الگ نہ ہو۔ ولا تدابروا: اعراض کرتے ہوئے ایک دوسرے کی طرف پیٹھ نہ کرے اور الگ نہ ہو۔ کونوا عباد اللہ اخوانا: آپس میں صلہ رحمی کرنے والے اور رحم کرنے والے کیونکہ اخوت کا تقاضا یہی ہے۔

**فوائد:** (۱) ان امور کی ممانعت اس لئے کی گئی ہے کیونکہ اس اسلامی اخوت کے منافی اور مخالف ہیں۔ ان میں سب سے اہم بلا کسی شرعی عذر کے علیحدگی اختیار کرنا ہے۔

١٥٩٤ :وَعَنْ اَبِیْ اَيُّوْبَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :"لَا يَحِلُّ لِمُسْلِمٍ اَنْ يَّهْجُرَ اَخَاهُ فَوْقَ ثَلَاثِ لَيَالٍ : يَلْتَقِيَانِ فَيُعْرِضُ هٰذَا وَيُعْرِضُ هٰذَا وَخَيْرُهُمَا الَّذِیْ يَبْدَاُ بِالسَّلَامِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۵۹۴: حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مسلمان کے لئے جائز نہیں کہ وہ اپنے بھائی کو تین راتوں سے زیادہ چھوڑے کہ دونوں آپس میں ملیں اور ایک اس طرف منہ موڑ لے اور دوسرا اس طرف۔ ان میں بہتر وہ ہے جو سلام میں پہل کرے''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الادب' باب الھجرۃ و فی الاستیذان و مسلم فی کتاب البر' باب تحریم الھجر فوق ثلاث

**اللغات:** :لایحل: جائز نہیں۔ یھجر اخاہ: بلاعذر مسلمان بھائی سے الگ رہے اور اس سے قطع تعلقی اختیار کرے۔ یعرض ھذا: ہٹ جائے اور اپنے چہرے کو اس سے پھیرے۔

**فوائد:** (۱) حدیث بالا میں بھائی کے لفظ سے تعبیر اس بات کو واضح کرتی ہے کہ مسلمانوں میں باہمی میل جول ہونا چاہئے قطع تعلقی اور انقطاع نہ ہونا چاہئے۔ (۲) انقطاع کرنے والوں میں زیادہ بہتر وہ ہے جو سلام وکلام میں ابتداء کرے اور بھائی چارے کو قائم کرے اور قطع تعلقی اسباب کو زائل کرے۔ (۳) تین روز سے زیادہ دوسرے مسلمان سے قطع تعلق حرام ہے۔ تین دن کی حد بندی کرنے میں حکمت یہ ہے کہ یہ عرصہ کینوں کو دفن کرنے اور غلطیوں کو بھلانے اور سوچ وبچار کرنے کے لئے کافی ہے۔ (۴) مسلمان باہمی طور پر کینے کو بھلاتا اور صلح کی طرف جلدی کرتا ہے تاکہ فضیلت کو پالے۔ السلام علیکم کا کلمہ اسلام میں محبت واخوت کی رمز ہی تو ہے۔

١٥٩٥ :وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ تُعْرَضُ الْاَعْمَالُ فِیْ كُلِّ اثْنَيْنِ وَخَمِيْسٍ" فَيَغْفِرُ اللّٰهُ لِكُلِّ امْرِیءٍ لَا يُشْرِكُ بِاللّٰهِ شَيْئًا ، اِلَّا امْرَءًا

۱۵۹۵: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''عمل ہر سوموار اور جمعرات کو پیش ہوتے ہیں۔ پس اللہ تعالیٰ ہر اس شخص کو بخش دیتے ہیں جو اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی چیز کو شریک ٹھہرانے والا نہ ہو۔ مگر وہ شخص کہ جس کے اور دوسرے

كَانَتْ بَيْنَهُ وَبَيْنَ اَخِيْهِ شَحْنَاءُ فَيُقُوْلُ اتْرُكُوْا هٰذَيْنِ حَتّٰى يَصْطَلِحَا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

مسلمانوں کے درمیان بغض ہو۔ چنانچہ کہا جاتا ہے ان کو مہلت دو یہاں تک کہ یہ دونوں صلح کرلیں"۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی البر و الصلاۃ' باب النھی عن الشحناء و التھاجر

**اللغات:** :شحناء: دینوی معاملے کی وجہ سے بغض وعداوت۔

**فوائد:** (۱) بغض وعداوت دونوں جھگڑے والوں کے لئے حصول مغفرت سے محرومی کا ذریعہ ہے جب تک کہ دونوں صلح نہ کرلیں اور باہمی نفرت وعداوت کو ختم نہ کردیں۔

١٥٩٦ : وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ :اِنَّ الشَّيْطَانَ قَدْ يَئِسَ اَنْ يَّعْبُدَهُ الْمُصَلُّوْنَ فِيْ جَزِيْرَةِ الْعَرَبِ' وَلٰكِنْ فِي التَّحْرِيْشِ بَيْنَهُمْ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۵۹۶: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا: "شیطان اس بات سے مایوس ہو گیا کہ جزیرہ عرب میں نمازی اس کی پوجا کریں لیکن وہ ان کے درمیان بگاڑ پیدا کرنے میں اور قطع تعلقی میں (کامیاب رہے گا)"۔ (مسلم)

"التَّحْرِيْشُ" : اَلْاِنْسَدَادُ وَتَغْيِيْرُ قُلُوْبِهِمْ وَتَقَاطُعِهِمْ۔

التَّحْرِيْش : فساد ڈالنا' دلوں کو بدلنا' آپس میں تعلقات منقطع کرنا۔

**تخریج:** رواہ مسلس فی کتاب صفة القیامة و الجنة و النار' باب تحریش الشیطان

**اللغات:** :یئس: یہ یأس میں ہے ناامید ہونا۔ ایک نسخہ میں أیس ہے معنی ایک ہی ہے۔ المصلون: مسلمان۔

**فوائد:** (۱) نماز کے منجملہ فوائد میں سے ایک یہ ہے کہ مسلمانوں کے درمیان جذبہ محبت کی محافظ اوران کے درمیان بھائی چارے کے روابط کو مضبوط بناتی ہے۔ (۲) شیطان اس بات کیلئے کوشاں رہتا ہے کہ وہ مسلمانوں میں جھگڑے' لڑائیاں' بغض وعداوت' فتنے اور فساد برپا کرے۔ اس لئے مسلمانوں کا فرض ہے کہ وہ اپنے نفس کو قابو میں رکھ کر ان سب چیزوں سے دور رہے۔ اللہ تعالیٰ کی پناہ میں آئے اور اس سے پناہ طلب کرے۔ (۳) یہ حدیث معجزات نبوت میں سے ہے کہ آپ نے آئندہ پیش آنے والی بات کی خبر دی جو اسی طرح واقع ہوئی۔

١٥٩٧ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"لَا يَحِلُّ لِمُسْلِمٍ اَنْ يَّهْجُرَ اَخَاهُ فَوْقَ ثَلَاثٍ فَمَاتَ دَخَلَ النَّارَ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ عَلٰى شَرْطِ الْبُخَارِيِّ وَ مُسْلِمٍ۔

۱۵۹۷: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "کسی مسلمان کے لئے یہ جائز نہیں کہ وہ اپنے بھائی کو تین دن سے زیادہ چھوڑے جس نے تین دن سے زیادہ تعلق توڑا اور اسی حالت میں مرگیا تو وہ آگ میں جائے گا"۔ (ابوداؤد) بخاری اور مسلم کی شرط کے ساتھ۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الادب' باب فیمن یھجراخاہ المسلم

**اللغات:** :فوق ثلاث: تین دن رات کے دوران وہ آپس میں ملتے ہیں ایک دوسرے سے سلام کلام نہیں کرتے۔

**فوائد:** (۱) جس آدمی نے اپنے مسلمان بھائی کو تین راتوں سے زیادہ چھوڑا اور اس پر مصر رہا تو اس کو اللہ تعالیٰ آگ میں داخل فرمائیں گے تا کہ گناہ گار مسلمانوں کے ساتھ وہ بھی عذاب چکھے۔

۱۵۹۸ : وَعَنْ اَبِیْ خِرَاشٍ حَدْرَدِ بْنِ اَبِیْ حَدْرَدٍ الْاَسْلَمِیِّ وَیُقَالُ السُّلَمِیِّ الصَّحَابِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّهٗ سَمِعَ النَّبِیَّ ﷺ یَقُوْلُ : "مَنْ هَجَرَ اَخَاهُ سَنَةً فَهُوَ كَسَفْكِ دَمِهٖ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِیْحٍ۔

۱۵۹۸: حضرت ابی خراش حدرد بن ابی حدرد اسلمی ان کو سلمی بھی کہا جاتا ہے رضی اللہ عنہ کہ انہوں نے نبی اکرم ﷺ کو فرماتے سنا: ''جس نے اپنے بھائی سے ایک سال تک تعلق منقطع کیا۔ اس نے گویا اس کا خون بہا دیا''۔ (ابوداؤد) سند صحیح کے ساتھ۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی کتاب الادب' باب من ھجرا خاہ سنة

**اللغات:** :**کسفك دمه**: گویا اس نے اس کے خون کو دشمنی سے بہایا۔

**فوائد:** (۱) قطع تعلقی سے ڈرایا گیا کیونکہ معنوی قتل مادی قتل سے کم نہیں۔

۱۵۹۹ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "لَا یَحِلُّ لِمُؤْمِنٍ اَنْ یَّهْجُرَ مُؤْمِنًا فَوْقَ ثَلَاثٍ ، فَاِنْ مَرَّتْ بِهٖ ثَلَاثٌ فَلْیَلْقَهُ وَلْیُسَلِّمْ عَلَیْهِ فَاِنْ رَدَّ عَلَیْهِ السَّلَامَ فَقَدِ اشْتَرَكَا فِی الْاَجْرِ ، وَاِنْ لَّمْ یَرُدَّ عَلَیْهِ فَقَدْ بَآءَ بِالْاِثْمِ ، وَخَرَجَ الْمُسَلِّمُ مِنَ الْهِجْرَةِ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ حَسَنٍ – قَالَ اَبُوْدَاوُدَ : اِذْ كَانَتِ الْهِجْرَةُ لِلّٰهِ تَعَالٰی فَلَیْسَ مِنْ هٰذَا فِیْ شَیْءٍ۔

۱۵۹۹: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ کسی مؤمن کے لئے حلال نہیں کہ دوسرے مؤمن کے ساتھ تین دن سے زیادہ تعلق کو ترک کرے۔ جب تین دن گزر جائیں تو اس سے ملاقات کرنی چاہئے اور اس کو سلام کرنا چاہئے۔ پھر اگر اس نے سلام کا جواب دے دیا تو دونوں اجر میں شریک ہو گئے۔ اگر اس نے سلام کا جواب نہ دیا تو وہ گناہ گار ہوا اور سلام کرنے والا ترکِ تعلق کے گناہ سے نکل گیا۔ (ابوداؤد) صحیح سند کے ساتھ۔ ابوداؤد کہتے ہیں کہ اگر ترک تعلق اللہ تعالیٰ کے لئے ہو پھر اس میں کوئی گناہ نہیں۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی کتاب الادب باب فیمن یھجرا خاہ المسلم۔

**اللغات:** :**باء بالاثم**: گناہ اور برائیاں لے کر لوٹا۔ **المسلم**: یہ اسم فاعل ہے سلام میں ابتداء کرنے والا۔

**فوائد:** (۱) تین دن سے زیادہ بغیر کسی شرعی عذر کے کسی مسلمان سے قطع تعلقی حرام ہے۔ علامہ خطابی رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ مسلمان بھائی کو عتاب کے طور پر چھوڑنے سے متعلق ہے۔ اس کے لئے تین دن کی مدت رکھی گئی ہے۔ البتہ والد کے بیٹے کو اور خاوند کا بیوی کو چھوڑنا یا جن کا حکم انہی جیسا ہو ان پر تین دن کی قید نہیں بلکہ تین دن سے زیادہ بھی چھوڑنا جائز ہے جیسا نبی اکرم ﷺ نے اپنی ازواج کو ایک ماہ کے لئے چھوڑا۔ (۲) سلام کر لینے سے چھوڑنے کی تکمیل ہو جاتی ہے اگر دوسرے نے جواب دے دیا تو دونوں اجر میں شریک ہو گئے اور اگر جواب نہ دیا تو بوجھ اسی کے ذمہ رہے گا۔ سلام کرنے والا قطع تعلقی کے گناہ سے بری الذمہ ہو جائے گا۔ (۳) یہ وعید ان لوگوں کیلئے ہے جو کسی کو اللہ تعالیٰ کے حکم کے خلاف ورزی کی وجہ سے چھوڑے مثلاً ارتکابِ بدعت یا برسر عام معصیت کرنا ان حالات میں چھوڑنا نیکی ہے۔

## ۲۸۱ : بَابُ النَّهْیِ عَنْ تَنَاجِیْ اثْنَیْنِ دُوْنَ الثَّالِثِ بِغَیْرِ اِذْنِهٖ اِلَّا لِحَاجَةٍ

## باب : دو آدمیوں کا تیسرے آدمی کی اجازت کے بغیر سرگوشی کرنے سے روکنے کا بیان' ہاں ضرورت کے پیش

وَّهُوَ اَنْ يَّتَحَدَّثَا سِرًّا بِحَيْثُ لَا يَسْمَعُهَا وَفِيْ مَعْنَاهُ مَا اِذَا تَحَدَّثَا بِلِسَانٍ لَّا يَفْهَمُهُ!

نظر اس طرح وہ دونوں گفتگو کریں کہ تیسرا آدمی ان کی بات سن نہ سکے اور یہی حکم ہے جب وہ دونوں ایسی زبان میں باتیں کریں جب تیسرا آدمی اس زبان کو سمجھ نہ سکے

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿اِنَّمَا النَّجْوٰى مِنَ الشَّيْطَانِ﴾ [المجادله:۸]

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''بے شک سرگوشی شیطان کی طرف سے ہے''۔ (المجادلہ)

حل الایات: النجوی: آہستہ کلام، سرگوشی۔

۱۶۰۰ :وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "اِذَا كَانُوْا ثَلَاثَةً فَلَا يَتَنَاجَى اثْنَانِ دُوْنَ الثَّالِثِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَزَادَ ، قَالَ اَبُوْ صَالِحٍ قُلْتُ لِابْنِ عُمَرَ: فَاَرْبَعَةً؟ قَالَ لَا يَضُرُّكَ" رَوَاهُ مَالِكٌ فِي الْمُوَطَّا عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ قَالَ : كُنْتُ اَنَا وَابْنُ عُمَرَ عِنْدَ دَارِ خَالِدِ بْنِ عُقْبَةَ الَّتِيْ فِي السُّوْقِ ، فَجَآءَ رَجُلٌ يُرِيْدُ اَنْ يُّنَاجِيَهٗ وَلَيْسَ مَعَ ابْنِ عُمَرَ اَحَدٌ غَيْرِيْ فَدَعَا ابْنُ عُمَرَ رَجُلًا اٰخَرَ حَتّٰى كُنَّا اَرْبَعَةً فَقَالَ لِيْ وَلِلرَّجُلِ الثَّالِثِ الَّذِيْ دَعَا : اسْتَاْخِرَا شَيْئًا فَاِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : لَا يَتَنَاجَى اثْنَانِ دُوْنَ وَاحِدٍ۔

۱۶۰۰: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تین آدمی ہوں تو دو تیسرے کو چھوڑ کر سرگوشی نہ کریں۔ (بخاری، مسلم و ابوداؤد) ابوداؤد کی روایت میں یہ اضافہ ہے۔ ابوصالح کہتے ہیں کہ میں نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے عرض کیا کہ جب چار ہوں؟ فرمایا پھر تمہیں کوئی گناہ نہیں۔ امام مالک نے مؤطا میں عبداللہ بن دینار رحمتہ اللہ علیہ سے نقل کیا کہ میں اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما، خالد بن عقبہ رضی اللہ عنہ کے اس گھر کے پاس تھے، جو بازار میں ہے، اچانک ایک آدمی نے آ کر ان سے سرگوشی کرنا چاہی۔ ابن عمر رضی اللہ عنہما کے سوا میرے پاس اس وقت اور کوئی نہ تھا۔ ابن عمر رضی اللہ عنہما نے ایک اور آدمی کو بلایا یہاں تک کہ ہم چار آدمی ہو گئے۔ تو آپؓ نے مجھے اور اس تیسرے آدمی کو جس کو بلایا تھا فرمایا۔ ذرا پیچھے ہٹو، بے شک رسول اللہؐ سے میں نے سنا کہ دو آدمی ایک دوسرے کو چھوڑ کر سرگوشی نہ کرے۔

**تخریج**: رواه البخارى فى الاستيذان، باب لا يتناجى الثنان دون الثالث و مسلم فى كتاب السلام باب تحريم مناجدة الاثنين دون الثالث و ابو داؤد فى كتاب الادب، باب التناجى و مالك فى الموطا كتاب الكلام، باب ما جاء فى ضاجاة اثنين۔

**اللغات**: فلایتناجی: یہ لفظاً جملہ خبریہ ہے مگر معناً یہ نہی ہے کہ دو خفیہ کلام نہ کریں۔ عبداللہ بن دینار: یہ جلیل القدر تابعی ہیں۔ ابن عمر رضی اللہ عنہ کے مولیٰ اور ثقہ ہیں۔ یہ درمیانے درجے کے تابعین میں سے ہیں۔ ۱۲۷ھ میں وفات پائی۔ استأخر شیئا: تھوڑے پیچھے ہٹے اور یہ اس لئے تا کہ بلانے والا اپنا مقصد پالے۔

**فوائد**: (۱) اسلام اپنی ترتیب و تنظیم میں زندگی کی تمام اطراف کو اپنے اندر شامل کرنے والا ہے۔ اس روایت میں نبی اکرم ﷺ نے مجلس کے آداب کی تلقین فرمائی ہے۔ (۲) تیسرے کو چھوڑ کر دو کا بات کرنا یا چوتھے کو چھوڑ کر تین کا سرگوشی کرنا ممنوع ہے اور یہ اس وقت

ہے جب کہ سرگوشی اچھی بات ہو اور اگر سرگوشی بری بات کی ہو تو وہ دوسرے سے حرام ہے۔ خواہ تیسرا ہو یا نہ ہو۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا تَنَاجَیْتُمْ فَلَا تَتَنَاجَوْا بِالْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ وَمَعْصِیَتِ الرَّسُوْلِ۔ اے مسلمانو! جب تم سرگوشی کرو تو گناہ دشمنی اور رسول اللہ ﷺ کی نافرمانی کی سرگوشی مت کرو۔ (۳) اس میں حکمت یہ ہے کہ ایک آدمی کو کلام کے سننے یا سمجھنے سے دور چھوڑنا غم میں مبتلا کردے گا اور شک میں ڈال دے گا اور اگر اور بھی اس کے ساتھ ہو تو پھر گناہ نہیں اور سرگوشی کی ممانعت بھی نہیں۔

۱۶۰۱: وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: "اِذَا كُنْتُمْ ثَلَاثَةً فَلَا يَتَنَاجَى اثْنَانِ دُوْنَ الْاٰخَرِ حَتّٰى تَخْتَلِطُوْا بِالنَّاسِ، مِنْ اَجْلِ اَنَّ ذٰلِكَ يُحْزِنُهٗ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۶۰۱: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم تین آدمی ہو تو دو تیسرے کے بغیر سرگوشی کریں یہاں تک کہ تم لوگوں سے مل جل جاؤ اس وجہ سے کہ وہ غمگین ہوگا۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی کتاب الاستیذان، باب اذا کانوا اکثر من ثلاثہ فلا باس و مسلم فی کتاب السلام، باب تحریم مناجات الاثنین دون الثالث۔

**اللغات**: حتی تختلطوا: یہاں تک کہ تین زیادہ مجمع میں مل جائیں۔

**فوائد**: (۱) دو آدمیوں کا تیسرے آدمی کو چھوڑ کر سوگوشی کرنا حرام ہے حرمت کی دلیل اس کا تیسرے کے لئے باعث غم وایذاء ہونا ہے اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿والذین یوذون المؤمنین......﴾ جو لوگ مؤمن مردوں اور وعورتوں کو ایذاء بغیر کسی قصور کے پہنچاتے ہیں انہوں نے بڑا بہتان اٹھایا اور کھلا گناہ ہے۔

## ۲۸۲: بَابُ النَّهْيِ عَنْ تَعْذِيْبِ الْعَبْدِ وَالدَّابَّةِ وَالْمَرْاَةِ وَالْوَلَدِ بِغَيْرِ سَبَبٍ شَرْعِيٍّ اَوْ زَائِدٍ عَلٰى قَدْرِ الْاَدَبِ!

## باب: غلام، جانور، عورت اور لڑکے کو کسی شرعی سبب کے بغیر یا ادب سے زائد تکلیف دینے کی ممانعت کا بیان

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى: ﴿وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا وَّبِذِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَالْجَارِ ذِي الْقُرْبٰى وَالْجَارِ الْجُنُبِ وَالصَّاحِبِ بِالْجَنْبِ وَابْنِ السَّبِيْلِ وَمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَنْ كَانَ مُخْتَالًا فَخُوْرًا﴾ [النساء:۳۶]

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''والدین کے ساتھ احسان کرو اور قرابت داروں اور یتیموں مسکینوں، قرابت والے پڑوسیوں اور پہلو کے پڑوسی اور پہلو کے ساتھی اور مسافر اور جن کے مالک تمہارے دائیں ہاتھ ہیں۔ احسان کرو بے شک اللہ پسند نہیں کرتے فخر والے متکبر کو''۔ (النساء)

حل الایات: وبالداین احسانا: ان پر خوب احسان کرو۔ احسان سے مراد ان سے بھلائی اور نرم روی ہے۔ بیذی القربیٰ: رشتہ دار۔ والجاری ذی القربی: پڑوس میں جو تمہارے قریب ہو یا رشتہ دار میں قریب ہو۔ والجار الجنب: دور کا رشتہ دار۔ والصاحب بالجنب: سفر و پیشہ کا ساتھی بعض نے کہا بیوی مراد ہے۔ ابن السبیل: مسافر جو ضرورت مند ہو جائے۔ وما ملکت ایمانکم: غلام لونڈی۔ مختالاً: متکبر۔

۱۶۰۲: وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ

۱۶۰۲: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ

**فوائد:** (۱) اسلام مسلمانوں کی اجتماعی سلامتی کا بہت زیادہ خواہاں ہے اس لئے شر کے دروازے کو بند کرتا اور زنا کے اور دوائی زنا سے بھی روکتا ہے۔ (۲) خاوند کے محرم رشتہ داروں کے علاوہ باقی تمام کے ساتھ عورت کا خلوت میں بیٹھنا منع کیا گیا۔ امام نووی نے فرمایا کہ قریب سے خطرہ دور کی بہ نسبت زیادہ ہے اور شر کی اس سے توقع ممکن ہے اور فتنہ کا خطرہ زیادہ ہے کیونکہ عورت تک پہنچنے اور اس کے ساتھ بغیر انکار کے خلوت کی قدر رکھتا ہے۔ بخلاف اجنبی کے علامہ قاضی ایاز فرماتے ہیں کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ خاوند کے بھائی کے ساتھ خلوت فتنہ اور ہلاکت تک پہنچنے والی ہے اور اس فتنہ کو موت کی ہلاکت سے تعبیر کر کے کلام میں شدت کرنا مقصود ہے۔

۱۶۳۱ : وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "لَا يَخْلُوَنَّ اَحَدُكُمْ بِامْرَاَةٍ اِلَّا مَعَ ذِیْ مَحْرَمٍ". مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۶۳۱: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم میں سے کوئی آدمی بغیر محرم کے کسی عورت کے ساتھ خلوت میں نہ بیٹھے''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواه البخاري في كتاب النكاح، باب لايخلون رجل الراة و مسلم في كتاب الحج باب سفر المراة مع محرم۔

**اللغات:** :بامرأة: یعنی اجنبی عورت۔ **ان مع ذی محرم:** یعنی جو عورت کا محرم ہوتا کہ خلوت کی پریشانی نہ ہو۔

**فوائد:** اجنبی عورت کے ساتھ خلوت حرام ہے کیونکہ یہ برائی پر آمادہ کرنے اور بے حیائی میں مبتلا ہونے کا سبب بن سکتا ہے۔

۱۶۳۲ : وَعَنْ بُرَيْدَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حُرْمَةُ نِسَاءِ الْمُجَاهِدِيْنَ عَلَى الْقَاعِدِيْنَ كَحُرْمَةِ اُمَّهَاتِهِمْ، مَا مِنْ رَّجُلٍ مِّنَ الْقَاعِدِيْنَ يَخْلُفُ رَجُلًا مِّنَ الْمُجَاهِدِيْنَ فِیْ اَهْلِهٖ فَيَخُوْنُهٗ فِيْهِمْ اِلَّا وَقَفَ لَهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فَيَاْخُذُ مِنْ حَسَنَاتِهٖ مَا شَاءَ حَتّٰى يَرْضٰى" ثُمَّ الْتَفَتَ اِلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: "مَا ظَنُّكُمْ؟" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۶۳۲: حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا گھروں میں رہنے والے لوگوں پر مجاہدین کی عورتوں کی حرمت ماؤں کی حرمت کے برابر ہے۔ پیچھے رہنے والا کوئی آدمی جو کسی مجاہد کے گھر میں اس کا نائب بنے پھر اس میں خیانت کا ارتکاب کرے تو قیامت کے دن اس کو کھڑا کر دیا جائے گا۔ پھر وہ مجاہد اس کی نیکیاں جتنی چاہے گا لے لے گا۔ یہاں تک کہ وہ راضی ہو جائے گا پھر ہماری توجہ پا کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمہارا کیا خیال ہے؟ (مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم في كتاب الامارة باب حرمة نساء المجاهدين۔

**اللغات:** **يخلف رجلا من المجاهدين في اهله:** یعنی اس کی طرف سے ان کی ضروریات کا ذمہ دار ہو۔

**فوائد:** (۱) مسلمانو کے درمیان ایک دوسرے کی کفالت پر آمادہ کیا گیا اور دوسروں کی سلامتی کا خواہاں بننے کا حکم دیا گیا۔ (۲) اللہ کی راہ میں جہاد کرنے والوں کے ساتھ خیانت سے خبردار کیا گیا کیونکہ مجاہدین دین کی نصرت کے لئے کھڑے ہوئے ہیں اور بیٹھنے والوں کی طرف سے مدافعت کر رہے ہیں اس لئے کسی بھی بیٹھنے والے کے لئے جائز نہیں کہ ان کی عورتوں میں سے کسی عورت پر خاوند کی غیر موجودگی کا فائدہ اٹھاتے ہوئے ہاتھ ڈالے۔ (۳) مجاہدین کی عورتوں پر زیادتی کرنے والا قیامت کے دن نیکیوں سے خالی کر دیا جائے گا یہاں تک کہ وہ ہلاک ہونے والوں اور خسارہ پانے والوں میں سے ہوگا۔ (۴) اسلام مجاہدین اور غائبین کے اہل و عیال کی امن و سلامتی کا احاطہ کرنے والا ہے۔

## ۲۹۲ :بَابُ تَحْرِيمِ تَشَبُّهِ الرِّجَالِ بِالنِّسَآءِ وَتَشَبُّهِ النِّسَآءِ بِالرِّجَالِ فِيْ لِبَاسٍ وَّحَرَكَةٍ وَّغَيْرِ ذٰلِكَ!

## باب: مردوں کوعورتوں کے ساتھ اورعورتوں کو مردوں کے ساتھ لباس اورحرکات وسکنات میں مشابہت حرام ہے

۱۶۳۳ : عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: لَعَنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الْمُخَنَّثِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالْمُتَرَجِّلَاتِ مِنَ النِّسَآءِ وَفِيْ رِوَايَةٍ لَعَنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الْمُتَشَبِّهِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ بِالنِّسَآءِ وَالْمُتَشَبِّهَاتِ مِنَ النِّسَآءِ بِالرِّجَالِ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۶۳۳: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان مردوں پرلعنت فرمائی جوعورتوں کے مشابہ حرکات کرتے ہیں اورایسی عورتوں پرلعنت فرمائی جومردوں جیسی حرکات کرتی ہیں ایک اور روایت میں کہ رسول اللہؐ نے ان مردوں کوملعون قرار دیا جوعورتوں کے ہم شکل بنتے ہیں اور ان عورتوں کوملعون قراردیا جومردوں کی ہم شکل بنتی ہیں'' ۔(بخاری)

**تخریج**: رواه البخاری فی اللباس' باب المتشبهین بالنساء والحدود' باب نفی اهل المعاصی والمخنثین۔

**اللغات**: المخنثین: جمع مخنث یہ خنث سے اسم مفعول ہے اوروہ نرمی عاجزی اورانکساری کو کہتے ہیں مراداس سے وہ لوگ ہیں جوعورتوں کے خاص معاملات میں ان سے مشابہت اختیار کریں اوراسی طرح عورتوں کے لئے بھی مردوں کی مشابہت عادی اورطبعی امور میں ناجائز ہے۔(۲) علماء نے فرمایا حدیث :'' لعنت کے الفاظ یہ ثابت کررہے ہیں کہ یہ مشابہت کرنا کبیرہ گناہ ہےاوراس حرمت کی حکمت یہ ہے کہ مشابہت اختیارکرنے والامرد یاعورت اپنے آپ کواس فطرت اورطبیعت سے جس پررب العالمین نے اس کو پیدا کیا اس سے نکالنا چاہتا ہے۔(۳) آج کل مردوں کے لمبے لمبے بال اورتنگ لباس کا پہننا اورعورتوں کی زینت والی چیزوں میں اوران کی گفتگواور پاپوش میں تقلید کرنا اسی طرح عورتوں میں بالوں کا چھوٹا کرانا اورمردوں جیسے کپڑے پہننا یہ بلاشبہ تخنث اورتشبہ میں داخل ہےاورآنے والے خطرے کا الارم ہےاورامت کوخبردارکررہا ہے کیونکہ یہ فطرت کے راستوں سے خروج اور دونوں جنسوں کے اپنے فرائض واجبات سے غفلت کی علامت ہےاورفقط اس اندھی تقلید کا نتیجہ ہے جس میں یہ امت اوراس کے نوجوان لڑکے اورلڑکیاں مبتلا ہو گئے۔اللہ تعالیٰ اس سے حفاظت فرمائے۔ولاحول ولاقوة الابالله۔

١٦٣٤ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: لَعَنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الرَّجُلَ يَلْبَسُ لِبْسَةَ الْمَرْاَةِ ' وَالْمَرْاَةَ تَلْبَسُ لِبْسَةَ الرَّجُلِ ' رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۶۳۴: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لعنت فرمائی اس آدمی پر جوعورت کا لباس پہنے اوراس عورت پرلعنت فرمائی جومرد کا سالباس پہنے۔(ابوداؤد) صحیح سند کے ساتھ۔

**تخریج**:رواه ابو داؤد فی اللباس باب لباس النساء۔

**اللغات**: لبسة المرأة و لبسة الرجل: یعنی وہ لباس جوان میں سے ہرایک کے ساتھ خاص ہو۔

**فوائد**: (۱) مرد کے لئے یہ حرام ہے کہ وہ ایسا لباس پہنے جوعورت کیلئے خاص ہواسی طرح عورت پرحرام ہے کہ وہ ایسا لباس پہنے جو مردوں کے ساتھ خاص ہو۔(۲) لباس میں مرد کا عورت کی نقل کرنا یاعورت کا مرد کی نقل کرنا۔درحقیقت فطرتِ انسانی سے انحراف ہےاور ہردوجنسوں کوجوعظمت دی گئی اس کا گرانا ہےاوراحمقانہ تقالید پر چلنا اورفطرت کی حکمت مٹانا ہے قطع نظراس کے یہ اسلام کے طریقے اور

سنت نبوی سے نکلنا بھی ہے۔

١٦٣٥ : وَعَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : صِنْفَانِ مِنْ اَهْلِ النَّارِ لَمْ اَرَهُمَا : قَوْمٌ مَعَهُمْ سِيَاطٌ كَاَذْنَابِ الْبَقَرِ يَضْرِبُوْنَ بِهَا النَّاسَ ، وَنِسَآءٌ كَاسِيَاتٌ عَارِيَاتٌ مُمِيْلَاتٌ مَائِلَاتٌ ، رُؤُوْسُهُنَّ كَاَسْنِمَةِ الْبُخْتِ الْمَآئِلَةِ لَا يَدْخُلْنَ الْجَنَّةَ وَلَا يَجِدْنَ رِيْحَهَا، وَاِنَّ رِيْحَهَا لَيُوْجَدُ مِنْ مَّسِيْرَةِ كَذَا وَكَذَا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

مَعْنٰى "كَاسِيَاتٌ" اَىْ مِنْ نِّعْمَةِ اللّٰهِ "عَارِيَاتٌ" مِنْ شُكْرِهَا وَقِيْلَ مَعْنَاهُ : تَسْتُرُ بَعْضَ بَدَنِهَا وَتَكْشِفُ بَعْضَهٗ اِظْهَارًا لِجَمَالِهَا وَنَحْوِهٖ - وَقِيْلَ :تَلْبَسُ ثَوْبًا رَقِيْقًا يَصِفُ لَوْنَ بَدَنِهَا وَمَعْنٰى "مَائِلَاتٌ" قِيْلَ عَنْ طَاعَةِ اللّٰهِ وَمَا يَلْزَمُهُنَّ حِفْظُهٗ- "مُمِيْلَاتٌ" اَىْ يُعَلِّمْنَ غَيْرَهُنَّ فِعْلَهُنَّ الْمَذْمُوْمَ - وَقِيْلَ : مَائِلَاتٌ يَمْشِيْنَ مُتَبَخْتِرَاتٍ ، مُمِيْلَاتٌ لِاَكْتَافِهِنَّ - وَقِيْلَ : مَائِلَاتٌ يَمْتَشِطْنَ الْمِشْطَةَ الْمِيْلَآءَ ، وَهِيَ مِشْطَةُ الْبَغَايَا - "وَمُمِيْلَاتٌ" يُمَشِّطْنَ غَيْرَهُنَّ تِلْكَ الْمِشْطَةَ "رُءُ وْسُهُنَّ كَاَسْنِمَةِ الْبُخْتِ" : "اَىْ يُكَبِّرْ نَهَا وَيُعَظِّمْنَهَا بِلَفِّ عِمَامَةٍ اَوْ عِصَابَةٍ اَوْ نَحْوِهَا۔

۱۶۳۵: حضرت ابو ہریرہؓ سے ہی روایت ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا دوقسمیں آگ والوں کی ایسی ہیں جن کو میں نے نہیں دیکھا (بعد میں ہونگی)۔ایک گروہ وہ ہے جن کے پاس گائے کی دم جیسے کوڑے ہوں گے جس سے وہ لوگوں کو ماریں گے۔(۲) عورتوں کا وہ گروہ جو لباس پہننے کے باوجود برہنہ ہوں گی' لوگوں کو اپنی طرف مائل کرنے والی' خود مائل ہونے والی۔ان کے سر بختی اونٹ کی جھکی ہوئی کہانوں جیسے ہوں گے۔وہ جنت میں داخل نہ ہوں گی اور نہ ہی اس کی خوشبو پائیں گی حالانکہ اسکی خوشبو اتنے اتنے فاصلے پر پائی جائے گی۔(مسلم)

كَاسِيَاتٌ :اللہ کی نعمت کا لباس پہننے ہوئے۔اَلْعَارِيَاتُ :نعمت کے شکر سے عاری۔بعض نے کہا اپنے جسم کے بعض حصے کو چھپائے اور بعض کو خوبصورتی ظاہر کرنے کے لئے کھولے۔بعض نے کہا وہ ایسا کپڑا پہنے جو ان کے جسم کی رنگت تک کو ظاہر کرے۔مَائِلَاتٌ :اللہ کی اطاعت اور اس کی حفاظت کو لازم نہ قرار دینے والی۔مُمِيْلَاتٌ : ایسی عورتیں جو اپنے مذموم فعل سے دوسروں کو واقف کراتی ہیں۔ بعض نے کہا مَائِلَاتٌ ناز وانداز سے چلنے والی اور مُمِيْلَاتٌ اپنے کندھوں کو مٹکانے والی۔بعض نے کہا مُمِيْلَاتٌ :وہ ایسی کنگھی پٹی کریں گی جس سے دوسروں کو اپنی طرف مائل کریں اور وہ بدکار عورتوں کی کنگھی پٹی ہے اور مُمِيْلَاتٌ :دوسروں کی کنگھی بھی اسی طرح کرنے والی۔اور رَءُ وْسُهُنَّ كَاَسْنِمَةِ الْبُخْتِ :اپنے سروں کو کوئی چیز لپیٹ کر اونچا کرنے والی ہوں گی۔

**تخریج**:رواہ مسلم فی اللباس والزینۃ' باب النساء الکاسیات العاریات' المائیلات المغیلات۔

**اللغات**: **من اهل النار**:یعنی وہ لوگ جن کو آگ میں عذاب دیا جائے گا اور اس میں طویل مدت تک اس میں رہیں گے یا ہمیشہ رہیں گے۔**لم ارهما**:یعنی میرے زمانے میں وہ نہیں پائے گئے۔**سیاط**:جمع سوط لاٹھی وغیرہ جس سے لوگوں کو مارا جائے۔**کاذنا باب البقر**:یعنی گائے کی دموں کے مشابہ ہوں گے۔**یضربون بها الناس**:یعنی ان سے لوگوں کو ظلم وزیادتی کی وجہ سے ماریں گے حدود وقیاس میں نہیں۔**قاسیات عاریات**:مصنف کے تذکرے کے مطابق اس کی نسبت اس لباس کی طرف کی گئی ہے جو تنگی میں جسم کے حجم کو ظاہر کرے اور اس کی مثال وہ لباس بھی ہے جو کہ اگرچہ کھلا اور نرم ہو لیکن چلنے میں ستر کو ظاہر کرے یا ہوا کے چلنے کے وقت ستر کو کھول دے یا اسی طرح وہ چمکدار کڑھا ہوا لباس جو اپنی چمک سے نظروں کو کھینچے اور متوجہ کرے۔بدمعاش آدمیوں کو اس تخیل میں مبتلا کر

دے کہ وہ عورت کو ہر پردے سے ننگا خیال کریں۔مائیلات ممیلات: گزشتہ جو قسمیں ذکر کی گئی ان کے ساتھ ساتھ مردوں کی طرف خود میلان اختیار کرنے والیاں ہوں اور اپنی زینت اور سجاوٹ کو ظاہر کر کے ان کے میلان کو اپنی طرف متوجہ کرنے والیاں ہوں۔کاسنمة البخت: مصنف کے بیان کے مطابق اس میں ان عورتوں کی طرف اضافت کی گئی جو اپنے بالوں کو جمع کرنے والی اور بال ان کے ساتھ ملانے والیاں ہیں تاکہ زیادہ ظاہر ہوں یا عاریتاً مانگ کر بال لگانے والیاں۔بخت: لمبی گردن والے اونٹوں کی ایک قسم ہے۔لایدخلن الجنة: یعنی کامیاب ہونے والوں کے ساتھ جنت میں داخل ہوں گی اگر ان چیزوں کے حرام ہونے کا اعتقاد رکھتی تھیں اور جنت میں بالکل داخل نہیں ہوں گی اگر ان کے حلال ہونے کا اعتقاد رکھتی تھیں۔لایجدن ریحھا: وہ جنت کی خشبو نہ پائیں گی یہ دوری میں مبالغہ کو کنایہ بیان کیا گیا۔کذا و کذا: مسافت معینہ سے کنایہ ہے اور بعض روایات میں یہ ہے پانچ سو سال کا فاصلہ ہے۔البغایه: جمع بغی کی زانیہ عورت اس کنگھی کو اس کے ساتھ خاص کرنے کی وجہ سے اس کے طرز عمل پر دلالت کرنے کے لئے ہے۔

**فوائد:** (۱) لوگوں کو مارنا اور ایذاء دینا ان کے کسی گناہ و جرم کے بغیر حرام ہے۔وہ لوگوں کو خواہ مخواہ تہمتوں میں پکڑ کے غلاموں کی طرح کوڑے لگائیں گے اور ظلم کے طور پر ان کو قسم قسم کی تکالیف پہنچائیں گے۔یہی کافر و فاجر لوگ ہوں گے۔جو دین سے نکلنے والے اور ہر اچھے اخلاق سے عاری ہوں گے اور ان کی سزا بلاشبہ دنیا میں ذلت اور قیامت کے دن آگ میں ہمیشہ ہمیش رہنا ہے۔(۲) اس روایت میں عورت کو خبردار کیا گیا اور نفرت دلائی گئی کہ وہ اس عزت کو توڑے اور اس عظمت سے نکلے جو اللہ تعالیٰ نے مسلمان عورت کے لئے مقرر فرمائی۔اسی طرح عورت کو اس پردہ کے اتار پھینکنے سے خبردار کیا جو اللہ تعالیٰ نے اس کے لئے مقرر فرما کر اسکی شرافت کا نشان' کرامت کی علامت اور اسکی حفاظت و محفوظیت کا ضامن بنایا۔(۳) مسلمان عورت کو اللہ تعالیٰ کے حکم لازم پکڑنے پر آمادہ کیا اور ہر ایسی چیز سے دور رہنے کا حکم فرمایا جو اللہ تعالیٰ کو ناراض کر کے اس کے دردناک عذاب کا حقدار بنا دے اور جہنم میں ہمیشہ پڑا رہنے والا بنائے۔(۴) اس حدیث میں امت کے اس طبقہ کے لے سخت وعید اور ڈراوا ہے جو آج اس بے پردگی اور عریانی میں مبتلا ہو چکی ہے جس سے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے خبردار کیا تھا۔امت کے مردوں میں زنانہ پن اور عورتوں میں مردوں کی مشابہت رائج ہو چکی ہے اور وہ یہ سب کچھ گرنے والے گڑھے کے کنارے پر کھڑے ہو کر کر رہے ہیں۔جس کنارے کا گرنا اور ان کا گڑھے میں پڑنا لازم ہے۔بلکہ اس کے علاوہ بھی امت میں انتشار پھیل چکا ہے اور اچکنے والوں کی کثرت سے ظلم' تعدی' غضب' حقوق و نفوس اور ناحق سلب اموال و انفس رواج پا گیا۔(اعاذنا اللہ منہ)

## ۲۹۳ :بَابُ النَّهْيِ عَنِ التَّشَبُّهِ بِالشَّيْطَانِ وَالْكُفَّارِ

## باب: شیطان اور کفار کے ساتھ مشابہت ممنوع ہے

١٦٣٦ :عَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"لَا تَأْكُلُوا بِالشِّمَالِ، فَإِنَّ الشَّيْطَانَ يَأْكُلُ بِالشِّمَالِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۶۳۶: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم بائیں ہاتھ سے مت کھاؤ اس لئے کہ شیطان بائیں ہاتھ سے کھانا کھاتا ہے۔(مسلم)

١٦٣٧ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :"لَا يَأْكُلَنَّ اَحَدُكُمْ بِشِمَالِهِ ، وَلَا يَشْرَبَنَّ بِهَا ، فَإِنَّ الشَّيْطَانَ يَأْكُلُ بِشِمَالِهِ وَيَشْرَبُ بِهَا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۶۳۷: عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میں سے کوئی شخص اپنے بائیں ہاتھ سے ہر گز نہ کھائے اور نہ پیئے اس لئے کہ شیطان بائیں ہاتھ سے کھاتا اور پیتا ہے۔(مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی الاشربة' باب آداب الطعام و الشراب و احکامھا ۔

**فوائد:** (۱) بائیں ہاتھ سے کھانا پینا مکروہ ہے کیونکہ یہ شیطانی عادت ہے اور اس کا فعل ہے۔ پس گویا اس سے مشابہت پیدا ہو گئی۔ (۲) ہر اچھا عمل کھانے پینے پر قیاس کیا جائے گا اس میں دائیں جانب مسنون اور بائیں ہاتھ کا استعمال مکروہ ہوگا۔ اس کے برعکس ہر خسیس عمل میں بائیں ہاتھ کا استعمال مسنون اور دائیں کا استعمال مکروہ ہوگا۔ شیطان اس کا الٹ کرتا ہے کیونکہ وہ خود گندہ اور خسیس ہے (۳) ہر شیطانی فعل جو فعل شیطانی عمل کی طرف لے جانے والا ہو اس کا کرنا مکروہ ہے اور خسیس حرکت ہے۔ (۴) اسلام کے آداب کے بیان میں عجیب طرز اختیار کیا گیا ہے۔ اسلام کس قدر بشری مصالح کا خواہاں اور دلدادہ ہے۔

۱۶۳۸ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "اِنَّ الْیَهُوْدَ وَالنَّصَارٰی لَا یَصْبِغُوْنَ فَخَالِفُوْهُمْ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

اَلْمُرَادُ : خِضَابُ شَعْرِ اللِّحْیَةِ وَالرَّاْسِ الْاَبْیَضِ بِصُفْرَةٍ اَوْ حُمْرَةٍ ، وَاَمَّا السَّوَادُ فَمَنْهِیٌّ عَنْهُ ، کَمَا سَنَذْکُرُهٗ فِی الْبَابِ بَعْدَهٗ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ تَعَالٰی۔

۱۶۳۸ : حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''یہود و نصاریٰ سر کے بالوں (اور ڈاڑھی) کے بالوں کو نہیں رنگتے لہٰذا تم ان کی مخالفت کرو (داڑھی اور سر کے بالوں کو رنگو)''۔ (بخاری و مسلم)

مرد ڈاڑھی اور سر کے بالوں کی سفیدی کو زردی یا سرخی سے رنگنا ہے۔ رہی سیاہی کی ممانعت تو وہ ہم عنقریب ان شاء اللہ اس کو بعد والے باب میں ذکر کریں گے۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی اللباس باب الخضاب و مسلم فی اللباس و الزینة' باب مخالفة الیهود فی الصبغ۔

**اللغات:** الخضاب: مہندی وغیرہ یہ مصدر ہے خضب و ضبغ: کا ایک معنی ہے۔ بعض نے کیا جب حناء کو استعمال کریں تو خضب کا لفظ بولتے ہیں اور جب کوئی دوسری استعمال کریں صبغ بولتے ہیں۔

**فوائد:** (۱) مہندی وغیرہ سے بڑھاپے کی سفیدی کو رنگنا چاہئے خواہ سفیدی داڑھی میں ہو یا سر میں۔ (۲) مسلمانوں کو یہود و نصاریٰ کی عادی چیزوں کی مخالفت کا حکم دیا اور اس طرح ان کی خصوصی حالت ولباس وغیرہ میں بھی یہی حکم ہے۔ (۳) مسلمان کی شخصیت دوسروں سے لباس' طرز و تمدن میں نمایاں ہونی چاہیے۔ (۴) مسلمانوں کو سنت نبوی کو لازم پکڑنا چاہیے غیر مسلموں کے افعال واطوار میں ان کی نقل نہ اتارنی چاہیے۔

## ۲۹۵ : بَابُ نَهْیِ الرَّجُلِ وَالْمَرْاَةِ عَنْ خِضَابِ شَعْرِهَا بِسَوَادٍ

## باب : مرد عورت ہر دو کو سیاہ رنگ سے اپنے بالوں کو رنگنے کی ممانعت

۱۶۳۹ : عَنْ جَابِرٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : اُتِیَ بِاَبِیْ قُحَافَةَ وَالِدِ اَبِیْ بَکْرِ الصِّدِّیْقِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا یَوْمَ فَتْحِ مَکَّةَ وَرَاْسُهٗ وَلِحْیَتُهٗ کَالثَّغَامَةِ بَیَاضًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

۱۶۳۹ : حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد ابو قحافہ کو فتح مکہ کے دن (حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں) لایا گیا اس حال میں کہ ان کے سر اور ڈاڑھی کے بال شغامہ بوٹی کی طرح سفید تھے اس پر

ﷺ : "غَيِّرُوْا هٰذَا وَاجْتَنِبُوا السَّوَادَ". رَوَاهُ مُسْلِمٌ.

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: '' سفیدی کو بدل دو اور سیاہی سے پرہیز کرو''۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی اللباس و الزینة' باب صبغ الشعر و تغیر الشیب۔

**اللغات:** :ابو قحافه: ان کا نام عثمان بن عامر ہے۔ ابوبکر صدیق ؓ کے والد ہیں۔ ان کو ابوبکر صدیق ؓ فتح مکہ کے دن آپ ﷺ کی خدمت میں لائے پس انہوں نے اسلام قبول کرلیا۔ حضرت عمرؓ کی خلافت میں وفات پائی۔ الثغامة: اس کا واحد ثغام ہے یہ پہاڑوں پر پائی جانے والی ایک جڑی بوٹی ہے۔ خشک ہو کر یہ سفیدی میں برف کی طرح ہو جاتی ہے۔ بڑھاپے کو اس سے تشبیہ دی جاتی ہے۔ بعض نے کہا کہ یہ سفید پھلوں اور پھول والا درخت ہے۔

**فوائد:** (۱) بڑھاپے کے بالوں کو اپنی حالت پر چھوڑ نا مکروہ ہے مستحب یہ ہے کہ مہندی وغیرہ سے اس کا رنگ بدل دیا جائے البتہ سیاہ رنگ کا استعمال حرام ہے کیونکہ اس میں دھوکا اور تخلیق باری تعالیٰ کی مشابہت پائی جاتی ہے دشمنوں کو ڈرانے کیلئے جہاد کے موقع پر یہ درست ہے۔

## ۲۹۶ :بَابُ النَّهْيِ عَنِ الْقَزَعِ وَهُوَ حَلْقُ بَعْضِ الرَّاْسِ دُوْنَ بَعْضٍ وَّاِبَاحَةِ حَلْقِ كُلِّهَا لِلرَّجُلِ دُوْنَ الْمَرْاَةِ

## باب: سر کے بالوں کو منڈانے سے روکنے کا بیان اور مردوں کے لئے تمام بال منڈانے کی اجازت البتہ عورت کے لئے اجازت نہیں

۱٦٤٠ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الْقَزَعِ ' مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

۱۶۴۰: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قزع سے منع فرمایا (قزع کا معنی کچھ کو مونڈ نا اور کچھ کو چھوڑ دینا)۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی اللباس' باب الفزع و مسلم فی اللباس و الزینة' کراھة القزع۔

**اللغات:** :القزع: اس کا معنی وہی ہے جو شروع باب میں ذکر ہوا۔ قزع سحاب: یعنی بادل کے ٹکڑے ٹکڑے ہونے کے ساتھ مشابہت ہے اس کا واحد قزعة ہے۔

۱٦٤١ : وَعَنْهُ قَالَ :رَاٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ صَبِيًّا قَدْ حُلِقَ بَعْضُ شَعْرِ رَاْسِهٖ وَتُرِكَ بَعْضُهٗ فَنَهَاهُمْ عَنْ ذٰلِكَ وَقَالَ: "اِحْلِقُوْهُ كُلَّهٗ اَوِ اتْرُكُوْهُ كُلَّهٗ". رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ عَلٰى شَرْطِ الْبُخَارِيِّ وَمُسْلِمٍ.

۱۶۴۱: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک بچے کو دیکھا کہ اس کے بعض بال مونڈ دیئے گئے اور بعض سر کے بال چھوڑ دیے گئے پس آپ ؐ نے ان کو اس سے ممانعت فرمائی اور فرمایا: ''اس کے سب بالوں کو مونڈ دو'' ۔ (ابو داؤد) بخاری و مسلم کی شرط پر صحیح۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی کتاب الترجل' باب الزوابة۔

**فوائد:** گزشتہ روایت سمیت۔ (۱) بعض سر کے بالوں کو مونڈھنا اور بعض کو چھوڑ نا ممنوع ہے۔ یہ ممانعت کراہت شدیدہ کی علامت ہے

اس میں حکمت یہ ہے کہ فطری شکل کو اس میں بگاڑنا بھی لازم ہوتا ہے اور اہل کتاب کی مشابہت بھی ہوتی ہے کیونکہ یہ یہود کے احبار و رہبان کی عادت ہے۔ اسی طرح فساق و فجار کی علامت ہے۔ البتہ علاجاً یہ درست ہے یا کسی عذر کی خاطر۔ (۲) سر کے تمام بالوں کو مونڈھنا جائز ہے اور تمام بالوں کو چھوڑنا بھی جائز ہے بشرطیکہ ان کی حفاظت وصفائی کا لحاظ کیا جائے اور عورتوں سے مشابہت نہ اختیار کی جائے۔

١٦٤٢ : وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ جَعْفَرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ اَمْهَلَ اٰلَ جَعْفَرٍ ثَلَاثًا ثُمَّ اَتَاهُمْ فَقَالَ : "لَا تَبْكُوْا عَلٰى اَخِيْ بَعْدَ الْيَوْمِ" ثُمَّ قَالَ : "اُدْعُوْا لِيْ بَنِيْ اَخِيْ" فَجِيْءَ بِنَا كَاَنَّنَا اَفْرُخٌ فَقَالَ : "اُدْعُوْا لِيَ الْحَلَّاقَ" فَاَمَرَهُ فَحَلَقَ رُؤُوْسَنَا' رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ عَلٰى شَرْطِ الْبُخَارِيِّ وَمُسْلِمٍ۔

۱۶۴۲: حضرت عبداللہ ابن جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے آل جعفر کو تین دن کی مہلت دی پھر ان کے پاس تشریف لائے اور فرمایا: میرے بھائی پر آج کے دن کے بعد مت رونا۔ پھر فرمایا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: میرے بھتیجوں کو بلاؤ پس ہمیں لایا گیا گویا کہ ہم چوزے ہیں۔ پس آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''بال مونڈنے والے کو بلاؤ'' پھر اس کو حکم دیا کہ اس نے ہمارے سروں کو مونڈ دیا۔ (ابوداؤد) بخاری ومسلم کی شرط پر صحیح۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی کتاب الترجل' باب حلق الراس۔

**اللغات**: اخی: یہاں مراد چچازاد بھائی جعفر بن ابی طالبؓ جبکہ ان کی شہادت کی خبر غزوہ موتہ سے آئی۔ بنی اخی: وہ محمد' عبداللہ' عوف رضی اللہ عنہم ہیں۔ افرخ: جمع فرخ' چوزہ یہ تشبیہ دی کہ وہ چھوٹے چھوٹے ہیں اور ان کے والد کی موت کا غم ان کو پہنچا ہے (جیسے پرندہ مرجائے اور اس کے بچے اڑنے کے قابل نہ ہوں)۔ فحلق روسنا: ظاہر لفظوں سے معلوم ہوتا ہے کہ تمام بال منڈوادیئے گئے۔

**فوائد**: (۱) بچوں کے تمام بال منڈوادینے چاہئیں۔ (۲) اہل میت کے ساتھ اظہار ہمدردی کرنا چاہئے اور خاص کر شہداء کے اہل و عیال اور ان کو ایسے افعال کی طرف دعوت دے جو غم و رنج کو زائل کرنے والے ہوں۔ (۳) کسی بھی فعل حرام مثلاً گریبان پھاڑنا' رخساروں کو پیٹنا وغیرہ کے ارتکاب کے بغیر میت پر رونا جائز ہے۔ میت پر غم و افسوس کی مدت تین دن ہے۔ بیوی کے علاوہ اور کسی کو تین دن سے زائد غم کرنے کی اجازت نہیں۔ (۴) تین دن بعد رونا (ان شرائط کے ساتھ) درست ہے۔ رونے کی ممانعت کراہت تنزیہ کے درجہ میں ہے۔

١٦٤٣ : وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ تَحْلِقَ الْمَرْاَةُ رَاْسَهَا" رَوَاهُ النَّسَائِيُّ۔

۱۶۴۳: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا کہ عورت اپنے سر کے بال مونڈھے۔ (نسائی)

**تخریج**: رواہ انسائی فی کتاب الزینۃ' باب النھی عن حلق المراۃ راسھا۔

**فوائد**: عورت کو اپنے بال مونڈھنا جائز نہیں کیونکہ یہ مثلہ کی ایک قسم ہے البتہ اگر دوائی کے لئے منڈوائے جائیں مطلقاً جائز ہیں۔

## ۲۹۷ :بَابُ تَحْرِيْمِ وَصْلِ الشَّعْرِ وَالْوَشْمِ وَالْوِشْرِ وَهُوَ تَحْدِيْدُ الْاَسْنَانِ

## باب: مصنوعی بال (وگ) اور گوندنا اور دانتوں کا باریک کرانا حرام ہے

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی : ﴿اِنْ يَّدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ اِلَّآ اِنٰثًا وَّاِنْ يَّدْعُوْنَ اِلَّا شَيْطٰنًا مَّرِيْدًا لَّعَنَهُ اللّٰهُ وَقَالَ: لَاَتَّخِذَنَّ مِنْ عِبَادِكَ نَصِيْبًا مَّفْرُوْضًا وَّلَاُضِلَّنَّهُمْ وَلَاُمَنِّيَنَّهُمْ وَلَاٰمُرَنَّهُمْ فَلَيُبَتِّكُنَّ اٰذَانَ الْاَنْعَامِ وَلَاٰمُرَنَّهُمْ فَلَيُغَيِّرُنَّ خَلْقَ اللّٰهِ﴾ [النساء:۱۱۷]

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''یہ اللہ کے سوا مؤنث چیزوں کو پکارتے ہیں اور یہ شیطان سرکش ہی کو پکارتے ہیں۔ اللہ نے اُس پر لعنت فرمائی اور اس نے کہا کہ میں ضرور تیرے بندوں میں سے ایک مقررہ حصہ لوں گا اور ضرور انہیں گمراہ کروں گا اور ان کو آرزوں میں مبتلا کروں گا اور ان کو حکم دوں گا پس وہ چوپایوں کے کان (بطور نذر) چیریں گے اور ضرور انہیں میں حکم دوں گا وہ ضرور اللہ کی بنائی ہوئی صورتوں کو تبدیل کریں گے''۔ (النساء: ۱۱۷)

حل الایات: ان نافیہ ما کے معنی میں ہے یدعون: وہ عبادت کرتے ہیں۔ اناساً: بت ہر قبیلے کا الگ بت تھا اور اسی کی مناسبت سے اس کا مؤنث نام تجویز کرتے اور ان میں کچھ بتوں کے نام کا لفظ بھی مؤنث مثلاً عزیٰ، اساف، نائلہ وغیرہ۔ شیطاناً مریداً: سرکش جو مکمل طور پر اللہ تعالیٰ کی اطاعت سے نکلنے والا ہو۔ حقیقتاً: شیطان نے ہی لوگوں کو بتوں کی عبادت کا حکم دیا اور اسی کی کافر پوجا کرتے ہیں نہ کہ بتوں کی۔ (بت تو ظاہر دکھلاوا ہیں)۔ لاتخذن: میں ان کو اپنا پیرو بناؤں گا۔ نصیبا مفروضا: معین تعداد۔ لامنینھم: تمناؤں کا وسوسہ ڈالوں گا کہ وہ عنقریب اپنی تمنا کو پالیں گے اگرچہ وہ معاصی کے مرتکب ہیں۔ اپنے اعمال سے ان گناہوں کا تدارک کرلیں گے کیونکہ زندگی بہت لمبی ہے۔ جنت و دوزخ کے متعلق ان کو شک میں مبتلا کر کے ان کو ہلاکت میں ڈالتا ہے۔ فلیبتکن اذان الانعام: وہ جانوروں کے کان چیریں گے۔ یہ جاہلیت کے اس رواج کی طرف اشارہ ہے کہ وہ ان پر سواری کو حرام سمجھے اور ان کو بحیرہ، سائبہ وغیرہ کہتے۔ فلیغیرن خلق اللہ: وہ اصل خلقت کو تبدیل کریں گے ان افعال کو انجام دے کر جن کا تذکرہ آئندہ روایات میں آرہا ہے۔

١٦٤٤ : وَعَنْ اَسْمَآءَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ امْرَاَةً سَاَلَتِ النَّبِيَّ ﷺ فَقَالَتْ :يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ ابْنَتِيْ اَصَابَتْهَا الْحَصْبَةُ فَتَمَرَّقَ شَعْرُهَا، وَاِنِّيْ زَوَّجْتُهَا اَفَاَصِلُ فِيْهِ؟ فَقَالَ : "لَعَنَ اللّٰهُ الْوَاصِلَةَ وَالْمَوْصُوْلَةَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِيْ رِوَايَةٍ "الْوَاصِلَةَ، وَالْمُسْتَوْصِلَةَ"۔

۱۶۴۴: حضرت اسماء رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک عورت نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا کہ یارسول اللہ! میری بیٹی کے بال جھڑ گئے ہیں بوجہ حصبہ (جلد کی) بیماری کے۔ میں نے اس کی شادی کرنی ہے کیا میں اس موقعہ پر اس کے بال جڑوا سکتی ہوں۔ آپؐ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے بال ملانے والی اور جڑانے والی پر لعنت فرمائی۔ (بخاری و مسلم) ایک روایت میں اَلْوَاصِلَةُ اور اَلْمُسْتَوْصِلَةُ کے الفاظ ہیں مگر مطلب ایک ہے۔

قَوْلُهَا "فَتَمَرَّقَ" هُوَ بِالرَّآءِ وَمَعْنَاهُ : انْتَثَرَ وَسَقَطَ – وَالْوَاصِلَةُ الَّتِيْ تَصِلُ شَعْرَهَا اَوْ شَعْرَ غَيْرِهَا بِشَعْرٍ اٰخَرَ – "وَالْمَوْصُوْلَةُ" : الَّتِيْ يُوْصَلُ شَعْرُهَا – "وَالْمُسْتَوْصِلَةُ" الَّتِيْ تَسْاَلُ مَنْ يَّفْعَلُ لَهَا

فَتَمَرَّقَ : گر گئے، بکھر گئے۔

اَلْوَاصِلَةُ : بال جوڑنے والی اپنے بالوں کو یا دوسری عورت کے بالوں کو اور کے ساتھ۔

اَلْمَوْصُوْلَة : جس کے بال جوڑے جائیں۔

اَلْمُسْتَوْصِلَة : جو بال جوڑنے کا سوال اور مطالبہ کرے۔

ذَالِكَ۔ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا نَحْوَهٗ' مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے اسی طرح کی روایت ہے۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی اللباس' باب الموصلة الشهر و مسلم فی اللباس والزينة' باب تحريم فعل الواصلة والمستوصلة۔

**اللغات**: **الحصبة**: پھوڑا جو جسم پر نکلتا ہے بعض نے کہا یہ جدری کی بیماری ہے۔ **و انی زوجتها**: اس میں وصل کے متعلق سوال کا ذکر کیا گیا اور وہ خاوند کے لئے اس کا خوبصورت بنانا ہے۔

١٦٤٥ : وَعَنْ حُمَيْدِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَنَّهٗ سَمِعَ مُعَاوِيَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَامَ حَجَّ عَلَى الْمِنْبَرِ وَتَنَاوَلَ قُصَّةً مِّنْ شَعْرٍ كَانَتْ فِيْ يَدِ حَرَسِيٍّ فَقَالَ يَا اَهْلَ الْمَدِيْنَةِ اَيْنَ عُلَمَآؤُكُمْ؟! سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ يَنْهٰى عَنْ مِّثْلِ هٰذِهٖ - وَيَقُوْلُ : "اِنَّمَا هَلَكَتْ بَنُوْا اِسْرَائِيْلَ حِيْنَ اتَّخَذَهَا نِسَاؤُهُمْ۔ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

۱۶۴۵ : حضرت حمید بن عبدالرحمٰن بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے حج والے سال منبر پر یہ بات سنی اس حال میں کہ ان کے ہاتھ میں بالوں کا ایک گچھا تھا جو انہوں نے اپنے پہرے دار کے ہاتھ سے لیا تھا۔ پس فرمایا اے اہل مدینہ تمہارے علماء کہاں ہیں؟ میں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کی ممانعت سنی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بنی اسرائیل اس وقت ہلاک ہوئے جب ان کی عورتوں نے ان (بے حیائی کے) کاموں کو پکڑ لیا۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی اللباس باب وصل الشعر و مسلم فی اللباس والزينة باب تحريم فی الواصلة والمستوصلة۔

**اللغات**: **حميد بن عبدالرحمن بن عوف**: یہ بڑے ثقہ تابعی ہیں ان کی وفات ایک سو پانچ ہجری میں ہوئی۔ **عام حج**: اس سے مراد ۵۱ھ ہے۔ **علی المنبر**: منبر نبوی مراد ہے۔ **قصه**: بالوں کا گچھا بعض کہتے ہیں وہ پیشانی کے بال تھے۔ انہی کو غرہ کہا جاتا ہے۔ **حرسی**: پہرے دار۔ امیر کے غلام کو بھی کہتے ہیں۔ **این علماء کم**: یہ استفہام انکاری ہے۔ ان کے انکار نہ کرنے اور چشم پوشی کرنے کی وجہ سے۔ **اتخذها نساؤهم**: ان کے علماء نے ان پر انکار نہ کیا۔

**فوائد**: اس سے ماقبل روایت سمیت (۱) کسی کے بالوں سے کچھ بال ملانا یا مکمل طور پر دوسرے کے بال رکھنا۔ آج کل اس کو بارو کہ (وگ) کہتے ہیں۔ بعض علماء تو اس کو مکمل طور پر حرام کہتے ہیں۔ بعض نے اس طرح تفصیل کی ہے کہ اگر ملانا طبیعی بالوں سے ہو تو یہ قطعی حرام ہے اور اگر بال مصنوعی ہوں تو یہ عورت کیلئے اس کے خاوند کی اجازت سے جائز ہیں اور کسی دوسرے فرد کیلئے یہ فعل مطلقاً جائز نہیں۔ پس مردوں کیلئے اس کی تحریم مطلق ثابت ہے۔ (۲) حضرت معاویہؓ والی روایت سے تمام حکام کے لئے لازم ہے کہ برے کام کو وہ روکیں اور ان کے ختم کرنے کی کوشش کریں اور جو اس کی اہلیت کے باوجود اس میں کوتاہی کرنے والے ہوں' ان کو ڈانٹ پلائی گئی ہے۔ (۳) اللہ تعالیٰ کے عمومی عذاب اور ہلاکت کا سبب' منکرات کا لوگوں میں رواج پکڑنا اور خاص لوگوں کا ان کو نہ روکنا ہے۔ (۴) امت کو سخت متنبہ کیا گیا اس بات سے کہ اس میں مخالفین پھیلیں اور معاصی واقع ہوں خاص کر عورتوں کی بے حجابی اور ان کا بازاروں میں مٹرگشت اور ایسے کاموں کا ارتکاب جو بالوں کے ملانے سے بھی بدتر ہو۔ عام لوگ اس پر بالکل خاموش ہیں اور دوسروں کو اس سے روکنے کے لئے تیار نہیں۔ ولا حول ولا قوة الابالله۔

١٦٤٦ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ

۱۶۴۶ : حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول

رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ : لَعَنَ الْوَاصِلَةَ وَالْمُسْتَوْصِلَةَ وَالْوَاشِمَةَ وَالْمُسْتَوْشِمَةَ ' مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بال جوڑنے والی اور جڑوانے والی اور گوندنے والی اور گندوانے والی پر لعنت فرمائی۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواه البخاری فی اللباس' باب المستوشمة و مسلم فی اللباس وازینة' باب تحریم فعل الواصلة والمستوصلة۔

**اللُّغَاتُ** :الواشمه: یہ وشم سے فاعلة کا وزن ہے۔اس کا معنی جلد میں کسی چیز کو چبھونا تا کہ خون نکل آئے اور پھر اس جگہ کو سرمہ یا نیل سے بھر دیا جائے۔ وہ نیل وغیرہ اس میں پیوست ہو جائے۔ المستوشمه: وہ عورت جو دوسروں کے لئے بھی خواہاں ہو کہ دوسری عورت گوندنی کروائے یا وہ عورت جس کی گوندی کی جائے۔

**فوائد**:(۱) بالوں کا جوڑنا حرام ہے اور اس پر علماء کا اتفاق ہے۔اس کا ارتکاب کرنے والے کو توبہ لازم ہے اور گوندنی مردوں اور عورتوں ہر دو کو حرام ہے (۲) علماء شافعیہ رحمہم اللہ نے فرمایا گوندنی والا مقام نجس ہے اس کا ازالہ ضروری ہے جب کہ کسی ضرر فاحش کے بغیر ازالہ ممکن ہو۔اس کے ازالہ میں دیر کرنا حرام ہے البتہ معذوری اور ضرر فاحش والی صورت مستثنیٰ ہے۔

١٦٤٧ : وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: لَعَنَ اللّٰهُ الْوَاشِمَاتِ وَالْمُسْتَوْشِمَاتِ' وَالْمُتَنَمِّصَاتِ وَالْمُتَفَلِّجَاتِ لِلْحُسْنِ ' الْمُغَيِّرَاتِ خَلْقَ اللّٰهِ! فَقَالَتْ لَهُ امْرَأَةٌ فِيْ ذٰلِكَ فَقَالَ :وَمَالِيْ لَا اَلْعَنُ مَنْ لَعَنَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ فِيْ كِتَابِ اللّٰهِ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : "وَمَا اٰتَاكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَمَا نَهَاكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

"اَلْمُتَفَلِّجَةُ" هِيَ : الَّتِيْ تَبْرُدُ مِنْ اَسْنَانِهَا لِيَتَبَاعَدَ بَعْضُهَا عَنْ بَعْضٍ قَلِيْلًا وَّتُحَسِّنُهَا وَهُوَ الْوَشْرُ - وَالنَّامِصَةُ :الَّتِيْ تَاْخُذُ مِنْ شَعْرِ حَاجِبِ غَيْرِهَا وَتُرَقِّقُهٗ لِيَصِيْرَ حَسَنًا وَّالْمُتَنَمِّصَةُ الَّتِيْ تَاْمُرُ مَنْ يَّفْعَلُ بِهَا ذٰلِكَ۔

۱۶۴۷: حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ نے گوندنی کرنے والی اور گوندوانے والی اور پلکوں کے بال کھلوانے والی اور خوبصورتی کے لئے دانتوں میں فاصلہ کروانے والی اور اللہ تعالیٰ کی بنائی صورت کو تبدیل کرنے والیوں پر لعنت فرمائی۔ پس ایک عورت نے اس سلسلے میں آپ سے بحث کی تو آپ نے فرمایا میں اس پر کیوں لعنت نہ کروں جس پر اللہ کے رسولؐ نے لعنت کی اور وہ اللہ کی کتاب میں موجود ہے۔ اللہ نے فرمایا:"اور جو تمہیں رسول دیں اس کو اختیار کرو اور جس سے روکیں اس سے رُک جاؤ۔ (بخاری ومسلم)

مُتَفَلِّجَةُ: اس عورت کو کہتے ہیں جو اپنے دانتوں پر اس لئے ریتی لگواتی ہے تاکہ ان کے درمیان فاصلہ ہو جائے اور ان میں حسن پیدا ہو جائے اور اسی کو "وشر" کہا جاتا ہے۔ نَامِصَةٌ :اس عورت کو کہتے ہیں جو اَبرو کے بالوں کو لیتی ہے اور ان کو باریک کرتی ہے تاکہ وہ ابرو حسین ہو جائے۔ مُتَنَمِّصَةٌ :وہ عورت جو کسی کو یہ کام کرنے کے لئے کہے۔

**تخریج**:رواه البخاری فی اللباس' باب المتفلجات للحسن و مسلم فی اللباس وازینة' باب تحریم فعل الواصلة والمستوصلة

**اللُّغَاتُ** :فقالت له امراة فی ذلك: یہ ام یعقوب تھی مراد یہ ہے کہ ام یعقوب نے ان کو عورتوں کے لعنت کے سلسلے میں ملامت کی۔ھو ای اللعن: کہ لعنت کتاب اللہ میں کیا موجود ہے؟فی کتاب الله: کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اس بات سے رک جانے کا حکم دیا جس سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے روکا ہے۔

**فوائد**: (۱) کسی بھی تخلیق باری کو تبدیل کرنا جائز نہیں ہے' خواہ وہ تبدیلی اضافہ سے ہو یا کمی سے یا خوبصورتی بنانے کے لئے ہو یا بدصورتی (کھال پہن کر بہرو پیا بننا) البتہ اگر کوئی عمدہ فائدہ میسر آتا ہو تو پھر کمی و اضافہ درست ہے۔ یہ اس تبدیلی کا حکم ہے جو باقی رہنے والی ہو۔ اس قسم میں دانتوں کا فاصلہ کروانا اور گوندنی ہے اور جو باقی نہ رہے مثلاً مہندی لگانا تو علماء نے اس کی اجازت دی جب کہ کسی اجنبی کو اس کی اطلاع نہ ہو (۲) چہرے کے حصہ ابرو سے بالوں کا لینا حرام ہے اور حناء وغیرہ سے دھاگے وغیرہ سے اکھاڑنا میں حرمت زیادہ اور اس میں مرد و عورت کا حکم برابر ہے عورتوں کا تذکرہ احادیث میں خصوصیت کے ساتھ اس لئے ہے کہ عورتیں اس کا ارتکاب کثرت سے کرتی ہیں۔ (۳) عورت کیلئے جائز ہے کہ وہ اپنے چہرے پر ڈاڑھی اور مونچھوں کے بال اگر آئیں تو ان کو دور کرے۔ (۴) دانتوں میں فاصلہ کروانا حرام ہے۔ یہ فعل عموماً بوڑھی عورتیں حسن کی خاطر کرواتی ہیں اور چھوٹی عمر ظاہر کرنے کیلئے کرتی ہیں اور اگر عورت کی عمر زائد ہو تو یہ مثلہ ہے یا کثرت کی طالب ہو تو ان میں سے کسی چیز کا کاٹنا اور کھینچنا جائز نہیں البتہ اگر انکے باقی رکھنے میں ایذاء ضرر ہو جائز ہے۔

## ۲۹۸ :بَابُ النَّهْيِ عَنْ نَتْفِ الشَّيْبِ مِنَ اللِّحْيَةِ وَالرَّأْسِ وَغَيْرِهِمَا وَعَنْ نَتْفِ الْاَمْرَدِ شَعْرَ لِحْيَتِهِ عِنْدَ اَوَّلِ طُلُوْعِهِ

## بَاب: مرد کا ڈاڑھی اور سر کے بالوں کا اکھاڑنا' بے ریش کا ڈاڑھی کے بالوں کو اکھاڑنا ممنوع ہے

۱٦٤٨ :عَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ :"لَا تَنْتِفُوا الشَّيْبَ' فَاِنَّهٗ نُوْرُ الْمُسْلِمِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ"' حَدِيْثٌ حَسَنٌ ' رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِيُّ ' وَالنَّسَآئِيُّ بِاَسَانِيْدَ حَسَنَةٍ - قَالَ التِّرْمِذِيُّ :هُوَ حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱٦۴۸: حضرت عمرو بن شعیب سے روایت ہے کہ وہ اپنے باپ سے اور وہ اپنے دادا رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ (بڑھاپے کے) سفید بالوں کو مت اکھیڑو کیونکہ قیامت کے دن یہ مسلمان کے لئے نور ہوں گے''۔ حدیث حسن ہے۔ (ابوداؤد' ترمذی' نسائی) عمدہ سند کے ساتھ۔ ترمذی نے کہا یہ حدیث حسن ہے۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی الترجل' باب نتف الشیب و الترمذی فی ابواب الادب و النسائی فی الزینۃ' باب النھی عن نتف الشیب۔

**اللغات**: نور المسلم: اس کی رونق' اسلامی فطرت کا حسن اور اسکے چہرے کی روشنی ہے۔

**فوائد**: (۱) بالوں میں سے سفید بالوں کا اکھاڑنا جہاں بھی ہوں ممنوع ہے کیونکہ یہ لمبی عمر اور بڑھاپے کی علامت ہے اور آخرت کے گھر کی طرف منذر ہے اور احادیث میں آیا ہے کہ اسلام کی حالت میں جس کے بال سفید ہوئے اللہ تعالیٰ کو اسے عذاب دیتے ہوئے حیاء آتی ہے۔

۱٦٤٩ : وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ : "مَنْ عَمِلَ عَمَلًا لَيْسَ عَلَيْهِ اَمْرُنَا فَهُوَ رَدٌّ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱٦۴۹: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے (کوئی) ایسا کام کیا جس کے بارے میں ہمارا حکم نہ ہو وہ (امر) مردود ہے''۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی الاقضیۃ' باب نقض الاحکام الباطلہ ورد محدثات الامور۔

**اللغات:** لیس علیہ امرنا: ہمارے دین کی کوئی دلیل اس پر دلالت نہیں کرتی اور نہ ہی ہماری شریعت کا کوئی اصول اس کا ساتھ دیتا ہے۔فھو رد: وہ مردود اور غیر مقبول ہے۔

**فوائد:** جب نیا کام خلاف شرع اور خلاف اصول شرع ہو وہ مردود' ناقابل اعتبار اور غیر مقبول ہے۔ بلکہ کرنے والے کا مواخذہ ہوگا ان میں سے وہ کام جو لوگوں نے ایجاد کر رکھے ہیں ڈاڑھیوں کا مونڈوانا اور چہرے کے بالوں کا نوچنا اسی طرح سفید بالوں کا نوچنا اور سیاہ رنگ سے بالوں کو سیاہ کرنا اس کے علاوہ بھی بہت سی بدعات ہیں جو اسلام کے قواعد وضوابط اور احکام آداب کے خلاف ہیں۔

## ۲۹۹ :بَابُ كَرَاهَةِ الْاِسْتِنْجَاءِ بِالْيَمِيْنِ وَمَسِّ الْفَرْجِ بِالْيَمِيْنِ مِنْ غَيْرِ عُذْرٍ!

## باب: دائیں ہاتھ سے استنجاء اور شرمگاہ کا بلاعذر چھونا مکروہ ہے

١٦٥٠ :عَنْ اَبِىْ قَتَادَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : "اِذَا بَالَ اَحَدُكُمْ فَلَا يَاْخُذَنَّ ذَكَرَهٗ بِيَمِيْنِهٖ ، وَلَا يَسْتَنْجِ بِيَمِيْنِهٖ ، وَلَا يَتَنَفَّسْ فِى الْاِنَاءِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

وَفِى الْبَابِ اَحَادِيْثُ كَثِيْرَةٌ صَحِيْحَةٌ۔

۱۶۵۰ : حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''جب تم میں کوئی شخص پیشاب کرے تو اپنے آلہ تناسل کو اپنے دائیں ہاتھ سے نہ پکڑے۔اور نہ ہی دائیں ہاتھ سے استنجاء کرے اور نہ برتن میں سانس لے''۔ (بخاری ومسلم)

اس باب میں بہت ساری صحیح احادیث ہیں۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی الوضوء' باب لا یمسك ذکرہ بیمینہ اذا بال و مسلم فی الطھارۃ باب النھی عن الاستنجاء بالیمین

**اللغات:** لایاخذن: نہ تھامے اور پکڑے۔یستنجی: پیشاب و پاخانہ کے اثر کو زائل کرنا۔

**فوائد:** (۱) استنجاء کرتے ہوئے دایاں ہاتھ کو استعمال کرنا اور عضو تناسل کو دائیں ہاتھ سے چھونا۔اسی طرح کا ہر گندا کام دائیں ہاتھ سے مکروہ ہے کیونکہ یہ ہاتھ مکرم اور کھانے اور افعال خیر کے لئے ہے۔(۲) پانی پینے کے دوران برتن میں سانس لینا مکروہ ہے (۳) بائیں ہاتھ میں کوئی تکلیف ہو تو دائیں ہاتھ کا استعمال گندگی کے ازالہ کے لئے استعمال کیا جاسکتا ہے۔(۴) اسلام کمال نظافت کا خواہاں ہے اور گندگی سے دوری کو پسند کرتا ہے دایاں ہاتھ معزز کام کے لئے مثلاً کھانا' پینا' لکھنا مصافحہ وغیرہ کے لئے اور ناپسند امور کے لئے بایاں ہاتھ استعمال کرنا چاہئے۔

## ۳۰۰ :بَابُ كَرَاهَةِ الْمَشْيِ فِىْ نَعْلٍ وَّاحِدَةٍ اَوْ خُفٍّ وَّاحِدٍ لِغَيْرِ عُذْرٍ وَّكَرَاهَةِ لُبْسِ النَّعْلِ وَالْخُفِّ قَائِمًا لِغَيْرِ عُذْرٍ

## باب: ایک جوتا اور ایک موزہ پہن کر بلاعذر چلنا مکروہ ہے اور جوتا اور موزہ بلاعذر کھڑے ہو کر پہننا مکروہ ہے

١٦٥١ :عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ

۱۶۵۱ : حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ

رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَا يَمْشِ اَحَدُكُمْ فِيْ نَعْلٍ وَّاحِدَةٍ لِيَنْعَلْهُمَا جَمِيْعًا اَوْ لِيَخْلَعْهُمَا جَمِيْعًا وَفِيْ رِوَايَةٍ : "اَوْ لِيُحْفِهِمَا جَمِيْعًا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم میں سے کوئی شخص ایک پاؤں میں جوتا پہن کر مت چلے یا دونوں جوتے پہن لے یا دونوں اتار دے اور ایک روایت میں یہ الفاظ ہیں یا دونوں پاؤں کو ننگا کر دے''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواہ البخاری فی اللباس' باب لایمشی فی نعل واحد و مسلم فی اللباس والزینۃ' باب اذا انتعل فلیبداء بالیمین۔

**اللغات**: ینعلھما جمیعاً: دونوں پاؤں میں جوتا پہنے۔ لیخلعھما: دونوں پاؤں سے جوتا اتار دے اور موزے کا بھی یہی حکم ہے۔

۱۶۵۲ : وَعَنْهُ قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "اِذَا انْقَطَعَ شِسْعُ نَعْلِ اَحَدِكُمْ فَلَا يَمْشِ فِي الْاُخْرٰى حَتّٰى يُصْلِحَهَا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۶۵۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''تم میں سے کسی کے جوتے کا تسمہ ٹوٹ جائے تو فقط دوسرے جوتے کے ساتھ نہ چلے۔ جب تک کہ اس کو درست نہ کروائے''۔ (مسلم)

**تخریج**:رواہ مسلم فی اللباس والزینۃ' باب اذا انتعل فلیبداء بالیمین۔

**اللغات**: الشسع: ایسا چلنا جس میں جوتا قدم سے رکا رہے اور پاؤں کی پشت پر ہی ہو۔ یصلحھا: پاؤں میں دوسرے کو درست کر کے پہن لے۔

**فوائد**: ماقبل حدیث سمیت۔(۱) ایک پاؤں میں جوتا ہو اور دوسرے میں جوتا نہ ہو اس حالت میں چلنے کو مکروہ قرار دیا گیا۔ کیونکہ یہ بدزیب' وقار کے خلاف اور بعض اوقات لوگوں کے ہنسی مذاق کا سبب ہے جیسا کہ اس سے چلنے میں مشکل پیدا ہوتی ہے اسی طرح بعض اوقات زمین پر لڑھک کر گرنے کا باعث بھی بن جاتا ہے اگر کہیں اس سلسلہ میں پوری احتیاط ہو تو پھر ایک پاؤں میں جوتا پہننے میں کراہت نہیں رہے گی۔

۱۶۵۳ : وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى اَنْ يَّنْتَعِلَ الرَّجُلُ قَائِمًا رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ حَسَنٍ۔

۱۶۵۳: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کھڑے ہو کر جوتا پہننے سے منع فرمایا۔ (ابوداؤد) حسن سند کے ساتھ۔

**تخریج**:رواہ ابو داؤد فی اللباس' باب الانتعال۔

**اللغات**: ینتعل: جوتے میں اپنا پاؤں داخل کرے۔

**فوائد**: (۱) کھڑے ہونے کی حالت میں جوتا پہننا مکروہ جب کہ بیٹھ کر مستحب ہے اور یہ اس وقت ہے جب کہ پہننے میں ہاتھوں کی معاونت کی ضرورت ہوتا کہ وہ کبڑا ہو قبیح حالت ظاہر نہ کرے اور کبھی اس حالت میں زمین پر بھی آ گرتا ہے جب جوتے میں ہاتھ کی معاونت کی ضرورت نہ ہو تو کراہت نہیں۔ (۲) شریعت اسلامیہ نے آداب کا بھی کس قدر اہتمام کیا یہاں تک کہ جوتا پہننے کی کیفیت میں بھی احکام بتلائے تا کہ مسلمان اچھی حالت میں ظاہر ہوں۔

## ۳۰۱ : بَابُ النَّهْيِ عَنْ تَرْكِ النَّارِ

## بَاب: آگ کو سونے کے وقت جلتا ہوا

فِی الْبُیُتِ عِنْدَ النَّوْمِ وَنَحْوِہٖ سَوَآءٌ کَانَتْ فِیْ سِرَاجٍ اَوْ غَیْرِہٖ

چھوڑنے کی ممانعت خواہ وہ دِیا ہو یا دوسری کوئی چیز

۱۶۵۴ :عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمَا عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ : "لَا تَتْرُکُوا النَّارَ فِیْ بُیُوْتِکُمْ حِیْنَ تَنَامُوْنَ" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔

۱۶۵۴: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''سوتے وقت اپنے گھروں میں (آگ کو) جلتا ہوا مت چھوڑو''۔ (مسلم' بخاری)

**تخریج**:رواہ البخاری فی الستیذان' باب لاتترك النار فی البیت عند النوم و مسلم فی الاشربۃ باب الامر بتغطیۃ الاناء و ابکاء البقاء۔

۱۶۵۵ :وَعَنْ اَبِیْ مُوْسَی الْاَشْعَرِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ : احْتَرَقَ بَیْتٌ بِالْمَدِیْنَۃِ عَلٰی اَھْلِہٖ مِنَ اللَّیْلِ ' فَلَمَّا حُدِّثَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ بِشَاْنِھِمْ قَالَ : "اِنَّ ھٰذِہِ النَّارَ عَدُوٌّ لَّکُمْ فَاِذَا نِمْتُمْ فَاَطْفِئُوْھَا" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔

۱۶۵۵: حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک مکان مدینہ منورہ میں گھر والوں سمیت جل گیا۔ پس جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے ان کی حالت بیان کی گئی تو فرمایا: ''بے شک یہ آگ تمہارے لئے تمہاری دشمن ہے پس جب تم سونے لگو تو اس کو بجھادو''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواہ البخاری فی الستیذان' باب لاتترك النار فی البیت عند النوم و مسلم فی الاشربۃ باب الامر بتغطیۃ النار۔

**اللغات**: من اللیل: رات کے کسی حصہ میں۔ بشانھم: جو معاملہ ان پر گزرا۔ ان ھذا النار عدولکم: یہ دشمن کی طرح کیونکہ اس میں مال کو تلف کرنے اور ابدان کو ہلاک کرنے کی خصوصیت پائی جاتی ہے۔

۱۶۵۶ : وَعَنْ جَابِرٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰہِ ﷺ قَالَ : "غَطُّوا الْاِنَآءَ ' وَاَوْکُوا السِّقَآءَ ' وَاَغْلِقُوا الْاَبْوَابَ وَاَطْفِؤُا السِّرَاجَ فَاِنَّ الشَّیْطَانَ لَا یَحِلُّ سِقَآءً وَّلَا یَفْتَحُ بَابًا وَّلَا یَکْشِفُ اِنَآءً – فَاِنْ لَّمْ یَجِدْ اَحَدُکُمْ اِلَّا اَنْ یَّعْرِضَ عَلٰی اِنَائِہٖ عُوْدًا ' وَیَذْکُرَ اسْمَ اللّٰہِ فَلْیَفْعَلْ فَاِنَّ الْفُوَیْسِقَۃَ تُضْرِمُ عَلٰی اَھْلِ الْبَیْتِ بَیْتَھُمْ" رَوَاہُ مُسْلِمٌ۔

"اَلْفُوَیْسِقَۃُ" اَلْفَارَۃُ – "وَتُضْرِمُ" : تُحْرِقُ۔

۱۶۵۶: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''برتنوں کو ڈھانپ دو' مشک کا منہ باندھ دیا کرو' دروازوں کو بند کر دیا کرو اور دِیا بجھا دیا کرو۔ اس لئے کہ شیطان مشکیزے کے بند کو نہیں کھولتا اور نہ ہی بند دروازے کو کھولتا ہے اور نہ برتن کا ڈھکن اٹھاتا ہے۔ اگر کوئی چیز نہ پاؤ تو پھر برتن کے اوپر لکڑی رکھ دیا کرو اور اللہ کا نام لو اس لئے کہ چوہا بھی گھر کو گھر والوں سمیت جلا دیتا ہے''۔ (مسلم)

فُوَیْسِقَۃُ : چوھا۔
تُضْرِمُ : وہ جلاتا ہے۔

**تخریج**:رواہ مسلم فی الشربۃ' باب الامر بتخطیۃ الاناء والبکاء والسقاء۔

**اللغات**: او کئو: یہ لفظ وکاء ہے جس کا معنی باندھنا ہے۔ وکاء اس دھاگے یا رسی کو کہتے ہیں جس سے برتن کو باندھتے ہیں۔

السقاء: شک ۔ لایحل سقاء: مشک کا بند نہ کھولے ۔ یعرض: چوڑائی میں رکھ دے ۔ تضرم: شعلہ مارتی اور بھڑکتی ہے یعنی اس کا سبب بنتی ہے کہ دیئے کی بتی کو کھینچ کر سامان میں ڈال دیتی ہے جس سے آگ بھڑک اٹھتی ہے۔

**فوائد:** (۱) نیند کی حالت میں کسی بھی جلتی ہوئی چیز کو چھوڑنے کی ممانعت فرمائی کیونکہ بعض اوقات یہ مکان سمیت گھر والوں کو جلا ڈالتی ہے ۔ خواہ آگ روشنی کے لئے ہو مثلاً دیا' موم بتی یا تاپنے کے لئے انگیٹھی' چولہا وغیرہ ۔ اگر انجام کا پورا خیال کر کے انتظار کیا گیا تو پھر کراہت نہیں ۔ مگر پھر بھی افضل بجھانا ہے ۔ ایسی چیز میں مشغول ہونا مکروہ جس کی نگرانی میں غفلت ہو سکتی ہے ۔ (۲) کھانے کے بعد برتنوں کو ڈھانپ دینا چاہئے اور پانی والے برتنوں کے بندھنوں کو مضبوطی سے باندھ دینا چاہئے یا کم از کم ان کو ڈھانپ دینا چاہئے اس سے وہ حشرات الارض اور گرد و غبار سے بچ جائیں گے ۔ (۳) گھروں کے دروازوں اور بالا خانوں کو نیند کے وقت احتیاطاً بند کر دینا چاہئے تاکہ فساق و فجار اور چوروں اور ہر ایسے خطرے سے جس کا امکان ہے حفاظت رہے ۔ تاکہ نفس کو اطمینان اور سکون اور نیند کی راحت میسر آ سکے ۔ (۴) شیطان غفلت کے اوقات میں مختلف انسانوں سے مختلف حرکات کرواتا ہے ۔ حشرات الارض کو ایذاء کے لئے برانگیختہ کرتا ہے ۔ اس لئے ہر متوقع شر سے بچنے کے لئے حفاظتی اقدام اٹھانا ضروری ہے ۔ (۵) اشیاء کو رکھنے اور اٹھانے کے وقت بسم اللہ کا پڑھنا مستحب ہے۔

## ۳۰۲ : بَابُ النَّهْيِ عَنِ التَّكَلُّفِ وَهُوَ فِعْلٌ وَّقَوْلٌ مَالَا مَصْلِحَةَ فِيْهِ بِمَشَقَّةٍ

## باب : تکلف کی ممانعت' قول جو مشقت سے کیا جائے مگر اس میں مصلحت نہ ہو

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿قُلْ مَا اَسْئَلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ اَجْرٍ وَّمَا اَنَا مِنَ الْمُتَكَلِّفِيْنَ﴾ [ص:۸٦]

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''فرما دیجئے کہ میں اس پر تم سے کوئی اجر نہیں مانگتا اور نہ ہی میں تکلف کرنے والوں میں ہوں''۔ (ص)

حل الایات: آیت سے مراد یہ ہے کہ میں تم سے اپنی دعوت پر کوئی دینوی مزدوری نہیں مانگتا کیونکہ میں ان لوگوں میں سے نہیں ہوں جو تکالیف ایسی چیزوں کے لئے اٹھاتے ہیں جو بے فائدہ ہوں ۔ آپ ﷺ سے تکلف کی نفی تکلف کے قابل مذمت ہونے کو ظاہر کرتی ہے۔

۱٦٥٧ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : نُهِيْنَا عَنِ التَّكَلُّفِ'' رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۶۵۷: حضرت عبداللہ عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ ہمیں تکلف سے منع کیا گیا ۔ (بخاری)

**تخریج:** رواه البخاری فی الاعتصام' باب ما کره من کثرة السوال و تکلف مالا یعنیه

**فوائد:** تکلف سے منع فرمایا گیا ہے اور امور مادیہ ہوں یا معنویہ ہر دو میں تکلف سے دور رہنے کا حکم دیا گیا۔

۱٦٥٨ : وَعَنْ مَسْرُوْقٍ قَالَ : دَخَلْنَا عَلٰى عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَقَالَ : يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ مَنْ عَلِمَ شَيْئًا فَلْيَقُلْ بِهٖ وَمَنْ لَّمْ يَعْلَمْ فَلْيَقُلْ : اَللّٰهُ اَعْلَمُ ، فَاِنَّ مِنَ الْعِلْمِ اَنْ

۱۶۵۸: حضرت مسروق بیان کرتے ہیں کہ ہم عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو انہوں نے فرمایا کہ اے لوگو کوئی چیز مانگنا ہے تو اسے کہہ دینی چاہئے اور جو چیز وہ نہیں جانتا تو اس کے بارے میں یوں کہے اللہ اعلم یہ بھی علم میں سے ہے کہ کوئی آدمی

يَقُوْلَ الرَّجُلُ لِمَا لَا يَعْلَمُ :اَللّٰهُ اَعْلَمُ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى لِنَبِيِّهٖ ﷺ : "قُلْ مَا اَسْاَلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ اَجْرٍ وَّمَا اَنَا مِنَ الْمُتَكَلِّفِيْنَ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

جس چیز کے بارے میں نہ جانتا ہو اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغمبر ﷺ کو فرمایا: فرما دیجئے میں تم سے کوئی اس پر اجر نہیں مانگتا اور نہ ہی میں متکلفین میں سے ہو۔ (بخاری)

**تخریج**:رواہ البخاری فی التفسیر سورہ ص' باب قولہ تعالٰی:﴿وما انا من المتکلفین﴾

**فوائد**:(۱) علمی مسائل میں بھی تکلف سے کام نہ لینا چاہئے۔ بعض اوقات آدمی سے کسی غیر واضح بات کے بارے میں پوچھا جاتا ہے تو اس کے جواب کے لئے تکلف کرتا ہے بسا اوقات اسکا بیان حقیقت سے دور نکل جاتا ہے۔ (۲) کوئی بات علم کے متعلق نہ کہے اور نہ ہی فتویٰ کی جرأت کرے جب تک کہ اس کو اس کی کہی بات پر پورا یقین نہ ہو۔ (۳) عالم کی قدر و منزلت کے متعلق تنقیص نہ کرے بعض امور کے سلسلہ میں اس کی جہالت اور عدم معرفت کا اظہار کرے۔ (۴) عدم تکلف میں رسول اللہ ﷺ کے طرز عمل کی پیروی اختیار کرنے پر آمادہ کیا گیا ہے۔

## ۳۰۳ :بَابُ تَحْرِيْمِ النِّيَاحَةِ عَلَى الْمَيِّتِ وَلَطْمِ الْخَدِّ وَشَقِّ الْجَيْبِ وَنَتْفِ الشَّعْرِ وَحَلْقِهٖ وَالدُّعَآءِ بِالْوَيْلِ وَالثُّبُوْرِ

## بَابٌ: میت پر نوحہ کرنا' رخسار پیٹنا' گریبان پھاڑنا' بال نوچنا اور منڈوانا' ہلاکت و تباہی کا واویلا کرنا حرام ہے

۱۶۵۹ : عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ النَّبِيُّ ﷺ : "اَلْمَيِّتُ يُعَذَّبُ فِيْ قَبْرِهٖ بِمَا نِيْحَ عَلَيْهِ وَفِيْ رِوَايَةٍ :"مَا نِيْحَ عَلَيْهِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۶۵۹: حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میت کو اس کی قبر میں اس پر نوحہ کرنے کی وجہ سے عذاب دیا جاتا ہے (اگر زندگی میں اس کا اپنا عمل ایسا ہو)۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**:رواہ البخاری فی الجنائز' باب مایکرہ فی النیاحۃ علی المیت و مسلم فی الجنائز' باب المیت یعذب ببکاء و اھلہ۔

**اللغات**: بما ینح:نوحہ کرنے کے باعث۔ماینح۔:نوحہ کرنے کے وقت تک نوحہ بلند آواز سے میت پر رونا اور میت کی صفات اور اس کے مشابہ چیزیں ذکر کرنا۔

**فوائد**:(۱) میت پر نوحہ حرام ہے۔ میت کو قبر میں اس کے اہل و عیال کے نوحہ کے سبب عذاب دیا جاتا ہے البتہ جس میت کو نوحہ کی وجہ سے عذاب ہوتا ہے اس کے متعلق علماء نے اختلاف کیا ہے۔ جمہور علماء کا قول یہ ہے کہ اس سے مراد وہ شخص ہے جس نے نوحہ کی وصیت کی اور انہوں نے اس وصیت کو پورا کیا اس لئے اس کی طرف نسبت کی گئی۔ دوسرے علماء نے فرمایا کہ اس سے مراد وہ جس نے نوحہ نہ کرنے کی وصیت نہیں کی کیونکہ ایسے حالات میں ان کو وصیت واجب تھی۔ (۳) بعض نے فرمایا اس عذاب سے مراد میت کی رقت و شفقت ہے جب کہ وہ ان کو اس پر روتے اور نوحہ کرتے ہوئے سنتا ہے۔

۱۶۶۰ : وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ " لَيْسَ مِنَّا مَنْ

۱۶۶۰: حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "وہ ہم میں سے نہیں جس نے

ضَرَبَ الْخُدُوْدَ ، وَشَقَّ الْجُيُوْبَ ، وَدَعَا بِدَعْوَى الْجَاهِلِيَّةِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

رخساروں کو پیٹا اور گریبانوں کو پھاڑا اور جاہلیت کا بول بولا کیا"۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الجنائز' باب لیس منا من شق الجیوب و مسلم فی الایمان' باب تحریم ضرب الخدود۔

**اللغات:** لیس منا: وہ ہمارے طریقہ وراستہ پر نہیں۔ **الجیوب**۔: جمع جیب گردن کی ایک طرف سے کپڑے کا پھاڑنا اور کھولنا اور تعبیر شق سے اس لئے فرمائی گئی کیونکہ عموماً کپڑا اسی مقام سے پھاڑا جاتا ہے۔ **دعوی الجاھلیه**۔ ہائے میرے سہارے' اے مرنے والے' اولاد' ہائے عورتوں کا رانڈ ہونا! ہائے گھر کے سہارے اسی طرح کے الفاظ۔

**فوائد:** (۱) روایت میں جو ذکر ہوا' کہ کرنے کی ممانعت کی اور اس کو ان کبیرہ گناہوں میں شمار کیا جو مرتکب کو بعض اوقات اسلام سے خارج کر دیتے ہیں کیونکہ اس میں اللہ تعالیٰ کی ذات پر ناراضگی اور اعتراض ہے۔ قضاء الٰہی سے بیزاری کا اظہار پایا جاتا ہے۔

۱۶۶۱ : وَعَنْ اَبِیْ بُرْدَةَ قَالَ : وَجِعَ اَبُوْمُوْسٰی فَغُشِیَ عَلَیْهِ وَرَاْسُهٗ فِیْ حِجْرِ امْرَاَةٍ مِّنْ اَهْلِهٖ فَاَقْبَلَتْ تَصِیْحُ بِرَنَّةٍ فَلَمْ یَسْتَطِعْ اَنْ یَّرُدَّ عَلَیْهَا شَیْئًا - فَلَمَّا اَفَاقَ قَالَ: اَنَا بَرِیْءٌ مِّمَّنْ بَرِیْءَ مِنْهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بَرِیْءٌ مِّنَ الصَّالِقَةِ وَالْحَالِقَةِ وَالشَّاقَّةِ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

"الصَّالِقَةُ" الَّتِیْ تَرْفَعُ صَوْتَهَا بِالنِّیَاحَةِ وَالنَّدْبِ "وَالْحَالِقَةُ" الَّتِیْ تَحْلِقُ رَاْسَهَا عِنْدَ الْمُصِیْبَةِ "وَالشَّاقَّةُ" الَّتِیْ تَشُقُّ ثَوْبَهَا۔

۱۶۶۱: حضرت ابو بردہ کہتے ہیں کہ حضرت ابوموسیٰ بیمار ہوئے اور ان پر غشی طاری ہوگئی اس حالت میں کہ ان کا سر گھر والوں میں سے ایک عورت کی گود میں تھا۔ وہ عورت آواز سے رونے لگی مگر آپ اسے غشی کے باعث نہ روک سکے۔ پس جب افاقہ ہوا تو فرمایا میں ان سے بیزاری کا اظہار کرتا ہوں جس سے اللہ کے رسول نے بیزاری کا اظہار کیا۔ بے شک رسول اللہؐ نے نوحہ کرنے والی' بال مونڈنے والی اور گریبان پھاڑنے والی عورت سے بیزاری کا اظہار فرمایا۔ الصَّالِقَةُ: وہ عورت' جو نوحے اور بین کے لئے اپنی آواز بلند کرے۔ الْحَالِقَةُ: وہ عورت جو اپنے سر کے بال مصیبت کے وقت مونڈے یا مونڈوائے۔ الشَّاقَّةُ: وہ عورت جو اپنے کپڑوں کو پھاڑے۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی الجنائز' باب ما ینہی [illegible] عند المصیبة و مسلم فی الایمان' باب تحریم ضرب الخودو۔

**اللغات:** ابو بردہ: یہ ابوموسیٰ اشعری کے بیٹے ہیں۔ ان کا نام عامر یا حراث ہے۔ **حجر**: گود۔ **امراۃ**۔: یہ ان کی بیوی ام عبداللہ صفیہ بنت ابی دوم ہیں۔ **فاقبلت**: شروع ہوئی۔ **الرنة**: چیخ اور بلند آواز۔ **آفاق**۔: بیہوشی جاتی رہی۔ **الصالقه**: یہ صلق سے ہے زوردار آواز۔ **الندب**: میت کے اوصاف شمار کرنا۔ **الحالقه**: یہ بالوں کے باندھنے اور کاٹنے کو شامل ہے۔

**فوائد:** (۱) ان چیزوں سے سخت نفرت دلائی گئی مثلاً نوحہ میں آواز بلند کرنا' میت کے اوصاف بیان کر کے رونا' بالوں کا غم کی وجہ سے منڈوانا یا کاٹنا یا گریبان پھاڑنا' یا بالوں کا لمبا کرنا جیسا بعض جہلا کرتے ہیں اسی طرح میت پر غم کے دیگر الفاظ۔ (۲) یہ تعبیر کہ رسول اللہ ﷺ اس سے بری الذمہ ہیں اس کی شدید حرمت کو ظاہر کرتی ہے اور یہ کمال ایمان اور رضاء بالقضاء کے منافی ہیں۔

۱۶۶۲ : وَعَنِ الْمُغِیْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ یَقُوْلُ :

۱۶۶۲: حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: "جس پر نوحہ کیا گیا

مَنْ نِيحَ عَلَيْهِ فَإِنَّهُ يُعَذَّبُ بِمَا نِيحَ عَلَيْهِ يَوْمَ الْقِيمَةِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

قیامت کے دن اس کو نوحہ کے سبب عذاب ہوگا''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی الجنائز' باب مایکره من النیاحة و مسلم فی الجنائز' باب المیت یعذب ببکاء اهله۔

**فوائد:** (۱) میت کو اس کے اہل و عیال کے نوحہ کرنے کی وجہ سے قیامت کے دن عذاب دیا جائے گا اور اس روایت کو اسی شخص سے متعلق قرار دیا گیا ہے جس نے اپنے بعد نوحہ کی وصیت کی ہو۔

١٦٦٣ : وَعَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ نُسَيْبَةَ "بِضَمِّ النُّوْنِ وَفَتْحِهَا" رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ : اَخَذَ عَلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عِنْدَ الْبَيْعَةِ اَنْ لَّا نَنُوْحَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۶۶۳: حضرت اُم عطیہ نسیبہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے بیعت کے وقت یہ وعدہ کیا کہ ہم نوحہ نہ کریں گے۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی الجنائز باب ما ینهی عن النوح و البکاء و مسلم فی الجنائز' باب التشدید فی النیاحة۔

**اللغات:** عند البیعة: جب عورتوں سے بیعت لی۔ یا مدینہ کی طرف آپ ﷺ نے ہجرت کی۔

**فوائد:** (۱) نوحہ جاہلیت کی عادات میں سے ہے۔ ایسی عادات سے مسلمانوں کو بچنا چاہئے۔ اس پر صحابیات نے رسول اللہ ﷺ سے بیعت کے وقت باقاعدہ اقرار کیا۔

١٦٦٤ : وَعَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : اُغْمِيَ عَلَى عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ رَوَاحَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَجَعَلَتْ اُخْتُهُ تَبْكِيْ وَتَقُوْلُ : وَاجَبَلَاهُ ، وَاكَذَا ، وَاكَذَا تُعَدِّدُ عَلَيْهِ ، فَقَالَ حِيْنَ اَفَاقَ : مَا قُلْتِ شَيْئًا اِلَّا قِيْلَ لِيْ اَنْتَ كَذٰلِكَ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۶۶۴: حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ عبداللہ بن رواحہ پر بے ہوشی طاری ہوگئی ان کی بہن روتے ہوئے کہنے لگی۔ ہائے میرے پہاڑ اور ہائے ایسے اور ایسے ان کی صفات بیان کرنے لگی۔ ان کو جب افاقہ ہوا تو انہوں نے کہا جو تُو نے کہا تو اس کے بارے میں مجھ سے کہا جائے گا۔ کیا تو ایسا ہی ہے؟ (بخاری)

**تخریج:** رواه البخاری فی المغازی باب غزوه موتة من ارض الشام۔

**اللغات:** اخته: ان کا نام عمرہ بنت رواحہ ہے یہ نعمان بن بشیرؓ کی والدہ ہیں۔ **تعدد علیه:** جاہلیت کے انداز سے ان کی صفات ذکر کرنے لگیں۔ **شیئا:** بعض وہ صفات جو انہوں نے ذکر کیں۔ **قیل لی:** ظاہر معلوم ہوتا ہے کہ مراد فرشتے ہیں۔ **انت کذلک:** یعنی کیا تو اسی طرح ہے جیسا وہ بیان کرتے ہیں؟ یہ استفہام انکاری ہے۔ متنبہ اور خبردار کرنے کے لئے ہے۔

**فوائد:** (۱) میت وغیرہ کے لئے ندبہ ممنوع قرار دیا گیا ہے۔ خاص طور پر ایسی صفات جو اس میں نہ پائی جاتی ہوں ان کا تذکرہ کرنا وہ میت کی برائی و مذمت ہے کیونکہ اس پر میت کو متنبہ کیا جاتا اور ملامت کی جاتی ہے۔

١٦٦٥ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : اشْتَكٰى سَعْدُ بْنُ عُبَادَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ شَكْوٰى فَاَتَاهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَعُوْدُهُ مَعَ عَبْدِ

۱۶۶۵: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ بیمار ہوئے تو رسول اللہ ﷺ ان کی عیادت کے لئے عبدالرحمٰن بن عوف' سعد بن ابی وقاص اور عبداللہ بن مسعود رضی

الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ، وَسَعْدِ ابْنِ اَبِیْ وَقَّاصٍ، وَعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمْ فَلَمَّا دَخَلَ عَلَیْهِ وَجَدَهٗ فِیْ غَشْیَةٍ فَقَالَ: "اَقُضِیَ؟" قَالُوْا لَا یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - فَبَکٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ - فَلَمَّا رَاَی الْقَوْمُ بُکَآءَ النَّبِیِّ ﷺ بَکَوْا قَالَ: "اَلَا تَسْمَعُوْنَ؟ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُعَذِّبُ بِدَمْعِ الْعَیْنِ وَلَا بِحُزْنِ الْقَلْبِ وَلٰکِنْ یُّعَذِّبُ بِهٰذَا" وَاَشَارَ اِلٰی لِسَانِهٖ اَوْ یَرْحَمُ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

اللہ عنہم سمیت تشریف لائے۔ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے ہاں داخل ہوئے تو ان کو بے ہوشی میں پایا تو آپؐ نے پوچھا کیا ان کی وفات ہوگئی ہے؟ اس پر انہوں نے کہا نہیں یا رسول اللہ۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے آنسو جاری ہو گئے۔ جب لوگوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو روتے دیکھا تو لوگ بھی رونے لگے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم سنتے نہیں ہو؟ بے شک اللہ آنکھ کے آنسو کی وجہ سے اور دل کے غم کی وجہ سے عذاب نہیں دیتے بلکہ اس کی وجہ سے عذاب دیتے ہیں یا رحم کرتے ہیں اور زبان کی طرف اشارہ فرمایا یعنی بین کرنے سے۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی الجنائز، باب البکاء عند المریض و مسلم فی الجنائز، باب البکاء علی المیت۔

**اللغات:** مشکونی: بیماری جس کی وجہ سے بیمار تھے۔ یعودہ: عیادت کرنا۔ غشیة: ایک مرتبہ غشی آنا۔ قضی: فوت ہو گیا۔ الا: یہ حرف تنبیہ اور ابتداء ہے۔ یعذب بھذا: اس کے سبب عذاب دیا جاتا ہے کیونکہ حرم فعل نوحہ یا ندبہ میں مبتلا ہوا۔ اویرحم: اس پر رحم کیا جائے گا اگر کوئی صحیح ودرست کلمہ کہا مثلاً و لا قوۃ الا باللہ یا و انا للہ و انا الیہ راجعون۔

**فوائد:** (۱) آنکھ سے رونا اور دل میں مصائب کے وقت غم کرنا جائز ہے اس پر کوئی سزا و عذاب نہیں جیسا کہ اس پر کوئی ثواب بھی نہیں کیونکہ یہ فطری معاملہ ہے۔ باقی ثواب و عذاب کا معاملہ ایسی چیز سے متعلق ہے جو ناراضگی، اکتاہٹ اور رضاء و تفویض پر دلالت کرے۔ (۲) مریض سے مرض کے متعلق پوچھنا اور اسکی تیمارداری کرنا مستحب ہے۔ یہ مسلمان کا دوسرے پر حق بھی ہے۔ (۳) اس سے آپ ﷺ کے کمال فضیلت، کمال تواضع، اپنے اصحاب پر انتہائی شفقت اور خوب خبر گیری ظاہر ہوتی ہے۔ مزید یہ کہ موقعہ بموقعہ لوگوں کو اسلام کی تعلیمات سے روشناس کرانا، ان کے سامنے مشکوک اور قابل التباس امور کو اچھی طرح واضح کرنا معلوم ہوتا ہے۔ (۴) تعلیم میں آپ کا عمدہ انداز و اسلوب اور سامعین کو ارشاد کی طرف مناسب انداز سے متوجہ کرنا ظاہر ہو رہا ہے۔

١٦٦٦: وَعَنْ اَبِیْ مَالِكٍ الْاَشْعَرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "النَّآئِحَةُ اِذَا لَمْ تَتُبْ قَبْلَ مَوْتِهَا تُقَامُ یَوْمَ الْقِیَامَةِ وَعَلَیْهَا سِرْبَالٌ مِّنْ قَطِرَانٍ، وَدِرْعٌ مِّنْ جَرَبٍ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۶۶۶: حضرت ابو مالک اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "اگر نوحہ کرنے والی عورت موت سے قبل توبہ نہ کرے تو قیامت کے دن اس کو اس حال میں کھڑا کیا جائے گا کہ اس پر تارکول کی قمیص اور خارش کی ذرہ ہو گی۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی الجنائز، باب التشدید فی النیاحة۔

**اللغات:** سربال: قمیص۔ قطران: سیاہ رنگ کا بدبودار مواد جس کو بہت جلد آگ لگتی ہے۔ درع: قمیص کی ایک قسم۔ جرب: خارش۔

**فوائد:** (۱) نوحہ کرنے پر ڈانٹ پلائی گئی اور اس سے توبہ کرنے کی طرف متوجہ کیا گیا۔ (۲) نوحہ کرنے والی عورتوں کو جو سخت سزا ملے گی اس کا ذکر فرمایا۔ ان کے آنسو ان پر آگ کو اور تیز کرنے والے ہوں گے اور جن کپڑوں کو اس سے پھاڑا ہے اور وہ اس پہ بیماری و مصیبت

بن کر چمٹ جائیں گے۔

١٦٦٧ : وَعَنْ اُسَيْدِ بْنِ اَبِيْ اُسَيْدٍ التَّابِعِيِّ عَنِ امْرَاَةٍ مِّنَ الْمُبَايِعَاتِ قَالَتْ : كَانَ فِيْمَا اَخَذَ عَلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِي الْمَعْرُوْفِ الَّذِيْ اَخَذَ عَلَيْنَا اَنْ لَّا نَعْصِيَهٗ فِيْهِ ' اَنْ لَّا نَخْمِشَ وَجْهًا وَّلَا نَدْعُوَ وَيْلًا ' وَّلَا نَشُقَّ جَيْبًا وَّاَنْ لَّا نَنْشُرَ شَعْرًا ' رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ حَسَنٍ۔

۱۶۶۷: حضرت اُسید بن ابی اسید رحمۃ اللہ علیہ رسول اللہ ﷺ سے بیعت کرنے والی عورتوں میں سے ایک عورت سے بیان کرتے ہیں۔ ہم سے جو معاہدہ لیا گیا اس میں یہ بات بھی تھی کہ ہم آپؐ کی نافرمانی نہیں کریں گے اور چہرے کو نہ نوچیں گی اور ہلاکت کی بددعا نہ کریں گی اور نہ گریبان کو پھاڑیں گی اور نہ ہی بالوں کو بکھیریں گی۔ (ابوداؤد)

عمدہ سند کے ساتھ۔

**تخریج**: رواه ابو داؤد فی الجنائز باب فی النوح

**اللغات**: اسید: یہ صغار تابعین میں سے ہیں۔ المبایعات: وہ عورتیں جنہوں نے نبی اکرم ﷺ سے بیعت کی۔ الانخمش: ہم ناخنوں سے چہرے کو زخمی نہ کریں۔ اس زخم کے نشان پر بھی خمش کا لفظ بولا جاتا ہے۔ لاندعو ویلاً: یاویلاہ ہائے ہلاکت وغیرہ کے الفاظ نہ کہیں۔ یہ نوحہ اور ندبہ کے الفاظ ہیں۔ تنتشر شعراً: بال نہ بکھیریں اور اڑائیں نوچیں مصائب کے وقت عموماً عورتیں یہ کرتی ہیں۔

**فوائد**: یہ جاہلیت کی خصلتوں میں سے ہیں اور یہ ممنوع نوحہ ہے۔ اسلئے ہر مسلمان مرد اور عورت کو اس قسم کی تمام باتوں سے گریز کرنا چاہئے۔

١٦٦٨ : وَعَنْ اَبِيْ مُوْسٰى رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ مَا مِنْ مَّيِّتٍ يَمُوْتُ فَيَقُوْمُ بَاكِيْهِمْ فَيَقُوْلُ : وَاجَبَلَاهُ ' وَاسَيِّدَاهُ ' اَوْ نَحْوَ ذٰلِكَ اِلَّا وُكِّلَ بِهٖ مَلَكَانِ يَلْهَزَانِهٖ اَهٰكَذَا كُنْتَ'' رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ: حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

''اَللَّهْزُ'' : اَلدَّفْعُ بِجَمْعِ الْيَدِ فِي الصَّدْرِ۔

۱۶۶۸: حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب کوئی آدمی مر جاتا ہے تو اس پر رونے والے کھڑے ہوئے کہتے ہیں ہائے میرے پہاڑ' ہائے میرے سردار یا اس طرح کے بڑے الفاظ تو اس پر دو فرشتے مقرر کر دیئے جاتے ہیں جو اس کے سینے پر مکے مارتے ہیں اور کہتے ہیں کیا تو اسی طرح تھا۔ (ترمذی)

حدیث حسن ہے۔

اَللَّهْزُ : سینے پر ہاتھوں سے مکہ مارنا

**تخریج**: رواه الترمذی فی الجنائز' باب ماجاء فی کراهية البكاء علی الميت

**اللغات**: مامن میت: ہر میت من حرف یہاں تاکید کے لئے زائد لگایا گیا ہے۔ واسیداہ: یہ ھا سکتہ کی مندوب کے آخرت میں والتغراق لگائی گئی ہے۔ وا یہ ندبہ کے الفاظ میں سے ہے۔ یہاں سید سے مراد سہارا اور پناہ گاہ ہے اور الف ندبہ کے لئے لگائی گئی ہے۔ نحو ذلك: اسی طرح نوحہ وندبہ کی عبارات۔ اهكذا انت؟: توبیخ وتنبیہ کے لئے استفہام انکاری ہے۔

**فوائد**: (۱) میت پر ندبہ ممنوع ہے کیونکہ یہ اس کی ایذاء اور عذاب کا سبب ہے۔

١٦٦٩ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ''اِثْنَتَانِ فِي النَّاسِ

۱۶۶۹: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''دو باتیں لوگوں میں ایسی ہیں جو لوگوں میں

هُمَا بِهِمْ كُفْرٌ : الطَّعْنُ فِي النَّسَبِ ، وَالنِّيَاحَةُ عَلَى الْمَيِّتِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

کفر کا سبب ہیں: (۱) نسب میں طعن۔ (۲) میت پر نوحہ۔ (مسلم)

**تخریج:** اس حدیث کی تخریج اور شرح باب تحریم الطعن فی الانساب الثابتة ۱/ ۱۵۸۰ میں ملاحظہ فرمائی

**فوائد:** (۱) شرعاً جو نسبت ثابت ہو اس میں طعن کرنا اور میت پر نوحہ ہر دو ایسے گناہ ہیں جو مرتکب کو اسلام سے خارج کر دیتے ہیں اور اس کے ساتھ خلود فی النار کا سبب بنتے ہیں جب کہ حلال سمجھ کر کرے۔ (۲) ان دو خصلتوں سے روکا گیا جو مسلمانوں میں کثرت سے پائی جاتی ہیں اور بلا خوف و خطران کو کرتے چلے جاتے ہیں۔

## ٣٠٤ :بَابُ النَّهْيِ عَنْ اِتْيَانِ الْكُهَّانِ وَالْمُنَجِّمِيْنَ وَالْعُرَّافِ وَاَصْحَابِ الرَّمْلِ وَالطَّوَارِقِ بِالْحَصٰى وَبِالشَّعِيْرِ وَنَحْوِ ذٰلِكَ

## باب: کاہنوں' نجومیوں' قیافہ شناسوں' رملیوں اور کنکریاں اور جو پھینک کر منتر کرنے والوں' پرندہ اُڑا کر بدشگونی لینے اور اسی طرح کے دیگر لوگوں کے پاس جانے کی ممانعت

١٦٧٠ :عَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: سَأَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اُنَاسٌ عَنِ الْكُهَّانِ – فَقَالَ : "لَيْسُوْا بِشَيْءٍ" فَقَالُوْا : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اِنَّهُمْ يُحَدِّثُوْنَنَا اَحْيَانًا بِشَيْءٍ فَقَالُوْا حَقًّا– فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "تِلْكَ الْكَلِمَةُ مِنَ الْحَقِّ يَخْطَفُهَا الْجِنِّيُّ فَيَقُرُّهَا فِيْ اُذُنِ وَلِيِّهٖ ، فَيَخْلِطُوْنَ مَعَهَا مِائَةَ كَذِبَةٍ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۶۷۰: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ کچھ لوگوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کاہنوں کے بارے میں سوال کیا آپؐ نے فرمایا ان کی کچھ حقیقت نہیں۔ انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بعض اوقات وہ ہمیں ایسی چیزیں بتاتے ہیں جو سچی نکلتی ہیں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''وہ سچی بات ہے جسے جنّ فرشتوں سے اُچک لیتا ہے اور اپنے دوست کے کان میں ڈال دیتا ہے پھر وہ اس کے ساتھ سو جھوٹ ملا لیتا ہے''۔ (بخاری و مسلم)

وَفِيْ رِوَايَةٍ لِلْبُخَارِيِّ عَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّهَا سَمِعَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: "اَنَّ الْمَلَآئِكَةَ تَنْزِلُ فِي الْعَنَانِ" وَهُوَ السَّحَابُ "فَتَذْكُرُ الْاَمْرَ قُضِيَ فِي السَّمَآءِ فَيَسْتَرِقُ الشَّيْطَانُ السَّمْعَ فَيَسْمَعُهٗ فَيُوْحِيْهِ اِلَى الْكُهَّانِ فَيَكْذِبُوْنَ مَعَهَا مِائَةَ كَذِبَةٍ مِّنْ عِنْدِ اَنْفُسِهِمْ"

بخاری کی روایت جو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ہے اس میں یہ الفاظ ہیں کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا کہ فرشتے بادلوں میں اُترتے ہیں اور آسمان میں فیصل شدہ بات کا تذکرہ کرتے ہیں شیطان چوری چھپے سن لیتا ہے اور سن کر کاہن کی طرف پہنچا دیتا ہے۔ پس وہ اپنی طرف سے دس کے ساتھ سو جھوٹ ملا لیتے ہیں۔

قَوْلُهٗ "فَيَقُرُّهَا" هُوَ بِفَتْحِ الْيَآءِ وَضَمِّ

فَيَقُرُّهَا : ی یہ لفظ یاء کی زبر قاف اور راء کے پیش کے ساتھ

الْقَافِ وَالرَّآءِ : اَیْ یُلْقِیْھَا "وَالْعَنَانُ" بِفَتْحِ الْعَیْنِ۔ ہے۔ یعنی وہ اس کا القاء کرتا ہے' اس کو ڈالتا ہے۔
الْعَنَانُ : بادل۔

**تخریج**:رواہ البخاری فی بدء الخلق' باب ذکر الملائکۃ و مسلم فی کتاب السلام' باب تحریم الکھانۃ و اتیان الکھان و الروایۃ الثانیۃ للبخاری رواھا فی باب الملائکۃ۔

**اللُّغَاتِ**: **عن الکھان**: کاہنوں کی گفتگو کہ ایسا ہوگا۔ یہ کاہن کی جمع ہے جو مستقبل کی اطلاعات کی خبر دے یا زمین کے دور نزدیک مقامات جو مخفی ہیں ان کے متعلق اطلاع ہے۔**لیس بشئی**:حقیقت وسچائی سے اسکا کوئی تعلق نہیں۔**یحدثونا**:یہ اصل میں **یحدثوننا** ہے ایک نون کے حذف والی لغت بھی درست ہے۔**حقاً**:انکے کہنے کے مطابق واقع ہوجاتا ہے۔**تلك الکلمه**:انکی وہ کلام جو واقع کے مطابق ہوئی۔**یخطفھما**:اچک لیتا ہے' جلدی سے لے لیتا ہے۔**ولیه**:وہ جو کہان کے کام کرتا ہے۔**فتذکر الامر**:وہ ایک دوسرے کو اطلاع دیتے ہیں۔**یسترق السمع**:خفیہ طور پر سنتا ہے۔**فیوحیه**۔ اس کو کہتا ہے اور القاء کرتا ہے۔

**فوائد**:(۱) کاہنوں کی تصدیق کرنے کی ممانعت فرمائی اور بتلایا گیا ہے کہ ان کے اقوال جھوٹ وفریب کے ہوتے ہیں بعض اوقات خواہ صحیح بھی نکل آئیں۔(۲) کاہن کی جو بات سچی نکلتی ہے وہ جنات کی وہ چرائی ہوئی بات ہے جو فرشتوں سے سن کر وہ کرتے ہیں۔ آپ ﷺ کی بعثت سے پہلے وہ آسمان دنیا کے نیچے خاص مقامات پر بیٹھنے اور وہاں بیٹھ کر ملاءاعلیٰ کی گفتگو سن لیتے تھے۔ آپ ﷺ کی بعثت سے یہ روک دیا گیا۔اب وہ خبریں چرانے لگے اور اس پر شہاب ثاقب ان پر پھینکے جانے لگے جیسا کہ قرآن مجید میں فرمایا: ﴿الا من استرق اسمع فاتبعه شھاب......﴾

۱۶۷۱ : وَعَنْ صَفِيَّةَ بِنْتِ اَبِیْ عُبَيْدٍ عَنْ بَعْضِ اَزْوَاجِ النَّبِیِّ ﷺ وَرَضِیَ عَنْھَا عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ : مَنْ اَتٰی عَرَّافًا فَسَاَلَهٗ عَنْ شَیْءٍ فَصَدَّقَهٗ لَمْ تُقْبَلْ لَهٗ صَلٰوةُ اَرْبَعِيْنَ يَوْمًا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۶۷۱: حضرت صفیہ بنت ابی عبید ازواج مطہرات میں سے کسی زوجہ مطہرہ سے اور وہ نبی اکرم ﷺ سے بیان کرتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا جو آدمی کسی عراف (غیبی خبروں کا چینل) اور اس سے کسی چیز کے بارے پوچھ کر اس کی تصدیق کی تو اس کی چالیس دن کی نمازیں قبول نہ ہوگی۔(مسلم)

**تخریج**:رواہ مسلم فی کتاب السلام' باب تحریم الکھانۃ و اتیان الکھان

**اللُّغَاتِ**: **صفیه بنت ابی عبید**:یہ عبداللہ بن عمرؓ کی بیوی ہے۔ان کے والد ابوعبید بن مسعود ثقفی ہیں۔ **عن بعض ازواج النبی ﷺ**۔ آپ ﷺ کی کسی زوجہ محترمہؓ سے ہے اور مسلم کی روایت میں حفصہ بن عمرؓ سے روایت ہے۔ **عرافا**: جو چوری کے مقامات کو جاننے کا مدعی ہو اور اسی طرح کی دیگر اشیاء واسباب ومقدمات کے ساتھ ان میں کچھ معلومات رکھنے کا دعوے دار ہو۔کبھی اس کے فعل کو کہانت بھی کہتے ہیں کیونکہ اس کا یہ عمل اسی کے مشابہ ہے۔**لم تقبل له صلاۃ**:اس کی نماز کا ثواب نہ ملے گا' اگرچہ فرض ذمہ سے اتر جائے گا۔

**فوائد**:(۱) عرافین سے کام لینے اور ان کے پاس آنے جانے کی ممانعت کی گئی ہے۔(۲) کسی بھی کام کے سلسلے میں ان کی معاونت سے ممانعت کی گئی ہے۔(۳) عرافین کی بات سچا سمجھنے کی وجہ سے جس نیک عمل کا ثواب باطل ہوجاتا ہے ان میں سے ایک نماز بھی ہے کیونکہ یہ ارتداد اسلام اور شرک کی ایک قسم ہے۔اس لئے کہ ان کی بات میں علم غیب کا دعویٰ اور کذب وافتراء پایا جاتا ہے۔

۱۶۷۲ : وَعَنْ قَبِيْصَةَ بْنِ الْمُخَارِقِ رَضِیَ

۱۶۷۲: قبیصہ بن مخارق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے

اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: "اَلْعَافِيَةُ ، وَالطِّيَرَةُ ، وَالطَّرْقُ مِنَ الْجِبْتِ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ حَسَنٍ ، وَقَالَ الطَّرْقُ : هُوَ الزَّجْرُ : اَیْ زَجْرُ الطَّيْرِ وَهُوَ اَنْ يَّتَيَمَّنَ اَوْ يَتَشَآءَمَ بِطَيَرَانِهٖ فَاِنْ طَارَ اِلٰى جِهَةِ الْيَمِيْنِ تَيَمَّنَ وَاِنْ طَارَ اِلٰى جِهَةِ الْيَسَارِ تَشَاءَ مَ- قَالَ اَبُوْدَاوُدَ وَالْعِيَافَةُ : الْخَطُّ قَالَ الْجَوْهِرِيُّ فِي الصِّحَاحِ : الْجِبْتُ كَلِمَةٌ تَقَعُ عَلَى الصَّنَمِ وَالْكَاهِنِ وَالسَّاحِرِ ، وَنَحْوِ ذٰلِكَ۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''پرندوں کو اڑانا اور بدفالی پکڑنا اور رمل کرنا شیطانی کام ہیں''۔(ابوداؤد) عمدہ سند کے ساتھ۔

طَرْقُ: پرندے کو اڑانا ہے وہ دائیں جانب اڑیں تو اس سے نیک فال لی جائے اور اگر بائیں جانب اڑیں تو اس سے بدفالی پکڑی جائے۔

نیز ابوداؤد نے بیان کیا کہ عَیَافَة کا معنی لکیر کھینچنا ہے۔

جوہری نے صحاح میں بیان کیا ہے کہ اَلْجِبْتُ ایسا کلمہ ہے جس کا اطلاق 'بت' کاہن' اور جادوگر وغیرہ پر ہوتا ہے۔ کاہن اور جادوگر ہے۔

**تخریج**:رواه ابو داؤد فی کتاب الطب' باب فی الخط و زجر الطیر

**اللغات**: **العیافة**: خط کھینچنا۔ اس کی تفسیر حضرت معاویہؓ والی روایت ۱۶۷۴ میں ہے۔ نہایہ میں حضرت عبداللہ بن عباسؓ کا قول نقل کیا کہ خط سے مراد وہ جو پھر تیلا کھینچا کرتا تھا۔ یہ علم ہے جس کو لوگوں نے چھوڑ دیا ضرورت مند آدمی پھرتیلے کے پاس آ کر اس کو مٹھائی پیش کرتے۔ پس وہ کہتا بیٹھ جاؤں میں تیرے لئے خط کھینچتا ہوں۔ اس ماہر کے سامنے اپنا ایک غلام ہوتا جس کے پاس ایک سلائی ہوتی تھی۔ پھر وہ ماہر نرم زمین پر آ کر اس سلائی سے جلدی جلدی اتنے خط کھینچتا جو گنے نہ جاسکتے۔ پھر وہ ایک طرف سے دو دو خط مٹاتا' تھوڑی تھوڑی مہلت کے ساتھ مٹاتا جاتا اور اسکا غلام شگون کے طور پر کہتا۔ میرا بیٹا ظاہر ہے تم دونوں جلدی بیان کردو۔ اگر دو خط رہ جاتے تو یہ کامیابی کی علامت شمار ہوتے اور اگر ایک خط رہ جاتا تو یہ ناکامی کی علامت سمجھا جاتا۔ علامہ حربی فرماتے ہیں کہ خط کی اصل یہ ہے کہ تین خط کھینچے جائیں پھر ایک جو یا گٹھلی کو ان خطوط پر مارا جائے اور کہا جائے کہ ایسے ایسے واقع ہوگا۔ یہ کہانت کی ایک قسم ہے۔ شارح کہتے ہیں کہ میرے نزدیک خط سے مراد وہ معروف علم ہے کئی لوگوں کی اس سلسلہ میں بہت سی تصانیف ہیں۔ یہ اب تک مروج ہے اس میں ان کی کئی بناوٹیں' اصطلاحات اور اسماء اور بہت اعمال ہیں جن سے اندرونی بات کو نکالتے ہیں اور بہت سی ان میں درست نکلتی ہیں۔ النهایه:
**العیافة**: پرندے کو ہنکانا اور ان کے ناموں اور آوازوں اور گزرنے سے شگون لینا عربوں میں یہ چیز بہت پائی جاتی تھی چنانچہ ان کے اشعار میں کثرت کے ساتھ یہ موجود ہے۔ چنانچہ عاف' **یعیف عیفًا** اس وقت کہتے ہیں جب ڈانٹا' جانچا اور گمان کیا جائے۔ بنو اسد قبیلہ کے لوگ عیافہ کا ذکر کر کے اس کی تعریف کرتے۔ ابوداؤد کا قول **العیافة** اس کا ذکر حدیث خامس (۵) میں آئے گا اور خط کی اس تفسیر سے واضح ہوتا ہے کہ وہ عیافہ سے الگ چیز ہے۔ **کذا فی النهایه الطیرة**: کسی چیز سے شگون لینا۔ یہ تطیر کا مصدر ہے۔ ظاہر بات یہ ہے کہ یہ پرندے سے شگون لینے کا نام نہیں بلکہ ہر چیز سے شگون لینے کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ **کذا فی النهایه۔ الطرق**: کنکری پھینکنے کی ایک قسم ہے جو عورتوں میں مروج ہے۔ بعض نے کہا یہ رمل کا خط ہے عنقریب اس کی وضاحت آئے گی۔ **الجبت**: ان مذکورہ چیزوں پر اس کا اطلاق ہوتا ہے اسی طرح ہر باطل پر بھی بولا جاتا ہے۔

**فوائد**: (۱) یہ تینوں امور اپنے معنی کے لحاظ سے باطل ہیں اور کہانت کی قسم میں سے ہیں جس کے اہل جاہلیت عادی تھے۔ اسلام نے آ کر اس کی نفی کی اور ان کو ناجائز و باطل قرار دیا اور واضح کیا کہ کسی نفع کے حاصل ہونے یا نقصان کو دور کرنے میں ان چیزوں کا قطعاً کوئی

دخل نہیں اور یہ بات ثابت کردی کہ ان کی عادت ڈالنا یا ان کی تصدیق کرنا شرک و گمراہی کی ایک قسم ہے کیونکہ اس میں ظن تخمین کے ساتھ ساتھ افتراء اور ادعاء غیب ہے۔ آج کل بہت سے لوگ اس قسم کی چیزوں کے عادی ہیں اور ان کی تصدیق کرتے اور اس کی بنیاد پر تصرف کرتے ہیں۔ لوگوں کو ان چیزوں سے ہٹ کر کتاب اللہ اور سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور ہدی نبوت کی اتباع کرنی چاہئے۔ اسی میں اطمینان' سلامتی' توکل اور رضا الٰہی ہے

۱۶۷۳ : وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "مَنِ اقْتَبَسَ عِلْمًا مِّنَ النُّجُوْمِ اقْتَبَسَ شُعْبَةً مِّنَ السِّحْرِ زَادَ وَمَا زَادَ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۶۷۳ : حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے تھوڑا سا علم نجوم حاصل کیا اس نے جادو کا ایک حصہ حاصل کیا اور اس میں جتنی زیادتی کی اتنا ہی اس نے جادو کو بڑھایا''۔ (ابوداود) صحیح سند کے ساتھ۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی الطب' باب فی النجوم۔

**اللغات**: اقتبس: حاصل کرنا۔ **علماسن النجوم**: اس پر متحرک کرنے والے امور جان لے اور حوادث کے چلانے کا جن میں تذکرہ ہو۔ شعبہ حصہ عادت۔ **السحر**: مفتاح میں ہے کہ عرف شرع ہر وہ چیز جس کے اسباب مخفی ہوں اور حقیقت کے خلاف ان کو تخیل میں پیش کیا جائے اور دھوکے اور ملمع سازی کی طرح ہو جائے۔ دوسروں نے کہا سحر باطل کو حق کی صورت میں پیش کرنے کو کہتے ہیں۔ **زاد ما زاد**: جتنا علم نجوم زیادہ حاصل کیا' اتنا سحر میں اضافہ کیا۔

**فوائد**: نجوم کی اشکال کے مختلف ہونے کے باوجود تمام سے ممانعت ہے اور منجمین کی تصدیق کی ممانعت ہے۔ یہ بتلا دیا کہ یہ جادو کی قسم ہے اور ان کبائر میں سے ہے جو شرک کے ساتھ ذکر کیے جاتے ہیں۔ (۲) علم نجوم سے علم افلاک مراد نہیں ہے علامہ ابن عسلان نے امام خطابی سے نقل کیا کہ علم نجوم جس کی ممانعت ہے وہ ہے جن کا اہل نجوم کائنات کے حوادث مستقبلہ کے متعلق مدعی ہیں کہ زمانہ مستقبل میں واقع ہوں گے۔ مثلاً ہواؤں کے اوقات' بارش کا آنا' قیمتوں کی تبدیلی وغیرہ (۳) وہ چیزیں جن کے پالینے کے وہ دعوے دار ہیں ستاروں کے اپنے اپنے مراکز میں ہونے اور ان کے جمع ہونے اور جدا ہونے کی حالت میں (۴) یہ دعویٰ کہ ستاروں کی سفلیات میں تاثیر ہے اور وہ اسی تاثیر کے ساتھ چلتے ہیں یہ غیب دانی پر بے جا اصرار ہے اور ایسے علم کے حاصل ہونے کا دعویٰ ہے جو ذات باری تعالیٰ کے ساتھ خاص ہے۔ باقی وہ علم نجوم ہے جو مشاہدہ سے معلوم ہوا اور وہ خبر جس سے زوال کا علم ہوا اور جہت قبلہ معلوم ہو وہ ممنوع میں داخل نہیں کیونکہ اس کا اول مدار سایہ اور ستارے دوسرے نمبر پر ہیں۔

۱۶۷۴ : وَعَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ الْحَكَمِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قُلْتُ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اِنِّيْ حَدِيْثُ عَهْدٍ بِالْجَاهِلِيَّةِ وَقَدْ جَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى بِالْاِسْلَامِ ' وَاِنَّ مِنَّا رِجَالًا يَاْتُوْنَ الْكُهَّانَ قَالَ : "فَلَا تَاْتِهِمْ" قُلْتُ : وَمِنَّا رِجَالٌ يَتَطَيَّرُوْنَ؟ قَالَ : "ذٰلِكَ شَيْءٌ يَجِدُوْنَهٗ فِيْ صُدُوْرِهِمْ

۱۶۷۴ : حضرت معاویہ بن حکم رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرا جاہلیت کا زمانہ قریب ہے۔ اللہ تعالیٰ نے مجھے اسلام نصیب کیا ہم میں بعض لوگ کاہنوں کے پاس جاتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم ان کے پاس مت جاؤ''۔ میں نے عرض کیا: ہم میں سے کچھ آدمی بدشگونی' فعال کیلئے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''یہ وہ چیز ہے جس کو وہ اپنے سینوں میں پاتے ہیں۔

فَلَا يَصُدُّهُمْ" قُلْتُ : وَمِنَّا رِجَالٌ يَخُطُّوْنَ قَالَ: كَانَ نَبِيٌّ مِّنَ الْاَنْبِيَاءِ يَخُطُّ فَمَنْ وَافَقَ خَطَّهُ فَذَاكَ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ.

پس یہ چیز ان کو کاموں سے نہ روکے"۔ میں نے عرض کیا ہم میں سے کچھ لوگ خط کھینچتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "ایک پیغمبر خط کھینچتے تھے۔ جس کا خط ان کے مواقف ہوتو وہ وہی خط ہے"۔ (مسلم)

**تخریج:** اس حدیث کی تخریج اور شرح باب الوعظ والاقتصاد ۷۰۱/۳ میں ملاحظہ ہو

**اللغات:** **یاتون الکھان:** ان سے پوشیدہ معاملات دریافت کرتے ہیں۔ **ذلك شئی یجدونه فی صدورھم:** یہ ایک خلقی و فطری بات ہے جس کو دور کرنے کے وہ ذمہ دار نہیں۔ **فلا یصدھم:** یہ بات ان کو ایسے کام سے رکاوٹ نہیں بن سکتی جس کا وہ پختہ ارادہ کر چکے وہ اس کے مقتضیٰ پر عمل نہ کرنے کے ذمہ دار ہیں۔

**فوائد:** (۱) مسلمان پر پہلی مرتبہ میں جو شگون ذہن میں پیدا ہوتا ہے وہ قابل مواخذہ نہیں۔ اسے چاہئے کہ وہ اس کو دور کرے اور نہ اس کو تسلیم کرے اور نہ اسکے مقتضیٰ پر عمل کرے۔ (۲) خط کی ایک ایسی قسم ہے جو حرام نہیں اور وہ وہی ہے جس میں غیب کا دعویٰ نہیں بلکہ معلوم اسباب اور مقدمات کی بنیاد پر کسی بھی معاملے کی معرفت و پہچان ہے۔

١٦٧٥ : وَعَنْ اَبِيْ مَسْعُوْدِ الْبَدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنْ ثَمَنِ الْكَلْبِ وَمَهْرِ الْبَغِيِّ وَحُلْوَانِ الْكَاهِنِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

۱۶۷۵: حضرت ابومسعود بدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کتے کی قیمت' بدکار عورت کی کمائی اور کاہن کی مٹھائی سے منع فرمایا۔ (بخاری مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی البیوع' باب ثمن الکلب و مسلم فی البیوع' باب تحریم ثمن الکلب۔

**اللغات:** **ثمن الکلب:** کتے کو فروخت کرنا اور اس کی قیمت لینا۔ **مھر البغی:** زانیہ کی آمدنی اس کو مہر اسلئے کہا کہ اپنے آپ پر قابو دینے کی قیمت ہی تو ہے۔ جیسا کہ مہر (مگر یہ ناجائز طریقے سے قدرت دینے کی وجہ سے حرام ہے)

**فوائد:** (۱) کتے کی خرید و فروخت حرام ہے اور تمام حالات میں اسکی مثل سے کوئی ضمان نہیں ہے۔ (۲) کتے کی قیمت' کسی عورت کی کمائی کاہن کی آمدنی یہ تمام خبیث آمدنیاں ہیں۔ جن کا کھانا بھی حلال نہیں اور نہ ہی اس کے مالک بنتے ہیں۔ ہر مال حرام اور حرام قیمت کا یہی حکم ہے۔ (۳) کتے کی قیمت یا کسی عورت کی آمدنی وغیرہ کسی کو عطیہ کے طور پر دینا بھی جائز نہیں کیونکہ جس کا لینا حرام ہو اس کا دینا بھی حرام ہے۔

## ٣٠٥ : بَابُ النَّهْيِ عَنِ التَّطَيُّرِ

## باب: شگون لینے کی ممانعت

فِيْهِ الْاَحَادِيْثُ السَّابِقَةُ فِي الْبَابِ قَبْلَهُ.

گزشتہ باب میں بیان کی گئی احادیث کو بھی ملحوظ رکھا جائے۔

١٦٧٦ : وَعَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "لَا عَدْوٰى وَلَا طِيَرَةَ وَيُعْجِبُنِي الْفَالُ" قَالُوْا : وَمَا الْفَالُ؟ قَالَ : "كَلِمَةٌ طَيِّبَةٌ - مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

۱۶۷۶: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "کوئی بیماری متعدی نہیں اور نہ بدشگونی کوئی چیز ہے۔ فعال البتہ مجھے پسند ہے"۔ صحابہ نے فرمایا: فعال کیا ہے؟ آپ نے فرمایا: "اچھی بات"۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الطب' باب انفال و مسلم فی السلام' باب الطیرۃ و الفال و ما یکون فیه الشئوم۔

اللغات: لاعدوی: مرض بیمار سے صحیح کی طرف منتقل نہیں ہوتا یا یہ مرض کا سبب نہیں۔ لاطیرۃ: پرندے وغیرہ اڑا کر شگون مت لو۔ انفال: کوئی اچھی کلام سن کر اس کو خوشخبری قرار دے۔ مثلاً کوئی بیمار تھا اس نے سنا یاسالم یامعافی اے صحت مند وتندرست۔ پس اس کے ذہن میں بیٹھ جائے کہ وہ اس کی وجہ سے صحت مند ہوا۔ وما الفال: صحابہ کرام نے اس فال کی حقیقت دریافت کی جو آپ ﷺ کو پسند تھا تاکہ وہ اس میں آپ ﷺ کی اتباع کریں۔ کلمة طيبة: وہ اچھی کلام جو دل میں اطمینان اور اچھا گمان پیدا کرے۔

**فوائد:** (۱) مریض سے صحت مند کو بیماری لگنے کا اعتقاد رکھنا خواہ بیمار سے میل جول اختیار کرنے کی وجہ سے ہو یہ غلط اعتقاد ہے۔ کسی چیز کا دوسری میں اثر تقدیر الٰہی کے سوانہیں ہوسکتا۔ (۲) مرض کو منتقل کرنے کا سبب نہ بننا چاہئے مثلاً صحت مند لوگ بیماروں سے خوہ مخواہ اختلاط اختیار کریں جبکہ یہ واضح معلوم ہو جائے کہ جراثیم ایک شخص سے دوسرے شخص کی طرف منتقل ہو رہے ہیں۔ (۳) بدشگونی سے منع کیا گیا اور اچھا گمان کرنے کی ترغیب دی گئی کیونکہ اس میں اللہ تعالیٰ کے متعلق حسن ظن ہے اسی لئے آپ ﷺ کو یہ پسند تھا (۴) ایسے کلمات بولنے چاہئیں جو نفس میں خوشی اور امید پیدا کریں اور ایسی کلام کی طرف کان لگانے پر آمادہ کیا گیا۔ ایسے کلمات کو ناپسند کیا گیا جو نفس کو برے معلوم ہوں اور بدشگونی پیدا کرنے والے ہوں اور ان کے سننے سے نفرت دلائی گی۔

١٦٧٧ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"لَا عَدْوٰى وَلَا طِيَرَةَ – وَإِنْ كَانَ الشُّؤْمُ فِيْ شَيْءٍ فَفِي الدَّارِ وَالْمَرْاَةِ، وَالْفَرَسِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۶۷۷: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''کوئی مرض متعدی نہیں نہ بدشگونی ہے اگر نحوست کسی چیز میں ہوتی تو وہ گھر، عورت اور گھوڑے میں ہوتی''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی الطب باب، الطیرة و مسلم فی السلام، باب الطیرة و الفال۔

اللغات: الشئوم: برائی۔ التشاؤم: بدشگونی لینا۔

**فوائد:** (۱) مذکورہ کاموں میں کبھی برائی کی توقع کی جاتی ہے۔ جب کوئی آدمی ان میں سے کسی چیز میں بدشگونی کرے تو اس چیز کو چھوڑ کر دوسری اختیار کرلے۔ بعض نے کہا عورت کی نحوست کا مطلب اس کا بچہ جننے کے قابل نہ ہونا ہے اور گھوڑے کی نحوست کا مطلب اس پر جہاد نہ کرنا ہے۔ گھر کی نحوست کا مطلب برا پڑوسی میسر آنا ہے۔ طبرانی کی روایت میں ہے کہ گھر کی نحوست اس کے صحن کا چھوٹا ہونا اور پڑوسیوں کا برا ہونا ہے اور گھوڑے کی نحوست اس پر سواری کا ممنوع ہونا اور عورت کی نحوست اس کا بانجھ پن اور بداخلاق ہونا۔ حاکم کی روایت میں ہے کہ تین چیزیں بدبختی کی علامت ہیں۔ (۲) عورت جس کو دیکھے اور اس کا دیکھنا تمہیں برا معلوم ہو یا وہ اپنی زبان تمہارے متعلق استعمال کرے۔ (۳) نکما گھوڑا اگر تم اس کو مارو تو وہ تمہیں تھکا دے اور اگر اسی طرح چھوڑے تو سفر میں ساتھیوں کے ساتھ نہ ملائے (۴) وہ گھر جو تنگ اور کم سہولت والا ہو۔ (۵) ان کے علاوہ کسی شے یا زمان ومکان میں نحوست نہیں جن سے بعض لوگ بعض اوقات نحوست مراد لیتے ہیں۔

١٦٧٨ : وَعَنْ بُرَيْدَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ "كَانَ لَا يَتَطَيَّرُ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۶۷۸: حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے وایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بدشگونی نہیں لیا کرتے تھے۔ (ابوداؤد) صحیح سند کے ساتھ۔

**تخریج:** رواه ابو داؤد فی الطب، باب فی الطیرة۔

**فوائد:** (۱) پرندہ اڑا کر شگون لینا مکروہ ہے۔ آپ ﷺ نے ہر چیز میں بدشگونی سے منع فرمایا اور ہر چیز کے متعلق اچھا گمان کرنے کے

طرزِعمل اختیار کرنے کی رغبت دلائی۔

۱۶۷۹ : وَعَنْ عُرْوَةَ بْنِ عَامِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : ذُكِرَتِ الطِّيَرَةُ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ : "اَحْسَنُهَا الْفَالُ - وَلَا تَرُدُّ مُسْلِمًا فَإِذَا رَاى اَحَدُكُمْ مَا يَكْرَهُ فَلْيَقُلْ : اللّٰهُمَّ لَا يَاْتِيْ بِالْحَسَنَاتِ اِلَّا اَنْتَ ، وَلَا يَدْفَعُ السَّيِّئَاتِ اِلَّا اَنْتَ ، وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِكَ" حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ ، رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۶۷۹: عروہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بدشگونی کا ذکر کیا گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ان میں سب سے بہتر تو فال یعنی اچھا خیال کرنا ہے اور بد فال کسی مسلمان کو کام سے نہ روکے۔ جب تم میں کوئی ناپسند چیز دیکھے تو اس طرح کہے اے اللہ! آپ ہی بھلائیاں لانے والے ہیں اور آپ ہی برائیاں دفع کرنے والے ہیں اور برائیوں سے پھرنا اور بھلائی کی قوت آپ ہی کی مدد سے ہو سکتی ہے''۔ (ابوداؤد) صحیح سند کے ساتھ۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی الطب باب فی الطیرة۔

**اللغات**: لاترد مسلماً: اس کو کسی چیز نے بدشگونی لینے والا مت بنا خصوصاً ان چیزوں کے متعلق جن میں کوئی نحوست نہیں۔ کہ ان میں نحوست گمان کر کے اپنے پختہ ارادہ کو چھوڑ بیٹھے کیونکہ ہر مسلمان کو معلوم ہے کہ مؤثر حقیقی اللہ تعالیٰ کی ذات ہے۔ مایکرہ: جس سے عادتاً لوگ شگون لیتے ہوں۔ بالحسنات: ایسی چیزیں جو نفس کو پسند اور خوش کرنے والی ہوں۔ السیئات: جو نفس کو ناپسند ہوں۔

**فوائد**: (۱) الطیرۃ کا لفظ بدشگونی اور اچھے خیال پر بھی بولا جاتا ہے۔ مسلمان کو چاہئے جس سے شر کا امکان ہو۔ مستحب یہ ہے کہ ایسا خیال آنے پر یہ دعا پڑھنی چاہئے جس سے عادتاً لوگ بدشگونی لیتے ہیں یا ان کے دلوں میں اس کے متعلق کوئی ایسی چیز پائی جاتی ہے۔

## ۳۰۶ : بَابُ تَحْرِيْمِ تَصْوِيْرِ الْحَيَوَانِ فِيْ بِسَاطٍ اَوْ حَجَرٍ اَوْ ثَوْبٍ اَوْ دِرْهَمٍ اَوْ دِيْنَارٍ اَوْ مَخَدَّةٍ اَوْ وِسَادَةٍ وَّغَيْرِ ذٰلِكَ وَتَحْرِيْمِ اتِّخَاذِ الصُّوْرَةِ فِيْ حَائِطٍ وَّسَقْفٍ وَّسِتْرٍ وَعِمَامَةٍ وَّثَوْبٍ وَّنَحْوِهَا وَالْاَمْرِ بِاِتْلَافِ الصُّوْرَةِ

## باب: حیوان کی تصویر قالین' پتھر' کپڑے' درھم' بچھونا' دینار یا تکیے وغیرہ پر حرام ہے اور دیوار' چھت' پردے' پگڑی' کپڑے وغیرہ پر تصاویر بنانا حرام ہے ان تمام تصاویر کو مٹانے کا حکم ہے

۱۶۸۰ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "اِنَّ الَّذِيْنَ يَصْنَعُوْنَ هٰذِهِ الصُّوَرَةَ يُعَذَّبُوْنَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يُقَالُ لَهُمْ:

۱۶۸۰: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو لوگ یہ تصویر بناتے ہیں ان کو قیامت کے دن عذاب ہوگا اور ان کو کہا جائے گا جو تم نے بنایا ان کو

اَحْيُوْا مَا خَلَقْتُمْ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

زندہ کرو"۔(بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواه البخاری فی اللباس' باب عذاب المصورین و مسلم فی اللباس والزینة' باب لاتدخل الملائکة بیتا فیه کلب ولا صورة

**اللغات**: هذا الصورة:روح والی چیز کی تصاویر۔احیوا ما خلقتم:اس میں روح ڈالو جس کو تم نے تخلیق باری تعالیٰ کے مشابہہ بنایا اور مطالبہ ان کا عجز ظاہر کرنے کے لئے ہوگا۔

**فوائد**:(۱) تصاویر بنانے کی شدید ممانعت اور تاکید سے حرمت ذکر فرمائی۔قیامت کے دن ایسے مصور کو عذاب دیا جائے گا اور اس کی ابتداء اس میں روح ڈالنے کے مطالبہ سے ہوگی جس پر اس کو کبھی قدرت نہ ہو سکے گی۔(۲) اگر ضرورۃً تعلیمی وسفری دستاویزات کے لئے تصویر بنوانی پڑے یا مرض کی تشخیص کے لئے تو پھر اجازت ہے مگر شرط یہ ہے کہ اس تصویر کو مقصود ومنتہی مت سمجھے۔ضرورتیں محظورات کو مباح کرتی ہیں مگر اپنی حدود سے تجاوز کر کے فخر ومباہات اور نفع مندی کا باعث نہیں بن سکتی کیونکہ فخر ومباہات تو حرام ہے۔

١٦٨١ : وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: قَدِمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مِنْ سَفَرٍ وَّقَدْ سَتَرْتُ سَهْوَةً لِّيْ بِقِرَامٍ فِيْهِ تَمَاثِيْلُ فَلَمَّا رَاٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ تَلَوَّنَ وَجْهُهُ! وَقَالَ: "يَا عَآئِشَةُ ' اَشَدُّ النَّاسِ عَذَابًا عِنْدَ اللّٰهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ الَّذِيْنَ يُضَاهُوْنَ بِخَلْقِ اللّٰهِ! قَالَتْ : فَقَطَعْنَاهُ فَجَعَلْنَا مِنْهُ وِسَادَةً اَوْ وِسَادَتَيْنِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۶۸۱:حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سفر سے تشریف لائے میں نے ایک طاقچے (ڈیوڑھی) کو پردہ کے ساتھ' جس پر تصاویر تھیں' ڈھانپا ہوا تھا۔جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے دیکھا تو آپؐ کے چہرے مبارک کا رنگ بدل گیا اور فرمایا:"اے عائشہ! لوگوں میں سب سے زیادہ عذاب قیامت کے دن ان لوگوں کو ہوگا جو اللہ کی تخلیق میں مشابہت کرنے والے ہیں"۔حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کہتی ہیں ہم نے اس کو کاٹ کر ایک یا دو تکیے بنالئے۔(متفق علیہ)

"اَلْقِرَامُ" بِكَسْرِ الْقَافِ هُوَ : السِّتْرُ "وَالسَّهْوَةُ" بِفَتْحِ السِّيْنِ الْمُهْمَلَةِ وَهِيَ : الصُّفَّةُ تَكُوْنُ بَيْنَ يَدَيِ الْبَيْتِ وَقِيْلَ هِيَ : الطَّاقُ النَّافِذُ فِي الْحَآئِطِ۔

اَلْقِرَامُ: قاف کے کسرہ کے ساتھ پردے کو کہتے ہیں۔

سَهْوَة :سین مہملہ کے فتحہ کے ساتھ' وہ المارى جو گھر کے سامنے ہوتی ہے اور بعض نے کہا وہ روشن دان جو دیوار میں ہوتا ہے۔

**تخریج**:رواه البخاری فی اللباس' باب ما وطئی فن التصاویر و مسلم فی اللباس والزینة باب لا تدخل الملائکة..الخ و انظره فی باب الغضب اذا انتهکت حرمات الشرع رقم ٢ / ٦٥٠

**اللغات**: تلون وجهه:آپ کا چہرہ بدل گیا یہ غضب کی علامت تھی۔یضاهون بخلق الله۔:اللہ تعالیٰ کی تخلیق کی مشابہت اختیار کرتے ہیں اس کی مخلوقات کی تصاویر بنا کر۔فقعطناه:اس طرح کاٹا کہ حرام تصویر زائل ہوگئی یا احترام ختم ہوگیا مثلاً سر کاٹ دیا۔

**فوائد**:(۱) تصاویر بنانے کی ممانعت معلوم ہورہی اگر تعظیم والی صورت ہو تو حرمت اور بڑھ جاتی ہے جیسا کہ پردے پر لٹکی ہو یا چوکھٹے میں ہو۔(۲) حرمت کا حکم تصویر بشکل مجسمہ ہو یا کاغذ وغیرہ پر عام ہے احادیث کا مجموعی مفہوم اسی پر دلالت کرتا ہے اس میں تخصیص کی ضرورت نہیں۔(۳) لوگوں کی تصاویر لٹکانے اور اس کی تعظیم کے حرام ہونے کے متعلق خبردار کرنا چاہئے اور خاص کر ان کا قبور پر بنا' قبور پر رکھنا یہ ایسی بدعات میں سے ہے جس کا انکار ضروری ہے۔

١٦٨٢ : وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "كُلُّ مُصَوِّرٍ فِي النَّارِ يُجْعَلُ لَهُ بِكُلِّ صُوْرَةٍ صَوَّرَهَا نَفْسٌ فَيُعَذِّبُهُ فِيْ جَهَنَّمَ" قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا : فَإِنْ كُنْتَ لَا بُدَّ فَاعِلًا فَاصْنَعِ الشَّجَرَ وَمَالَا رُوْحَ فِيْهِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۶۸۲: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: '' تمام مصور آگ میں جائیں گے اور اس کی ہر تصویر جو اس نے بنائی اس کے بدلے میں ایک جان دی جائے گی جو اس کو جہنم میں سزا دے گی ۔حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ اگر تم نے تصویر ضرور بنانی ہو تو درخت اور غیر ذی روح کی بناؤ۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواه البخاری فی البیوع باب بیع التصاویر بلفظ غیر ھذا للفظ' وکذلک رواه فی باب التصاویر من کتاب اللباس مسلم فی اللباس و الزینة باب لاتدخل الملائکة..الخ

**اَللُّغَاتِ** :بکل صورة: ہر تصویر کے سبب یا اس کے بدلے۔فاصنع: تصاویر بناؤ۔

**فوائد**:(۱) تصویر کبیرہ گناہ ہے۔تصاویر بنانے والے کو اسی قدر عذاب قیامت کے دن ہوگا جتنی مقدار میں اس نے تصاویر بنائیں۔ (۲) جو آدمی تصویر کو حلال سمجھتا ہے حالانکہ وہ جانتا ہے کہ وہ حرام ہے اور اس کی حرمت پر اتفاق ہے پس وہ آگ میں ہمیشہ رہے گا اور جو اس طرح نہ سمجھتا ہو وہ عرصہ دراز تک آگ میں رہے گا۔(۳) ایسی تصاویر اور تشبیہ جو کسی درخت یا پہاڑ یا نہر وغیرہ کی ہو جن میں روح نہیں وہ جائز ہیں۔

١٦٨٣ : وَعَنْهُ قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "مَنْ صَوَّرَ صُوْرَةً فِي الدُّنْيَا كُلِّفَ اَنْ يَّنْفُخَ فِيْهِ الرُّوْحَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَلَيْسَ بِنَافِخٍ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۶۸۳: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا: ''جس نے دنیا میں کوئی تصویر بنائی تو اس کو قیامت کے دن اس میں روح ڈالنے کی تکلیف دی جائے گی اور وہ ڈال نہیں سکے گا''۔(بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواه البخاری فی اللباس باب من صور صورة کلف .. الخ و مسلم فی اللباس و الزینة باب لاتدخل الملائکة ...الخ

**اَللُّغَاتِ** :کلف:اس کو دلانے اور اس کا عجز ظاہر کرنے کے لئے اس کو تکلیف دی جائے گی۔و لیس بنافخ: وہ اسکی طاقت نہ رکھ سکے گا پس حکم نہ ماننے کی وجہ سے اس کو عذاب دیا جائے گا۔

١٦٨٤ : وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: "اِنَّ اَشَدَّ النَّاسِ عَذَابًا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ الْمُصَوِّرُوْنَ"۔ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۶۸۴: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''لوگوں میں سب سے سخت عذاب قیامت کے دن مصوروں کو ہو گا''۔(بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواه البخاری فی اللباس' باب عذاب المصورین یوم القیامة و مسلم فی اللباس و الزینة باب لاتدخل الملاکة۔

**فوائد**:(۱) تصویر سے نفرت دلائی گئی ہے اور مصورین کے عذاب کا ذکر کیا گیا۔

١٦٨٥ : وَعَنْ اَبِی هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ :"قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ ذَهَبَ يَخْلُقُ كَخَلْقِی! فَلْيَخْلُقُوْا ذَرَّةً اَوْ لِيَخْلُقُوْا حَبَّةً ' اَوْ لِيَخْلُقُوْا شَعِيْرَةً مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۶۸۵: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کوفرماتے سنا: ''اللہ تعالیٰ نے فرمایا اس سے بڑا ظالم کون ہے کہ جو میری مخلوق جیسی مخلوق بنانے لگا ہے پس ان کو چاہئے کہ ایک ذرّہ بنا کر دکھائیں یا ایک دانہ بنا کر دکھائیں یا ایک جَو (کا دانہ ہی) بنا کر دکھائیں''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی اللباس' باب نقض الصور و مسلم فی اللباس و الزینۃ' باب لاتدخل الملائکۃ..الخ

**اللغات:** من اظلم: وہ سب سے بڑا ظالم ہے۔ یخلق کخلقی: اور ایسی چیز بناتا ہے جو میری تخلیق کے مشابہہ ہے۔ فلیخلقوا: وہ حقیقی طور پر بنادیں اور عدم سے وجود دینا ہے۔ ذرہ: سرخ چھوٹی چیونٹی یا وہ چھوٹا جز جس کے ظاہر میں اجزاء نہ ہوسکیں۔

**فوائد:** (۱) مصورین کے عمل کی انتہائی برائی ذکر فرمائی کیونکہ یہ تخلیق باری تعالیٰ کی مشابہت پر جرأت کے مترادف ہے۔ باوجود اس کے کہ وہ اس سے اپنے کو عاجز مانتے ہیں۔ (۲) کسی چیز کی ایجاد سے مخلوق عاجز ہے جو اللہ تعالیٰ کی تخلیق سے مشابہت رکھنے والی ہے خواہ کتنا چھوٹا حیوان کیوں نہ ہو اور یہ پیغمبر ﷺ کا معجزہ ہے کہ باوجود اتنی مخالفتوں اور دشمنیوں کے کوئی بنانے کی جرأت نہ کرسکا۔

١٦٨٦ :وَعَنْ اَبِی طَلْحَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :"لَا تَدْخُلُ الْمَلَائِكَةُ بَيْتًا فِيْهِ كَلْبٌ وَّلَا صُوْرَةٌ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۶۸۶: حضرت ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''فرشتے اس گھر میں داخل نہیں ہوتے جہاں کتا یا تصویر ہو''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی اللباس' باب التصاویر و مسلم فی اللباس و الزینۃ باب لاتدخل الملائکۃ بیتاً...الخ

**اللغات:** الملائکۃ: رحمت کے فرشتے مراد ہیں عام فرشتے نہیں کیونکہ حفاظتی فرشتے اس سبب سے الگ نہیں ہوتے۔ بیتاً: ہرجگہ۔

١٦٨٧ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: وَعَدَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ جِبْرِيْلُ اَنْ يَّاْتِيَهُ فَرَاثَ عَلَيْهِ حَتّٰی اشْتَدَّ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَخَرَجَ فَلَقِيَهُ جِبْرِيْلُ فَشَكَا اِلَيْهِ ' فَقَالَ :اِنَّا لَا نَدْخُلُ بَيْتًا فِيْهِ كَلْبٌ وَّلَا صُوْرَةٌ رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ۔

۱۶۸۷: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ سے جبرائیل نے آنے کا وعدہ کیا پس انہوں نے دیر کر دی۔ یہاں تک کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ بات گراں گزری۔ پس آپؐ باہر نکلے تو جبرائیل آپؐ کو ملے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے شکوہ کیا تو جبرائیل نے فرمایا: ''ہم ایسے گھر میں داخل نہیں ہوتے جس میں کتا یا تصویر ہو''۔ (بخاری)

"رَاثَ" اَبْطَاَ ' وَهُوَ بِالثَّاءِ الْمُثَلَّثَةِ۔

"رَاثَ" : اس نے تاخیر کی۔ یہ لفظ تائے مثلثہ کے ساتھ ہے۔

**تخریج:** رواہ البخاری اللباس باب لاتدخل الملائکۃ بیتاً فیہ صورۃ۔

**اللغات:** ان یاتیہ: ایک مقررہ وقت میں ان کے پاس آئے۔ اشتد علیہ: طویل انتظار کی وجہ سے پریشانی محسوس کی یا نہ آنے کی وجہ سے ان کو جو غم ہوا تھا۔ فخرج: اس جگہ سے نکلے جہاں انتظار کرتے تھے۔ فشکا: تاخیر پر عتاب و ناراضی ظاہر کی۔

١٦٨٨ : وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: وَاعَدَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ

۱۶۸۸: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جبرائیلؑ نے رسول اللہ ﷺ سے کسی ٹائم میں آنے کا وعدہ کیا کہ وہ اس وقت میں

السَّلَامُ فِيْ سَاعَةٍ اَنْ يَّأْتِيَهٗ فَجَآءَ تْ تِلْكَ السَّاعَةُ وَلَمْ يَاْتِهٖ قَالَتْ : وَكَانَ بِيَدِهٖ عَصًا فَطَرَحَهَا مِنْ يَدِهٖ وَهُوَ يَقُوْلُ :مَا يُخْلِفُ اللّٰهُ وَعْدَهٗ وَلَا رُسُلُهٗ" ثُمَّ الْتَفَتَ فَاِذَا جَرْوُ كَلْبٍ تَحْتَ سَرِيْرِهٖ - فَقَالَ : "مَتٰى دَخَلَ هٰذَا الْكَلْبُ؟ فَقُلْتُ : وَاللّٰهِ مَا دَرَيْتُ بِهٖ ' فَاَمَرَ بِهٖ فَاُخْرِجَ فَجَآءَ هُ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ- فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "وَعَدْتَنِيْ فَجَلَسْتُ لَكَ وَلَمْ تَاْتِنِيْ" فَقَالَ: مَنَعَنِيَ الْكَلْبُ الَّذِيْ كَانَ فِيْ بَيْتِكَ اَنَّا لَا نَدْخُلُ بَيْتًا فِيْهِ كَلْبٌ وَّلَا صُوْرَةٌ- رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

آئیں گے لیکن وہ نہ آئے اور وقت آ گیا۔ حضرت عائشہ کہتی ہیں کہ حضور کے ہاتھ میں لاٹھی تھی اس کو آپ نے اپنے ہاتھ سے یہ فرماتے ہوئے پھینک دیا کہ نہ اللہ اپنے وعدہ کی خلاف ورزی کرتے ہیں اور نہ اس کے رسول۔ پھر آپ نے توجہ فرمائی کہ کتے کا بچہ آپؐ کی چارپائی کے نیچے تھا اس پر آپؐ نے فرمایا: ''یہ کتا کب داخل ہوا؟'' میں نے کہا: اللہ کی قسم! مجھے معلوم نہیں۔ آپؐ نے اس کو نکالنے کا حکم دیا پس اس کو نکال دیا۔ تو اسی وقت جبرائیلؑ آ گئے۔ پس رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''آپ نے مجھ سے وعدہ کیا اور میں آپ کے لئے بیٹھا رہا لیکن آپ نہیں آئے''۔ انہوں نے جواب دیا مجھے اس کتے نے روکے رکھا جو آپ کے گھر میں تھا۔ ہم ایسے گھر میں داخل نہیں ہوتے جس میں کتا یا تصویر ہو۔ (مسلم)

**تخریج**:رواہ مسلم فی اللباس و الزینة' باب لاتدخل الملائكة بیتاً..الخ

**اللغات**: ساعة:مقررہ وقت۔قالت: عائشہؓ نے کہا۔ رسله: قاصد۔ مراد فرشتے ہیں۔ جرو: کتے یا درندے کا بچہ۔ بعض نے کہا ہر چیز کا چھوٹا۔ یہ جرو جیم کے کدہ' فتحہ وضمہ کے ساتھ استعمال ہوتا ہے۔ فجلست لك: میں نے آپ کا انتظار کیا۔

**فوائد**: (۱) تصاویر بنانا ایسا خبیث عمل ہے جس سے فرشتوں کو نفرت ہے اور تصاویر کا کسی مقام پر پایا جانا رحمت سے محرومی کا سبب ہے اور کتے کا بھی یہی حکم ہے (۲) فرشتوں کے داخل نہ ہونے کا سبب اللہ تعالیٰ کے حکم کی مخالفت پر شدت سے انکار کرنا ہے اور اسلئے بھی کہ کتے میں شدید بدبو اور گندگی پائی جاتی ہے۔

۱۶۸۹ :وَعَنْ اَبِي التَّيَّاحِ حَيَّانَ ابْنِ حُصَيْنٍ قَالَ :قَالَ لِيْ عَلِيُّ بْنُ اَبِيْ طَالِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ :اَلَا اَبْعَثُكَ عَلٰى مَا بَعَثَنِيْ عَلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ لَّا تَدَعَ صُوْرَةً اِلَّا طَمَسْتَهَا ' وَلَا قَبْرًا مُشْرِفًا اِلَّا سَوَّيْتَهٗ' رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۶۸۹: حضرت ابی التیاح حیان بن حصین کہتے ہیں کہ مجھے علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کیا میں تمہیں اسی کام کے لئے نہ بھیجوں جس کے لئے مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھیجا تھا کہ تو جس تصویر کو دیکھے اس کو مت چھوڑ۔ یہاں تک کہ اس کو مٹا دے اور کسی بلند قبر کو پائے تو اسے برابر کر دے۔ (مسلم)

**تخریج**:رواہ مسلم فی الجنائز' باب الامر تبسویة القبور۔

**اللغات**: حیان بن حصین: یہ ثقہ تابعی ہیں۔علی رضی اللہ عنہ: یہ امیر المؤمنین علی بن ابی طالبؓ خلیفہ رابع ہیں۔ طمستها: اس کو مٹا کر دور کر دے۔ مشرفا: بلند۔ سویته: زمین کے برابر کر دو۔

**فوائد**: (۱) تصویر ان برائیوں میں سے ہے کہ حکام پر لازم ہے کہ ان سے لوگوں کو روکیں اور ان کو مٹائیں۔ (۲) زمین سے قبروں کو بلند کرنا اور قبور کو تعمیر کرنا یہ بھی ممنوع ہے حکام کو لازم ہے کہ وہ لوگوں کو اس سے روکیں۔

## ۳۰۶ :بَابُ تَحْرِيْمِ اتِّخَاذِ الْكَلْبِ

## باب: کتا رکھنے کی حرمت مگر شکار'

## اِلَّا لِصَیْدٍ اَوْ مَاشِیَۃٍ اَوْ زَرْعٍ

## چوپائے اور کھیتی کی حفاظت کے لئے

۱۶۹۰ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمَا قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ یَقُوْلُ : "مَنِ اقْتَنٰی کَلْبًا اِلَّا کَلْبَ صَیْدٍ اَوْ مَاشِیَۃٍ فَاِنَّہٗ یَنْقُصُ مِنْ اَجْرِہٖ کُلَّ یَوْمٍ قِیْرَاطَانِ" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ وَفِیْ رِوَایَۃٍ :"قِیْرَاطٌ۔

۱۶۹۰: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''جس نے کتا پالا سوائے شکار کے لئے یا چوپائیوں کی حفاظت کے لئے تو اس کے اجر میں سے ہر روز دو قیراط کم ہو جاتے ہیں''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواہ البخاری فی الذبائح' باب من اقتنی کلبا لیس بکلب صیدٍ و مسلم فی البیوع باب الامر بقتل الکلاب۔

**اللغات**: اقتنٰی:یہ قنیۃ سے ہے اس کا معنی تجارت کیلئے کسی چیز کا بنانا اور تیار کرنا۔ الماشیہ:اونٹ' بکریاں' گائیں۔ کلب الماشیہ: جو چوپایوں کی حفاظت کے لئے رکھا جائے۔ قیراطان: دو قیراط۔ قیراط کسی چیز کا چوبیسواں جزو۔

۱۶۹۱ : وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ :مَنْ اَمْسَکَ کَلْبًا فَاِنَّہٗ یَنْقُصُ مِنْ عَمَلِہٖ کُلَّ یَوْمٍ قِیْرَاطٌ اِلَّا کَلْبَ حَرْثٍ اَوْ مَاشِیَۃٍ" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ - وَفِیْ رِوَایَۃٍ لِّمُسْلِمٍ :"مَنِ اقْتَنٰی کَلْبًا لَیْسَ بِکَلْبِ صَیْدٍ ' وَّلَا مَاشِیَۃٍ ' وَّلَا اَرْضٍ ' فَاِنَّہٗ یَنْقُصُ مِنْ اَجْرِہٖ قِیْرَاطَانِ کُلَّ یَوْمٍ۔

۱۶۹۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے کسی کتے کو باندھا اس کے عمل میں سے ایک قیراط کم ہو جاتا ہے۔ مگر شکاری یا مویشیوں کی حفاظت والا کتا''۔ (بخاری ومسلم)

اور مسلم کی روایت میں یہ الفاظ ہیں جس نے ایسا کتا پالا جو نہ شکار کے لئے ہو اور نہ چوپائیوں اور زمین کی حفاظت کے لئے تو اس سے اس کے اجر میں سے روزانہ دو قیراط کم ہوتے ہیں۔

**تخریج**:رواہ البخاری فی المزارعۃ' باب اقتناء الکلب للحرث و مسلم فی البیوع' باب الامر بقتل الکلاب ..الخ

**اللغات**: امسک:پالا۔ ولا ارض: زمین کی حفاظت کے لئے نہ ہو خواہ گھر ہو یا کھیتی۔

**فوائد**: (۱) بلاضرورت کتا پالنے کو حرام قرار دیا گیا اور شکار' مویشیوں کی حفاظت' کھیتوں کی نگرانی' گھروں کی حفاظت کے لئے اگر ضرورت ہو تو جائز ہے۔ (۲) بلاضرورت کتے پالنے سے ثواب کم ہو جاتا ہے علماء نے اس ثواب کی کمی کا سبب ذکر فرمایا کہ کتے جو غلاظت کرتے ہیں اس سے بچنا مشکل ہو جاتا ہے۔ بعض اوقات عبادت میں ایسا نقص واقع ہو جاتا ہے جو اس کے ثواب کو کم کر دیتا ہے۔ بعض نے کہا کہ ثواب میں کمی کی وجہ سے مہمان کو بھونکنا اور سائل پر غرانا ہے۔ (۳) ایک قیراط اور دو قیراط والی روایات میں مطابقت اس طرح ظاہر کی کہ اس کو رکھنے کی وجہ سے گندگی کم ہوگی تو ایک قیراط ثواب کم ہوگا اور زیادہ ہوگی تو دو قیراط کم ہوگا یا شہروں والوں کا ثواب دو قیراط کم ہوتا ہے اور دیہات والوں کا ایک قیراط کیونکہ ان کو ضرورت کسی حد تک زیادہ ہے۔ بعض نے دیگر وجوہ بھی بیان فرمائی ہیں۔

## ۳۰۷ :بَابُ کَرَاھِیَۃِ تَعْلِیْقِ الْجَرَسِ فِی الْبَعِیْرِ وَغَیْرِہٖ مِنَ الدَّوَآبِّ وَکَرَاھِیَۃِ اسْتِصْحَابِ الْکَلْبِ

## باب: سفر میں اونٹ وغیرہ جانوروں پر گھنٹی باندھنا مکروہ ہے اور

وَالْجَرَسِ فِي السَّفَرِ

سفر میں کتے اور گھنٹی کو ساتھ لے جانا بھی مکروہ ہے

١٦٩٢ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "لَا تَصْحَبُ الْمَلَائِكَةُ رُفْقَةً فِيْهَا كَلْبٌ اَوْ جَرَسٌ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۶۹۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''فرشتے اس قافلے کے ساتھ نہیں ہوتے جس میں کتا اور گھنٹی ہو''۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی اللباس والزینۃ' باب کراھیۃ الکلب والجرس فی السفر وھو فی ابی داؤد باب تعلیق الاجراس۔

**اللغات:** لاتصحب: حفظ کے علاوہ فرشتے جو رحمت' استغفار' حفظ کے ہیں وہ ساتھ نہیں چلتے۔ رفقة: سفر کے ساتھی۔ فیھا کلب: وہ کتا جس کی شرعاً اجازت نہ وہ۔ جرس: وہ گھنٹی جو جانوروں کے گلے میں باندھی جاتی ہے تاکہ ان کی حرکت کرنے سے آواز پیدا ہو یہ جرس سے لیا گیا جس کا معنی مخفی کلام ہے۔

١٦٩٣ : وَعَنْ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ :"اَلْجَرَسُ مِنْ مَّزَامِيْرِ الشَّيْطَانِ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ عَلٰى شَرْطِ مُسْلِمٍ۔

۱۶۹۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''گھنٹی شیطان کا باجا ہے''۔ (ابوداؤد) شرط مسلم پر صحیح سند کے ساتھ۔

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الجھاد باب تعلیق الاجراس وھو فی مسلم فی کتاب اللباس والزینۃ' باب کراھیۃ الکلب والجرس فی السفر۔

**اللغات:** منرامیر: جمع مزمار' آلہ غناء خواہ گانا بانسری وغیرہ سے ہو۔

**فوائد:** (۱) کتوں کو پالنے اور ساتھ رکھنے کی ممانعت ہے اور گھنٹیاں یا ان کی مثل آواز والی چیزیں جانوروں کے گلے میں لٹکانے کو مکروہ ناپسند قرار دیا گیا تاکہ ملائکہ کے ساتھ چلنے کی برکت سے محروم نہ ہو۔ خاص کر سفر کے جانوروں پر لٹکانا زیادہ باعث کراہت ہے کیونکہ مسافر کو فرشتوں کی معیت اور برکت وحفاظت کی زیادہ ضرورت ہوتی ہے اور کراہت کا سبب ملائکہ کی نفرت ہے اور یہ گانے کا آلہ ہے جس کی طرف شیطان کو انس ورغبت ہے اور اس سے وہ لوگوں کو غفلت میں ڈالتا ہے۔ (۲) مسلمان کے لئے ضروری ہے کہ وہ ملائکہ کی دوستی پر حریص ہوں اور جس سے ملائکہ کو نفرت و دوری ہو اس سے دور رہے۔

## ٣٠٨ :بَابُ كَرَاهَةِ رُكُوْبِ الْجَلَّالَةِ وَهِيَ الْبَعِيْرُ اَوِ النَّاقَةُ الَّتِيْ تَاْكُلُ الْعُذْرَةَ ، فَاِنْ اَكَلَتْ عَلَفًا طَاهِرًا فَطَابَ لَحْمُهَا زَالَتِ الْكَرَاهَةُ

## باب: گندگی کھانے والے اونٹ یا اونٹنی پر سواری مکروہ ہے پس اگر وہ پاک چارا کھانے لگے تو اس کا گوشت ستھرا اور کراہت سے پاک ہے

١٦٩٤ : عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الْجَلَّالَةِ فِي

۱۶۹۴: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے گندگی کھانے والے اونٹوں پر سوار ہونے

الْاِبِلِ اَنْ يُّرَكَبَ عَلَيْهَا - رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

سے منع فرمایا۔(ابوداؤد) صحیح سند کے ساتھ۔

**تخريج**:رواه ابو داؤد فی الجهاد' باب ركوب الجلالة۔

**فوائد**:(۱) گندگی کھانے والے اونٹ پرسواری کومکروہ قرار دیا گیا۔ بقول نووی رحمۃ اللہ یہ کراہت اس مراد ہوگی جبکہ گندگی کی عادت پڑ جائے اور گندگی کی بدبو اس کے گوشت پر غالب ہو جائے۔ عذرہ انسان کی گندگی کو کہتے ہیں۔(۲)اسلام طہارت و نظافت کا کتنا خواہاں' گندگی سے کس قدر نفرت کرنے والا اور نفوس انسانی جن نجاسات کو برا سمجھنے والے ہیں اس سے دور رہنے والا۔

## ۳۰۹ :بَابُ النَّهْيِ عَنِ الْبُصَاقِ فِي الْمَسْجِدِ وَالْاَمْرِ بِاِزَالَتِهٖ مِنْهُ اِذَا وُجِدَ فِيْهِ ' وَالْاَمْرُ بِتَنْزِيْهِ الْمَسْجِدِ عَنِ الْاَقْذَارِ

## باب: مسجد میں تھوکنے کی ممانعت اور اس کو دُور کرنے کا حکم جب وہ مسجد میں پایا جائے' گندگیوں سے مسجد کو صاف ستھرا رکھنے کا حکم

۱۶۹۵ :عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :"اَلْبُصَاقُ فِي الْمَسْجِدِ خَطِيْئَةٌ وَكَفَّارَتُهَا دَفْنُهَا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

وَالْمُرَادُ بِدَفْنِهَا اِذَا كَانَ الْمَسْجِدُ تُرَابًا اَوْ رَمْلًا وَّنَحْوَهٗ فَيُوَارِيْهَا تَحْتَ تُرَابِهٖ- قَالَ اَبُو الْمُحَاسِنِ الرُّوْيَانِيُّ فِيْ كِتَابِهِ الْبَحْرِ : وَقِيْلَ الْمُرَادُ بِدَفْنِهَا اِخْرَاجُهَا مِنَ الْمَسْجِدِ اَمَّا اِذَا كَانَ الْمَسْجِدُ مُبَلَّطًا اَوْ مُجَصَّصًا فَدَلَكَهَا عَلَيْهِ بِمَدَاسِهٖ اَوْ بِغَيْرِهٖ كَمَا يَفْعَلُهٗ كَمَا يَفْعَلُهٗ كَثِيْرٌ مِّنَ الْجُهَّالِ فَلَيْسَ ذٰلِكَ بِدَفْنٍ بَلْ زِيَادَةٌ فِي الْخَطِيْئَةِ وَتَكْثِيْرٌ لِلْقَذَرِ فِي الْمَسْجِدِ وَعَلٰى مَنْ فَعَلَ ذٰلِكَ اَنْ يَّمْسَحَهٗ بَعْدَ ذٰلِكَ بِثَوْبِهٖ اَوْ بِيَدِهٖ اَوْ غَيْرِهٖ اَوْ يَغْسِلَهٗ۔

۱۶۹۵: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:''مسجد میں تھوکنا منع ہے اور اس کا کفارہ اس کو دفن کرنا ہے''۔(بخاری ومسلم)

اور مقصد یہ ہے کہ جب مسجد میں مٹی یا ریت وغیرہ ہے تو مٹی کے نیچے تھوک کو چھپا دیا جائے چنانچہ ابوالمحاسن رویانی نے اپنی کتاب البحر میں ایسے ہی ذکر فرمایا اور یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ تھوک کے دفن کرنے کا مطلب یہ ہے کہ اس کو مسجد سے نکال دیا جائے لیکن جب مسجد پختہ چونا گچ ہو تو تھوک کے جھاڑو کے ساتھ وہیں مل دیا جائے جیسا کہ بہت سے ناواقف لوگ اسی طرح کرتے ہیں تو یہ دفن کرنا نہیں ہے بلکہ گناہ میں زیادتی ہے اور مسجد کو مزید گندہ کرنا ہے اور جو شخص یہ کام کرے اس کو چاہئے کہ وہ اس کے بعد اپنے کپڑے (رومال وغیرہ) یا اپنے ہاتھ وغیرہ سے اس کو صاف کر ڈالے یا دھو ڈالے۔

**تخريج**:رواه البخاری فی الصلاة' باب كفارة البزاق فی المسجد و مسلم فی كتاب المساجد' باب النهی البصاق فی المسجد۔

**اللغات**: البصاق:تھوک یہی معنی بزاق کا بھی ہے۔انسان کے منہ سے خارج ہونے والالعاب۔یواديها:یہ موادات سے ہے۔

اس کا معنی غائب کرنا ہے۔**علامہ ابو المحاسن رویانی**:ان کا نام عبدالواحد بن اسماعیل بن احد ہے یہ مذہب شافعی کے ثقہ ائمہ میں سے ہیں۔ان کی ولادت ۴۱۵ھ میں اور وفات طبرستان میں ۶۳۰ھ محرم میں شہادت سے ہوئی۔رویانی یہ رویان کی طرف نسبت ہے۔ طبرستان کے اطراف کا ایک شہر ہے۔**مداسة**: جوتا وغیرہ

۱۶۹۶ : وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ رَاٰى فِيْ جِدَارِ الْقِبْلَةِ مُخَاطًا اَوْ بُزَاقًا اَوْ نُخَامَةً، فَحَكَّهُ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

۱۶۹۶: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قبلے کی دیوار میں رینٹھ یا تھوک یا بلغم دیکھی تو اس کو کھرچ دیا۔(بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواه البخاری فی کتاب الصلاة باب حك البزاق بالید و مسلم فی کتاب المساجد' باب النهی عن البصاق فی المسجد۔

**اللغات**: النخامة: ناک سے نکلنے والی رینٹھ یا بلغم جو سینے سے نکلے۔او کا لفظ شک یک لئے لایا کہ جس کو کریدا گیا وہ تھوک تھا یا بلغم یا رینٹھ۔**فحکمه**:اس کو رگڑ کر دور کر دیا۔ظاہر سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ خشک ہو چکا تھا۔

۱۶۹۷ : وَعَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "اِنَّ هٰذِهِ الْمَسَاجِدَ لَا تَصْلُحُ لِشَيْءٍ مِّنْ هٰذَا الْبَوْلِ وَلَا الْقَذَرِ اِنَّمَا هِيَ لِذِكْرِ اللّٰهِ تَعَالٰى، وَقِرَآءَةِ الْقُرْآنِ' اَوْ كَمَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ، رَوَاهُ مُسْلِمٌ.

۱۶۹۷: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ یہ مسجدیں اس پیشاب یا گندگی کے لائق نہیں۔ بے شک وہ اللہ کی یاد کے لئے ہیں اور قرآن کی قراءت کے لئے ہیں یا جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ (مسلم)

**تخریج**:رواه مسلم فی کتاب الطهارة باب' وجوب غسل البول وغیره من النجاسات اذا حصلت فی المسجد۔

**اللغات**: **لاتصلح**:لائق ومناسب نہیں۔مناسب یہ ہے کہ ان کو مسجد میں نہ کیا جائے۔**من هذا البول**: یہ پیشاب جیسا کہ اس دیہاتی نے مسجد میں کر دیا۔وہی حدیث کا مخاطب ہے۔**انما هی لذکر الله**: یہ اس کے لئے بنائی گئی ہیں یہ انہی کاموں کے لائق ہے جو ان کے مناسب ہیں۔**او کما قال**: یہ لفظ اس لئے لائے تا کہ آپ ﷺ کی طرف جھوٹ ک نسبت نہ ہو جائے۔ممکن ہے کہ آپ نے یہ لفظ نہ فرمائے ہوں۔

**فوائد**:(۱) تھوک وغیرہ گندی چیزیں مسجد میں ڈالنا حرام ہے اور اگر وہ آلودگی گندگی ہو تو حرمت اور زیادہ شدید ہو جائے گی۔ جو آدمی مسجد میں گندگی ڈالے گا وہ گنہگار ہو گا اور اسکا گناہ اس وقت تک باقی رہے گا جب تک گندگی باقی رہے گی مناسب یہ ہے کہ اسکے دور کرنے کی جلد کوشش کرے اور اپنے اس فعل پر اللہ تعالیٰ سے معافی طلب کرے۔(۲) مسلمان پر لازم ہے کہ جو گندی چیز مسجد میں دیکھے اسکو فوراً زائل کرے۔اگر وہ گندی چیز نجاست ہے تو اسکا ازالہ فرض ہے۔اگر دوسری ہے تو بہتر اور مناسب ہے (۳) مساجد کی نظافت کی طرف خوب توجہ دینی چاہئے اور مساجد کو ذکر اللہ' قرآۃ القرآن اور صلوٰۃ' حصول احکام دین' تعلیم عام نافع وغیرہ عبادات سے آباد کرنا چاہئے۔

## ۳۱۰ :بَابُ كَرَاهَةِ الْخُصُوْمَةِ فِي الْمَسْجِدِ وَرَفْعِ الصَّوْتِ فِيْهِ

## باب: مسجد میں جھگڑا اور آواز کا بلند کرنا مکروہ ہے اسی طرح گم شدہ چیز کے لئے اعلان کرنا'

## وَنَشْدِ الضَّالَّةِ وَالْبَيْعِ وَالشِّرَآءِ وَالْإِجَارَةِ وَنَحْوِهَا مِنَ الْمُعَامَلَاتِ

## خرید وفروخت اجارہ (مزدوری) وغیرہ کے معاملات بھی مکروہ ہیں

۱٦٩٨ : عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "مَنْ سَمِعَ رَجُلًا يَنْشُدُ ضَالَّةً فِي الْمَسْجِدِ فَلْيَقُلْ : لَا رَدَّهَا اللّٰهُ عَلَيْكَ ، فَإِنَّ الْمَسَاجِدَ لَمْ تُبْنَ لِهٰذَا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۶۹۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''جو آدمی کسی کو مسجد میں گم شدہ چیز تلاش کرتے ہوئے سنیں تو اس کو کہہ دینا چاہئے کہ اللہ تعالیٰ یہ چیز اللہ تجھے نہ لوٹائے یہ مسجد اس لئے نہیں بنی''۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب المساجد' باب النھی عن نشه الضالة فی المسجد۔

**اللُّغَات:** ینشد ضالة: گم شدہ کو تلاش کرے اور اس کے متعلق پوچھے۔ الضالہ: ضائع ہونے والی ہر چیز مال' حیوان وغیرہ۔ عرب کے ہاں ضل الشئی اس وقت بولتے ہیں جب کوئی چیز ضائع ہوجائے۔

۱٦٩٩ : وَعَنْهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "إِذَا رَأَيْتُمْ مَنْ يَبِيْعُ أَوْ يَبْتَاعُ فِي الْمَسْجِدِ فَقُوْلُوْا : لَا أَرْبَحَ اللّٰهُ تِجَارَتَكَ : وَإِذَا رَأَيْتُمْ مَنْ يَنْشُدُ ضَالَّةً فَقُوْلُوْا لَا رَدَّهَا عَلَيْكَ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ ۔

۱۶۹۹: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تم دیکھو کہ کوئی آدمی کوئی چیز مسجد میں بیچ رہا ہے یا خرید رہا ہے تو یوں کہو اللہ تیری تجارت میں نفع نہ دے۔ جب تم کسی کو دیکھو وہ گم شدہ چیز کا اعلان کر رہا ہے تو کہو اللہ تیری گمشدہ چیز کو واپس نہ کرے۔ (ترمذی)

**تخریج:** رواہ الترمذی فی ابواب البیوع' باب عن البیع فی المسجد۔

**اللُّغَات:** یبتاع: خرید رہا ہے۔

۱۷۰۰ : وَعَنْ بُرَيْدَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَجُلًا نَشَدَ فِي الْمَسْجِدِ فَقَالَ : مَنْ دَعَا إِلَى الْجَمَلِ الْأَحْمَرِ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "لَا وَجَدْتَ ، إِنَّمَا بُنِيَتِ الْمَسَاجِدُ لِمَا بُنِيَتْ لَهُ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۷۰۰: حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ایک آدمی نے مسجد میں گم شدہ چیز کا اعلان کیا اور کہا کہ کون ہے جو مجھے سرخ اونٹ کے بارے میں بتا دے؟ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''تو اس کو نہ پائے بے شک مسجدیں تو اسی کام کے لئے بنائی گئیں جس کے لئے بنائی گئیں''۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی کتاب المساجد باب انھی عن نشد الضالة فی المسجد۔

**اللُّغَات:** دعا الی: بتلائے خبر دے لما بنیت له: جس چیز کے لئے یہ بنائی گئی ہیں مثلاً ذکر' تعلیم' علم' قرآن۔

۱۷۰۱ : وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ جَدِّهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنِ الشِّرَآءِ وَالْبَيْعِ فِي الْمَسْجِدِ وَأَنْ تُنْشَدَ

۱۷۰۱: حضرت عمرو بن شعیب وہ اپنے والد سے اور وہ اپنے دادا رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مسجد میں خرید وفروخت سے منع فرمایا اور اس بات سے بھی منع فرمایا

فِيهِ ضَالَّةٌ اَوْ يُنْشَدَ فِيهِ شِعْرٌ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ، وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

کہ گمشدہ چیز کا اعلان کیا جائے یا اس کے اندر (غیر شرعی) شعر پڑھے جائیں۔(ابوداؤد وترمذی) حدیث حسن ہے۔

**تخریج**:رواه ابو داؤد فی کتاب الصلاة، باب التحلق یوم الجمعة قبل الصلاة والترمذی فی ابواب الصلاة، باب ما جاء فی کراهیة البیع والشراء و انشاد الضالة والشعر فی المسجد۔

**اللغات**: **ان ينشد فيه شعر**:اس میں ایسا شعر کہا جائے جو علوم شرعیہ اسلامیہ سے متعلق نہ ہو۔

**فوائد**:(۱) میں دنیاوی امور کی ممانعت کی گئی مثلاً خرید وفروخت، گم شدہ چیز کی تلاش، شعروشاعری ان چیزوں کی ممانعت کراہت کی حد تک رہے گی اگر ان سے نمازی کو تشویش، قاری قرآن یا مدرس علم وذکر وعابد کو خلل نہ پڑتا ہو اور اگر ان کو خلل واقع ہو تو پھر نہی تحریم کے لیے ہے۔(۲) مطلوب کے حاصل ہونے کی بجائے ان افعال کے کرنے والے کو بددعا دی گئی اور ایسا کرنا ہر اس آدمی کو مستحب ہے جو ایسا فعل کرتا دیکھے یا سنے یا جانے۔(۳) مساجد آخرت کے بازار ہیں۔ دنیا کے بازار نہیں۔ مسجد کے آداب میں سے یہ ہے کہ ان کو ہر ایسی چیز سے پاک رکھا جائے جس کا آخرت سے تعلق نہ ہو۔(۴) مسلمانوں کی مصلحتوں کے متعلق مساجد میں گفتگو ممنوع نہیں اور ایسے معاملات جو مسلمانوں کے دینی اور اجتماعی فائدے سے متعلق ہوں۔

۱۷۰۲ : وَعَنِ السَّائِبِ بْنِ يَزِيْدَ الصَّحَابِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : كُنْتُ فِي الْمَسْجِدِ فَحَصَبَنِيْ رَجُلٌ فَنَظَرْتُ فَإِذَا عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ فَقَالَ : "اِذْهَبْ فَأْتِنِيْ بِهٰذَيْنِ"، فَجِئْتُهُ بِهِمَا فَقَالَ :مِنْ اَيْنَ اَنْتُمَا؟ فَقَالَا :مِنْ اَهْلِ الطَّائِفِ فَقَالَ :لَوْ كُنْتُمَا مِنْ اَهْلِ الْبَلَدِ لَاَوْجَعْتُكُمَا تَرْفَعَانِ اَصْوَاتَكُمَا فِيْ مَسْجِدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۷۰۲:حضرت سائب بن یزید صحابی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں مسجد میں تھا مجھے کسی شخص نے کنکری ماری۔ میں نے جب نگاہ اٹھائی تو وہ عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے۔آپ نے پھر فرمایا کہ جا کر ان دونوں کو میرے پاس لاؤ میں ان کو آپ کے پاس لے گیا تو آپ نے فرمایا تم کون ہو اور کہاں سے ہو؟ انہوں نے کہا ہم طائف کے رہنے والے ہیں اور اس پر آپ نے فرمایا کہ اگر تم اس شہر کے ہوتے تو تم دونوں کو ضرور سزا دیتا۔تم رسول اللہ ﷺ کی مسجد میں آوازیں بلند کر رہے ہو۔ (بخاری)

**تخریج**:رواه البخاری فی کتاب الصلاة، باب فرع الصوت فی المساجد۔

**اللغات**: **فحصبني**:میری طرف کنکری پھینکی۔**الطائف**:مکہ مکرمہ سے تین مراحل پر واقع ایک بڑا شہر ہے۔**فی مسجد رسول الله ﷺ**:خصوصی تذکرہ مسجد نبوی کا زائد فضیلت کو ظاہر کرنے کے لئے ہے۔حکماً تمام مساجد اس میں شامل ہیں۔

**فوائد**:(۱) مسجد میں آواز بلند کرنا مکروہ ہے خواہ ذکر کی ہو یا قرآءۃ قرآن کی۔اگر اس سے نمازیوں کو تشویش پیدا ہو تو یہ حرام ہے اور اگر اس سے جھگڑا پیدا ہو تو کراہت وحرمت مزید شدید ہو جائے گی۔(۲) مسجد میں کسی کو متنبہ کرنے کے لئے اشارہ کرنا چاہئے یا کوئی کنکری وغیرہ پھینکے تاکہ مسجد میں اس کی آواز بلند نہ ہو۔(۳) مسجد میں امر بالمعروف اور نہی عن المنکر پر آمادہ کیا گیا کیونکہ یہ اسلام کے عظیم مقاصد میں سے ہے۔اسی میں اس آدمی کو روکنا بھی شامل ہے جو آداب مسجد کی خلاف ورزی کرے۔(۴) جو اللہ تعالیٰ کی حدود کی مخالفت کرے اس کو بدنی سزا دینا جائز ہے۔(۵) اللہ تعالیٰ کے گھر اس کی عبادت وطاعت کے لئے تعمیر کئے گئے ہیں۔اس لئے ان کی نگہبانی ضروری ہے اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:﴿فی بیوت اذن الله ان ترفع و یذکر فیها اسمه یسبح له فیها بالغدو﴾ الایۃ۔وہ روشنی ان گھروں میں ملتی ہے جن کی تعظیم کا اللہ تعالیٰ نے حکم دیا۔ان میں صبح وشام ایسے لوگ اللہ کی تسبیح کرتے ہیں جن کو کوئی تجارت اور خرید و

فروخت اللہ کی یاد اور نماز قائم کرنے اور زکوٰۃ ادا کرنے سے غافل نہیں کرسکتی۔ وہ ایسے دن سے ڈرتے ہیں جس میں دل اور آنکھیں پلٹ جائیں گی۔ تاکہ اللہ تعالیٰ ان کے اعمال کا بہترین بدلہ دے اور اپنے فضل سے اضافہ فرمائے اللہ تعالیٰ جس کو چاہتے ہیں بغیر حساب کے رزق دیتے ہیں۔ (النور)

## ۳۱۱ :بَابُ نَهْيِ مَنْ اَكَلَ ثُوْمًا اَوْ بَصَلًا اَوْ كُرَّاثًا اَوْ غَيْرَهُ مِمَّا لَهُ رَآئِحَةٌ كَرِيْهَةٌ عَنْ دُخُوْلِ الْمَسْجِدِ قَبْلَ زَوَالِ رَآئِحَتِهِ اِلَّا لِضَرُوْرَةٍ

## بَاب: لہسن پیاز، گندنا (لہسن نما ترکاری) وغیرہ جس کی بدبو ہو اس کو کھانے کے بعد بدبو زائل کرنے سے قبل مسجد میں داخل ہونا ممنوع ہے مگر کسی خاص ضرورت کی بناء پر

۱۷۰۳ :عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ :مَنْ اَكَلَ مِنْ هٰذِهِ الشَّجَرَةِ يَعْنِي الثُّوْمَ- فَلَا يَقْرَبَنَّ مَسْجِدَنَا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِيْ رِوَايَةٍ لِّمُسْلِمٍ مَسَاجِدَنَا"۔

۱۷۰۳: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو شخص یہ درخت یعنی لہسن کھائے تو وہ ہرگز ہماری مسجد کے پاس نہ آئے''۔ (بخاری ومسلم)

مسلم کی روایت میں جمع کا لفظ مَسَاجِدُنَا ہے۔

**تخریج**:رواہ البخاری فی ابواب صفۃ الصلاۃ باب ماجاء فی الثوم النیء و مسلم فی کتاب المساجد، باب نھی من اکل ثوماً او بصلا۔

**اَللُّغَاتُ** :یعنی الثوم: یہ جملہ حدیث میں داخل کیا گیا ہے۔ الثوم: لہسن، بدبودار پودا۔

۱۷۰٤ :وَعَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ النَّبِيُّ ﷺ :مَنْ اَكَلَ مِنْ هٰذِهِ الشَّجَرَةِ فَلَا يَقْرَبْنَا ، وَلَا يُصَلِّيَنَّ مَعَنَا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۰۴: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے نبی اکرمؐ نے فرمایا: ''جس نے اس درخت (لہسن) سے کھایا ہو وہ ہمارے ساتھ ہرگز نماز نہ پڑھے اور نہ وہ ہمارے قریب آئے''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواہ البخاری فی ابواب الصلاۃ، باب ماجاء فی الثوم النیء ومسلم فی المساجد باب نھی من اکل ثوماً وابصلاً۔

**اَللُّغَاتُ** :ھذا الشجرہ: لہسن قرینہ کی وجہ سے معلوم ہو جانے کی بناء پر نام نہیں لیا گیا۔

۱۷۰٥ :وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ النَّبِيُّ ﷺ : "مَنْ اَكَلَ ثُوْمًا ، اَوْ بَصَلًا فَلْيَعْتَزِلْنَا اَوْ فَلْيَعْتَزِلْ مَسْجِدَنَا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۰۵: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے لہسن پیاز کھایا ہو وہ ہم سے الگ ہو جائے یا ہماری مسجد سے الگ ہو جائے۔ (بخاری ومسلم)

وَفِيْ رِوَايَةٍ لِّمُسْلِمٍ :"مَنْ اَكَلَ الْبَصَلَ ، وَالثُّوْمَ، وَالْكُرَّاثَ فَلَا يَقْرَبَنَّ مَسْجِدَنَا فَاِنَّ الْمَلَآئِكَةَ تَتَاَذّٰى مِمَّا يَتَاَذّٰى مِنْهُ بَنُوْا اٰدَمَ"۔

اور مسلم کی روایت میں یہ الفاظ ہیں : جو پیاز، لہسن اور گندنا کھائے وہ ہماری مسجد کے قریب نہ آئے۔ اس لئے کہ فرشتوں کو اس چیز سے ایذاء پہنچتی ہے جس سے اولاد آدم کو ایذاء پہنچتی ہے۔

**تخریج**:رواہ البخاری فی ابواب صفۃ الصلاۃ' باب ماجاء فی الثوم النیء ومسلم فی کتاب المساجد باب نھی من اکل ثوماً وابصلاً۔

**اللغات**: اوبصلاً: پیاز'او کا لفظ تنویع یعنی اقسام کو بیان کرنے کیلئے ہے اس لئے ہر بدبودار چیز کو اس پر قیاس کریں گے اسی کی مثل مولی ہے کیونکہ اس کے کھانے سے بدبو اور ڈکار آتے ہیں۔الکراث: گندنا' جنگلی پیاز۔

١٧٠٦ :وَعَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنهُمَا اَنَّهٗ خَطَبَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فَقَالَ فِيْ خُطْبَتِهٖ : ثُمَّ اِنَّكُمْ اَيُّهَا النَّاسُ تَأْكُلُوْنَ شَجَرَتَيْنِ لَا اَرَاهُمَا اِلَّا خَبِيْثَتَيْنِ : اَلْبَصَلَ ' وَالثُّوْمَ ' لَقَدْ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اِذَا وَجَدَ رِيْحَهُمَا مِنَ الرَّجُلِ فِي الْمَسْجِدِ اَمَرَ بِهٖ فَاُخْرِجَ اِلَى الْبَقِيْعِ، فَمَنْ اَكَلَهُمَا فَلْيُمِتْهُمَا طَبْخًا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

١٧٠٦: حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے جمعہ کے دن خطبہ دیا تو اپنے خطبہ میں یہ بات ارشاد فرمائی بے شک اے لوگو! تم دو ایسے درخت کھاتے ہو جن کو میں برا خیال کرتا ہوں ان میں سے ایک پیاز اور دوسرا لہسن۔ تحقیق! میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ جب ان کی بدبو مسجد میں کسی آدمی سے آپؐ محسوس فرماتے تو آپؐ حکم دیتے کہ اس کو بقیع کی طرف نکلوا دیا جائے۔ پس جو ان دونوں کو کھائے تو پکا کر ان کی بدبو کو زائل کرے۔ (مسلم)

**تخریج**:رواہ مسلم فی کتاب المساجد' باب نھی من اکل ثوماً اب وصلاً۔

**اللغات**: لا اراھما: میں ان کو نہیں جانتا۔ خبیثتین: خبیث کا لفظ حرام پر بھی بولا جاتا ہے جیسا کہ زنا اور رڈی اور بدذائقہ چیز پر بھی بولا جاتا ہے مثلاً لہسن' پیاز اور ان موذی جانوروں کو بھی عرب لوگ خبائث کہتے تھے مثلاً سانپ' بچھو وغیرہ۔ البقیع: مدینہ شریف کا قبرستان۔ فلیمتھا: اس کی بدبو زائل کرے۔

**فوائد**: (۱) جو آدمی مسجد میں جانا چاہتا ہو۔ اس کو لہسن' پیاز اور ہر بدبودار چیز کا استعمال ممنوع ہے اور نہی کراہت تحریمیہ کو ظاہر کرتی ہے۔ اگر اس طرح پکا کر کھایا جائے کہ بدبو ختم ہو جائے تو کراہت نہ رہے گی۔ (۲) مؤمن عمدہ خوشبو والا ہونا چاہئے اور خاص کر جبکہ اجتماعات میں حاضر ہو یا عبادات کے مقامات میں ہوتا کہ لوگ اس سے گھن نہ کھائیں اور اس کے قریب بیٹھنے کو ناپسند نہ کریں۔ (۳) مساجد کی صفائی کا خاص خیال کرنا چاہئے مسجد کی طرف جاتے ہوئے اچھے کپڑے استعمال کرنے چاہئیں اور کام کاج کے کپڑے بھی جن سے بدبو نکلتی ہے۔ ان کو اتار دینا چاہئے۔ لہسن پیاز پر دھوئیں کو بھی قیاس کیا جائے گا کیونکہ تمباکو وغیرہ کا دھواں جو ہمیشہ استعمال کرے اس کے منہ کی بدبو لوگوں کو تکلیف پہنچاتی ہے۔ (۴) اسلام نے الفت بڑھانے والی چیزوں کی ترغیب دی اور دوری پیدا کرنے والی چیزوں سے نفرت کا اظہار کیا اور ان کی حوصلہ شکنی کی۔ (۵) حکام کا فرض ہے کہ مساجد کی نگہبانی کریں اور ان کی صفائی کا خیال رکھیں اور لوگوں کو اس طرف متوجہ کریں۔

## ٣١٢ :بَابُ كَرَاهَةِ الْاِحْتِبَاءِ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَالْاِمَامُ يَخْطُبُ لِاَنَّهٗ يَجْلِبُ النَّوْمَ فَيَفُوْتُ اسْتِمَاعُ

## باب: جمعہ کے دن دوران خطبہ پیٹ کے ساتھ ملا کر بیٹھنے کی کراہت کیونکہ اس سے نیند آئے گی اور خطبہ سننے

الْخُطْبَةِ وَيُخَافُ انْتِقَاضُ الْوُضُوْءِ!

سے محروم رہ جائے گا اور وضو ٹوٹ جانے کا بھی خدشہ ہوگا

۱۷۰۷ : عَنْ مُعَاذِ بْنِ اَنَسٍ الْجُهَنِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ نَهٰى عَنِ الْحِبْوَةِ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَالْاِمَامُ يَخْطُبُ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ ' وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ: حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۷۰۷: حضرت معاذ بن انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جمعہ کے دن جبکہ امام خطبہ دے رہا ہو گھٹنوں کو سینے کے ساتھ ملا کر بیٹھنے سے منع فرمایا۔ (ابوداؤد' ترمذی) حدیث حسن ہے۔

**تخریج**: رواہ ابو داؤد فی کتاب الصلاۃ' باب الاحتبار و الامام یخطب والترمذی فی ابواب الصلاۃ' باب ماجاء فی کراھیۃ' الاحتباء و الامام یخطب۔

**اللغات**: الحبوۃ: یہ اسم مصدر ہے احتباء سے۔ گھٹنوں کو پیٹ کے ساتھ ملا کر بیٹھنا اور پشت اور گھٹنوں کو ہاتھ یا کسی پٹکے سے باندھنا۔

**فوائد**: (۱) خطبہ کے دوران گھٹنوں کو پیٹ سے ملا کر بیٹھنے سے منع کیا کیونکہ اس سے نیند غالب آ کر خطبہ سے محرومی ہو جائے گی حالانکہ خطبہ واجب ہے اور بعض اوقات وضو بھی ٹوٹ جاتا ہے جو کہ نماز کے لئے شرط ہے۔ (۲) مسلمان کے لئے ضروری ہے کہ وہ ایسی حالت میں ہو کہ خطبہ کے وقت میں جاگ کر جمعہ کا مقصد حاصل کر لے اور مسجد سے فائدہ پا کر جانے والا بنے۔

## ۳۱۳: بَابُ نَهْيِ مَنْ دَخَلَ عَلَيْهِ عَشْرُ ذِي الْحَجَّةِ وَاَرَادَ اَنْ يُّضَحِّيَ عَنْ اَخْذِ شَيْءٍ مِّنْ شَعْرِهٖ اَوْ اَظْفَارِهٖ حَتّٰى يُضَحِّيَ

## باب: جو آدمی قربانی کرنا چاہتا ہو اور عشرہ ذی الحجہ آ جائے تو اسے اپنے بال و ناخن نہ کٹوانے چاہئیں

۱۷۰۸ : عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "مَنْ كَانَ لَهٗ ذِبْحٌ يَذْبَحُهٗ فَاِذَا اَهَلَّ هِلَالُ ذِي الْحِجَّةِ فَلَا يَاْخُذَنَّ مِنْ شَعْرِهٖ وَلَا مِنْ اَظْفَارِهٖ شَيْئًا حَتّٰى يُضَحِّيَ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۷۰۸: حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس شخص کے ذبیحہ ہو تو وہ اس کو ذبح کرنے کا ارادہ رکھتا ہو تو جب ذوالحجہ کا چاند طلوع ہو جائے تو وہ اپنے بالوں اور ناخنوں میں سے کوئی چیز ہرگز نہ کاٹے۔ یہاں تک کہ وہ قربانی کرے''۔ (مسلم)

**تخریج**: راواہ مسلم فی کتاب الاصنامی' باب نھی من دخل علیہ عشر ذی الحجہ۔

**اللغات**: ذبح: ذبیحہ چوپایوں سے۔ ملا یأخزن: وہ نہ کٹوائے۔

**فوائد**: (۱) جو آدمی قربانی کرنا چاہتا ہو تو عشرہ ذی الحجہ داخل ہونے کے بعد وہ اپنے بال و ناخن نہ کٹوائے۔ کٹوانے میں کراہت ہے۔ اس میں تو حکمت یہ ہے کہ مغفرت کے تمام اجزاء کو شامل ہو جائے۔ جب وہ قربانی کرے جیسا کہ حج کی قربانی ہوتی ہے جب بال و ناخن کاٹنے کی ضرورت پڑ جائے بیماری یا زخم تو کراہت زائل ہو جائے گی۔

## ۳۱۴ :بَابُ النَّهْيِ عَنِ الْحَلْفِ بِمَخْلُوْقٍ كَالنَّبِيِّ وَالْكَعْبَةِ وَالْمَلَآئِكَةِ وَالسَّمَآءِ وَالْاٰبَآءِ وَالْحَيَاةِ وَالرُّوْحِ وَالرَّأْسِ وَنِعْمَةِ السُّلْطَانِ وَتُرْبَةِ فُلَانٍ وَالْاَمَانَةِ وَهِيَ مِنْ اَشَدِّهَا نَهْيًا

## بَابٌ: مخلوقات کی قسم جیسے پیغمبر' کعبہ' ملائکہ' آسمان' باپ' دادا' زندگی' روح' سر' بادشاہ' کی نعمت اور فلاں فلاں مٹی یا قبر' امانت وغیرہ ممنوع ہے۔ امانت وقبر کی تو ممانعت سب سے بڑھ کر ہے

۱۷۰۹ :عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : "اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى يَنْهَاكُمْ اَوْ تَحْلِفُوْا بِاٰبَآئِكُمْ ' فَمَنْ كَانَ حَالِفًا فَلْيَحْلِفْ بِاللّٰهِ اَوْ لِيَصْمُتْ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

وَفِيْ رِوَايَةٍ فِي الصَّحِيْحِ : فَمَنْ كَانَ حَالِفًا فَلَا يَحْلِفْ اِلَّا بِاللّٰهِ ' اَوْ لِيَسْكُتْ"۔

۱۷۰۹: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس بات سے منع فرمایا کہ تم اپنے باپوں کی قسم اٹھاؤ جس کو بھی قسم اٹھانی ہو تو وہ اللہ کی قسم اٹھائے یا خاموش رہے۔ (بخاری ومسلم)

بخاری کی ایک روایت میں یہ الفاظ بھی ہیں۔ جو شخص قسم اٹھانا چاہتا ہو وہ نہ قسم اٹھائے مگر اللہ ہی کی یا خاموش رہے۔

**تخریج**: رواہ البخاری فی الایمان' باب لا تدخلوا بابائکم و فی الشھادات وغیرھا و مسلم فی الایمان باب النھی من الحلف بغیر اللہ تعالی و الروایۃ الثانیۃ عند مسلم فی الایمان و النذر۔

**اللغات**: تحلفوا: یہ حلف سے ہے اور قسم کو کہتے ہیں۔ لیصمت: وہ خاموش رہے اور دوسری روایت اس کی وضاحت کر رہی ہے۔

**فوائد**: (۱) قسم فقط اللہ تعالیٰ کے نام ہی کی ہو سکتی ہے یا اللہ تعالیٰ کی صفات میں سے کسی صفت کی مثلاً قدرت' علم وغیرہ۔ (۲) تمام مخلوق کی قسم حرام ہے قسم خاص قسم کی تعظیم ہے اور وہ خاص تعظیم اللہ تعالیٰ ہی کے لائق ہے۔

۱۷۱۰ :وَعَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ سَمُرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَا تَحْلِفُوْا بِالطَّوَاغِيْ : وَلَا بِاٰبَآئِكُمْ رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

"الطَّوَاغِيْ" جَمْعُ طَاغِيَةٍ ' وَهِيَ الْاَصْنَامُ- وَمِنْهُ الْحَدِيْثُ : "هٰذِهِ طَاغِيَةُ دَوْسٍ "اَيْ صَنَمُهُمْ وَمَعْبُوْدُهُمْ - وَرُوِيَ فِيْ غَيْرِ مُسْلِمٍ- "بِالطَّوَاغِيْتِ" جَمْعُ طَاغُوْتٍ ' وَهُوَ الشَّيْطَانُ وَالصَّنَمُ۔

۱۷۱۰: حضرت عبدالرحمن بن سمرۃ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''بتوں کی قسمیں مت اٹھاؤ اور نہ اپنے باپوں کی''۔ (مسلم)

الطَّوَاغِیْ جمع طَاغِیَۃٍ :بت اور اسی کے بارے میں حدیث ہے۔ ھٰذِہٖ طَاغِیَۃُ دَوْسٍ کہ یہ دوس کا بت اور معبود ہے۔

مسلم کے علاوہ روایت میں طواغیت کا لفظ ہے جس کا واحد طاغوت ہے اس کا معنی شیطان اور بت ہے۔

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الایمان باب من حلف باللات و العزی

**اللغات:** :الطواغی: صاحب نہایہ فرماتے ہیں کہ طواغی سے مراد کفروسرکشی میں بہت بڑھے ہوتے وہ سرداران شرک وکفر ہیں۔
**الطاغوت:** ہر باطل کو کہا جاتا ہے۔

**فوائد:** (۱) باپ دادا' سرداراصنام اور جوان کے مشابہہ باطل چیزیں ہیں ان کی قسم اگر تعظیم کی نیت سے ہوتو حرام وکفر ہے خاص طور پر جن کو مقدس قرار دے کران کی عبادت کی جاتی ہے۔

۱۷۱۱ : وَعَنْ بُرَيْدَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "مَنْ حَلَفَ بِالْاَمَانَةِ فَلَيْسَ مِنَّا" حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ ، رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۷۱۱: حضرت بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے امانت کی قسم اٹھائی وہ ہم میں سے نہیں''۔ (ابوداؤد) صحیح سند کے ساتھ۔

**تخریج:** رواہ ابو داوٴد فی الایمان و النذر' باب کراھیۃ الحلف بالامانۃ۔

**اللغات:** :**الامانۃ:** علامہ ابن عسلان فرماتے ہیں اس سے مراد فرائض اسلام نماز' حج' وغیرہ ہیں۔ **فلیس منا:** وہ ہمارے طریقے کا پیروکارنہیں۔

**فوائد:** (۱) امانت کی قسم اٹھانا حرام ہے علامہ ابن عسلان فرماتے ہیں کہ امام سیوطی نے امام خطابی سے نقل کیا کہ اس کی وجہ یہ ہے کہ قسم اللہ تعالیٰ کے نام سے منعقد ہوتی ہے یا اس کی صفات سے امانت ان صفات میں سے نہیں بلکہ یہ اس کے احکام میں سے ایک حکم ہے اور فرائض میں سے ایک فرض ہے۔ اس لئے اس سے روکا گیا کہ اس کا حلف اس کو اسماء باری تعالیٰ کے برابر نہ ظاہر کرے۔ (۲) امام ابوحنیفہ اوران کے شاگردوں رحمہم اللہ نے فرمایا کہ اگر کسی نے اس طرح قسم کھائی و امانۃ اللہ کہ اللہ کی امانت کی قسم تو یہ قسم بن جائے گی اور توڑنے پر کفارہ لازم ہوگا۔ امام شافعیؒ نے فرمایا کہ نہ یہ قسم بنے گی اور نہ کفارہ ہوگا۔

۱۷۱۲ : وَعَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "مَنْ حَلَفَ فَقَالَ : "اِنِّیْ بَرِیْءٌ مِّنَ الْاِسْلَامِ ، فَاِنْ كَانَ كَاذِبًا فَهُوَ كَمَا قَالَ ، وَاِنْ كَانَ صَادِقًا فَلَنْ يَّرْجِعَ اِلَى الْاِسْلَامِ سَالِمًا" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ۔

۱۷۱۲: حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ ہی کی روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے یہ قسم اٹھائی کہ میں اسلام سے بیزار ہوں پس اگر وہ جھوٹا ہے تو اس طرح ہو گیا جس طرح اس نے کہا۔ اگر وہ سچا ہے تو پھر اسلام کی طرف ہرگز صحیح سالم نہیں لوٹے گا''۔ (ابوداؤد)

**تخریج:** رواہ ابو داؤد فی الایمان و النذور' ماجاء فی الحلف بالبرأۃ۔

**اللغات:** :**فقال انی بری ء من الاسلام:** اگر بات اس طرح نہ ہو یا اگر میں ایسا نہ کروں تو میں اسلام سے بری۔ **فھو کما قال:** وہ اسلام سے بیزار ہو چکا کیونکہ اس نے قصداً ایسا کہا۔ **سالمًا:** اسلام میں خلل کی وجہ سے۔

**فوائد:** (۱) ان الفاظ اوراسی طرح کے الفاظ سے قسم اٹھانا ممنوع ہے مثلاً اس طرح کہے اگر وہ ایسا کرے تو وہ کافر ہے۔ وہ فلاں دین میں ہے اگر اس طرح ہو۔ علماء نے فرمایا اگر اس نے یہ قسم اٹھائی اور کفر کا پختہ ارادہ کیا تو جس چیز سے اس نے معلق کیا اگر وہ پیش آ گئی تو وہ فی الحال کافر ہے اور اگر اس نے قسم اٹھائی ہوئی چیز سے ہمیشہ کیلئے باز رہنا مقصود ہے اور کوئی مقصد نہیں کافر نہ ہوا۔ لیکن یہ لفظ بہت برا ہے اس سے استغفار کرنا ضروری ہے۔ اسلام خلل پہنچ جانے کے سبب سے اصلاح کے لئے شہادتین کا اقرار مستحب ہے۔ (۲) امام شافعیؒ نے فرمایا یہ قسم نہیں اور نہ اس پر کفارہ ہے البتہ کہنے والا گنہگار ہے۔ دوسرے علماء نے فرمایا کیونکہ یہ کفر ہے اس لئے تجدید اسلام ضروری ہے۔

١٧١٣ :وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّهٗ سَمِعَ رَجُلًا يَقُوْلُ : لَا وَالْكَعْبَةِ ، فَقَالَ ابْنُ عُمَرَ : لَا تَحْلِفْ بِغَيْرِ اللّٰهِ ، فَاِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ :"مَنْ حَلَفَ بِغَيْرِ اللّٰهِ فَقَدْ كَفَرَ اَوْ اَشْرَكَ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ: حَدِيْثٌ حَسَنٌ وَفَسَّرَ بَعْضُ الْعُلَمَآءِ قَوْلَهٗ "كَفَرَ اَوْ اَشْرَكَ" عَلَى التَّغْلِيْظِ ، كَمَا رُوِيَ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ :"اَلرِّيَآءُ شِرْكٌ"۔

۱۷۱۳: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ انہوں نے ایک آدمی کو یہ کہتے سنا کعبہ کی قسم! آپ نے اسے فرمایا کہ غیر اللہ کی قسم مت اُٹھاؤ۔ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''جس نے غیر اللہ کی قسم اٹھائی اس نے کفر کیا یا شرک کیا''۔(ترمذی) حدیث حسن ہے۔

بعض علماء نے کفر یا شرک کو تغلیظ (سخت تنبیہ) قرار دیا جیسا کہ دوسری روایت میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ریاء کو شرک فرمایا۔

**تخریج**:رواہ الترمذی فی الایمان و النذور' باب ماجاء فی کراهية الحلف بغير الله۔

**اللغات**: کما روی......الخ۔ کہ ریا گناہ ہے مگر ایمان سے خارج نہیں کرتا لیکن نفرت دلانے کے لئے شرک سے تعبیر کیا گیا۔

**فوائد**:(۱) غیر اللہ اور اس کی صفات کی قسم ممنوع ہے۔اس نہی میں جہاں حدیث میں مذکورہ چیزیں داخل ہیں وہاں شرف' اولاد' رحمت والد وغیرہ بھی شامل ہیں۔جس طرح کے مقدس مقامات اور مقدس ہستیاں انبیاء اور صالحین شامل ہیں۔(۲) جس نے غیر اللہ اور اس کی صفات کے قسم اٹھائی اور اعتقاد وارادہ مخلوق تعظیم کا کیا جس طرح کے اللہ تعالیٰ کی تعظیم کی جاتی ہے تو اس نے کفر کیا۔ ظاہر حدیث کا یہی محل ہے۔

## ٣١٥ :بَابُ تَغْلِيْظِ الْيَمِيْنِ الْكَاذِبَةِ عَمْدًا

## باب: جھوٹی قسم جان بوجھ کر کھانے کی شدید ممانعت

١٧١٤ :عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ :"مَنْ حَلَفَ عَلٰى مَالِ امْرِئٍ مُسْلِمٍ بِغَيْرِ حَقِّهٖ لَقِيَ اللّٰهَ وَهُوَ عَلَيْهِ غَضْبَانُ" قَالَ :ثُمَّ قَرَاَ عَلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مِصْدَاقَهٗ مِنْ كِتَابِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ :"اِنَّ الَّذِيْنَ يَشْتَرُوْنَ بِعَهْدِ اللّٰهِ ، وَاَيْمَانِهِمْ ثَمَنًا قَلِيْلًا" اِلٰى اٰخِرِ الْاٰيَةِ – مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۱۴: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''جس آدمی نے کسی کے مال پر ناحق قسم اٹھائی وہ اللہ سے اس حال میں ملے گا کہ وہ اس پر ناراض ہوں گے''۔ عبداللہ کہتے ہیں کہ پھر آپؐ نے اس کی تصدیق میں کتاب اللہ کی یہ آیت پڑھی: ﴿اِنَّ الَّذِيْنَ يَشْتَرُوْنَ بِعَهْدِ اللّٰهِ وَاَيْمَانِهِمْ ثَمَنًا......﴾ ''بے شک وہ لوگ جو اللہ کے عہد اور اپنی قسموں پر تھوڑا مول خریدتے ہیں......'' (آل عمران)۔(بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی الماقاة باب الخصومة فی البئر و کذلك فی الایمان ومسلم فی الایمان ' باب وعید من اقتطع حق مسلم

**اللغات**: بغیر حقه: ناحق قسم اٹھائی تا کہ اس سے مسلمان کا مال حاصل کرے۔غضبان: انتقام لینا۔مصداقه: جس پر وہ صادق آئے۔

١٧١٥ : وَعَنْ اَبِیْ اُمَامَةَ اِيَاسِ ابْنِ ثَعْلَبَةَ الْحَارِثِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "مَنِ اقْتَطَعَ حَقَّ امْرِئٍ مُسْلِمٍ بِيَمِيْنِهٖ فَقَدْ اَوْجَبَ اللّٰهُ لَهُ النَّارَ ، وَحَرَّمَ عَلَيْهِ الْجَنَّةَ فَقَالَ لَهٗ رَجُلٌ : وَاِنْ كَانَ شَيْئًا يَسِيْرًا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ؟ قَالَ : "وَاِنْ كَانَ قَضِيْبًا مِّنْ اَرَاكٍ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۷۱۵: حضرت ابو امامہ اَیاس بن ثعلبہ حارثی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے کسی مسلمان کا حق قسم کے ساتھ مارا پس اللہ نے اس کے لئے آگ کو واجب کر دیا اور جنت کو حرام کر دیا''۔ ایک آدمی نے آپ صلی اللہ علی وسلم سے عرض کیا یا رسول اللہ! خواہ معمولی چیز بھی ہو؟۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''خواہ پیلو کے درخت کی شاخ ہی کیوں نہ ہو''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواه مسلم فی الایمان، باب وعید من اقتطع مسلم بیمینه۔

**اللغات**: اقتطع: لینا۔ مسلم: مسلمان اور اس کا حلیف۔ بیمینه: جھوٹی قسم جس کو وہ خود جھوٹا سمجھتا ہے۔ قضیبا: ٹہنی۔ اراك: پیلو کا درخت۔

١٧١٦ : وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو ابْنِ الْعَاصِ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : "الْكَبَآئِرُ : اَلْاِشْرَاكُ بِاللّٰهِ ، وَعُقُوْقُ الْوَالِدَيْنِ ، وَقَتْلُ النَّفْسِ وَالْيَمِيْنُ الْغَمُوْسُ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۷۱۶: حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بڑے گناہ یہ ہیں: ''اللہ کے ساتھ شریک ٹھہرانا، والدین کی نافرمانی، کسی جان کو قتل کرنا اور جھوٹی قسم اٹھانا''۔ (بخاری)

وَفِیْ رِوَايَةٍ لَّهٗ : اَنَّ اَعْرَابِيًّا جَآءَ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا الْكَبَآئِرُ؟ قَالَ : "اَلْاِشْرَاكُ بِاللّٰهِ" قَالَ : ثُمَّ مَاذَا؟ قَالَ : "الْيَمِيْنُ الْغَمُوْسُ؟ قَالَ : وَمَا الْيَمِيْنُ الْغَمُوْسُ؟ قَالَ : "الَّذِیْ يَقْتَطِعُ مَالَ امْرِئٍ مُسْلِمٍ!" يَعْنِیْ بِيَمِيْنٍ هُوَ فِيْهَا كَاذِبٌ۔

اور ان ہی کی ایک روایت ہے کہ ایک دیہاتی نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں آیا اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ بڑے گناہ کون سے ہیں؟ آپؐ نے فرمایا: ''اللہ کے ساتھ شریک ٹھہرانا''۔ اس نے پوچھا پھر کیا؟ آپؐ نے جواب دیا: ''جھوٹی قسم''۔ اس نے سوال کیا: جھوٹی قسم کیا ہوتی ہے؟ آپؐ نے فرمایا: ''وہ قسم کہ جو کسی مسلمان کا مال لینے کے لئے اٹھائے''۔ (مسلم) یعنی ایسی قسم جس میں وہ جھوٹا ہو۔

**تخریج**: رواه البخاری فی الایمان و النذور، باب الیمین الغموس وفی غیره من الکتاب۔

**اللغات**: الیمین الغموس: جان بوجھ کر جھوٹی قسم کھانا، اس کا نام اس لئے ہے کیونکہ اس کا کرنے والا گناہ میں غوطہ زنی کرتا ہے۔
قلت: اس کے کہنے والے عبداللہ بن عمرؓ ہیں۔ الذی یقتطع: وہ قسم جو قطع کرے۔

**فوائد**: جان بوجھ کر جھوٹی قسم حرام ہے اور اس سے بچنا چاہئے خاص کر جب کہ لوگوں کا مال ناجائز طریقہ سے کھانے کے لئے ہو یا صاحب حقوق تلف کرنے کے لئے ہو۔ (۲) جھوٹی قسم ان کبیرہ گناہوں سے ہے جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے سخت عذاب کا باعث ہیں اور یہ شرک باللہ، قتل نفس اور والدین کی نافرمانی وغیرہ گناہ کی صف میں ہیں۔ کیونکہ ان میں سے ہر ایک ظلم، باطل اور حقوق کا ضیاع ہے (۳) یمین غموس پر کفارہ کے سلسلہ میں شوافع کفارہ کو لازم کرتے ہیں جبکہ احناف کسی قسم کے کفارہ کے قائل نہیں البتہ جھوٹ ہونے کی وجہ سے توبہ اور حق والوں کو ان کے حقوق لوٹانے کو لازم قرار دیتے ہیں۔

## ٣١٦ :بَابُ نَدْبِ مَنْ حَلَفَ عَلٰى يَمِيْنٍ فَرَاٰى غَيْرَهَا خَيْرًا مِّنْهَا اَنْ يَّفْعَلَ ذٰلِكَ الْمَحْلُوْفَ عَلَيْهِ ثُمَّ يُكَفِّرَ عَنْ يَّمِيْنِهٖ!

## بَاب: جو آدمی کسی بات پر قسم اُٹھائے پھر دوسری صورت میں اس سے بہتر پائے تو وہ اختیار کرلے اور اپنی قسم کا کفارہ ادا کردے یہی مستحب ہے

١٧١٧ :عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ : قَالَ لِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"وَاِذَا حَلَفْتَ عَلٰى يَمِيْنٍ فَرَاَيْتَ غَيْرَهَا خَيْرًا مِّنْهَا فَأْتِ الَّذِیْ هُوَ خَيْرٌ وَّكَفِّرْ عَنْ يَمِيْنِكَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۱۷: حضرت عبدالرحمٰن بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم کوئی قسم اٹھاؤ اور پھر دوسری چیز کو اس سے زیادہ بہتر پاؤ تو اس کو کرلو جو کہ بہت بہتر ہے اور اپنی قسم کا کفارہ دے دو۔ (بخاری ومسلم)

**تخريج**:رواه البخاري في الايمان' باب قول الله ﴿لا يواخذ كم الله ياللغو﴾ و مسلم فى كتاب الايمان باب مذب من حلف يميناً فرای..الخ وانظره فى باب النهى عن طلب الامارة رقم ١/٦٧٤

**اللُّغَاتُ**: واذا خلقت على يمين: واؤ کے ساتھ ذکر کیا تا کہ معلوم ہو کہ یہ ماقبل حدیث کا جزء ہے۔ والحلف: قسم یہ لفظ تاکید کے لئے لائے ابن مالک رحمۃ اللہ نے فرمایا یمین مقسم به اور مقسم عليه کے مجموعہ کو کہتے ہیں لیکن یہاں مراد مقسم عليه ہے گویا کل بول کر جزء مراد لیا گیا۔ غیرھا: قسم کو پورا کرنے کی بجائے دوسرا فعل اور یہی مقسم عليه ہے۔ فات: تم کرو۔ کفر: کفارہ ادا کرو عنقریب وضاحت آئے گی۔ لغة: کفر اللہ کا معنی گناہ کا مٹانا ہے۔ اس کو کفارہ اس لئے کہتے ہیں کیونکہ قسم ٹوٹنے والے گناہ کا یہ مٹانے والا بن گیا۔ حنث باليمين: کا معنی قسم توڑنا۔

١٧١٨ :وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :"مَنْ حَلَفَ عَلٰى يَمِيْنٍ فَرَاٰى غَيْرَهَا خَيْرًا مِّنْهَا فَلْيُكَفِّرْ عَنْ يَمِيْنِهٖ وَلْيَفْعَلِ الَّذِیْ هُوَ خَيْرٌ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۷۱۸: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جس نے کسی بات پر قسم اٹھائی پھر دوسری بات کو اس سے زیادہ بہتر پایا تو اسے چاہئے کہ اپنی قسم کا کفارہ دے اور وہ کام کرے جو کہ زیادہ بہتر ہو"۔ (مسلم)

**تخريج**:رواه مسلم فى كتاب الايمان'باب قوله تعالى :﴿لا يواخذ كم الله باللغو......﴾

١٧١٩ :وَعَنْ اَبِیْ مُوْسٰى رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :"اِنِّیْ وَاللّٰهِ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ لَا اَحْلِفُ عَلٰى يَمِيْنٍ ثُمَّ اَرٰى خَيْرًا مِّنْهَا اِلَّا كَفَّرْتُ عَنْ يَمِيْنِیْ وَاَتَيْتُ الَّذِیْ هُوَ خَيْرٌ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۱۹: حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "بے شک اللہ کی قسم! اگر اللہ نے چاہا تو میں ایسی چیز پر قسم نہ اٹھاؤں گا کہ پھر میں اس سے بہتر پالوں تو میں اپنی قسم کا کفارہ دے دوں گا اور وہ کام کروں گا جو زیادہ بہتر ہے"۔ (بخاری مسلم)

**تخريج**:رواه البخاری فى كتاب الايمان باب' قول الله :﴿لا يواخذ كم الله باللغو......﴾و مسلم فى كتاب الايمان باب قوله تعالى :﴿لا يواخذ كم الله باللغو......﴾

١٧٢٠ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "لَاَنْ يَلَجَّ اَحَدُكُمْ فِیْ يَمِيْنِهٖ فِیْ اَهْلِهٖ اٰثَمُ لَهٗ عِنْدَ اللّٰهِ تَعَالٰی مِنْ اَنْ يُعْطِیَ كَفَّارَتَهُ الَّتِیْ فَرَضَ اللّٰهُ عَلَيْهِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

قَوْلُهٗ "يَلَجَّ" بِفَتْحِ اللَّامِ وَتَشْدِيْدِ الْجِيْمِ : اَیْ يَتَمَادٰی فِيْهَا وَلَا يُكَفِّرَ - وَقَوْلُهٗ : "اٰثَمُ" هُوَ بِالثَّآءِ الْمُثَلَّثَةِ :اَیْ اَكْثَرُ اِثْمًا۔

١٧٢٠: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اگر کوئی آدمی اپنے گھر والوں کے بارے میں قسم پر اڑا رہے تو وہ اللہ کے ہاں اس سے زیادہ گناہ کا باعث ہے کہ وہ اپنی قسم توڑ کر اس کا کفارہ ادا کر دے جو اللہ نے اس پر فرض کیا''۔(بخاری ومسلم)

يَلَجَّ : لام کے فتح اور جیم کی شد کے ساتھ یعنی وہ اس میں اصرار کرے اور اس کا کفارہ نہ دے۔

اٰثَمُ : گناہ میں زیادہ۔ یہ لفظ ثاء مثلثہ کے ساتھ ہے۔

**تخریج**:رواه البخاری فی فاتحة الكتاب الايمان و مسلم فی الايمان باب الاصرار علی اليمين۔

**اللغات**: يلج :علامہ عاقولی فرماتے ہیں کہ اسکا معنی یہ ہے کہ کسی چیز پر آدمی قسم کھالے اور پھر دوسرا فعل اس سے بہتر پائے مگر پھر بھی قسم پر قائم رہے اور نہ توڑے اور نہ کفارہ دے۔ابن عسلان فرماتے ہیں کہ وہ قسم کا مقررہ کفارہ ادا کرے جو قسم توڑنے پر لازم آتا ہے۔

**فوائد**:(۱)اس وقت قسم توڑ دینے کا حکم دیا گیا جبکہ دوسرا عمل اس سے زیادہ بہتر ہو اور یہ حکم مقسم علیہ کے اعتبار سے مختلف ہوگا مثلاً اگر اس نے واجب کو چھوڑنے کی قسم اٹھائی یا فعل حرام کرنے کی قسم اٹھائی تو ایسی قسم کو توڑنا فرض ہے۔اگر کسی مستحب کے ترک یا مکروہ کے کرنے کی قسم اٹھائی تو قسم توڑنا مستحب ہے اور اگر مباح کے چھوڑنے کی قسم اٹھائی تو قسم توڑنا مناسب ہے۔(۲) جب قسم توڑ دی تو کفارہ لازم ہو گیا۔قسم توڑنے سے پہلے کفارہ دینے سے ادا ہوگا یا نہیں۔ابوحنیفہؒ فرماتے ہیں پہلے کفارہ دینا جائز نہیں کیونکہ وہ واو جو ان احادیث میں وارد ہوئی جن میں کفارے کا ذکر ہے وہ ترتیب کے لئے نہیں اور قسم ٹوٹنا کفارے کا سبب ہے۔مسبب سبب سے پہلے نہیں ہوتا۔جمہور علماء نے فرمایا احادیث کے ظاہر پر عمل کرتے ہوئے کفارہ پہلے دینا بھی جائز ہے کیونکہ اصل سبب قسم ہے اور وہ پہلے منعقد ہو چکا۔پس تقدیم سبب لازم نہ آیا امام شافعیؒ فرماتے ہیں اگر کفارہ صوم سے ہو تو تقدیم جائز نہیں ورنہ جائز ہے۔(۳) اگر آدمی قسم پر اصرار کر کے باوجودیکہ دوسری صورت افضل ہو تو یہ محض ضد بازی اور گناہ میں اضافہ ہے۔(۴) امور شرعیہ رسول اللہ ﷺ کے طریقہ کو اپنانا چاہئے۔

## ٣١٧ :بَابُ الْعَفْوِ عَنْ لَغْوِ الْيَمِيْنِ وَاَنَّهٗ لَا كَفَّارَةَ فِيْهِ وَهُوَ مَا يَجْرِیْ عَلَی اللِّسَانِ بِغَيْرِ قَصْدِ الْيَمِيْنِ كَقَوْلِهٖ عَلَی الْعَادَةِ لَا وَاللّٰهِ ، وَبَلٰی وَاللّٰهِ وَنَحْوِ ذٰلِكَ

## باب : لغو قسمیں معاف ہیں اور اس پر کوئی کفارہ نہیں لغو قسم وہ ہے جو بلا قصد زبان پر جاری ہو مثلاً لَا وَاللّٰهِ، بَلٰی وَاللّٰهِ وغیرہ

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی : ﴿لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِیْ اَيْمَانِكُمْ وَلٰكِنْ يُؤَاخِذُكُمْ بِمَا عَقَّدْتُّمُ

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ لغو قسموں کے بارے میں تمہارا مواخذہ نہیں فرمائے گا لیکن ان قسموں کے بارے میں وہ مواخذہ

الْاَيْمَانَ فَكَفَّارَتُهٗۤ اِطْعَامُ عَشَرَةِ مَسٰكِيْنَ مِنْ اَوْسَطِ مَا تُطْعِمُوْنَ اَهْلِيْكُمْ اَوْ كِسْوَتُهُمْ اَوْ تَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ فَمَنْ لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ ثَلٰثَةِ اَيَّامٍ ' ذٰلِكَ كَفَّارَةُ اَيْمَانِكُمْ اِذَا حَلَفْتُمْ وَاحْفَظُوْۤا اَيْمَانَكُمْ﴾ [المائدة:۸۹]

فرمائیں گے جوتم مضبوطی سے باندھ لو پس اس کا کفارہ دس مسکینوں کو کھانا کھلانا درمیانے درجے کا جو تم کھاتے ہو یا ان کے کپڑے یا گردن کا آزاد کرنا' پس جو شخص نہ پائے تو تین دن کے روزے رکھے یہ تمہاری قسموں کا کفارہ ہے جب تم قسمیں اٹھا لو اور تم اپنی قسموں کی حفاظت کرو''۔ (المائدہ)

حل الایات: لایؤاخذ کم: تمہیں سزا نہیں دیتے اور کفارے کا مطالبہ نہیں کرتے۔ باللغو فی ایمانکم: لغو ایسی کلام جو نا قابل اعتبار ہو۔ یمین لغو: کسی بات پر اپنے کو سچا گمان کر کے قسم اٹھانا مگر واقعہ میں وہ جھوٹا ہو۔ یا اس کی زبان پر قسم کا لفظ بلا قصد جاری ہو۔ عقدتم الایمان: قصداً جو قسمیں پکی کی ہیں۔ اس کو فقہاء یمین منعقدہ کہتے ہیں اور وہ مستقبل میں کسی کام کے کرنے یا نہ کرنے کی قسم کھانا ہے۔ من اوسط ماتطعمون اهليكم: درمیانی قسم کا کھانا درمیانے درجے کا کھانا۔ جیسا تم اپنے اہل و عیال کو بغیر بخل اور بغیر اسراف و فضول خرچی کھلاتے ہو۔ تحرير رقبه: غلام کا آزاد کرنا۔ اذا حلفتم: جب قسم کھالو۔ و احفظوا ايمانكم: اس کی حفاظت کرو کہ ہر بات پر قام مت اٹھاؤ جب قسم اٹھالو تو پوری کرو جس حد تک ممکن ہو اور جب ٹوٹ جائے تو کفارہ دو۔

۱۷۲۱ :وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: اُنْزِلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ : لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِيْۤ اَيْمَانِكُمْ'' فِيْ قَوْلِ الرَّجُلِ : لَا وَاللّٰهِ 'وَ بَلٰى وَاللّٰهِ' رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ ۔

۱۷۲۱: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے آیت: ﴿لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِيْۤ اَيْمَانِكُمْ﴾ ''اللہ تعالیٰ لغو قسموں کے بارے میں تمہارا مواخذہ نہیں فرمائے گا'' ایک آدمی کے بارے میں اتری۔ جو بات بات پر لا واللہ بلی واللہ بھی کہتا تھا۔ (بخاری)

**تخریج**: رواه البخارى فى تفسير سورة المائده' باب ﴿يايها الرسول بلغ ماانزل اليك﴾۔

**اللغات**: لا والله وبلى الله: یعنی اسی طرح کے الفاظ جو عام زبانوں پر بلا قصد جاری ہوتے ہیں۔

**فوائد**: (۱) آیت کے فوائد ملاحظہ ہوں (۲) قسم کی تین قسمیں ہیں:

(ا) الغموس: جھوٹی قسم جان بوجھ کر کھانا اس کا حکم ذکر کر دیا۔ (ب) اللغو: جس میں نہ گناہ ہے اور نہ کفارہ بلا قصد زبان پر آنے والی قسمیں۔ (ج) المنعقدہ: وہ جس کا اٹھانے والے مستقبل میں کسی کام کے کرنے یا نہ کرنے کی قسم اٹھائے۔ اگر یہ قسم توڑ دی جائے تو کفارہ لازم ہے۔ کفارہ (اول) تین چیزیں ہیں (ا) دس مساکین کو دو وقت کا کھانا (ب) دس مساکین کے کپڑے (ج) ایک گردن آزاد کرنا تین او کے لفظ کے ساتھ آئے جو تخییر کے لئے آتا ہے۔ (دوم) اگر ان تین کاموں سے عاجز ہو جائے تو تین دن کے روزے روزہ صرف اس وقت جائز ہے جب کہ وہ کھانا کھلائے یا کپڑے دینے یا گردن آزاد کرنے سے عاجز ہو جائے۔ ان روزوں میں تتابع جمہور کے نزدیک شرط نہیں۔ البتہ احناف کے نزدیک شرط ہے۔ کپڑے کی مقدار عندالشوافع جس کو کپڑا کہہ سکیں مثلاً قمیص یا پاجامہ' اور احناف کے نزدیک عرف میں جسکو کپڑا کہا جائے اور وہ ہے جس سے جسم کا اکثر حصہ ڈھنپ جائے اور حنابلہ' مالکیہ کے نزدیک اتنی مقدار جس میں نماز صحیح ہو سکتی ہو۔

## ۳۱۸ :بَابُ كَرَاهَةِ الْحَلْفِ فِي الْبَيْعِ وَاِنْ كَانَ صَادِقًا

## باب: خرید و فروخت میں قسمیں اُٹھانا مکروہ ہے خواہ وہ سچی ہی کیوں نہ ہو

۱۷۲۲ :عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "اَلْحَلْفُ مَنْفَقَةٌ لِلسِّلْعَةِ ، مَمْحَقَةٌ لِلْكَسْبِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۲۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''قسم سودے کے لئے تو (اگرچہ) فائدہ مند ہے لیکن کمائی کی برکت کو مٹانے والی ہے''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواہ البخاری فی البیوع' باب یمحق اللہ الربا و یربی الصدقات و مسلم فی البیوع' باب النھی عن الحلف فی البیع۔

**اللغات**: منفقة للسلعة: بکری کا سبب ہے۔السلعه: سامان۔ممحقة: کم کرنے اور برکت مٹانے والا۔ الکسب: نفع۔ والبرکة: اضافہ اور بڑھوتری۔

۱۷۲۳ :وَعَنْ اَبِیْ قَتَادَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّهٗ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ :"اِيَّاكُمْ وَكَثْرَةَ الْحَلِفِ فِی الْبَيْعِ ، فَاِنَّهٗ يُنَفِّقُ ثُمَّ يَمْحَقُ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۷۲۳: حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا: ''خرید وفروخت میں زیادہ قسمیں اٹھانے سے اپنے آپ کو بچاؤ پس سودہ تو زیادہ بکتا ہے لیکن اس سے برکت مٹ جاتی ہے''۔ (مسلم)

**تخریج**:رواہ مسلم فی البیوع باب النھی عن الحلف فی البیع۔

**فوائد**:(۱) معاملات میں قسم اٹھانے سے بچنے کی تاکید کی گئی اور اس کو اللہ تعالیٰ کی ذات کو اپنے سامان کی فروخت کا آلہ کار بنانے کے مترادف قرار دیا گیا اور حصول نفع اور دنیا کے قلیل سامان کے لئے ذات باری تعالیٰ کو استعمال کرنا لازم آتا ہے (۲) معاملات میں سچی قسم اٹھانا مکروہ ہے۔جھوٹی قسم حرام' کبیرہ گناہ اور یمین غموس ہے۔

## ۳۱۹ :بَابُ كَرَاهَةِ اَنْ يَّسْاَلَ الْاِنْسَانَ بِوَجْهِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ غَيْرَ الْجَنَّةِ وَكَرَاهَةِ مَنْعِ مَنْ سَاَلَ بِاللّٰهِ تَعَالٰى وَتَشَفَّعَ بِهٖ

## باب: اس بات کی کراہت کہ اللہ تعالیٰ کی ذات کا واسطہ دے کر آدمی جنت کے علاوہ اور چیز مانگے اور اس بات کی کراہت کہ اللہ تعالیٰ کا نام لے کر مانگنے والے کو مسترد کر دیا جائے

۱۷۲٤ :عَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "لَا يُسْاَلُ بِوَجْهِ اللّٰهِ اِلَّا الْجَنَّةُ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ۔

۱۷۲۴: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اللہ کی ذات کا واسطہ دے کر جنت کے سوا اور کوئی چیز نہ طلب کی جائے''۔ (ابوداؤد)

**تخریج**:رواہ داؤد فی الزکاۃ' باب کراھیۃ المسالۃ بوجہ اللہ تعالیٰ۔

**اللغات**: لا یسال: نہ مانگے۔بوجه الله: اللہ کا واسطہ دے کر مثلاً اس طرح کہے میں اللہ کا واسطہ دے کر فلاں چیز مانگتا ہوں۔

**فوائد**:(۱) دنیاوی غرض حاصل کرنے کے لئے اللہ تعالیٰ کا وسطہ دینا مکروہ ہے (۲) اللہ تعالیٰ کا واسطہ دیکر آخرت کی ہر نعمت مانگنی جائز ہے۔

١٧٢٥ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنِ اسْتَعَاذَ بِاللّٰهِ فَاَعِيْذُوْهُ ، وَمَنْ سَاَلَ بِاللّٰهِ فَاَعْطُوْهُ وَمَنْ دَعَاكُمْ فَاَجِيْبُوْهُ وَمَنْ صَنَعَ اِلَيْكُمْ مَعْرُوْفًا فَكَافِئُوْهُ فَاِنْ لَّمْ تَجِدُوْا مَا تُكَافِئُوْهُ بِهٖ فَادْعُوْا لَهٗ حَتّٰى تَرَوْا اَنَّكُمْ قَدْ كَافَاْتُمُوْهُ" حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَآئِيُّ بِاَسَانِيْدِ الصَّحِيْحَيْنِ۔

۱۷۲۵: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو اللہ کے واسطے سے پناہ طلب کرے اس کو پناہ دے دو۔ جو اللہ کا نام لے کر سوال کرے اس کو دو اور جو تمہیں دعوت دے اسے قبول کرو۔ جو تمہارے ساتھ احسان کرے تم اس کا بدلہ دو اگر تم میں اس کا بدلہ دینے کی طاقت نہ ہو اس کے لئے دعا کرو۔ یہاں تک کہ یقین کرلو اس کا بدلہ تم نے ادا کر لیا''۔ (ابوداؤد اور نسائی) صحیحین کی سندوں کے ساتھ۔

**تخریج:** رواه ابو داؤد فی اواخر الزكاة باب عطية من سال بالله عزوجل والنسائی فی الزكاة' باب من سال بالله عزوجل۔

**اللغات:** اسعاد: اللہ تعالیٰ کا نام لے کر پناہ طلب کی یا کسی چیز سے بچنے کا سوال کیا۔ فاعیذوہ: اس کو پناہ دو۔ صنع: کرے۔ معروفا: احسان ہر طرح کا۔ کافئوہ: اس کا بدلہ اسی قسم کے احسان یا اس سے بہتر احسان سے دو۔

**فوائد:** (۱) جو اللہ تعالیٰ کا نام لے کر پناہ یا حمایت طلب کرے اس کو پناہ دے دو۔ (۲) اللہ تعالیٰ کا نام لے کر سوال کرنے والے جو مسئول متعلق جس طرح کا علم ہے اس کا حکم اسی کے مطابق ہے۔ اگر وہ جانتا ہے کہ مسئول سے جب اللہ تعالیٰ کا نام لے کر مانگا جائے گا تو اسکے رونگٹے کھڑے ہو جائیں گے اور وہ جلد دے گا اور اللہ تعالیٰ کے قرب کو غنیمت سمجھے گا تو سوال جائز ہے۔ اگر چہ اس قسم کا سوال نہ کرنا بہتر ہے کیونکہ ایک دنیوی غرض کے لئے وہ اللہ تعالیٰ کا نام استعمال کر رہا ہے اور اگر وہ سمجھتا ہے کہ وہ اللہ کے نام سے سوال سے منہ منوڑ لے گا اور اکتا جائے گا اور سوال کا رد کرنا بالکل ممکن ہے تو ایسے شخص سے سوال حرام ہے۔ (۳) جس سے اللہ تعالیٰ کا نام لے کر کوئی چیز مانگی جائے وہ سائل کو رد نہ کرے اور دینے سے باز نہ رہے بلکہ خوشدلی اور شرح صدر سے بغیر کسی بدلے کے دے دے۔ (۴) دعوت کے قبول کرنے کے متعلق مفصل بحث گزر چکی۔ (۵) مسلمانوں کا اخلاق یہ ہے کہ وہ احسان کے مقابلے میں احسان کرے اور احسان کا اعتراف کرے خواہ دعا ہی کے ساتھ ہو۔

## ٣٢. بَابُ تَحْرِيْمِ قَوْلِ شَاهَنْشَاهُ لِلسُّلْطَانِ لِاَنَّ مَعْنَاهُ مَلِكُ الْمُلُوْكِ وَلَا يُوْصَفُ بِذٰلِكَ غَيْرُ اللّٰهِ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰى

## باب: کسی سلطان کو شہنشاہ کہنا حرام ہے کیونکہ اس کا معنی بادشاہوں کا بادشاہ ہے اور غیر اللہ میں یہ وصف نہیں پایا جاتا

١٧٢٦ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : "اِنَّ اَخْنَعَ اسْمٍ عِنْدَ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ رَجُلٌ تُسَمّٰى مَلِكُ الْاَمْلَاكِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ – قَالَ سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ مَلِكَ الْاَمْلَاكِ

۱۷۲۶: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''سب سے زیادہ ذلیل ترین نام اللہ کے ہاں اس شخص کا ہے جس کا نام بادشاہوں کا بادشاہ (یعنی شہنشاہ) رکھا جائے''۔ (بخاری و مسلم) سفیان بن عیینہ کہتے ہیں کہ مَلِكُ

مِثْلُ شَاهَنْشَاهِ۔ الْاَمْلَاكِ شہنشاہ کی طرح ہے۔

**تخریج**:رواہ البخاری فی کتاب الادب، باب البغض الاسماء الی اللہ ومسلم فی کتاب الادب، باب تحریم السمی بملک الملوک۔

**اللغات**: اخنع: بہت ذلیل ہے یہ خنوع سے ہے جس کا معنی ذلت ہے۔ تسمی: اس نے اپنا نام رکھا یا دوسروں نے اس کا نام رکھا اور اس کو قرار دیا۔

**فوائد**: (۱) مخلوقات کو عظمت و تقدیس کے اوصاف سے موصوف نہیں کیا جا سکتا جو عظمتیں حق تعالیٰ ہی کے لائق ہیں وہ صفات جو بندے کو وصف ذاتی سے نکال کر اللہ تعالیٰ کی عبودیت اور غلامی میں لانے والی ہیں۔

## ۳۲۱ : بَابُ النَّهْيِ عَنْ مُخَاطَبَةِ الْفَاسِقِ وَالْمُبْتَدِعِ وَنَحْوِهِمَا بِسَيِّدٍ وَّنَحْوِهٖ

## باب: کسی فاسق و بدعتی کو سیّد وغیرہ کے معزز القاب سے مخاطب کرنا ممنوع ہے

۱۷۲۷ : عَنْ بُرَيْدَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "لَا تَقُوْلُوْا لِلْمُنَافِقِ سَيِّدٌ فَاِنَّهٗ اِنْ يَّكُنْ سَيِّدًا فَقَدْ اَسْخَطْتُّمْ رَبَّكُمْ عَزَّوَجَلَّ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۷۲۷: حضرت بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''منافق کو سید مت کہو اگر وہ شخص سردار ہوا تو تم نے اپنے رب کو ناراض کر دیا''۔ (ابوداؤد) صحیح سند کے ساتھ۔

**تخریج**:رواہ ابو داؤد فی الادب، باب لا یقول المموللك ربی و ربتی۔

**اللغات**: ان یکن سیداً: دوسروں سے بڑے مرتبہ والا۔ اسخطتم: تم نے ناراض کیا۔

**فوائد**: (۱) احترام و قدر کے اوصاف سے منافق کو پکارنا حرام ہے۔ اگر کسی نے عظمت کے الفاظ سے اس کو آواز دی تو اس نے غضب الٰہی کو دعوت دی کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ کے دشمن کی تعریف کر رہا ہے جو توہین کا مستحق ہے۔ (۲) فاسق اور کافر، مشرک، ملحد، مبتدع، کتاب و سنت کا مخالف سب کا یہی حکم ہے۔ (۳) احترام اور قدر کا حقدار وہ ہے جو اللہ کے لئے اطاعت سے تواضع کرنے والا اور اس کی حدود کو لازم پکڑنے والا ہے۔

## ۳۲۲ : بَابُ كَرَاهَةِ سَبِّ الْحُمّٰى!

## باب: بخار کو گالی دینے کی کراہت

۱۷۲۸ : عَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ دَخَلَ عَلٰى اُمِّ السَّآئِبِ اَوْ اُمِّ الْمُسَيَّبِ فَقَالَ : "مَالَكِ يَا اُمَّ السَّآئِبِ – اَوْ يَا اُمَّ الْمُسَيَّبِ تُزَفْزِفِيْنَ؟" قَالَتِ الْحُمّٰى لَا بَارَكَ اللّٰهُ فِيْهَا ! فَقَالَ : "لَا تَسُبِّى الْحُمّٰى فَاِنَّهَا تُذْهِبُ خَطَايَا بَنِىْ اٰدَمَ كَمَا تُذْهِبُ

۱۷۲۸: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ام سائب یا ام مسیّب کے پاس آئے تو آپ نے فرمایا: ''اے ام سائب تمہیں کیا ہوا یا اے ام مسیّب تمہیں کیا ہوا تم کانپ رہی ہو؟'' انہوں نے عرض کیا بخار ہے، اللہ اس میں برکت نہ دے۔ آپ نے ارشاد فرمایا: ''تو بخار کو گالی مت دے اس لئے کہ یہ اولاد آدم کی غلطیاں اس طرح دور کرتا ہے جس طرح کہ بھٹی لوہے کے زنگ کو

الْكِيرُ خَبَثَ الْحَدِيْدِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

" تُزَفْزِفِيْنَ " اَیْ تَتَحَرَّكِيْنَ حَرَكَةً سَرِيْعَةً وَمَعْنَاهُ : تَرْتَعِدُ وَهُوَ بِضَمِّ التَّآءِ وَبِالزَّآیِ الْمُكَرَّرَةِ وَالْفَآءِ الْمُكَرَّرَةِ ، وَرُوِیَ اَيْضًا بِالرَّآءِ وَالْمُكَرَّرَةِ وَالْقَافَيْنِ۔

دور کرتی ہے''۔(مسلم)

تُزَفْزِفِيْنَ : تو تیزی کے ساتھ کانپ رہی ہے۔ یہ لفظ تاء کے پیش زائے مکرر اور فائے مکرر کے ساتھ ہے۔ اور رائے مکرر اور دو قاف کے ساتھ بھی نقل کیا گیا ہے۔

**تخریج**:رواہ مسلم فی کتاب البر والصلۃو الادب' باب ثواب المؤمن فیما یصیبہ۔

**اللغات**: الحمی: بخار۔ خطایا: صغیرہ گناہ جو حقوق سے متعلق ہو۔ الکبیر: لاٹھی۔ خبث الحدید: لوہے کی خرابیاں زنگ وغیرہ۔

**فوائد**: (۱) تکالیف اور بیماریاں مؤمن کے گناہوں کا کفارہ اور نیکیوں میں اضافہ کرنے والی ہیں۔ (۲) بیماریوں کو گالی دینے کی کراہت ظاہر کی گئی کیونکہ اس میں تقدیر الٰہی سے بیزاری کا اظہار ہے۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ بیماریوں کو اپنے اوپر تسلط دے اور علاج معالجہ نہ کرے۔

## ۳۲۳ :بَابُ النَّهْيِ عَنْ سَبِّ الرِّيْحِ وَبَيَانِ مَا يُقَالُ عِنْدَ هُبُوْبِهَا

## باب: ہوا کو گالی دینے کی ممانعت اور اس کے چلنے کے وقت کیا کہنا چاہئے؟

۱۷۲۹ : عَنْ اَبِی الْمُنْذِرِ اُبَيِّ ابْنِ كَعْبٍ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَا تَسُبُّوا الرِّيْحَ ، فَاِذَا رَاَيْتُمْ مَّا تَكْرَهُوْنَ فَقُوْلُوْا : اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْاَلُكَ مِنْ خَيْرِ هٰذِهِ الرِّيْحِ وَخَيْرِ مَا فِيْهَا وَخَيْرِ مَا اُمِرَتْ بِهٖ ، وَنَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ هٰذِهِ الرِّيْحِ وَشَرِّ مَا فِيْهَا وَشَرِّ مَا اُمِرَتْ بِهٖ" رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

۱۷۲۹: حضرت ابو منذر ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آپ نے فرمایا: ''تم ہوا کو گالیاں مت دو جب تم وہ چیز دیکھو جس کو تم ناپسند کرتے ہو (یعنی آندھی وغیرہ) تو اس طرح کہو: اَللّٰهُمَّ اَسْئَلُكَ ...... ''اے اللہ ہم آپ سے اس ہوا کی بھلائی کا سوال کرتے ہیں جو اس میں ہے اور اس بھلائی کا جس کے لئے اس کو حکم دیا گیا ہے اور اس ہوا کے شر سے ہم تیری پناہ مانگتے ہیں اور جو کچھ اس میں شر ہے۔ اس سے پناہ مانگتے ہیں جس کے لئے اس کا حکم ہوا اس کے شر سے پناہ مانگتے ہیں''۔ (ترمذی) حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج**:رواہ الترمذی فی الفتن' باب ماجاء فی فضل الفقر۔

**اللغات**: ماتکرھون: اس کے تیز چلنے کی وجہ سے جو تم ناپسند کرتے ہو۔ خیر ھذا الریح: وہ بھلائی جو اس سے پیدا ہونے والی ہو مثلاً ان بادلوں کا جمع کرنا جن سے بارش ہوتی ہے۔ مافیھا: وہ بھلائی جو اس میں ہے مثلاً کشتیاں چلنا وغیرہ۔ نعوذ: ہم پناہ طلب کرتے ہیں۔ شرھذہ الریح: اس کی برائی کیونکہ وہ آندھی یا مہلک ہوا ہے۔ مافیھا: جو اس سے تباہی ہوتی ہے۔ ما امرت بہ: مجرمین کی ہلاکت مثلاً ریح عاد جو جس پر گزری اس کو ریزہ ریزہ کر دیا۔

۱۷۳۰ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : الرِّيْحُ

۱۷۳۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: ''ہوا اللہ کی رحمت ہے یہ

مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ ، تَأْتِيْ بِالرَّحْمَةِ وَتَأْتِيْ بِالْعَذَابِ، فَإِذَا رَأَيْتُمُوْهَا فَلَا تَسُبُّوْهَا ، وَاسْئَلُوا اللّٰهَ خَيْرَهَا وَاسْتَعِيْذُوْا بِاللّٰهِ مِنْ شَرِّهَا" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِإِسْنَادٍ حَسَنٍ۔

رحمت لاتی اور عذاب کو دُور کرتی ہے۔ جب تم اس کو دیکھو تو اس کو گالی مت دو اور اللہ سے اس کی خیر مانگو اور اس کے شر سے پناہ مانگو"۔(ابوداؤد)
صحیح سند کے ساتھ۔

قَوْلُهُ ﷺ : "مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ" هُوَ بِفَتْحِ الرَّآءِ :اَیْ رَحْمَتِهٖ بِعِبَادِهٖ۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا قول "مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ" راء کے فتح کے ساتھ ہے یعنی اللہ کی رحمت جو اس کے بندوں پر ہے۔

**تخریج**:رواہ ابو داؤد فی الادب' باب مایقول اذا اھاجت الریح۔

۱۷۳۱ : وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ: كَانَ النَّبِيُّ ﷺ اِذَا عَصَفَتِ الرِّيْحُ قَالَ : اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْاَلُكَ خَيْرَهَا وَخَيْرَ مَا فِيْهَا وَخَيْرَ مَا اُرْسِلَتْ بِهٖ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّ مَا فِيْهَا مَا اُرْسِلَتْ بِهٖ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۷۳۱: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ جب ہوا چلتی تو فرماتے: "اے اللہ! میں اس کی بھلائی کا طالب ہوں اور اس چیز کی بھلائی کا جو اس میں ہے اور اس چیز کی بھلائی جس کے ساتھ اس کو بھیجا گیا ہے اور اس کے شر سے تیری پناہ مانگتا ہوں اور اس کے شر سے جو اس میں ہے اور اس شر سے جس کے ساتھ بھیجا گیا ہے"۔(مسلم)

**تخریج**:رواہ مسلم فی صلوٰۃ الاستسقاء' باب التعوذ عند رؤیۃ الریح۔

**اللغات** :عصفت: تیز ہوا چلی۔

**فوائد**:(۱) کائنات کی ظاہر چیزیں ہوا وغیرہ کو گالی دینا مکروہ حرکت ہے کیونکہ یہ تمام اللہ تعالیٰ کے حکم کے تابع ہیں اس سلسلہ میں جس کے لئے ان کی تخلیق ہوئی۔(۲) کائنات کی نظر آنے والی چیزیں یہ قدرت باری تعالیٰ کی نشانیاں ہیں اور اللہ کی آیات میں سے ہیں۔ان میں خیر و رحمت ان لوگوں کیلئے ہوتی ہے جن کے لئے اللہ تعالیٰ ارادہ فرماتے ہیں اور ان کے لئے ہلاکت و تباہی ہیں جن کو اللہ تعالیٰ عذاب دینا چاہیں۔(۳) کائنات کی ظاہری چیزوں سے جب خوف و خطرہ نظر آئے تو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں گڑگڑانا اور عاجزی کرنا چاہئے۔(۴) ہواؤں میں بہت سے فوائد پنہاں ہیں مثلاً رزق و بدن کی برکت اور ان میں کھلا ہوا شر بھی ہے مثلاً کھیتی و نسل کی بربادی پس مسلمانوں کیلئے مناسب یہ ہے کہ اسکے خیر سے نفع اٹھانے کیلئے اللہ تعالیٰ سے سوال کرے اور شر سے حفاظت کا سوال کرے۔(۵) مستحب یہ ہے کہ یہ دعا تیز ہوا کے وقت مانگے۔(۶) مسلمانوں کے لئے مناسب ہی نہیں کہ وہ سب و شتم کرے خواہ کوئی حیوان ہو یا جماد۔

## ۳۲۴ :بَابُ كَرَاهَةِ سَبِّ الدِّيْكِ

## باب: مرغے کو گالی دینے کی کراہت

۱۷۳۲ : عَنْ زَيْدِ بْنِ خَالِدٍ الْجُهَنِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "لَا تَسُبُّوا الدِّيْكَ فَاِنَّهُ يُوْقِظُ لِلصَّلٰوةِ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ بِاِسْنَادٍ صَحِيْحٍ۔

۱۷۳۲: حضرت زید بن خالد جہنی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: "مرغے کو گالی مت دو اس لئے کہ وہ نماز کے لئے جگاتا ہے"۔(ابوداؤد)
سند صحیح کے ساتھ۔

**تخریج**:رواہ ابو داوٗد فی الادب،باب ماجاء فی الدیك والبھائم۔

**فوائد**:(۱)مرغ کوگالی دینے کی کراہت ذکر کی گئی ہے کیونکہ وہ سونے والوں کو بیدار کرتا اوران کو جگاتا ہے۔پس وہ نماز وتہجد کی طرف جلد جاتے ہیں۔(۲)مرغ کی آواز سن کر تنگ پڑنا مکروہ ہے۔(۳)مسلمان کی شان یہ ہے کہ وہ چیز جواللہ تعالیٰ کی اطاعت میں اس کی معاون ہواوراس کیلئے خبردار کرنے والی ہواس کی طرف رغبت کرے۔

## ۳۲۵ :بَابُ النَّهْيِ عَنْ قَوْلِ الْإِنْسَانِ مُطِرْنَا بِنَوْءِ كَذَا

١٧٣٣ :عَنْ زَيْدِ بْنِ خَالِدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: صَلّٰى بِنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ صَلٰوةَ الصُّبْحِ بِالْحُدَيْبِيَّةِ فِيْ اَثَرِ سَمَآءٍ كَانَتْ مِنَ اللَّيْلِ - فَلَمَّا انْصَرَفَ اَقْبَلَ عَلَى النَّاسِ فَقَالَ:"هَلْ تَدْرُوْنَ مَا ذَا قَالَ رَبُّكُمْ؟" قَالُوا: اَللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اَعْلَمُ - قَالَ :قَالَ :اَصْبَحَ مِنْ عِبَادِىْ مُؤْمِنٌ بِىْ وَكَافِرٌ ، فَاَمَّا مَنْ قَالَ مُطِرْنَا بِفَضْلِ اللّٰهِ وَرَحْمَتِهٖ فَذٰلِكَ مُؤْمِنٌ بِىْ كَافِرٌ بِالْكَوْكَبِ ، وَاَمَّا مَنْ قَالَ مُطِرْنَا بِنَوْءِ كَذَا وَكَذَا فَذٰلِكَ كَافِرٌ بِىْ مُؤْمِنٌ بِالْكَوْكَبِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

وَالسَّمَآءُ هُنَا :الْمَطَرُ.

## باب: یہ کہنا ممنوع ہے کہ فلاں ستارے کی وجہ سے ہم پر بارش ہوئی

۱۷۳۳:حضرت زید بن خالد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ہمیں حدیبیہ میں بارش کے بعد صبح کی نماز پڑھائی۔اس رات بارش ہوئی تھی۔جب آپ ﷺ نے چہرہ پھیرا تو لوگوں کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا:''کیا تم جانتے ہو تمہارے رب نے کیا فرمایا؟'' انہوں نے کہا اللہ اور اس کے رسول ﷺ اچھی طرح جانتے ہیں۔آپ ﷺ نے فرمایا:''اللہ نے فرمایا ہے کہ میرے بندوں نے میرے ساتھ ایمان کی حالت میں اور کچھ نے کفر کی حالت میں صبح کی ہے۔جس نے یہ کہا کہ ہم پر اللہ کے فضل اور رحمت سے بارش ہوئی پس وہ مجھ پر ایمان لانے والا ہے اور ستاروں کا انکار کرنے والا ہے اور جس نے یہ کہا کہ ہم پر ستاروں کی فلاں قسم سے بارش ہوئی ہے تو وہ میرا انکار کرنے والا اور ستاروں پر ایمان لانے والا ہے''۔

اَلسَّمَآءُ :بارش۔

**تخریج**:رواہ البخاری فی کتاب الاذان باب یستقبل الامام الناس اذا مسلم و رواہ فی الستسقاء و المغازی و مسلم فی کتاب الایمان، باب بیان کفر من قال مصرنا بالنوء۔

**اللغات**: بنوء:یہ مصدر ہے ناء النجم ینوء:جب ستارہ ڈوب جائے غائب ہوجائے۔بعض نے کہا طلوع ہونا اور اٹھنا۔**کذا و کذا**:یہ ان ستاروں سے کنایہ ہے جن کی طرف بارش کی نسبت کی جاتی ہے۔

**فوائد** :(۱)تمام اشیاء میں فاعل حقیقی اللہ تعالیٰ کی ذات ہے اس لئے مناسب ہے کہ حوادث کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف کی جائے۔(۲)اسباب کو ایجاد اشیاء کا سبب حقیقی قرار دینا کفر وشرک ہے۔(۳)حوادث کی آنکہ اسباب کی طرف نسبت اس طور پر درست ہے کہ ان میں مؤثر حقیقی اللہ تعالیٰ کی ذات کو مانا جائے۔اگر چہ ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ جو موجد ہیں اس کی نعمت کی ناشکری ہے۔اہل جاہلیت جب کسی ستارے کو طلوع وغروب کے وقت بارش پاتے تو اس کی نسبت اس ستارے کی طرف کرتے۔بعض صحابہ کرامؓ نے بھی معلوم ہونے سے قبل اس کو ذکر کیا تو سخت تنبیہ کے ساتھ ان کو منع کر دیا گیا۔

## ۳۳۶ :بَابُ تَحْرِيْمِ قَوْلِهِ لِمُسْلِمٍ يَا كَافِرُ

## بَاب: کسی مسلمان کو اے کافر کہنا حرام ہے

١٧٣٤ :عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"اِذَا قَالَ الرَّجُلُ لِاَخِيْهِ يَا كَافِرُ فَقَدْ بَآءَ بِهَا اَحَدُهُمَا ، فَاِنْ كَانَ كَمَا قَالَ وَاِلَّا رَجَعَتْ عَلَيْهِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۳۴: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب کوئی آدمی اپنے بھائی کو اے کافر کہتا ہے تو اس کلمے کو ان دونوں میں سے ایک لے کر لوٹتا ہے اگر وہ ایسا ہی ہے جیسا کہ اس نے کہا تو وہ کافر ہے وگرنہ کفر کا کلمہ کہنے والے کی طرف لوٹ آتا ہے''۔ (بخاری اور مسلم)

**تخریج**:رواہ البخاری فی کتاب الادب، باب من کفر اخاہ من غیر تأویل و مسلم فی الایمان، باب بیان حال ایمان من قال لاخیه المسلم یا کافر۔

**اللغات**: الرجل: مکلّف خواہ مرد ہو یا عورت۔ باء بها: اسی کے مقصد میں ملوث ہو کر لوٹا۔ فان کان کما قال: اگر وہ واقعہ میں کافر تھا تو کہنے والا مجرم نہ ہو۔ والا: اور اگر وہ کافر نہ تھا۔ رجعت علیه: تو کافر کا فتویٰ اسی پر لوٹ آئے گا۔

١٧٣٥ : وَعَنْ اَبِيْ ذَرٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ :"مَنْ دَعَا رَجُلًا بِالْكُفْرِ اَوْ قَالَ عَدُوَّ اللّٰهِ وَلَيْسَ كَذٰلِكَ اِلَّا حَارَ عَلَيْهِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

"حَارَ" :رَجَعَ۔

۱۷۳۵: حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا: ''جس نے کسی مسلمان کو کافر کہہ کر پکارا یا عدو اللہ کہا اور وہ اس طرح نہیں تھا تو وہ کلمہ اس پر لوٹ آئے گا''۔ (بخاری اور مسلم)

حَارَ: معنی لوٹا۔

**تخریج**:رواہ ابخاری فی کتاب الادب، باب ما ینھی السباب واللعن، بلفظ مقارب لھذا اللفظ۔

**اللغات**: دعا رجلاً بالکفر: اس کو کافر کہہ کر پکارا یا کفر والی صفت اسکے متعلق ذکر۔ لیس کذلك: تو وہ کافر یا اللہ کا دشمن نہ بنے گا۔ حاز علیه: تو آواز دینے والے یا بیان کرنے والے پر کفر لوٹے گا۔

**فوائد**: (۱) کسی مسلمان کو کافر کہنا یا ایسا لفظ بولنا جس میں کفر کا مفہوم ہو حرام ہے (۲) جس نے کسی مسلمان کو کافر کہا اور بلا دلیل اسکے کفر کا معتقد ہوا تو وہ خود کافر ہوا کیونکہ اس نے ایمان کو کفر قرار دیا۔

## ۳۳۷ :بَابُ النَّهْيِ عَنِ الْفُحْشِ بَذَاءِ اللِّسَانِ!

## بَاب: فحش و بدکلامی کی ممانعت

١٧٣٦ :عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "لَيْسَ الْمُؤْمِنُ بِالطَّعَّانِ ، وَلَا اللَّعَّانِ، وَلَا الْفَاحِشِ ، وَلَا الْبَذِيِّ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۷۳۶: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''مؤمن نہ طعنہ دینے والا، نہ لعنت کرنے والا، نہ بدگوئی کرنے والا اور نہ فحش گوئی کرنے والا ہوتا ہے۔ (ترمذی)

حدیث حسن ہے۔

**تخریج**:رواه الترمذی فی ابواب البر و الصلة' باب ماجاء فی اللعنة۔

**اللُّغَاتُ**: **لیس المؤمن**: کامل الایمان۔ **الطعان**: یہ طعن سے مبالغہ ہے نسب میں عیب نکالنا یا مذمت کرنا۔ **اللعان**: یہ لعن سے مبالغہ ہے۔ لعنت رحمت سے دور کرنے کو کہتے ہیں مراد یہ ہے کہ دوسروں کو ملعون کہنا۔ **الفاحش**: یہ فحش سے ہے بری بات کو کہتے ہیں۔ **البذی**: یہ بذاء سے ہے وہ گفتگو میں حماقت و بے حیائی کی باتیں کرنا خواہ اس کی بات سچی ہو۔

**فوائد**: (۱) کمالِ ایمان مذموم اخلاق سے علیحدگی اور اخلاق حمیدہ سے مزین ہونے سے حاصل ہوتا ہے۔ (۲) لعن' طعن سب وشتم اور فحش گوئی سے دور رہنے کی تاکید کی گئی کیونکہ یہ نقص ایمان کی دلیل ہے۔

۱۷۳۷ : وَعَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "مَا كَانَ الْفُحْشُ فِیْ شَیْ ءٍ اِلَّا شَانَهٗ ' وَمَا كَانَ الْحَيَآءُ فِیْ شَیْ ءٍ اِلَّا زَانَهٗ" رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ : حَدِیْثٌ حَسَنٌ۔

۱۷۳۷: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''فحش گوئی جس چیز میں ہوتی ہے اس کو عیب دار کرتی اور حیا جس چیز میں ہوتی ہے اس کو زینت دیتی ہے''۔ (ترمذی)

حدیث حسن ہے۔

**تخریج**:رواه الترمذی فی ابواب البر و الصلة' باب ماجاء فی الفحش و التفحش۔

**اللُّغَاتُ**: **ماکان**: جو پایا جائے۔ **شانه**: یہ شین سے نقص وعیب کو کہتے ہیں۔ **زانه**: یہ زین سے زینت اور یہ شین کا عکس ہے۔

**فوائد**: (۱) فحش باتیں ترک کرنے پر برانگیختہ کیا گیا کیونکہ بدگو آدمی ہر عیب دار اور ناقص چیز میں مبتلا ہوتا ہے۔ (۲) حیا سے اپنے آپ کو مزین کرنے کی ترغیب دی کیونکہ یہ انسان کو قابل ملامت افعال ترک کراتا ہے اور حیاء دار آدمی عیب ونقص کے اختیار کرنے سے اپنے دامن کو بچائے گا۔

## ۳۲۸ :بَابُ كَرَاهَةِ التَّقْعِيْرِ فِی الْكَلَامِ وَالتَّشَدُّقِ فِيْهِ وَتَكَلُّفِ الْفَصَاحَةِ وَاسْتِعْمَالِ وَحْشِیِّ اللُّغَةِ وَدَقَائِقِ الْاِعْرَابِ فِیْ مُخَاطَبَةِ الْعَوَّامِ وَنَحْوِهِمْ

## بَاب: گفتگو میں بناوٹ کرنا اور باچھیں کھولنا' قدرتِ کلام ظاہر کرنے کے لئے تکلف کرنا اور غیر مانوس الفاظ اور اعراب کی باریکیاں وغیرہ سے عوام کو مخاطب کرنے کی کراہت

۱۷۳۸ :عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ : "هَلَكَ الْمُتَنَطِّعُوْنَ" قَالَهَا ثَلَاثًا " رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

"اَلْمُتَنَطِّعُوْنَ :الْمُبَالِغُوْنَ فِی الْاُمُوْرِ۔

۱۷۳۸: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے نبی کریم ﷺ سے روایت کیا: ''معاملات میں مبالغہ کرنے والے ہلاک ہو گئے'' یہ بات تین مرتبہ فرمائی ۔ (مسلم)

مُتَنَطِّعُوْنَ :معاملات میں مبالغہ کرنا۔

**تخریج**:رواه مسلم فی کتاب العلم' باب هلك المتنطعون۔

**اللغات:** المتنطعون: علامہ خطابی فرماتے ہیں کہ بحث میں تعمق وتکلف اختیار کرنے والے غیر مقصود چیزوں میں گھسنے والے ان چیزوں میں مصروف ہونے والے جن تک لوگوں کی عقلیں نہیں پہنچتیں۔ علامہ ابن اثیر نہایہ میں فرماتے ہیں کلام میں گہرائی اور غلو اختیار کرنے والے اور چبا چبا کر باتیں کرنے والے۔ یہ لفظ نطع سے نکلا ہے اور وہ منہ کے بالائی غار کو کہتے ہیں۔ پھر ہر قولی اور فعلی گہرائی میں استعمال ہونے لگا۔ حدیث میں اس جملہ کو تین بار نفرت دلانے کے لئے دہرایا گیا۔

**فوائد:** (۱) قول وفعل میں غلو کرنے سے نفرت دلائی گئی اور ایسے امور کے اختیار کرنے کا حکم دیا مناسب انداز سے چلنے والے ہوں اور ان میں تکلف کی ضرورت نہ ہو۔

۱۷۳۹ : وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو ابْنِ الْعَاصِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "اِنَّ اللّٰهَ يُبْغِضُ الْبَلِيْغَ مِنَ الرِّجَالِ الَّذِيْ يَتَخَلَّلُ بِلِسَانِهٖ كَمَا تَتَخَلَّلُ الْبَقَرَةُ" رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ ، وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۷۳۹: حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ اس آدمی کو برا جانتے ہیں جو بلاغت کا اظہار کرتے ہوئے اپنی زبان کو اس طرح متحرک کرتا ہے جس طرح گائیں اپنی زبان کو حرکت دیتی ہے'' (یعنی تصنع اختیار کرتے ہیں)۔ (ابوداود) ترمذی حدیث حسن۔

**تخریج:** رواه ابو داوٗد فی کتاب الادب' باب ماجاء فی المتشندق فی الکلام و الترمذی فی ابواب الادب' باب ماجاء فی الفصاحة البیان۔

**اللغات:** یتخلل بلسانه کما یتخلل البقرة: کلام میں اسطرح باچھیں کھولتا ہے اور اسکو پیٹتا ہے جس طرح گھائے گھاس کو اپنی زبان سے لپیٹتی ہے۔

۱۷۴۰ : وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : اِنَّ مِنْ اَحَبِّكُمْ اِلَيَّ ، وَاَقْرَبِكُمْ مِنِّيْ مَجْلِسًا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ' اَحَاسِنَكُمْ اَخْلَاقًا ' وَاِنَّ اَبْغَضَكُمْ اِلَيَّ' وَاَبْعَدَكُمْ مِنِّيْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ' الثَّرْثَارُوْنَ وَالْمُتَشَدِّقُوْنَ' وَالْمُتَفَيْهِقُوْنَ" رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ – وَقَدْ سَبَقَ شَرْحُهٗ فِيْ بَابِ حُسْنِ الْخُلُقِ۔

۱۷۴۰: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''بے شک قیامت کے دن تم میں سے میرے سب سے زیادہ قریب مجلس والے وہ لوگ ہوں گے جو اخلاق میں زیادہ اچھے ہیں اور تم میں سب سے زیادہ ناپسندیدہ اور قیامت کے دن مجھ سے زیادہ دور وہ لوگ ہوں گے جو باچھیں کھول کر باتیں کرنے والے' تکلف سے باتیں کرنے والے اور منہ بھر کر باتیں کرنے والے ہیں۔ (ترمذی) حدیث حسن ہے۔ اس کی تشریح کے باب حسن خلق میں گزر چکی ہے۔

**تخریج:** رواه الترمذی فی ابواب البر و الصلة' باب ماجاء فی معالی الاخلاق۔

**اللغات:** الثرثارون: جمع ثرثرہ ہے اور وہ کثرت کلام کو کہتے ہیں اور اس کو تکلف سے دہرانا۔ المتشدقون: جمع متشدق یہ تشدق سے ہے وضاحت کے لئے باچھ کھولنا' اشدق منہ کی ایک جانب کو کہتے ہیں اور تقعر کا لفظ بھی اسی طرح ہے گلا پھاڑ کر بات کرنا۔ المتفهیقون: جمع متفیهق وہ شخص جو منہ بھر کر کلام کرے اور منہ کو کھولے اور یہ فهق سے ہے اس کا معنی بھرنا ہے۔

**فوائد:** (۱) کلام میں باچھیں کھولنے اور منہ بھر کر کلام کثرت سے کلام بغیر طلب ترک کرنے کی طرف توجہ دلائی گئی۔ روایات کا ظاہر تو

حرمت پر دلالت کرتا ہے کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کی ناراضگی اور اسکو رسوا کرنے کا سبب ہے اور رسول اللہ ﷺ سے قیامت کے دن اس کی دوری کا ذریعہ ہیں۔ یہ دوری محرومی و تذلیل کے لئے ہوگی اور قیامت کے دن تذلیل اسی کی ہوگی جس نے کسی حرام کا ارتکاب کیا ہوگا۔ (۲) مسلم پر لازم ہے کہ وہ اپنی عادت وطبیعت کے مطابق گفتگو کرے اور فصاحت ظاہر کرنے کے لئے منہ پھاڑ کر اور اپنی بلاغت اور قادر الکلامی جتلانے کے لئے تکلف سے کام نہ لے۔ زیادہ مناسب یہ ہے کہ کلام و بیان واضح کرے اور عام فہم کلمات استعمال کرے۔ (۳) مسلمان کے کمال اخلاق میں سے یہ ہے کہ اپنی کلام اور بات میں تواضع سے کام لے۔

## ۳۲۹ :بَابُ كَرَاهَةِ قَوْلِهٖ خَبُثَتْ نَفْسِيْ

## بَاب: میرا نفس خبیث ہوا کہنے کی کراہت

۱۷۴۱ : عَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : "لَا يَقُوْلَنَّ اَحَدُكُمْ خَبُثَتْ نَفْسِيْ ، وَلٰكِنْ لِيَقُلْ لَقِسَتْ نَفْسِيْ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

قَالَ الْعُلَمَآءُ :مَعْنٰى خَبُثَتْ غَثِيَتْ ، وَهُوَ مَعْنٰى "لَقِسَتْ"، وَلٰكِنْ كَرِهَ لَفْظَ الْخُبْثِ۔

۱۷۴۱: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم میں سے کوئی شخص ہرگز یہ لفظ نہ کہے: میرا نفس خبیث ہو گیا ہے بلکہ یوں کہے میرا نفس غافل ہو گیا ہے۔ (بخاری و مسلم) علماء نے فرمایا کہ ''خبثت'' کا معنی یہ ہے کہ نفس کا سکون غارت ہو گیا ہے اور یہی معنی ''لقست'' کا ہے لیکن صرف خباثت کے لفظ کو ناپسندیدہ سمجھا ہے۔

**تخریج**:رواہ البخاری فی الادب باب لایقل خبثت نفسی و مسلم فی کتاب الادب من الالفاظ، باب کراھة قول الانسان، خبثت نفس۔

**فوائد**:مسلمان کے لئے مکروہ ہے کہ اپنے نفس کو خباثت سے موصوف کرے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اس کو عزت دی یہ اس روایت میں بات کے آداب اور اچھے الفاظ کے استعمال اور بری کلام ترک کرنے پر آمادہ کیا گیا ہے۔

## ۳۳۰ :بَابُ كَرَاهَةِ تَسْمِيَةِ الْعِنَبِ كَرْمًا

## بَاب: انگور کو کرم کہنے کی کراہت

۱۷۴۲ :عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "لَا تُسَمُّوا الْعِنَبَ الْكَرْمَ فَاِنَّ الْكَرْمَ الْمُسْلِمُ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ – وَهٰذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ – وَفِيْ رِوَايَةٍ :فَاِنَّمَا الْكَرْمُ قَلْبُ الْمُؤْمِنِ" – وَفِيْ رِوَايَةٍ لِّلْبُخَارِيِّ وَمُسْلِمٍ: "يَقُوْلُوْنَ الْكَرْمُ اِنَّمَا الْكَرْمُ قَلْبُ الْمُؤْمِنِ۔

۱۷۴۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''انگور کو کرم نہ کہو، کرم تو مسلمان ہے''۔ (بخاری و مسلم)

یہ مسلم کے الفاظ ہیں اور اس کی ایک روایت میں ہے کہ کرم مومن کا دل ہے۔

دونوں کی روایت میں ہے لوگ کہتے ہیں الکرم : بے شک وہ تو مومن کا دل ہے۔

**تخریج**:رواہ البخاری فی کتاب الادب، باب قول النبی ﷺ انما الکرم تلب المؤمن و مسلم فی کتاب الادب من

الالفاظ' باب کراھة تسمیة الغیب کرماً۔

اللغات :لاتسموا:اس کا نام مت رکھو یعنی اس پر اس لفظ کا اطلاق نہ کیا کرو۔فان الکرم المسلم: کرم سے نکلے ہوئے لفظ کا حقدار مسلمان ہے۔ومثله:اسی طرح انما الکرم قلب المؤمن کا مطلب ہے۔

١٧٤٣ :وَعَنْ وَآئِلِ بْنِ حُجْرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ :"لَا تَقُوْلُوا الْكَرْمُ وَلٰكِنْ قُوْلُوا :الْعِنَبُ ، وَالْحَبَلَةُ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

"الْحَبَلَةُ " بِفَتْحِ الْحَآءِ وَالْبَآءِ وَيُقَالُ اَيْضًا بِاِسْكَانِ الْبَآءِ۔

۱۷۴۳: حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم کرم مت کہو بلکہ انگور کو العنب اور حبل کہہ کر پکارا کرو''۔(مسلم)

الْحَبْلَه:انگور کی بیل

**تخریج**:رواہ مسلم فی کتاب الادب من الالفظ' باب کراھیة تسمیة العنب کرماً۔

اللغات :الحبلة:انگور کی بیل۔

**فوائد**:(۱)انگور کو کرم کہنا مکروہ ہے۔یہاں نہی کراہت تنزیہی کے لئے ہے کیونکہ لغت میں کرم کا لفظ اس کے لئے مستعمل ہے۔یہ لفظ انگور کو کچھ ایسی تعریف مہیا کرتا ہے جو نیک مؤمن کی خصوصیات میں سے ہے۔اسی لئے اس سے روک دیا گیا اور ایسا نام تجویز کیا گیا جس میں تعریف نہ ہو اور نام کی تعیین کے سوا کوئی زائد وصف نہ ہو۔علامہ ابن جوزیؒ نے جامع المسانیہ میں فرمایا کرم نام رکھنے سے اس لئے روکا گیا کیونکہ عرب اس کو کرم اس لئے کہتے تھے کہ شراب پینے والوں کے دل میں سخاوت کی لہر پیدا کرتی تھی۔تو شراب کی مذمت کی تاکید کرتے ہوئے ایسے مدحیہ الفاظ کو انگور کے لئے استعمال کرنے سے روکا گیا۔(۲)اس سے یہ بات واضح ہوئی کہ مؤمن کا دل اس نام کا زیادہ حقدار ہے کیونکہ اس میں نور ایمان پایا جاتا ہے ابن عسلان نے اسی طرح نقل کیا۔

## ٣٣١ :بَابُ النَّهْيِ عَنْ وَصْفِ مَحَاسِنِ الْمَرْاَةِ لِرَجُلٍ اِلَّآ اَنْ يُّحْتَاجَ اِلٰى ذٰلِكَ لِغَرْضٍ شَرْعِيٍّ كَنِكَاحِهَا وَنَحْوِهٖ

## باب: کسی آدمی کو کسی عورت کے اوصاف غرضِ شرعی کے علاوہ بیان کرنے کی ممانعت ہے غرضِ شرعی نکاح وغیرہ ہے

١٧٤٤ :عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"لَا تُبَاشِرُ الْمَرْاَةُ الْمَرْاَةَ فَتَصِفَهَا لِزَوْجِهَا كَاَنَّهٗ يَنْظُرُ اِلَيْهَا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۴۴: حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''کوئی عورت دوسری عورت کے متعلق اپنے خاوند کو اس کے اوصاف اس طرح بیان نہ کرے کہ گویا وہ اس کو دیکھ رہا ہے''۔(بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواہ البخاری فی النکاح' باب لا تباشر المراة المراة۔

اللغات :لاتباشر:یہ تباشرة سے ہے اصل میں تو التقاء البشرتین کو کہتے ہیں یعنی دو چمڑوں کا ملنا اور چمڑے کی طرف دیکھنے سے بھی کنایہ ہوتا ہے مگر یہاں اصل کنایہ دونوں مراد ہیں۔مطلب یہ ہوا کہ نہ تو اس کی طرف دیکھو اور نہ اسکے چمڑے کو چھوا اپنے چمڑے

سے اس طرح کہ اس کی نرمی اور گداز تمہیں محسوس ہو اور اس کے ظاہری اور باطنی محاسن معلوم ہوں۔ کانه بينظر اليها: دقیق وصف بیان کرنے کی وجہ سے گویا وہ اس کو دیکھ رہا ہے۔

**فوائد:** (۱) کسی عورت کے محاسن کسی اجنبی کے سامنے بیان نہ کرنے چاہیں کیونکہ وصف دیکھنے اور مشاہدہ کرنا کے حکم میں ہے۔ اجنبی آدمی کو غیر محرم عورت کو دیکھنا اور نظر کرنا حرام ہے۔ اس ممانعت میں حکمت یہ ہے کہ کہیں وہ عورت اس مرد کے دل میں پسند آ جائے اور وہ فتنہ میں مبتلا ہو جائے۔ بعض اوقات بیان کرنے والی عورت اس کی بیوی ہوتی ہے تو ممکن ہے کہ اس کو طلاق دے کر اس عورت کی طرف راغب ہو جائے۔ اس میں بے شمار مفاسد ہیں جن کا انجام خطرناک ہے۔ (۲) ایسے اوصاف کا ذکرہ نہ کرنا چاہیے جو دونوں جنسوں میں فتنہ کو ابھارنے والے ہوں۔ درحقیقت یہ مفاسد کی روک تھام کے لئے کیا گیا البتہ نکاح کا ارادہ ہو تو وہ صورت مستثنیٰ ہے۔ (۳) مسلمان عورتوں پر لازم ہے کہ نیکی اختیار کریں۔ اپنی زینت اور خوبصورتی کے مقامات ان عورتوں کے سامنے نہ ظاہر کریں جو ان کے محاسن اپنے خاوندوں کے سامنے بیان کرنے سے باز نہ رہیں گی۔

## ۳۳۲: بَابُ كَرَاهَةِ قَوْلِ الْإِنْسَانِ : اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ اِنْ شِئْتَ بَلْ يَجْزِمُ بِالطَّلَبِ

## باب: انسان کو یہ کہنا مکروہ ہے کہ اے اللہ اگر تو چاہتا ہے تو مجھے بخش دے بلکہ کہے ضرور بخش دے

۱۷۴۵ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "لَا يَقُوْلَنَّ اَحَدُكُمْ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ اِنْ شِئْتَ : اَللّٰهُمَّ ارْحَمْنِيْ اِنْ شِئْتَ ، لِيَعْزِمِ الْمَسْاَلَةَ فَاِنَّهٗ لَا مُكْرِهَ لَهٗ" — وَفِيْ رِوَايَةٍ لِّمُسْلِمٍ : وَلٰكِنْ لِّيَعْزِمْ وَلْيُعَظِّمِ الرَّغْبَةَ فَاِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى لَا يَتَعَاظَمُهٗ شَيْءٌ اَعْطَاهُ۔

۱۷۴۵: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''کوئی شخص ہرگز اس طرح نہ کہے کہ اے اللہ! اگر تو چاہے تو مجھے معاف کر دے اے اللہ! اگر تو چاہے تو مجھ پر رحم فرما۔ سوال پختہ یقین کے ساتھ کرے اس لئے کہ اللہ کو مجبور کرنے والا کوئی نہیں۔ اور مسلم کی ایک روایت میں ہے کہ پختہ عزم کے ساتھ اور پوری رغبت کے ساتھ طلب کرے اس لئے کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک دنیا کا دے دینا کچھ بڑی چیز نہیں ہے۔

**تخریج:** رواه البخاری فی الدعوات' باب ليعزم المسالة و مسلم فی کتاب الدعا' باب العزم بالدعا۔

**اللغات:** ليعزم المسالة: علماء نے فرمایا عزم المسئله کا مطلب یہ ہے کہ اس کی طلب اور یقین میں کمزوری نہ دکھائے اور مشیت کے ساتھ معلق بھی نہ کرے۔ بعض نے کہا کہ اسکا مطلب قبولیت کے متعلق احسن ظن رکھنا ہے۔ نہایہ میں ہے کہ قطعیت اور یقین سے دعا کرے۔ لا مکره له: تعلیق سے ممانعت کی وجہ یہ ہے کہ مشیت کا استعمال اس کے متعلق ہوتا ہے جس کی طرف اکراہ کی نسبت کی جا سکتی ہوتا کہ اس سے بات کو ہلکا کرنے کیلئے دیا جائے اور یہ ظاہر ہو جائے کہ یہ چیز اس سے اسکی رضامندی کے بغیر طلب نہیں کی جا سکتی اور ذات باری تعالیٰ اس سے پاک و بری ہے۔ و ليعزم و يعظم الرغبة: پختہ ارادہ کرے۔ بہت بڑی رغبت اختیار کرے اور اپنے مطلوب کے حاصل کرنے میں مبالغہ کرے۔ لايتعاظم شی اعطاء: کوئی دنیا یا آخرت کا مطلوب نہیں جس کو دنیا اللہ تعالیٰ کے لئے مشکل ہو۔

۱۷۴۶ : وَعَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ

۱۷۴۶: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ

رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ : "اِذَا دَعَا اَحَدُکُمْ فَلْیَعْزِمِ الْمَسْاَلَۃَ، وَلَا یَقُوْلَنَّ: اَللّٰھُمَّ اِنْ شِئْتَ فَاَعْطِنِیْ فَاِنَّہٗ لَا مُسْتَکْرِہَ لَہٗ" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔

نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص دعا کرے تو پختہ یقین سے سوال کرے اور یہ ہرگز نہ کہے کہ اے اللہ اگر تو چاہتا ہے تو مجھے دے دے کیونکہ اسے کوئی مجبور کرنے والا نہیں۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب الدعوات' باب لیعزم المسالۃ و مسلم فی کتاب الدعاء' باب العزم بالدعاء۔

**فوائد:** (۱) اللہ تعالیٰ سے طلب و دعا میں یقین کامل ہونا چاہئے اور اللہ کی مشیت پر مطلوب کو معلق نہ کرے یہ مکروہ ہے کیونکہ اس میں مطلوب کے حصول میں بے نیازی کا ابہام پایا جاتا ہے اور اس کا مطلب یہ ہوا کہ اس کے ہاں اس کا حصول اور عدم حصول برابر ہے نیز وہ مطلوب منہ سے بے نیاز ہے اور اس میں اللہ تعالیٰ کی تخفیف لازم آتی ہے۔ اللہ تعالیٰ پر زبردستی کون کرسکتا ہے اور اس پر کائنات کی کون سی چیز مشکل ہے۔ (۲) علامہ ابن عبدالبرؒ فرماتے ہیں کسی کو اس طرح کہنا جائز نہیں **اللھم اعطنی ان شئت وغیرہ ذلک** خواہ امور دینیہ سے متعلق ہو یا دینوی سے کیونکہ یہ ناممکن کلام ہے۔ اس کے کہنے کی کوئی وجہ نہیں اللہ تعالیٰ تو جو چاہتے ہیں کرتے ہیں اور یہاں کراہت اس وقت ہے جب کہ استغناء سمجھ کر یہ الفاظ کہے جائیں اور اگر پھر بھی ایسے الفاظ بطور تبرک کے کہے تو کراہت نہ ہوگی اگرچہ پھر بھی ایسے الفاظ نہ لانا ہی اولیٰ افضل ہے۔ (۳) دعا میں خوب کوشش کرنی چاہئے اور طلب میں زاری کرنے چاہئے' خواہ دنیا کی خیر ہو یا آخرت کی اور قبولیت کی امید ساتھ ساتھ ہو اور اس کی رحمت سے قطعاً مایوسی نہ ہونی چاہئے کیونکہ وہ سخی ہے کسی سائل کو مسترد نہیں فرماتا۔ (۴) جو اللہ تعالیٰ کے کسی حق میں اپنی طرف سے کوتاہی پائے تو یہ کوتاہی اس کو دعا سے رکاوٹ نہ بننی چاہئے کیونکہ وہ معاف کرنے والا مہربان ہیں۔ البتہ اپنی کوتاہی کو دور کرنے کی ضرور کوشش کرے۔

## ۳۳۴ : بَابُ کَرَاھَۃِ قَوْلِ مَا شَآءَ اللّٰہُ وَشَآءَ فُلَانٌ!

## بَاب : جو اللہ اور فلاں چاہے کہنے کی کراہت

۱۷۴۷ : عَنْ حُذَیْفَۃَ بْنِ الْیَمَانِ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ : "لَا تَقُوْلُوْا مَا شَآءَ اللّٰہُ وَشَآءَ فُلَانٌ ، وَلٰکِنْ قُوْلُوْا مَا شَآءَ اللّٰہُ ثُمَّ شَآءَ فُلَانٌ" رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ بِاِسْنَادٍ صَحِیْحٍ۔

۱۷۴۷ : حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں : "اس طرح مت کہہ کہ جو اللہ اور فلاں چاہے بلکہ اس طرح کہہ کہ جو اللہ چاہے پھر جو فلاں چاہے"۔ (ابوداؤد) صحیح سند کے ساتھ۔

**تخریج:** رواہ ابو داوٗد فی کتاب الادب' باب مالایقال خبثت نفسی۔

**فوائد:** (۱) اللہ تعالیٰ کی مشیت اور انسان کی مشیت کو واو عطف سے ذکر کرنے کی کراہت ثابت ہو رہی ہے کیونکہ یہ اس سے وقت مشیت میں مشارکت کا وہم ہوتا ہے۔ حالانکہ دونوں میں بہت بڑا فرق ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کی مشیت ازلی اور قدیم ہے اور بندے کی مشیت حادث و ممکن ہے (۲) ثم کے حرف عطف کرنے میں کراہت نہیں کیونکہ وہ ترتیب و تراضی کے لئے بنایا گیا ہے یعنی مشیت انسان یہاں اللہ تعالیٰ کی مشیت کے بعد واقع ہوگی۔ (۳) ضروری ہے کہ لوگوں کو ان کی عبادات کی تصحیح کی جائے مثلاً **لیس لنا الا اللہ و انت اعتمدنا انا اللہ وعلیك** ان عبادات کو ثم کے ساتھ لانا چاہئے۔

## ۳۳۵ : بَابُ کَرَاھَۃِ الْحَدِیْثِ

## بَاب : عشاء کی نماز کے بعد

## بَعْدَ الْعِشَآءِ الْاٰخِرَةِ — گفتگو کی ممانعت

وَالْمُرَادُ بِهِ الْحَدِيْثُ الَّذِیْ يَكُوْنُ مُبَاحًا فِیْ غَيْرِ هٰذَا الْوَقْتِ وَفِعْلُهٗ وَتَرْكُهٗ سَوَآءٌ ' فَاَمَّا الْحَدِيْثُ الْمُحَرَّمُ اَوِ الْمَكْرُوْهُ فِیْ غَيْرِ هٰذَا الْوَقْتِ فَهُوَ فِیْ هٰذَا الْوَقْتِ اَشَدُّ تَحْرِيْمًا وَكَرَاهَةً – وَاَمَّا الْحَدِيْثُ فِی الْخَيْرِ كَمُذَاكَرَةِ الْعِلْمِ وَحِكَايَاتِ الصَّالِحِيْنَ ' وَمَكَارِمِ الْاَخْلَاقِ ' وَالْحَدِيْثِ مَعَ الضَّيْفِ' وَمَعَ طَالِبِ حَاجَةٍ ' وَنَحْوِ ذٰلِكَ ' فَلَا كَرَاهَةَ فِيْهِ بَلْ هُوَ مُسْتَحَبٌّ ' وَكَذَا الْحَدِيْثُ لِعُذْرٍ وَّعَارِضٍ لَا كَرَاهَةَ فِيْهِ وَقَدْ تَظَاهَرَتِ الْاَحَادِيْثُ الصَّحِيْحَةُ عَلٰى كُلِّ مَا ذَكَرْتُهٗ۔

مراد اس سے وہ بات چیت ہے جو اس وقت کے علاوہ دوسرے اوقات میں درست ہو اور اس کا کرنا اور چھوڑنا برابر ہو۔ رہی ناجائز یا مکروہ بات تو وہ دوسرے وقت میں تو ناجائز ہے ہی اس وقت اس کی حرمت اور ناپسندیدگی مزید بڑھ جائے گی۔ رہی بھلائی کی باتیں جیسے علمی مذاکرات' نیک لوگوں کی حکایتیں' اہل اخلاق کی باتیں' مہمان کے ساتھ گفتگو' ضرورت مند کے ساتھ بات چیت وغیرہ تو اس میں کوئی کراہت نہیں ہے بلکہ یہ مستحب ہے۔ اسی طرح عذر کی وجہ سے کوئی کراہت نہیں ہے یا عارضے کی وجہ سے کوئی بات' اس میں بھی کوئی کراہت نہیں اور بہت ساری احادیث میں یہ باتیں ثابت ہیں۔

١٧٤٨ : عَنْ اَبِیْ بَرْزَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَكْرَهُ النَّوْمَ قَبْلَ الْعَشَآءِ وَالْحَدِيْثَ بَعْدَهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۴۸: حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ عشاء سے پہلے سونے کو اور اس کے بعد بات چیت کو ناپسند فرماتے تھے۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی کتاب مواقيت الصلاة' باب مایکره من النوم قبل العشاء و مسلم فی کتاب المساجد' باب استحباب التكبير بالصبح۔

**اللغات**: قبل العشاء: نماز عشاء سے پہلے۔ الكلام المباح على ماذكر بعدها: عشاء کی نماز کے بعد اس کے وقت میں۔

**فوائد**: (۱) نماز عشاء کے ادا کرنے سے پہلے سونا اس لئے مکروہ قرار دیا گیا کیونکہ بسا اوقات انسان فجر سے پہلے بیدار نہیں ہو سکتا اس طرح نماز عشاء فوت ہو جاتی ہے۔ (۲) عشاء کی نماز کے بعد سونا چاہئے اور اپنے آپ کو مباح کلام میں مشغول نہ کرنا چاہئے کیونکہ بسا اوقات یہ قیام لیل میں بیدار نہ ہونے کا باعث بن جاتا ہے یا نماز صبح کی فضیلت اوّل وقت میں ادا کرنے کی فوت ہو جاتی ہے۔ یا نماز فجر ہی سرے سے فوت ہو جاتی ہے اور اس سے بڑھ کر بات یہ ہے کہ اس دن کا اختتام افضل الاعمال نماز پر ہونا چاہئے۔ اس لئے عشاء پڑھ کر سو جائے۔ (۳) کلام مباح کی طرح ہر غرض شرعی سے خالی عمل یہی حکم رکھتا ہے۔ البتہ لہو ولعب اور جو چیزیں نماز کو فوت کرنے کے باعث بننے والی ہوں وہ تو حرام ہیں کیونکہ وہ جان بوجھ کر وقت سے مؤخر کرنے کے مترادف ہے۔

١٧٤٩ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صَلَّى الْعِشَآءَ فِیْ اٰخِرِ حَيَاتِهٖ فَلَمَّا سَلَّمَ قَالَ : "اَرَاَيْتَكُمْ لَيْلَتَكُمْ هٰذِهٖ؟ فَاِنَّ عَلٰى رَاْسِ مِائَةِ سَنَةٍ لَا يَبْقٰى مِمَّنْ هُوَ عَلٰى

۱۷۴۹: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے زندگی کے آخری ایام میں عشاء کی نماز پڑھائی۔ جب سلام پھیرا تو فرمایا تمہارے خیال میں یہ کون سی رات ہے؟ فرمایا: "بے شک سو سال کے آخر میں ان میں سے کوئی بھی شخص

ظَهْرِ الْاَرْضِ الْيَوْمَ اَحَدٌ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

نہیں رہے گا جو اس وقت زمین پر ہے''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی کتاب العلم' باب السمر فی العلم و مسلم فی کتاب فضائل الصحابۃ' باب قولہ ﷺ لا تاتی مائۃ سنۃ و علی الارض نفس۔

**اللغات:** آخر حیاتہ: زندگی کے آخری ایام اور بعض روایات میں ہے کہ وفات سے ایک ماہ قبل کی بات۔ ارایتکم: مجھے بتلاؤ یہ استفہام تعجبی ہے۔ مائۃ سنۃ: اس رات کے بعد جو سو سال آئیں گے۔ ممن ھو علی ظھر الارض: بعض نے کہا عام لوگ مراد ہیں۔ بعض نے کہا جنہوں نے آپ کو دیکھا وہ مراد ہیں اور وہ مراد ہیں جو آپ کو پہنچانتے ہیں اور یہ اسی طرح ہوا جس طرح آپ ﷺ نے خبر دی تھی۔ تحریر و ضبط کے مطابق موجودین میں سب سے آخری ابو الطفیل عامر بن واثلہؓ تھے۔ اس بات پر علماء کا اتفاق ہے کہ یہ صحابہ کرامؓ میں سب سے آخر میں فوت ہوئے حاصل اقوال یہ نکلے گا کہ یہ ان کی وفات ۱۱۰ھ میں ہوئی اور یہ اس ارشاد کے بعد سو سال کا اختتامی سال ہے۔

۱۷۵۰ : وَعَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّهُمُ انْتَظَرُوا النَّبِيَّ ﷺ فَجَآءَ قَرِيْبًا مِّنْ شَطْرِ اللَّيْلِ فَصَلّٰى بِهِمْ يَعْنِي الْعِشَآءَ قَالَ : ثُمَّ خَطَبَنَا فَقَالَ: "اَلَا اِنَّ النَّاسَ قَدْ صَلَّوْا ثُمَّ رَقَدُوْا ، وَاِنَّكُمْ لَنْ تَزَالُوْا فِيْ صَلٰوةٍ مَا انْتَظَرْتُمُ الصَّلٰوةَ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ ۔

۱۷۵۰: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نے حضور ﷺ کا انتظار کیا۔ آپؐ رات کا آدھا حصہ گزرنے کے بعد تشریف لائے اور ہمیں خطبہ دیا جس میں فرمایا: ''خبردار! بے شک کچھ لوگوں نے نماز پڑھی پھر وہ سو گئے اور تم اس وقت سے نماز ہی کے اندر ہو جب سے تم انتظار کر رہے ہو''۔ (بخاری)

**تخریج:** رواہ البخاری قبل' باب مواقیت الصلاۃ و فضلھا باب السمر فی الفقہ و الخیر العشاء۔

**اللغات:** شطر اللیل: نصف رات۔ فی صلاۃ: ان کو نماز کا اجر مل جائے گا۔ ما انتظر تم: تمہارے انتظار کا زمانہ۔

**فوائد:** (۱) بات کرنے کا جواز بلکہ نماز عشاء کے بعد اسکا مستحب ہونا۔ جب وہ خیر و بھلائی کی بات ہو اور اس میں شرعی مصلحت ہو مثلاً تعلیم و تعلم جو احادیث میں ہے اور اس میں سے وہ باتیں جن کو مصنف نے ذکر کیا اور بیوی سے بات چیت ہنسی مذاق اس کے اکرام اور مانوس کرنے اور مہربانی ظاہر کرنے کے لئے۔ (۲) دوسری روایت میں آپ ﷺ کے معجزے کا ذکر ہے اور آپ ﷺ نے جس طرح خبر دی اسی طرح واقعہ ہوا۔ (۳) تیسری روایت میں مسجد کی طرف جلدی جانے پر آمادہ کیا گیا اور نماز کا انتظار کرنے پر آمادہ کیا گیا تا کہ زیادہ سے زیادہ اجر و ثواب حاصل ہو۔

## ۲۳۶ : بَابُ تَحْرِيْمِ امْتِنَاعِ الْمَرْاَةِ مِنْ فِرَاشِ زَوْجِهَا اِذَا دَعَاهَا وَلَمْ يَكُنْ لَّهَا عُذْرٌ شَرْعِيٌّ

## بَاب: جب مرد عورت کو اپنے بستر پر بلائے تو عذر شرعی کے بغیر اس کے نہ جانے کی حرمت

۱۷۵۱ : عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اِذَا دَعَا الرَّجُلُ امْرَاَتَهٗ

۱۷۵۱: حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا: ''جب کوئی شخص اپنی بیوی کو اپنے بستر کی طرف بلائے اور وہ انکار کر

اِلٰى فِرَاشِهٖ فَاَبَتْ فَبَاتَ غَضْبَانَ عَلَيْهَا لَعَنَتْهَا الْمَلَائِكَةُ حَتّٰى تُصْبِحَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ - وَفِيْ رِوَايَةٍ حَتّٰى تَرْجِعَ۔

دے پس خاوند اس پر ناراضگی کی حالت میں رات گزارے تو اس عورت پر صبح تک فرشتے لعنت کرتے ہیں''۔ (بخاری ومسلم) اور ایک روایت میں ہے خاوند کے بستر پر لوٹنے تک کے الفاظ ہیں۔

**تخریج**: رواه البخاری فی بدء الخلق' باب اذا قال احد کم آمین الخ و مسلم فی کتاب النکاح' باب تحریم امتناعها عن فراش زوجها۔

**اللغات**: فراشه: ساتھ لیٹنے کے لئے بعض نے کہا یہ جماع سے کنایہ ہے۔ فابت: اس نے انکار کر دیا وہ نہ گئی۔ لعنتها الملائكة: فرشتے اللہ تعالیٰ کی رحمت سے دوری کی اس کیلئے دعا کرتے ہیں۔ یہ مستحق سزا ہونے سے کنایہ ہے۔ تصبح: اپنی انکار کو ترک کر کے اس کے پاس چلی جائے جیسا کہ دوسری روایت میں ہے۔ صبح سے تعبیر کرنے کی وجہ یہ ہے کہ عام طور پر بستر کی طرف دعوت رات کے اوقات میں ہی ہوتی ہے

**فوائد**: (۱) خاوند کے بیوی پر کچھ حقوق ہیں جن میں عورت کا رکاوٹ ڈالنا حرام ہے۔ (۲) عورت کا فرض ہے کہ جب خاوند اس کو بستر پر سونے اور فطری حاجت کے لئے بلائے تو وہ اس کو قبول کرے اور بلا عذر شرعی مثلاً مرض وغیرہ اس کو اس سے باز رہنا جائز نہیں یا حیض کی حالت میں ہو یا فرضی عبادت میں مصروف ہو مثلاً روزہ رمضان۔ (۳) اگر بلا عذر شرعی عورت باز رہی تو اللہ کی طرف سے سزا اور فرشتوں کی لعنت کی حقدار ٹھہرے گی مگر جب وہ اس بات کو قبول کر لے۔ رات کی تخصیص اس وجہ سے ہے کہ اس میں رغبت زیادہ ہوتی ہے اسلئے اس کی بات کو قبول کرنا بھی واجب ہے۔ (۴) اگر عورت کو معلوم ہو کہ اس کا خاوند رک جانے سے ناراض نہ ہوگا تو حکم نہ لگے گا۔ البتہ اولیٰ و افضل پھر بھی یہی ہے کہ وہ اس کی بات کو مانے تا کہ محبت والفت و مہربانی میں اضافہ ہو۔

## ۳۳۷ : بَابُ تَحْرِيْمِ صَوْمِ الْمَرْاَةِ تَطَوُّعًا وَّزَوْجُهَا حَاضِرٌ اِلَّا بِاِذْنِهٖ

## باب: عورت کو خاوند کی موجودگی میں اس کی اجازت کے بغیر نفلی روزے رکھنا حرام ہے

۱۷۵۲ : عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "لَا يَحِلُّ لِلْمَرْاَةِ اَنْ تَصُوْمَ وَزَوْجُهَا شَاهِدٌ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ، وَلَا تَاْذَنَ فِیْ بَيْتِهٖ اِلَّا بِاِذْنِهٖ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۵۲ : حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا: ''کسی عورت کیلئے حلال نہیں کہ خاوند کی موجودگی میں اس کی اجازت کے بغیر (نفلی روزہ رکھے) نہ ہی اس کے لئے اجازت ہے کہ اس کی اجازت کے بغیر کسی کو گھر میں آنے دے''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی النکاح 'باب لاتاذن المراة فی بیت زوجها و مسلم فی کتاب الزکاة باب ما انفق العبد من مال مولاه۔

**اللغات**: تصوم: نفلی روزہ جو واجب نہیں۔ شاهد: موجود غیر مسافر۔ لا تاذن فی بیته: اپنے گھر میں داخلے کی اجازت نہ دے۔

**فوائد**: (۱) بیوی کے لئے ایسی نوافل میں سے اختیار کرنا جائز نہیں جو خاوند کو حق تمتع سے باز کر دے جب کہ خاوند موجود ہو اور وہ اس کی اجازت نہ دیتا ہو کیونکہ نفل سے خاوند کا حق مقدم ہے کیونکہ تمتع میں اس کی عزت و عصمت کی حفاظت ہے جو کہ نفلوں سے مقدم ہے اگر اس نے نفل شروع کر دیئے تو خاوند کو اس کے نفل تڑوانا جائز ہے۔ (۲) عورت کے لئے ناجائز ہے کہ وہ خاوند کے گھر میں ان کو داخل کر لے جن کو خاوند پسند نہ کرتا ہو۔ خواہ وہ عورت کے محرم ہی کیوں نہ ہوں البتہ اگر خاوند فعلاً یا قولاً اجازت دے دے۔

## ٣٢٨ :بَابُ تَحْرِيمِ رَفْعِ الْمَامُوْمِ رَاْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ اَوِ السُّجُوْدِ قَبْلَ الْاِمَامِ

## باب: امام سے قبل مقتدی کو اپنا سر سجدہ یا رکوع سے اٹھانے کی حرمت

١٧٥٣ :عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ اَنَّ النَّبِىَّ ﷺ قَالَ : "اَمَا يَخْشٰى اَحَدُكُمْ اِذَا رَفَعَ رَاْسَهُ قَبْلَ الْاِمَامِ اَنْ يَّجْعَلَ اللّٰهُ رَاْسَهُ رَاْسَ حِمَارٍ ' اَوْ يَجْعَلَ اللّٰهُ صُوْرَتَهُ صُوْرَةَ حِمَارٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۵۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم میں سے وہ شخص جو اپنا سر امام سے پہلے اٹھاتا ہے کیا وہ نہیں ڈرتا کہ اللہ اس کے سر کو گدھے کا سر بنا دے یا اللہ اس کی شکل کو گدھے کی شکل بنا دے''۔ (بخاری و مسلم)

**تخريج**:رواه البخارى فى ابواب صلاة الجماعة' باب اثم من رفع راسة قبل الامام و مسلم فى الصلاة' باب النهى عن سبق الامام بركوع او سجود و نحوها۔

**اللغات**: اما:حروف ابتداء میں سے ہے اور حرف تنبیہ بھی ہے۔ **يخشى**: ایسا خوف جو اللہ تعالیٰ کی تعظیم سے ملا ہوا ہو۔ **يجعل**: کر دے ہو جائے۔ **راسه راس حمار او صورته صورة حمار**: بعض نے کہا یہ کودن بنانے سے کنایہ ہے کہ کند ذہنی میں گدھے جیسا ہو جائے بعض نے کہا ظاہر کے مطابق اسکو گدھا بنا دیا جائے یہ بالکل ممکن ہے اس میں عقل کے خلاف کوئی بات نہیں اور نہ ہی نقل اس کو مسترد کرتی ہے۔ اس کو علامہ ابن حجر ہیثمی نے اپنی معجم میں راجح قرار دے کر بعض واقعات بھی نقل کئے۔ اعاذنا الله تعالىٰ:

**فوائد**: (۱) عملاً امام سے کسی رکن میں سبقت کرنا حرام ہے مثلاً رکوع' سجدہ یا قیام وغیرہ۔ اس کے حرام ہونے کی ثبوت وعید شدید ہے یہ مسخ کی سزا سخت سزاؤں میں سے ہے۔ (۲) گناہ کے باوجود نماز درست ہوگی۔ امام احمد بن حنبل نے فرمایا صحیح نہ ہوگی۔ (۳) اس چیز کی حرمت ذکر فرمائی جو یہ حرکت جان بوجھ کر حکم کو جانتے ہوئے کر لے۔ (۴) امام کی اتباع یہ کمال نماز میں سے ہے اور اللہ تعالیٰ کے ہاں جلد قبول ہونے والی ہے۔

## ٣٢٩ :بَابُ كَرَاهَةِ وَضْعِ الْيَدِ عَلَى الْخَاصِرَةِ فِى الصَّلٰوةِ

## باب: نماز میں کوکھ (پہلو) پر ہاتھ رکھنے کی حرمت

١٧٥٤ :عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنِ الْخَصْرِفِى الصَّلٰوةِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۵۴: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز میں کوکھ پر ہاتھ رکھنے سے منع فرمایا۔ (بخاری و مسلم)

**تخريج**:رواه البخارى فى ابواب العمل فى الصلاة' باب الخصر فى الصلاة و مسلم فى كتاب المساجد و مواضع الصلاة' باب كراهة الاختصار فى الصلاة و اللفظ للبخارى۔

**اللغات**: **الخصر**: کولہا۔ خاصرہ کا بھی یہی معنی ہے۔ یہاں مراد مصدر ہے کولہے پر ہاتھ رکھنا۔

**فوائد**: (۱) نمازوں میں کوکھ پر ہاتھ رکھنا مکروہ ہے کیونکہ یہ علامت تکبر ہے اس لئے حدیث میں اسکو اہلِ نار کا فعل قرار دیا گیا۔ طبرانی و بیہقی۔ اگر عذر ہو تو کراہت جاتی رہتی ہے جیسا پہلو میں درد والا درد کی وجہ سے اپنا ہاتھ کوکھ پر رکھے۔

## ۳۴۰ :بَابُ كَرَاهَةِ الصَّلٰوةِ بِحَضْرَةِ الطَّعَامِ وَنَفْسُهُ تَتُوْقُ اِلَيْهِ اَوْ مَعَ مُدَافَعَةِ الْاَخْبَثَيْنِ وَهُمَا الْبَوْلُ وَالْغَائِطُ

## بَاب: کھانے کی دِل میں خواہش ہوتو کھانا آ جانے اور پیشاب و پاخانہ کی حاجت کے وقت نماز کی کراہت

۱۷۵۵ :عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ :"لَا صَلٰوةَ بِحَضْرَةِ طَعَامٍ ، وَّلَا هُوَ يُدَافِعُهُ الْاَخْبَثَانِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۷۵۵: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا: '' کھانے کی موجودگی میں نماز درست نہیں اور نہ اس وقت جب کہ پیشاب و پاخانے کی شدید حاجت ہو''۔ (مسلم)

**تخریج**:رواہ مسلم فی کتاب المسجد' باب کراھة الصلاة بحضرة الطعام۔

**اللغات**: **لا صلاة**: یہ نفی معنی نہی ہے۔ ہرگز نماز نہ پڑھے۔ **بحضرة طعام**: کھانا آ جائے یا قریب ہو کھانے کی خواہش ہو اور اس کی خوشبو آ رہی ہو۔ **یدافعه الاخبثان**: بول براز کی حاجت ہو۔

**فوائد**:(۱) بھوک یا پیاس کی حالت میں کھانے یا مشروب کی موجودگی میں نماز کھانا کھانے سے پہلے مکروہ ہے کیونکہ اس میں نماز کا خشوع ختم ہو جائے گا اور غیر نماز میں دل مشغول ہوگا۔ (۲) پیشاب و پاخانہ کی جب حاجت ہو تو فراغت سے قبل نماز مکروہ ہے کیونکہ ذہین میں تشویش رہے اور یہ تشویش نماز کی خشوع سے مانع بن جائے گی۔ (۳) وقت تنگ ہو تو کراہت نہ ہوگی اور وسعت کی صورت میں کراہت قائم رہے گی۔

## ۳۴۱ :بَابُ النَّهْيِ عَنْ رَفْعِ الْبَصْرِ اِلَى السَّمَآءِ فِي الصَّلٰوةِ

## بَاب: نماز میں آسمان کی طرف نظر کرنے کی ممانعت

۱۷۵۶ :عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"مَا بَالُ اَقْوَامٍ يَرْفَعُوْنَ اَبْصَارَهُمْ اِلَى السَّمَآءِ فِيْ صَلٰوتِهِمْ لِيْ فَاشْتَدَّ قَوْلُهُ فِيْ ذٰلِكَ حَتّٰى قَالَ : لَيَنْتَهُنَّ عَنْ ذٰلِكَ ، اَوْ لَتُخْطَفَنَّ اَبْصَارُهُمْ! رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۷۵۶: حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ان لوگوں کا کیا حال ہے کہ جو اپنی نماز میں اپنی آنکھیں (نگاہیں) آسمان کی طرف اٹھاتے ہیں''۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اس ارشاد کا لہجہ سخت کر لیا یہاں تک کہ فرمایا ''وہ اس حرکت سے باز آ جائیں ورنہ ان کی نظریں اُچک لی جائیں گی''۔ (بخاری)

**تخریج**:رواہ البخاری فی الاذان' باب رفع البصر الی السماء فی الصلاة۔

**اللغات**: **مابال**: کیا حال ہے۔ **فاشتد قوله فی ذلك**: آسمان کی طرف نگاہ اٹھانے میں آپ کا قول دوبارہ لوٹانے سے یا زجر توبیخ میں مبالغے سے سخت ہوا۔

**فوائد**:(۱) نماز کے دوران آسمان کی طرف نگاہ اٹھانا مکروہ ہے۔ امام نووی رحمۃ اللہ نے اس پر اجماع نقل کیا ہے کیونکہ اس میں ادب کی مخالفت ہے اور عدم خشوع تو ظاہر ہے۔ (۲) نماز سے باہر یا سوچ و بچار کے وقت آسمان کی طرف نگاہ اٹھانا مستحب ہے۔

## ۳۴۲ :بَابُ كَرَاهَةِ الْإِلْتِفَاتِ فِي الصَّلٰوةِ لِغَيْرِ عُذْرٍ!

## بَابٌ: نماز میں بلا عذر متوجہ ہونے کی کراہت

۱۷۵۷ :عَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ : سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الْإِلْتِفَاتِ فِي الصَّلٰوةِ فَقَالَ : "هُوَ اخْتِلَاسٌ يَخْتَلِسُهُ الشَّيْطَانُ مِنْ صَلٰوةِ الْعَبْدِ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ ۔

۱۷۵۷: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے نماز میں اِدھر اُدھر دیکھنے کے بارے میں سوال کیا تو آپؐ نے فرمایا: ''جھپٹ ہے جو شیطان بندے کی نماز میں سے اُچک کر لے لیتا ہے''۔ (بخاری)

**تخریج**: رواه البخاری فی الاذان' باب الالتفات فی الصلاۃ۔

**اللّغات**: الالتفات: میں ممانعت کی حکمت دریافت کی۔ اختلاس: غفلت میں کسی چیز کا اچکنا۔

۱۷۵۸ :عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اِيَّاكَ وَالْإِلْتِفَاتَ فِي الصَّلٰوةِ فَاِنَّ الْإِلْتِفَاتَ فِي الصَّلٰوةِ هَلَكَةٌ فَاِنْ كَانَ لَا بُدَّ فَفِي التَّطَوُّعِ لَا فِي الْفَرِيْضَةِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ :حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ۔

۱۷۵۸: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم اپنے آپ کو نماز میں اِدھر اُدھر متوجہ کرنے سے بچاؤ۔ نماز میں اِدھر اُدھر توجہ ہلاکت ہے۔ اگر اس کے بغیر چارہ نہ ہو تو نفل میں اجازت ہے فرض میں نہیں''۔ (ترمذی) حدیث حسن صحیح ہے۔

**تخریج**: رواه الترمذی فی ابواب الصلاۃ' باب ما ذکر فی الالتفات فی الصلوۃ۔

**اللّغات**: ایاك: میں تمہیں خبردار کرتا ہوں۔ هلكة ہلاکت کا سبب۔ لابد: اس کے علاوہ چارہ کار نہیں۔ التطوع: نوافل۔

**فوائد**: (۱) نماز میں اِدھر اُدھر دیکھنے کی کراہت بتلائی کیونکہ یہ غفلت کی علامت ہے اور خشوع میں کمی کرنے والی ہے اس لئے یہ شیطان کا اچکنا ہے۔ وہ نماز کی غفلت کو غنیمت سمجھتا ہے اور یہ ہلاکت کا ذریعہ بھی ہے کیونکہ عبادت کے دوران وہ اللہ تعالیٰ سے منہ موڑنے والا ہے اور وسوسہ شیطانی کی پیروی ہے اور اس کے ساتھ ساتھ یہ کہ مکروہات کو معمولی قرار دینا اور ان میں مبتلا رہنا محرمات میں مبتلا کر دیتا اور اللہ تعالیٰ کے عذاب تک پہنچانے والا ہے۔ (۲) چہرے سے معمولی توجہ حرام نہیں کیونکہ اس میں کسی رکن کا ترک اور شرط کا چھوڑنا لازم نہیں آتا اور نہ کوئی ایسا فعل ہے جو نماز کو باطل یا حرام کرنے والا ہو۔ (۳) اگر متوجہ ہونا کسی عذر کی وجہ سے ہو تو التفات میں کراہیت نہیں احادیث میں وارد ہے کہ آپ ﷺ نے غزوہ حنین میں رات کے وقت ایک جاسوس دشمن کے حالات دریافت کرنے کے لئے بھیجا۔ جب آپ ﷺ صبح کی نماز پڑھ رہے تھے تو اس کی وجہ سے توجہ فرمائی۔ (۴) نوافل میں اِدھر اُدھر توجہ میں کراہیت کم ہے کیونکہ شریعت نے فرائض کا جتنا اہتمام فرمایا نوافل کا اہتمام اس کی بنسبت کم ہے۔ (۵) یہ تمام صورتیں جو کا ذکر ہوا ان کا یہ حکم اس وقت ہے جب کہ چہرے سے متوجہ ہو اور اگر سینے سے متوجہ ہو تو حرام ہے اس سے نماز باطل ہو جائے گی کیونکہ اس سے شروط نماز میں سے استقبالِ قبلہ والی شرط میں شدید خلل واقع ڈال دیا۔

## ۳۴۳ :بَابُ النَّهْيِ عَنِ الصَّلٰوةِ اِلَى الْقُبُوْرِ

## بَابٌ: قبور کی طرف نماز کی ممانعت

۱۷۵۹ :عَنْ اَبِیْ مَرْثَدٍ كَنَّازِ بْنِ الْحُصَيْنِ قَالَ :سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ :"لَا تُصَلُّوْا اِلَى الْقُبُوْرِ ، وَلَا تَجْلِسُوْا عَلَيْهَا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۷۵۹: حضرت ابو مرثد کناز بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا کہ تم قبروں کی طرف رخ کر کے نماز نہ پڑھو اور نہ ان پر بیٹھو۔ (مسلم)

**تخریج**:رواه مسلم فی الجنائز'باب النهی عن الجلوس علی القبر و الصلاة الیه۔

**فوائد**:(۱) اگر قبر کی طرف منہ کرنے کا قصد ہو تو نماز حرام ہے اور اگر قصد نہیں ہے تو نماز مکروہ ہے جب کہ قبر اور اس کے درمیان کوئی آڑ نہ ہو جائے۔(۲) قبر پر بیٹھنا حرام ہے کیونکہ اس میں انسان کی توہین ہے جس کو اللہ نے عزت دی۔ بیٹھنے کے ہم معنی چیزیں اسی کا حکم رکھتی ہیں۔امام نووی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ ہمارے علماء فرماتے ہیں کہ قبر کو پختہ بنانا مکروہ ہے اور اس پر بیٹھنا' ٹیک لگانا تکیہ بنانا سب حرام ہیں۔

## ۳۴۴ :بَابُ تَحْرِيْمِ الْمُرُوْرِ بَيْنَ يَدَيِ الْمُصَلِّیْ

## بَابٌ: نمازی کے سامنے سے گزرنے کی حرمت

۱۷۶۰ : عَنْ اَبِی الْجُهَيْمِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الْحَارِثِ بْنِ الصِّمَّةِ الْاَنْصَارِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "لَوْ يَعْلَمُ الْمَارُّ بَيْنَ يَدَيِ الْمُصَلِّیْ مَاذَا عَلَيْهِ لَكَانَ اَنْ يَقِفَ اَرْبَعِيْنَ خَيْرًا لَّهٗ مِنْ اَنْ يَمُرَّ بَيْنَ يَدَيْهِ" قَالَ الرَّاوِیْ : لَا اَدْرِیْ قَالَ اَرْبَعِيْنَ يَوْمًا اَوْ اَرْبَعِيْنَ شَهْرًا ، اَوْ اَرْبَعِيْنَ سَنَةً ، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۶۰: حضرت ابو جہیم عبداللہ بن حارث بن صمہ انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اگر نمازی کے آگے سے گزرنے والا شخص یہ جان لے کہ اس کا کتنا گناہ ہے تو وہ چالیس (دن) تک کھڑا ہونا زیادہ بہتر سمجھے اس بات سے کہ وہ نمازی کے سامنے سے گزرے۔ راوی کہتے ہیں۔ مجھے معلوم نہیں کہ چالیس دن فرمایا یا چالیس مہینے یا چالیس برس۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**:رواه البخاری فی الصلاة' باب اثم المار بین یدی المصلی و مسلم فی الصلاة' باب منع المار بین ید المصلی۔

**فوائد**:(۱) نمازی کے سامنے سے گزرنا حرام ہے۔ اگر مسجد ہو تو اس کے اور سجدے کی جگہ کے درمیان سے گزرنا حرام ہے اور اگر غیر مسجد ہو اور وہ سترہ کی طرف نماز پڑھ رہا ہو تو اس کے اور سترہ کے درمیان سے گزرنا حرام ہے اور اگر وہ سترہ ہو جو گڑھی ہوئی ہو اور کبھی کوئی آدمی اس کے سامنے نماز پڑھ رہا ہو تو وہ بھی سترہ ہے۔ یا خطاً زمین پر کھینچنے والا ہو (مگر خط کا کوئی فائدہ نہ ہوگا جو سترے سے مقصود ہے) سترہ اس وقت معتبر ہوگا جب کہ اس کے اور سترہ کے درمیان تین ہاتھ سے زیادہ فاصلہ نہ ہو جو تقریباً ڈیڑھ میٹر بنے گا۔ اگر اس سے زیادہ ہے تو سترہ کے اندر سے گزرنا حرام نہیں اور اوپر والی تمام صورتوں میں نماز نفل و فرض کا کوئی فرق نہیں۔

## ۳۴۵ :بَابُ كَرَاهَةِ شُرُوْعِ الْمَاْمُوْمِ فِیْ نَافِلَةٍ بَعْدَ شُرُوْعِ الْمُؤَذِّنِ فِیْ اِقَامَةِ الصَّلٰوةِ سَوَآءٌ كَانَتِ النَّافِلَةُ سُنَّةَ تِلْكَ الصَّلٰوةِ اَوْ غَيْرِهَا

## بَابٌ: جب مؤذن نماز کی اقامت کہنی شروع کرے تو مقتدی کے لئے ہر قسم کے نوافل پڑھنے مکروہ ہیں

١٧٦١ :عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ : "اِذَا اُقِیْمَتِ الصَّلٰوةُ فَلَا صَلٰوةَ اِلَّا الْمَکْتُوْبَةَ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۷۶۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب نماز کھڑی ہو جائے تو کوئی نماز سوائے فرض کے جائز نہیں''۔ (مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم فی کتاب صلاة المسافرین' باب کراهة الشروع نافلة بعد شروع المؤذن۔

**اللغات:** القیمت الصلاة: فرض نماز کی جماعت کھڑی ہو جائے۔ فلاصلاة: کوئی نماز درست نہیں۔ الکتوبة: وہ فرض نماز جس کے لئے اقامت کہی گئی ہے۔

**فوائد:** (۱) جب فرض نماز کی اقامت شروع ہو جائے یا اقامت قریب ہو تو نفلی نماز میں شروع ہونا مکروہ ہے۔ جمہور کے نزدیک یہ تمام نمازوں کا حکم ہے۔ امام ابوحنیفہ اور مالک رحمہما اللہ نے فرمایا کہ نماز صبح میں صبح کی سنن باوجود جماعت کھڑی ہو جانے کے ادا کر لینا چاہئے جب تک کہ رکعت اولیٰ کے فوت ہو جانے کا ڈر نہ ہو۔ اس ممانعت کی حکمت یہ ہے کہ کمال فرض کی نگہداشت ہو سکے اور وہ نماز کو اس طرح سے شروع کرے کہ تکبیر تحریمہ امام کے ساتھ فوت نہ ہونے پائے اور ائمہ کے اختلاف کے چکر سے بھی نکل آئے۔

## ٣٤٦ :بَابُ كَرَاهَةِ تَخْصِيْصِ يَوْمِ الْجُمُعَةِ بِصِيَامٍ اَوْلَيْلَتِهٖ بِصَلٰوةٍ

## باب: جمعہ کے دن کو روزے کے لئے اور اس کی رات کو قیام کے لئے خاص کرنے کی کراہت

١٧٦٢ :عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ : "لَا تَخُصُّوْا لَيْلَةَ الْجُمُعَةِ بِصِيَامٍ مِّنْ بَيْنِ الْاَيَّامِ اِلَّا اَنْ يَّكُوْنَ فِیْ صَوْمٍ يَصُوْمُهٗ اَحَدُكُمْ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۷۶۲: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ نبی اکرمؐ نے فرمایا: ''جمعہ کی رات کو راتوں میں سے قیام کے لئے خاص نہ کرو اور نہ ہی دنوں میں جمعہ کے دن کو روزوں کیلئے خاص کرو مگر یہ کہ جمعہ کا دن اِن دنوں میں آ جائے جس میں تم میں سے کوئی روزہ رکھتا ہے''۔ (مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم فی الصیام' باب کراهة صیام یوم الجمعه منفردا۔

**اللغات:** بقیام: قیام شرعی مراد ہے اور وہ نماز تہجد ہے۔ الا ان یکون فی صوم یوصومه احد کم: مگر یہ کہ جمعہ کا اسکے عادۃً روزوں کے ایام میں آ جائے یا نذر کے روزوں میں آ جائے مثلاً جس نے ایک دن رزوہ ایک دن افطار کی عادت بنالی ہو یا عاشورہ کے روزے رکھے یا اسی طرح ایام بیض کے روزے ہوں۔

١٧٦٣ : وَعَنْهُ قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ : "لَا يَصُوْمَنَّ اَحَدُكُمْ يَوْمَ الْجُمُعَةِ اِلَّا يَوْمًا قَبْلَهٗ اَوْ بَعْدَهٗ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۶۳: حضرت ابو ہریرہؓ سے ہی روایت ہے کہ میں نے رسول اللہؐ کو فرماتے سنا: ''ہرگز کوئی آدمی تم میں سے جمعہ کے دن (خاص کر کے) روزہ نہ رکھے مگر ایک دن پہلے یا ایک بعد کا اس کے ساتھ ملا لے''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواه البخاری فی الصوم' باب صوم یوم الجمعة و مسلم فی الصیام' باب کراهة صیام یوم الجمعة منفرداً

**اللغات:** الا یوما قبله او بعده: مگر یہ کہ ایک دن اس سے پہلا یا بعد کا روزہ رکھ لے اور وہ جمعرات اور ہفتہ ہوں۔

١٧٦٤ : وَعَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبَّادٍ قَالَ : سَاَلْتُ

۱۷۶۴: محمد بن عباد کہتے ہیں کہ میں نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے

جَابِرًا رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَنَھَی النَّبِیُّ ﷺ عَنْ صَوْمِ الْجُمُعَۃِ؟ قَالَ :نَعَمْ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔

پوچھا کہ کیا رسول اللہ ﷺ نے جمعہ کے دن کا روزہ رکھنے سے منع فرمایا؟ انہوں نے فرمایا: ہاں۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الصوم' باب صوم یوم الجمعۃ و مسلم فی الصیام' با کراھۃ یوم الجمعۃ منفرداً

**اللغات:** محمد بن عباد: یہ درمیانہ درجے کے ثقہ تابعین میں سے ہیں۔ یہ بنی مخزوم میں سے ہیں اور مکہ کے رہنے والے ہیں۔ صحاح ستہ نے ان سے روایت کی ہے۔ صوم یوم الجمعہ: صرف جمع کا دن خاص کر کے روزہ رکھنا۔

۱۷۶۵ : وَعَنْ اُمِّ الْمُؤْمِنِیْنَ جُوَیْرِیَۃَ بِنْتِ الْحَارِثِ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھَا اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ دَخَلَ عَلَیْھَا یَوْمَ الْجُمُعَۃِ وَھِیَ صَائِمَۃٌ قَالَ : "اَصُمْتِ اَمْسِ؟" قَالَتْ لَا قَالَ :"تُرِیْدِیْنَ اَنْ تَصُوْمِیْ غَدًا؟" قَالَتْ :لَا – قَالَ :"فَاَفْطِرِیْ" رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ۔

۱۷۶۵: حضرت ام المؤمنین جویریہ بنتِ حارث رضی اللہ عنہا کہتی ہیں نبی اکرم ﷺ ایک دن میرے پاس تشریف لائے جبکہ جمعہ کا دن تھا اور میں روزے سے تھی۔ آپ نے فرمایا کیا تو نے کل روزہ رکھا؟ تو ام المؤمنین نے جواب دیا نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: کل آئندہ تم روزہ رکھنے کا ارادہ رکھتی ہو؟۔ ام المؤمنین نے کہا نہیں۔ تو آپ نے فرمایا: ''روزہ افطار کرلو''۔ (بخاری)

**تخریج:** رواہ البخاری فی اصلوم' باب صوم یوم الجمعۃ۔

**اللغات:** امس: کل گزشتہ۔ غدا: کل آئندہ۔

**فوائد:** (۱) جمعہ کے دن کو روزے کے لئے اور اس کی رات کو قیام کے لئے خاص کرنا مکروہ ہے۔ علماء نے اس ممانعت کی کئی وجوہات بیان فرمائیں ہیں ان میں سب سے واضح تر یہ ہے کہ یہود و نصاریٰ کی مخالفت کے لئے کیونکہ انہوں نے ہفتہ اور اتوار کو اپنی طرف سے خاص کر رکھا تھا تا کہ مسلمانوں کا طریق عبادت ان دونوں دنوں سے زیادہ عزت والے دن کے متعلق بالکل الگ تھلگ رہے۔ یہ ممانعت تحریمی نہیں بلکہ ممانعت کراہت ہی کے لئے ہو گی کیونکہ حرمت کی وجہ کوئی بھی پائی نہیں جاتی جیسا کہ عید الاضحیٰ کے روزہ میں اللہ تعالیٰ کی ضیافت سے اعراض لازم آتا ہے۔ (۲) دونوں حالتوں میں جمعہ کے دن کی کراہت نہ رہے گی مثلاً نذر وغیرہ کے روزوں میں جمعہ کے دن کا روزہ آ گیا یا عشرہ ذی الحجہ کے روزوں میں اس کا روزہ آ گیا۔ (۳) ایک دن قبل جمعرات کا روزہ اس کے ساتھ ملا لے یا ایک دن بعد ہفتہ کا روزہ اس کے ساتھ ملا لے۔ (۴) جس نے اکیلا جمعہ کا روزہ شروع کیا اس کو افطار کر لینا مستحب ہے۔

## ۳۴۷ :بَابُ تَحْرِیْمِ الْوِصَالِ فِی الصَّوْمِ وَھُوَ اَنْ یَّصُوْمَ یَوْمَیْنِ اَوْ اَکْثَرَ وَلَا یَاْکُلَ وَلَا یَشْرَبَ بَیْنَھُمَا

## باب: روزے میں وصال کی حرمت' اور وصال یہ ہے کہ دو دن یا اس سے زیادہ دنوں کا روزہ رکھے اور درمیان میں کچھ نہ کھائے پیئے

۱۷۶۶ :عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ وَعَآئِشَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمَا اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ نَھٰی عَنِ الْوِصَالِ ' مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔

۱۷۶۶: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے وصال (مسلسل) کے روزے سے ممانعت فرمائی۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی الصوم' باب الوصال و باب التنکیل لمن اکثر من الوصال و مسلم فی الصیام' باب النھی

عن الوصال فی الصوم۔

۱۷۶۷ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمَا قَالَ: نَھٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ عَنِ الْوِصَالِ، قَالُوْا: اِنَّكَ تُوَاصِلُ؟ قَالَ: "اِنِّیْ لَسْتُ مِثْلَكُمْ، اِنِّیْ اُطْعَمُ وَاُسْقٰی" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ - وَھٰذَا لَفْظُ الْبُخَارِیِّ۔

۱۷۶۷: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے وصال کے روزے سے منع فرمایا تو صحابہ نے عرض کیا کہ آپ ﷺ بھی تو مسلسل روزے رکھتے ہیں۔ آپؐ نے فرمایا: ''بے شک میں تم جیسا نہیں۔ بے شک مجھے کھلایا اور پلایا جاتا ہے''۔ بخاری ومسلم۔ بخاری کے لفظ ہیں۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی الصوم، باب الوصال و مسلم فی الصوم، باب النھی عن الوصال فی الصوم۔

**اللغات:** انك تواصل: آپ ﷺ بھی تو وصال کرتے ہیں۔ یہ حکمت کے متعلق سوال ہے کہ ہمیں ممانعت فرمائی اور آپ ﷺ خود ملا کر روزہ رکھتے ہیں اور ہم تو آپ ﷺ کی اتباع سے مامور ہیں۔ لست مثلکم: مکلف ہونے اور طاقت کے لحاظ سے تم جیسا نہیں۔ انی اطعم و اسقی: مجھے کھلایا پلایا جاتا ہے۔ جمہور علماء نے فرمایا اس کا مطلب یہ ہے کہ یہ اس قوت سے کنایہ ہے جو کھانے پینے سے پیدا ہوتی ہے۔ مجھے اللہ تعالیٰ وہ قوت عنایت فرما دیتے ہیں۔ گویا میں کھلایا پلایا جاتا ہوں۔

**فوائد:** (۱) روزے میں وصال امت کے لئے جمہور کے نزدیک حرام ہے۔ (۲) نبی اکرم ﷺ کو تکلیفی سلسلہ میں وہ خصوصیات حاصل ہیں جن کی بناء پر بعض اوقات آپ ﷺ پر کچھ چیزیں واجب ہوتی ہیں اور امت پر وہ واجب نہیں اور آپ ﷺ کے لئے کچھ ایسی چیزیں جائز ہیں جو دوسروں کے لئے جائز نہیں اور آپ ﷺ پر بعض چیزیں حرام ہیں مگر امت کے لئے وہ مباح ہیں یہ آپ ﷺ کے ابتلاء وشرف میں اضافہ کے لئے ہے۔ ان خصوصیات میں آپ ﷺ کی اقتداء درست نہیں۔ (۳) ملا کر مسلسل روزے رکھنا یہ آپ ﷺ کی خصوصیات میں سے ہے کیونکہ آپ ﷺ کو قوت وصبر اور برداشت کا وہ ملکہ عنایت کیا گیا جو دوسروں کو نہ ملا۔

## ۳۴۸ : بَابُ تَحْرِیْمِ الْجُلُوْسِ عَلٰی قَبْرٍ

## باب: قبر پر بیٹھنے کی حرمت

۱۷۶۸ : عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ: "لَاَنْ یَّجْلِسَ اَحَدُكُمْ عَلٰی جَمْرَۃٍ فَتُحْرِقَ ثِیَابَہٗ فَتَخْلُصَ اِلٰی جِلْدِہٖ خَیْرٌ لَّہٗ مِنْ اَنْ یَّجْلِسَ عَلٰی قَبْرٍ" رَوَاہُ مُسْلِمٌ۔

۱۷۶۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم میں سے کسی شخص کا انگارے پر بیٹھنا جو اس کے کپڑوں کو جلا ڈالے اور اس کا اثر اس کے چمڑے تک پہنچ جائے یہ بہتر ہے اس بات سے کہ وہ کسی قبر پر بیٹھے''۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی الجنائز، باب النھی عن الجلوس علی القبرہ والصلاۃ الیہ۔

**اللغات:** فتخلص: پہنچ جائے یا اس کی گرمی پہنچ جائے۔ خیر لہ: نقصان میں ان کی بنسبت کم ہے۔

**فوائد:** (۱) قبر پر بیٹھنا حرام ہے جیسا حدیث ۱۷۵۹ کی شرح میں گزرا۔ علامہ ابن حجر ہیثمیؒ نے کراہیت کو ترجیح دی یہ اور ممانعت والی شدید وعید کو اس بیٹھنے پر محمول کیا جو پیشاب کرنے یا پاخانہ کے لئے ہو اور وہ بالاجماع حرام ہے (۲) مُردوں کی قبور کا احترام کرنا چاہئے اور ان کی توہین نہ کرنی چاہئے اور نہ ان پر بیٹھنا چاہئے جس طرح کہ ان کی تعظیم میں بھی ان پر تعمیر کر کے چونا گچ لگا کر درست نہیں جیسا اگلے باب میں ہے۔

## ٣٤٩ :بَابُ النَّهْيِ عَنْ تَجْصِيْصِ الْقَبْرِ وَالْبِنَاءِ عَلَيْهِ

## بَاب: قبروں کو چونا گچ کرنے اوران پر تعمیر کرنے کی ممانعت

١٧٦٩ :عَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ يُّجَصَّصَ الْقَبْرُ وَاَنْ يُّقْعَدَ عَلَيْهِ ' وَاَنْ يُّبْنٰى عَلَيْهِ ' رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

١٧٦٩: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے قبر کو پختہ کرنے اور اس پر بیٹھنے اور اس پر عمارت بنانے سے منع فرمایا۔ (مسلم)

**تخریج**:رواه مسلم فی الجنائز' باب النهی عن تجصیص البر و البناء علیه۔

**اللغات**: تجصیص:چونا کرنا۔یبنی علیه:قبر پر قبہ وغیرہ بنانا۔

**فوائد**:(۱) قبر کو چونا گچ کرنا مکروہ ہے کیونکہ اس میں بلا فائدہ مال کو ضائع کرنا اور اگر اسراف کی حدتک پہنچ جائے تو یہ حرام ہے۔مثلاً ملمع اور زینت کرنا آج کل مزارات اولیاء اس کا نمونہ نہیں۔(۲) قبر پر تعمیر اس لئے مکروہ ہے کیونکہ اس میں تعظیم کا اشتباہ اور ضیاع مال ہے (۳) قبر پر بیٹھنا مکروہ ہے پہلے باب میں یہ گزرا۔

## ٣٥٠ :بَابُ تَغْلِيْظِ تَحْرِيْمِ اِبَاقِ الْعَبْدِ مِنْ سَيِّدِهٖ

## بَاب: غلام کے اپنے آقا سے بھاگ جانے میں شدت حرمت

١٧٧٠ :عَنْ جَرِيْرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"اَيُّمَا عَبْدٍ اَبَقَ فَقَدْ بَرِئَتْ مِنْهُ الذِّمَّةُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

١٧٧٠: حضرت جریر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو غلام بھاگ گیا اس سے اسلام کی ذمہ داری ختم ہوگئی''۔ (مسلم)

**تخریج**:رواه مسلم فی الایمان ' باب تسمیة العبد الابق کافراً

**اللغات**: عبد:غلام مملوک۔ابق:مالک کی خدمت سے بھاگ گیا۔برئت منه الذمة:اسلام کی ذمہ داری سے وہ نکل گیا۔

١٧٧١ :وَعَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ :"اِذَا اَبَقَ الْعَبْدُ لَمْ تُقْبَلْ لَهٗ صَلٰوةٌ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَفِيْ رِوَايَةٍ : "فَقَدْ كَفَرَ"۔

١٧٧١: حضرت جریر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''جب غلام بھاگ جائے تو اس کی نماز قبول نہیں ہوتی'' ایک روایت میں ہے کہ ''اس نے گویا کفر کیا''۔

**تخریج**:رواه مسلم فی الایمان باب تسمیة العبد الابق کافراً

**اللغات**: لم تقبل له صلاة:اس کی نماز مقبول نہیں اس پر ثواب نہ ملے گا۔فقد کفر :اس آقا کی ناشکری کی اور اس کا حق ادا نہ کیا یا اسلام کی نعمت کی ناشکری کی اگر اس نے فرار ہونے کو حلال سمجھ کر کیا۔

**فوائد**:(۱) غلام کا بھاگنا حرام ہے کیونکہ اس میں وعدے کو توڑنا اور احسان کا انکار ہے اور چونکہ غلام نہیں اس لئے یہ سلسلہ نہیں (۲) جو خدمت وغیرہ کے عمل کو اپنے اوپر لازم کرلے تو اس کی اپنی ذمہ داری کی وفا کرنی ضروری ہے۔(۳) احسان کے بدلے احسان پر آمادہ کیا گیا۔

## ۳۵۱ :باب تحريم الشفاعة في الحدود

## باب: حدود میں سفارش کی حرمت

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿اَلزَّانِيَةُ وَالزَّانِيْ فَاجْلِدُوْا كُلَّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا مِائَةَ جَلْدَةٍ وَّلَا تَاْخُذْكُمْ بِهِمَا رَاْفَةٌ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ﴾ [النور:۲]

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: زنا کرنے والا مرد اور زانیہ دونوں میں سے ہر ایک کو سو کوڑے لگاؤ اور تمہیں اللہ کی اس حد کے نافذ کرنے میں ان کے متعلق نرمی نہیں آنی چاہئے اگر تم اللہ اور آخرت پر ایمان رکھتے ہو''۔(النور)

حل الایات: ایمان کا تقاضا یہ ہے کہ دین میں پختگی اختیار کی جائے اس کے احکامات کو پورا کرنے میں خوب ہمت وکوشش سے کام لیا جائے۔

۱۷۷۲ : وَعَنْ عَآئِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ قُرَيْشًا اَهَمَّهُمْ شَاْنُ الْمَرْاَةِ الْمَخْزُوْمِيَّةِ الَّتِيْ سَرَقَتْ فَقَالُوْا : مَنْ يُّكَلِّمُ فِيْهَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ ؟ فَقَالُوْا : وَمَنْ يَّجْتَرِئُ عَلَيْهِ اِلَّا اُسَامَةُ بْنُ زَيْدٍ، حِبُّ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَكَلَّمَهُ اُسَامَةُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "اَتَشْفَعُ فِيْ حَدٍّ مِّنْ حُدُوْدِ اللّٰهِ تَعَالٰى؟" ثُمَّ قَامَ فَاخْتَطَبَ ثُمَّ قَالَ : "اِنَّمَا اَهْلَكَ الَّذِيْنَ قَبْلَكُمْ اَنَّهُمْ كَانُوْا اِذَا سَرَقَ فِيْهِمُ الشَّرِيْفُ تَرَكُوْهُ، وَاِذَا سَرَقَ فِيْهِمُ الضَّعِيْفُ اَقَامُوْا عَلَيْهِ الْحَدَّ، وَايْمُ اللّٰهِ لَوْ اَنَّ فَاطِمَةَ بِنْتَ مُحَمَّدٍ ﷺ سَرَقَتْ لَقَطَعْتُ يَدَهَا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ - وَفِيْ رِوَايَةٍ : "فَتَلَوَّنَ وَجْهُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ " فَقَالَ : "اَتَشْفَعُ فِيْ حَدٍّ مِّنْ حُدُوْدِ اللّٰهِ؟" فَقَالَ اُسَامَةُ اسْتَغْفِرْلِيْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - قَالَ ثُمَّ اَمَرَ بِتِلْكَ الْمَرْاَةِ فَقُطِعَتْ يَدُهَا۔

۱۷۷۲: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ قریش کو اس مخذومی عورت کا معاملہ جس نے چوری کی تھی بڑا اہم معلوم ہوا تو انہوں نے آپس میں کہا اس سلسلے میں رسول اللہ ﷺ سے کون کلام کرے؟ دوسروں نے کہا کوئی بھی اس کی جرأت سوائے اسامہ بن زید کے نہیں کرے گا۔ جو رسول اللہ ﷺ کے محبوب ہیں چنانچہ اسامہ نے بات کی تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اے اسامہ! کیا تو اللہ کی حدود میں سفارش کرتا ہے؟'' پھر آپ ﷺ کھڑے ہوئے اور لوگوں کو خطاب فرمایا: ''بے شک تم سے پہلے لوگ اس لئے ہلاک ہوئے کہ ان میں جب کوئی بڑے رتبے والا آدمی چوری کرتا تو اس کو چھوڑ دیتے اور جب کمزور آدمی چوری کرتا تو اس پر حد قائم کر دیتے۔ اللہ کی قسم ہے اگر (میری بیٹی) فاطمہ بنت محمد ﷺ چوری کرتی تو میں اس کا ہاتھ بھی کاٹ دیتا''۔(بخاری ومسلم) ایک روایت میں ہے حضورؐ کے چہرے کا رنگ بدل گیا اور پھر آپؐ نے فرمایا: ''کیا تم اے اسامہ! اللہ کی حدود میں سے ایک حد میں سفارش کرتے ہو؟'' اسامہ نے کہا یا رسول اللہؐ میرے لئے استغفار فرمائیے۔ پھر اس عورت کے بارے میں حکم دیا چنانچہ اُس کا ہاتھ کاٹ دیا گیا۔

**تخريج**: رواه البخاری فی اواخر کتاب الانبیاء و رواه ایضا فی الحدود باب کراهة الشفاعة فی الحد و مسلم فی کتاب الحدود، باب قطع السارق و الشریف

**اللغات**: اهمتهم: ان کو فکر میں مبتلا کر دیا۔ المخزومیه: یہ بنی مخزوم کی طرف نسبت ہے یہ قریش قبیلہ کی ایک شاخ ہے اس عورت نے غزوہ فتح کے موقع پر ایک چادر اور کچھ زیور چرائے تھے۔ یجتری: جسارت کرنا۔ حب: محبوب۔ حد: شرع میں مقررہ سزا۔ فاختطب: خطبہ دیا جس طرح بخاری کی روایت میں آیا ہے۔ الشریف: بلند مرتبہ والا۔ الضعیف: کمزور۔ فتلون۔ غیظ وغضب سے

چہرہ سرخ ہوگیا۔

**فوائد**: (۱) جب حد کا معاملہ حاجب عدالت تک پہنچ جائے تو سفارش ممنوع ہے۔ امام مالکؒ فرماتے ہیں کہ آدمی لوگوں کو تکلیف پہنچانے میں مشہور و معروف ہو اس کی مطلقاً شفاعت نہیں خواہ امام تک بات پہنچے یا نہ پہنچے۔ (۲) چوری کی حد میں عورتیں بھی مردوں کے ساتھ شامل ہیں۔ اسی طرح دوسری حدود میں۔ (۳) قوم میں خواہ کسی کا کتنا مرتبہ و مقام ہو مگر حد قائم کرنے کی صورت میں اس سے کسی رعایت و محبت کا معاملہ نہ ہوگا بشرطیکہ حد لازم ہو جائے۔ (۴) حدود میں سفارش قبول نہ کی جائے گی اور نہ تخفیف میں میانہ روی ہوگی۔ مقرر شدہ حدود نہ تبدیل ہو سکتی ہیں اور نہ تبدیل کوئی کر سکتا ہے۔ (۵) گزشتہ امتوں کے حالات سے عبرت حاصل کرنا ضروری ہے۔ (۶) حدیث میں حضرت اسامہؓ کا حضور ﷺ کی نگاہ میں مرتبہ ظاہر ہوتا ہے۔

## ۳۴۲: بَابُ النَّهْيِ عَنِ التَّغَوُّطِ فِيْ طَرِيْقِ النَّاسِ وَظِلِّهِمْ وَمَوَارِدِ الْمَآءِ وَنَحْوِهَا

## باب: لوگوں کے راستے اور سائے اور پانی وغیرہ کے مقامات پر پاخانہ کرنے کی ممانعت

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى: ﴿وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ بِغَيْرِ مَا اكْتَسَبُوْا فَقَدِ احْتَمَلُوْا بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا﴾ [الاحزاب:۸۵]

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''وہ لوگ جو کہ مؤمن مردوں اور عورتوں کو بغیر قصور کے ایذاء پہنچاتے ہیں انہوں نے بہتان اور کھلے گناہ کو اٹھایا''۔ (الاحزاب)

۱۷۷۳: وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: "اتَّقُوا اللَّاعِنَيْنِ" قَالُوْا: "وَمَا اللَّاعِنَانِ؟ قَالَ: "الَّذِيْ يَتَخَلّٰى فِيْ طَرِيْقِ النَّاسِ اَوْ ظِلِّهِمْ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۷۷۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''دو چیزیں جو لعنت کا سبب ہیں ان سے بچو۔ صحابہ نے عرض کیا وہ چیزیں کیا ہیں؟ آپؐ نے فرمایا: ''ایک راستے میں پاخانہ کرنا' دوسرا سایہ میں پاخانہ کرنا''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواه مسلم فی کتاب الطهارة' باب النهی عن تخلی فی الطرق۔

**اللغات**: اتقو اللاعنين: یہ ایسے کاموں سے بچو جو لوگوں کی لعنت کا باعث بنتے ہیں۔ یتخلی: پاخانہ کرے۔

**فوائد**: (۱) جمہور نے نہی کو کراہت تنزیہ قرار دیا ہے شیخ زکریا انصاری فرماتے ہیں کہ کراہت کو تحریمی قرار دینا مناسب نہیں کیونکہ اس سے لوگوں کو ایذاء پہنچتی ہے اور ظاہر حدیث حرمت کو ظاہر کرتی ہے اور منقول ہے کہ کرنے والے کے مستحق لعنت ہونے کی وجہ سے یہ کبائر میں ہے۔ (۲) سیاہ کے نیچے ممانعت اس وقت ہے جبکہ وہ جائز اجتماع کے لئے بنایا ہوا مقام ہو۔ اگر وہ مقام جوابازی' غیبت اور تفریق بین المسلمین کے لئے ہو تو پھر وہاں پیشاب کرنے میں کوئی کراہت نہیں۔ جو سائے کا حکم ہے دھوپ والے مقام کا حکم سردیوں میں یہی ہے۔ (۳) اسلام نے نظافت کا بہت لحاظ رکھا اور امراض اور وباؤں سے حفاظت کا اہتمام کیا اور لوگوں کے شعور کی رعایت کی اور خیر پر ان کے اجتماع کا احترام برقرار رکھا۔

## ۳۵۲: بَابُ النَّهْيِ عَنِ الْبَوْلِ وَنَحْوِهٖ فِي الْمَآءِ الرَّاكِدِ

## باب: کھڑے پانی میں پیشاب وغیرہ کرنے کی ممانعت

١٧٧٤ : عَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ : نَهٰى اَنْ يُّبَالَ فِي الْمَآءِ الرَّاكِدِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۷۷۴: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کھڑے پانی میں پیشاب کرنے سے منع فرمایا۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الطھارۃ' باب عن البول فی الماء الداکد۔

**اللغات**: الداکد: نہ چلنے والا پانی۔

**فوائد**: (۱) کھڑے پانی میں خواہ کثیر ہی ہو پیشاب کرنے کی ممانعت فرمائی۔ ممانعت اس وقت تو تنزیہی ہے جبکہ پانی اس کی ملکیت ہو یا اس کیلئے مباح ہو۔ جب پانی بہنے والا یا کسی دوسرے کی ملکیت ہو تو حرام ہے اور پاخانہ کی کراہت غلیظ شدید ہونے کی وجہ سے زیادہ ہے۔

## ٢٥٤ : بَابُ كَرَاهَةِ تَفْضِيْلِ الْوَالِدِ بَعْضَ اَوْلَادِهٖ عَلٰى بَعْضٍ فِي الْهِبَةِ

## باب: والد کو اپنی اولاد کے سلسلہ میں ہبہ میں ایک دوسرے پر فضیلت دینے کی کراہت

١٧٧٥ : عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ اَبَاهُ اَتٰى بِهٖ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ اِنِّيْ نَحَلْتُ ابْنِيْ هٰذَا غُلَامًا كَانَ لِيْ ، فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : اَكُلَّ وَلَدِكَ نَحَلْتَهٗ مِثْلَ هٰذَا؟" فَقَالَ : لَا ، فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "فَارْجِعْهُ" وَفِيْ رِوَايَةٍ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "اَفَعَلْتَ هٰذَا بِوَلَدِكَ كُلِّهِمْ؟" قَالَ : لَا - قَالَ : "اتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْدِلُوْا فِيْ اَوْلَادِكُمْ" فَرَجَعَ اَبِيْ فَرَدَّ تِلْكَ الصَّدَقَةَ - وَفِيْ رِوَايَةٍ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "يَا بَشِيْرُ اَلَكَ وَلَدٌ سِوٰى هٰذَا؟" فَقَالَ : نَعَمْ ، قَالَ : "اَكُلَّهُمْ وَهَبْتَ لَهٗ مِثْلَ هٰذَا؟ قَالَ : لَا ، قَالَ "فَلَا تُشْهِدْنِيْ اِذًا فَاِنِّيْ لَا اَشْهَدُ عَلٰى جَوْرٍ وَفِيْ رِوَايَةٍ : لَا تُشْهِدْنِيْ عَلٰى جَوْرٍ " وَفِيْ رِوَايَةٍ : "اَشْهِدْ عَلٰى هٰذَا غَيْرِيْ؟" ثُمَّ قَالَ : "اَيَسُرُّكَ اَنْ يَّكُوْنُوْا اِلَيْكَ فِي الْبِرِّ سَوَآءً؟" قَالَ بَلٰى ، قَالَ : "فَلَا اِذًا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۷۵: حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میرے والد مجھے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں لے کر آئے اور عرض کیا میں نے اپنے اس بیٹے کو اپنا ایک غلام عطیہ دیا اس پر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''کیا تم نے اپنے سارے بیٹوں کو اس جیسا عطیہ دیا؟'' تو انہوں نے کہا نہیں۔ اس پر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اس سے واپس لے لو'' اور ایک روایت میں ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''کیا تو نے ایسا سارے لڑکوں کے ساتھ کیا ہے؟'' انہوں نے کہا نہیں۔ آپؐ نے فرمایا: ''اللہ سے ڈرو اور اپنی اولاد میں انصاف کرو''۔ میرے والد لوٹ آئے اور وہ عطیہ واپس لے لیا۔ ایک روایت میں ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اے بشیر کیا تیرے اس کے سوا اور لڑکے بھی ہیں؟'' انہوں نے کہا جی ہاں۔ آپؐ نے فرمایا: ''کیا سب کو تو نے اس جیسا غلام دیا؟'' انہوں نے کہا نہیں۔ آپؐ نے فرمایا: ''پھر مجھے گواہ مت بناؤ میں ظلم پر گواہ نہیں بنتا'' اور ایک روایت میں ہے کہ ''مجھے ظلم پر گواہ مت بناؤ میرے علاوہ اور کسی کو گواہ بناؤ''۔ پھر فرمایا: ''کیا تجھے یہ بات پسند نہیں کہ تیرے ساتھ احسان میں سب برابر ہوں؟'' انہوں نے کہا کیوں نہیں۔ آپؐ نے فرمایا ''پھر ایسا مت کرو''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی کتاب الھبۃ' باب الھبۃ للولد و باب الاشھاد فی الھبۃ و مسلم فی کتاب الھبات' باب

كراهة تفضيل بعض الاولاد فى الهبة۔

**اللغات**: انی نحلت: میں خاص کر کے دیا۔ فارجعه: اس کو واپس کرو۔ جور: ظلم۔

**فوائد**: (۱) تمام معاملات میں اسلام اور اسکے علماء کی طرف رجوع کی ضرورت ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا یہی حال تھا جب ان کو کسی معاملے میں اشکال پیدا ہوتا یا کسی چیز کو کرنا چاہتے۔ (۲) والدین پر لازم ہے کہ وہ اپنی اولاد کی رعایت میں انصاف سے کام لیں خواہ اولاد مذکر ہو یا مؤنث اور بعض اولاد کو بعض پر فضیلت نہ دیں کیونکہ اس سے ایسی خرابیاں پیدا ہوتی ہیں جو خاندانوں کی جڑوں کو اکھیڑ دیتی ہیں۔

## ۲۵۵ :بَابُ تَحْرِيْمِ اِحْدَادِ الْمَرْاَةِ عَلٰى مَيِّتٍ فَوْقَ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ اِلَّا عَلٰى زَوْجِهَا اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرَةَ اَيَّامٍ

## باب: کسی میت پر تین دن سے زیادہ عورت سوگ نہیں کر سکتی البتہ اپنے خاوند پر چار ماہ دس دن تک سوگ کرے

۱۷۷۶ : عَنْ زَيْنَبَ بِنْتِ اَبِىْ سَلَمَةَ قَالَتْ دَخَلْتُ عَلٰى اُمِّ حَبِيْبَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ حِيْنَ تُوُفِّيَ اَبُوْهَا اَبُوْسُفْيَانَ بْنُ حَرْبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَدَعَتْ بِطِيْبٍ فِيْهِ صُفْرَةُ خَلُوْقٍ اَوْ غَيْرِهٖ، فَدَهَنَتْ مِنْهُ جَارِيَةً ثُمَّ مَسَّتْ بِعَارِضَيْهَا، ثُمَّ قَالَتْ :وَاللّٰهِ مَا لِيْ بِالطِّيْبِ مِنْ حَاجَةٍ، غَيْرَ اَنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ عَلَى الْمِنْبَرِ :لَا يَحِلُّ لِاِمْرَاَةٍ تُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ اَنْ تُحِدَّ عَلٰى مَيِّتٍ فَوْقَ ثَلَاثِ لَيَالٍ اِلَّا عَلٰى زَوْجٍ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا" قَالَتْ زَيْنَبُ :ثُمَّ دَخَلْتُ عَلٰى زَيْنَبَ بِنْتِ جَحْشٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا حِيْنَ تُوُفِّيَ اَخُوْهَا فَدَعَتْ بِطِيْبٍ فَمَسَّتْ مِنْهُ ثُمَّ قَالَتْ :اَمَا وَاللّٰهِ مَا لِيْ بِالطِّيْبِ مِنْ حَاجَةٍ، غَيْرَ اَنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ عَلَى الْمِنْبَرِ: "لَا يَحِلُّ لِاِمْرَاَةٍ تُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ اَنْ تُحِدَّ عَلٰى مَيِّتٍ فَوْقَ ثَلَاثٍ اِلَّا عَلٰى زَوْجٍ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۷۶: حضرت زینب بنت ابی سلمہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہتی ہیں کہ میں ام المؤمنین ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئی جبکہ ان کے والد ابوسفیان بن حرب کی وفات ہوئی تو انہوں نے ایک خوشبو منگائی جس میں خلوق یا کسی اور خوشبو کی زردی تھی اور اس میں سے کچھ ایک لونڈی کو لگائی اور پھر اپنے رخساروں پر مل لی پھر کہا: ''اللہ کی قسم مجھے خوشبو کی ضرورت نہیں تھی سوائے اس کے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو منبر پر فرماتے سنا کہ عورت کے لئے حلال نہیں جو اللہ اور آخرت کے دن پر ایمان رکھتی ہو کہ وہ کسی میت پر تین راتوں سے زیادہ افسوس کرے مگر خاوند پر چار مہینے اور دس دن''۔ پھر میں زینب بن جحش رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس گئی جبکہ ان کے بھائی نے وفات پائی تو انہوں نے خوشبو منگوائی اور پھر اس میں سے کچھ لگائی پھر کہا: ''خبردار! اللہ کی قسم مجھے خوشبو کی ضرورت نہیں تھی سوائے اس بات کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو منبر پر فرماتے سنا کہ ایسی عورت کے لئے جائز نہیں جو اللہ اور آخرت کے دن پر ایمان رکھتی ہو کہ وہ کسی میت پر تین راتوں سے زیادہ افسوس کرے مگر خاوند پر چار مہینے دس دن سوگ کرنا جائز ہے''۔ (بخاری و مسلم)

**تخريج**: رواه البخاری فی كتاب الجنائز' باب المراة على زوجها' وفی كتاب الطلاق' باب تحد المراة على زوجها

اربعة اشهر و عشرا و رواہ مسلم فی کتاب الطلاق' باب و جوب الاحداد فی عدة الوفاة۔

**اَللُّغَاتُ** :ام حبیبہ:ام المؤمنین رملہ بنت ابی سفیان صخر بن حرب امویہ ہیں۔تراجم دیکھیں۔ **خلوق**:خوشبو میں جوان کی عادت تھی۔**تحیدہ** :یہ احدت المراۃ علی زوجھا تحد و تحید سے موخوذ ہے جب وہ اپنے خاوند پرغم کرے اورغم کے کپڑے پہنے اور زینت کو چھوڑے۔**فوق ثلاث**: تین رات سے زائد۔

**فوائد**:(۱)عورت کو خاوند کے علاوہ دوسرے کسی بھی رشتہ دار پر تین دن سے زیادہ صدمہ کرنے کی اجازت نہیں۔(۲)عدت کے ایام میں عورت کو خاوند پرغم کرنا واجب ہے اور وہ چار ماہ دس دن رات ہیں۔(۳)اس میں حکمت یہ ہے تا کہ رحم کی صفائی کا یقین ہو جائے اور عورت پر تہمت اور بدگمانی پیدا نہ ہو۔(۴)شریعت نے عظیم خاوند کے حق کو بیوی پر اس کی وفات کے بعد بھی تسلیم کیا اور اسلام میں بیوی اور خاوند کے مضبوط تعلق کی اہمیت کو واضح کیا۔

## ۳۵٦ :بَابُ تَحْرِيْمِ بَيْعِ الْحَاضِرِ لِلْبَادِىْ وَتَلَقِّي الرُّكْبَانِ وَالْبَيْعِ عَلٰى بَيْعِ اَخِيْهِ وَالْخِطْبَةِ عَلٰى خِطْبَتِهٖ اِلَّا اَنْ يَّاْذَنَ اَوْ يَرُدَّ

## بَابٌ:شہری کا دیہاتی کے لئے خریداری کرنا' قافلوں کو آگے جا کر ملنا اور مسلمان بھائی کی بیع پر بیع اور اس کی منگنی پر منگنی کرنے کی حرمت

## مگر یہ کہ وہ اجازت دے یا رَدّ کرے

۱۷۷۷ :عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ يَّبِيْعَ حَاضِرٌ لِّبَادٍ وَّاِنْ كَانَ اَخَاهُ لِاَبِيْهِ وَاُمِّهٖ' مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۷۷: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ممانعت فرمائی کہ:''کوئی شہری دیہاتی کے لئے سودا کرے خواہ اس کا وہ حقیقی بھائی ہی کیوں نہ ہو''۔(بخاری ومسلم)

**تخریج** :رواہ البخاری فی کتاب البیوع' باب لا یشتری حاضر لباد بالسمرة و مسلم فی البیوع باب تحریم بیع الحاضر للبادی۔

**اَللُّغَاتُ** :**الحاضر**:شہر یا قصبہ میں مقیم۔**البادی**: جنگل میں قیام پزیر۔**ان یبیع لباد**:کوئی دیہاتی ضرورت والا سامان لے کر شہر آئے تا کہ اس کو اسی دن کے بھاؤ سے فروخت کرے تو شہری تاجر اس کو کہے یہ میرے پاس چھوڑ دو میں اس کو تیرے لئے تدریجاً بیچ دوں گا۔تو یہ حرکت حرام ہے کیونکہ اس میں اس کو نقصان پہنچتا ہے۔اگر بدوی ایسا سامان لایا جس کی عام ضرورت نہیں پڑتی یا ضرورت تو پڑتی ہے مگر وہ چیز عام ملتی ہے اور وہ اس کو تدریجاً بیچنا چاہتا ہے تو شہری تاجر نے کہا میں تدریجاً فروخت کا ذمہ دار ہوں یا اس کو کہا موجودہ بھاؤ پر فروخت کرنے کے لئے تم مجھے وکیل بنا کر اختیار دے دو تو یہ بیع حرام نہیں۔

**فوائد**:(۱)شہری کی دیہاتی کے لئے بیع کرنے کی ممانعت کی گئی کیونکہ اس میں بھاؤ کا دھوکا ہے۔اسی طرح اگر شہری سامان لایا اور دیہاتی نے اس کو اس طرح لے لیا تو پھر حکم اسی طرح ہے۔(۲)حدیث میں ممانعت حرمت کو ظاہر کر رہی ہے۔

۱۷۷۸ :وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ :قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :لَا تَتَلَقَّوُا السِّلَعَ حَتّٰى يُهْبَطَ بِهَا اِلَى الْاَسْوَاقِ'' مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۷۸: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:''تجارتی قافلے کے سامان کو آگے جا کر مت ملو یہاں تک کہ اس کو اتار کر بازاروں میں لایا جائے''۔(بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواه البخاری فی البیوع' باب النهی عن تلقی الرکبان و مسلم فی البیوع' باب تحریم تلقی الجلب۔

**اللغات**: السلع: فروخت کے لئے لایا جانے والا سامان یہاں تک کہ اس کو بازار میں لایا جائے۔ **حتی یمهبط بها الی الاسواق**: وہ سامان بازار میں آ کر بھاؤ معلوم ہو۔

**فوائد**:(۱) آگے جا کر ملنا حرام ہے اور حرمت کی شرط یہ ہے کہ آگے جا کر ملنے کی ممانعت بھی موجود ہو اور لانے والے کی طرف سے مطالبہ کے بغیر ہی آگے جانے والا خریدے اور شہر میں اس کے آنے اور بھاؤ کا معلوم کرنے سے پہلے ہی خرید لے خواہ اس نے آگے مل کر خریدنے کا ارادہ کیا ہو یا نہ جیسا کہ شکار کرنے نکلا اور قافلہ سے خرید لیا۔(۲) حرمت میں حکمت یہ ہے کہ سامان والے کو نقصان پہنچانا اور دھوکا لازم آتا ہے جو کہ دونوں ممنوع ہیں۔

۱۷۷۹ : وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "لَا تَتَلَقَّوُا الرُّكْبَانَ ، وَلَا يَبِعْ حَاضِرٌ لِّبَادٍ" فَقَالَ لَهُ طَاوُسٌ :مَا يَبِيْعُ حَاضِرٌ لِّبَادٍ؟ قَالَ :"لَا يَكُوْنُ لَهُ سِمْسَارًا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۷۹: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''تم تجارتی قافلے کو آگے جا کر مت ملو اور کوئی شہری دیہاتی کے لئے سودا نہ کرے''۔ طاؤس نے حضرت ابن عباسؓ سے پوچھا ''سودا نہ کرنے کا مطلب کیا ہے؟'' انہوں نے فرمایا کہ ''وہ اس کا دلال نہ بنے''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواه البخاری فی البیوع' باب یبیع حاضر لباد بغیر اجر' وفی الاجارة' باب اجر السمسرة و مسلم فی البیوع' باب تحریم بیع الحاضر للبادی۔

**اللغات**: دلال: خرید وفروخت کرنے والا۔

**فوائد**:(۱) اس میں بھی قافلے کو آگے جا کر سودا کرنے شہری کی دیہاتی کے لئے خریداری کی حرمت ذکر کی گئی کیونکہ اس میں پہلی صورت میں قافلے والوں کو نقصان اور دوسری صورت میں لوگوں کو نقصان ہے اور اس کا بیان گزرا۔

۱۷۸۰ : وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ يَبِيْعَ حَاضِرٌ لِّبَادٍ ، وَّلَا تَنَاجَشُوْا وَلَا يَبِعِ الرَّجُلُ عَلٰى بَيْعِ اَخِيْهِ وَلَا يَخْطُبْ عَلٰى خِطْبَةِ اَخِيْهِ ، وَلَا تَسْاَلِ الْمَرْاَةُ طَلَاقَ اُخْتِهَا لِتَكْفَاَ مَا فِيْ اِنَائِهَا وَفِيْ رِوَايَةٍ قَالَ :نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ التَّلَقِّيْ وَاَنْ يَبْتَاعَ الْمُهَاجِرُ لِلْاَعْرَابِيِّ ، وَاَنْ تَشْتَرِطَ الْمَرْاَةُ طَلَاقَ اُخْتِهَا وَاَنْ يَّسْتَامَ الرَّجُلُ عَلٰى سَوْمِ اَخِيْهِ ، وَنَهٰى عَنِ النَّجْشِ وَالتَّصْرِيَةِ " مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۷۸۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے منع فرمایا ''کوئی دیہاتی کسی شہری کے لئے سودا کرے' دھوکہ دینے کے لئے قیمت بڑھانے سے' اپنے مسلمان بھائی کے سودے پر سودا کرنے سے' اور منگنی پر منگنی کا پیغام دینے سے' عورت کو اپنی مسلمان بہن کی طلاق کا سوال کرنے سے تاکہ جو اس کے برتن میں ہے وہ اپنے برتن میں پلٹ لے۔ ایک اور روایت میں ہے کہ آپؐ نے قافلے کو آگے جا کر ملنے' شہری کو دیہاتی کے لئے خریدنے' عورت کو اپنی مسلمان بہن کی طلاق کی شرط لگانے' آدمی کو اپنے بھائی کے سودے پر سودا کرنے' دھوکہ دینے کے لئے قیمت بڑھانے اور کئی دن کا دودھ جمع کر کے فروخت سے منع فرمایا۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواه البخاری فی البیوع' باب هل یبیع حاضر لباد' فی ابواب متفرقه غیره و مسلم فی البیوع تحریم بیع

الرجل علی بیع اخیہ۔

**اللغات:** :لاتناجشوا: اصل میں تتناجشوا تخفیف کے لئے ایک تاء کو حذف کر دیا۔النجش: دوسرے کو دھوکا دینے کے لئے سامان کی قیمت بڑھانا خود خریدنا مقصود نہ ہو۔لتکفاء: تا کہ اس کے برتن میں جو کچھ ہے وہ انڈیل لے۔ یہ اس کے ساتھ نکاح کے ساتھ کنایہ ہے یا اس کو وہ خرچہ اور عمدہ رہائش میسر ہو جائے جو اس مطلقہ کو حاصل ہے۔التلقی: قافلہ کو آگے جا کر ملنا۔یبتاع المھاجر شھری للعرابی: دیہاتی جو فروخت کے لئے اپنا سامان شہر لا رہا ہو۔ان یستام: بیع کی قیمت میں اضافہ کرے اس کے بعد رضامندی ہو چکی اور اس کی قیمت پر اتفاق ہو چکا۔التصویة: دودھ والے جانور کا دودھ کئی ٹائم چھوڑنا تا کہ دودھ تھنوں میں زیادہ جمع ہو جائے اور مشتری اس کا دودھ زیادہ خیال کر کے رغبت سے خرید لے۔

**فوائد:** (۱) بیع کی ان مذکورہ صورتوں میں سے اس لئے منع کیا گیا کیونکہ ان میں ایذاء دھوکا اور نقصان دہی ہے۔(۲) ہر ایسی صورت بیع سے منع کیا جس میں لوگوں کو تنگی اور نقصان دہی پائی جائے۔(۳) اسلام نے ایسی چیزوں سے دور رہنے کا حکم دیا جس سے خاندان مخالفت اور اختلاف پیدا ہوتا ہے دل کینے اور برائی سے بھر جاتے ہیں۔

۱۷۸۱ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا ' اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : لَا يَبِعْ بَعْضُكُمْ عَلٰى بَيْعِ بَعْضٍ ' وَلَا يَخْطِبْ عَلٰى خِطْبَةِ اَخِيْهِ اِلَّآ اَنْ يَّاْذَنَ لَهٗ'' مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهٰذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ۔

۱۷۸۱: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''کوئی تم میں سے دوسرے بھائی کے سودے پر سودا نہ کرے اور نہ اپنے بھائی کے منگنی کے پیغام پر منگنی کا پیغام دے مگر یہ کہ وہ اجازت دے دے''۔ (بخاری و مسلم) یہ مسلم کے الفاظ ہیں۔

**تخریج:** رواہ البخاری فی البیوع فی' باب لایبیع حاضر لبادبا سمسرۃ' وفی ابواب متفرقہ غیرہ' وفی النکاح' باب لایخطب علی خطبة اخیہ ومسلم فی ابیوع' باب تحریم بیع الرجل علی بیع اخیہ۔

**اللغات:** :عی خطبة اخیہ: منگنی کرنا۔خطبه: بات اور کلام آخر سے مراد عہد وحرمت والے بھائی پس مسلمان وذمی دونوں کو شامل ہے۔غالب استعمال کے طور پر اخ کا لفظ کہا گیا کیونکہ اس نے جلد اتباع اور بات ماننے میں دعویٰ کیا۔

**فوائد:** (۱) بیع علی البیع کی ممانعت کی گئی جس کی وضاحت پہلے کر دی گئی۔(۲) منگنی پر منگنی کرنے کی ممانعت کی گئی اس کی صورت یہ ہے کہ ایک آدمی کسی عورت کی طرف پیغام نکاح بھیجے اور وہ قبول کر لے دونوں کا نکاح پر اتفاق ہو جائے اور باہمی رضامندی ہو جائیں یا رضامندی کی علامات ظاہر ہو جائیں اور صرف عقد نکاح باقی رہ جائے۔ پھر یہ دوسرا آئے اور اس تمام حالت کو جانتے ہوئے منگنی کا پیغام دے یہ حرام ہے اس لئے کہ اس میں تکلیف دینا' انقطاع پیدا کرنا لازم آتا ہے۔اسلئے حدیث میں منگنی پر منگنی کی اباحت کو منگیتر اول کو چھوڑ دینے یا دوسرے منگیتر کے اجازت دینے پر مشروط فرمایا گیا۔چھوڑنے کے مفہوم اور اجازت میں ہر ایسی صورت شامل ہے جس سے وہ معرض شمار ہو مثلاً زمانہ طویل گزر گیا یا اتنا زمانہ وہ غائب ہو گیا جس سے نقصان ہو رہا ہے۔ یا لڑکی والوں نے قبولیت سے رجوع کر لیا۔
(۳) کسی عورت کی منگنی کے پیغام کو قبول کرنا بھی حرام ہے جبکہ دوسری عورت کی منگنی کا سلسلہ اس کو معلوم ہو دونوں میں یکساں حکم ہے۔

۱۷۸۲ : وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "اَلْمُؤْمِنُ اَخُو الْمُؤْمِنِ ' فَلَا يَحِلُّ لِمُؤْمِنٍ اَنْ يَّبْتَاعَ عَلٰى بَيْعِ

۱۷۸۲: حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مؤمن مؤمن کا بھائی ہے کسی مؤمن کے لئے حلال نہیں کہ وہ اپنے بھائی کے سودے پر سودا کرے اور نہ یہ حلال

اَخِيْهِ وَلَا يَخْطُبْ عَلٰى خِطْبَةِ اَخِيْهِ حَتّٰى يَذَرَ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

ہے کہ اپنے بھائی کی منگنی کے پیغام پر منگنی کا پیغام دے مگر یہ کہ وہ چھوڑ دے"۔(مسلم)

**تخریج:** رواه مسلم فی کتاب النکاح، باب تحریم الخطبة علی خطبة اخیه۔

**فوائد:** (۱) پہلی حدیث کے فوائد کہ منگنی پر منگنی اور بیع پر بیع حرام ہے۔(۲) اسلام مسلمانوں میں باہمی الفت کا بہت خواہاں ہے۔ان تفرقہ کو ناپسند کرتا اور دوسروں کی عزت کا نگہبان ہے۔

## ۲۵۷: بَابُ النَّهْيِ عَنْ اِضَاعَةِ الْمَالِ فِيْ غَيْرِ وُجُوْهِهِ الَّتِيْ اَذِنَ الشَّرْعُ فِيْهَا

## بَابٌ: شریعت نے جن مقامات پر مال خرچ کرنے کی اجازت دی ان کے علاوہ مقامات پر خرچ کر کے مال کو ضائع کرنے کی ممانعت

۱۷۸۳: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى يَرْضٰى لَكُمْ ثَلَاثًا، وَيَكْرَهُ لَكُمْ ثَلَاثًا: فَيَرْضٰى لَكُمْ اَنْ تَعْبُدُوْهُ وَلَا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا وَّاَنْ تَعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا، وَيَكْرَهُ لَكُمْ قِيْلَ وَقَالَ، وَكَثْرَةَ السُّؤَالِ، وَاِضَاعَةَ الْمَالِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔ وَتَقَدَّمَ شَرْحُهٗ۔

۱۷۸۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ تمہارے متعلق تین باتوں کو پسند اور تین باتوں کو ناپسند کرتا ہے۔ پس جن تین باتوں کو وہ تمہارے متعلق پسند کرتا ہے وہ یہ ہیں: (۱) تم اسی کی عبادت کرو اور اس کے ساتھ کسی چیز کے شریک نہ ٹھہراؤ۔ (۲) تم اللہ تعالیٰ کی رسی کو مضبوطی سے مل کر تھامے رکھو اور (۳) اختلاف و تفرقہ نہ ڈالو اور وہ تین ناپسندیدہ باتیں یہ ہیں: (۱) بے سود بحث و تکرار (۲) کثرت سے سوال کرنا (۳) مال کو بے فائدہ ضائع کرنا۔ (مسلم) اس کی شرح پہلے گزری۔

**تخریج:** اس حدیث کی روایت تخریج، باب تحریم الحقوق رقم ۲۴۲ میں گزر چکی۔

**اللغات:** و ان تعتصموا: مضبوطی سے تھام لو۔ بحبل الله: دین اور جماعت کو مضبوطی سے تھامنے سے کنایہ ہے۔ قیل و قال: غیر مفید کلام۔ کثرة السوال: جھگڑے اور ضد کے طور پر غیر ضروری سوال۔ اضاعة المال: حرام راستوں میں مال کا اڑانا کیونکہ اللہ تعالیٰ نے مال کو گزر اوقات کے انتظام کا ذریعہ بنایا اور زندگی کی بقا کا سبب بنایا ہے۔

**فوائد:** (۱) اللہ تعالیٰ وحدہ لاشریک کی مخلصانہ عبادت پر آمادہ کیا گیا جس میں کسی غیر کی ذرہ بھر شرکت نہ ہو اور دین کے احکامات کو مضبوطی سے تھامنے اور مسلمانوں کی وحدت کو باقی رکھنے پر برانگیختہ کیا گیا۔ (۲) غیر مفید اور لایعنی کلام کو ترک کرنے کا حکم دیا اور بہت زیادہ سوال جن کا کوئی فائدہ نہ ہو اس کے چھوڑنے کا حکم دیا۔ (۳) مال کو غیر مشروع طریق میں خرچ کرنے اور فضول بکھیرنے سے دور رہنے کا حکم فرمایا۔

۱۷۸۴: وَعَنْ وَرَّادٍ كَاتِبِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ فِيْ كِتَابٍ اِلٰى مُعَاوِيَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ، اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يَقُوْلُ فِيْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ

۱۷۸۴: حضرت وراد، جو مغیرہ بن شعبہ کے کاتب تھے، روایت کرتے ہیں کہ مجھے حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف خط میں لکھوایا کہ نبی اکرم ﷺ ہر فرض نماز کے

مَكْتُوْبَةٍ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ : اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ ، وَلَا مُعْطِىَ لِمَا مَنَعْتَ ، وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ" وَكَتَبَ اِلَيْهِ اَنَّهٗ كَانَ يَنْهٰى عَنْ قِيْلَ وَقَالَ : وَاِضَاعَةِ الْمَالِ، وَكَثْرَةِ السُّؤَالِ وَكَانَ يَنْهٰى عَنْ عُقُوْقِ الْاُمَّهَاتِ ، وَوَاْدِ الْبَنَاتِ ، وَمَنَعَ وَهَاتِ ، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَسَبَقَ شَرْحُهٗ۔

آخر میں فرمایا کرتے تھے: لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ...... "اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں، بادشاہی اس کی ہے تمام تعریفیں اسی ہی کے لئے ہیں اور وہ ہر چیز پر قدرت والا ہے اے اللہ جو آپ دیں اس کا روکنے والا کوئی نہیں اور جو آپ روک دیں اس کا دینے والا کوئی نہیں اور کسی مرتبے والے کو اس کا مرتبہ تیرے مقابلے میں کام نہیں دے سکتا" اور یہ بھی لکھا کہ "رسول اللہ ﷺ قیل وقال، کثرتِ سوال، ماؤں کی نافرمانی اور لڑکیوں کو زندہ درگور کرنے سے منع فرماتے تھے"۔ (بخاری ومسلم) تشریح گزر چکی۔

**تخریج**:رواہ البخاری فی الرقاق، باب ما یکرہ من قیل و قال ومسلم اقضیۃ، باب النھی کثرۃ المسائل۔

**اللغات**: دبر: بعد، پیچھے۔ ذاالجد: حصہ اور غنی والا۔ **عقوق الامھات**: ان سے ایسا سلوک کیا جائے جس سے ان کو تکلیف ہو خواہ وہ کلام ہو یا فعل۔ **وادالبنات**: بیٹیوں کو زندہ درگور کرنا۔ عرب کے لوگ جاہلیت کے زمانہ میں فقر وعار کی وجہ سے اس طرح کرتے تھے۔ **ومنع**: واجبات کی ادائیگی سے روکنا۔ **وھات**: جس چیز کا استحقاق نہ ہو اس کا مطالبہ کرنا یا سوال میں اصرار کرنا۔

**فوائد**:(۱) تدوین حدیث کا سلسلہ عہد صحابہ رضی اللہ عنہم سے شروع ہے۔ (۲) والدین کی نافرمانی سے منع کیا گیا۔ ماؤں کو خاص کرنے کی وجہ ان کی کمزوری اور حاجت مندی ہے اور عام طور پر نافرمانی انہی کی کی جاتی ہے۔ (۳) واجبات کی ادائیگی سے باز رہنے کی ممانعت کی گئی۔ حقوق اور غیر حقوق کے سوال میں اصرار کرنے سے روکا گیا۔

## ۳۵۸ :بَابُ النَّهْيِ عَنِ الْاِشَارَةِ اِلٰى مُسْلِمٍ بِسِلَاحٍ وَنَحْوِهٖ سَوَآءٌ كَانَ جَادًّا اَوْ مَازِحًا وَالنَّهْيِ عَنْ تَعَاطِي السَّيْفِ مَسْلُوْلًا

## باب: کسی مسلمان کی طرف ہتھیار وغیرہ سے اشارہ کرنے کی ممانعت خواہ مزاحاً ہو یا قصداً اور ننگی تلوار لہرانے کی ممانعت

۱۷۸۵ :عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :"لَا يُشِرْ اَحَدُكُمْ اِلٰى اَخِيْهِ بِالسِّلَاحِ فَاِنَّهٗ لَا يَدْرِىْ لَعَلَّ الشَّيْطَانَ يَنْزِعُ فِىْ يَدِهٖ فَيَقَعَ فِىْ حُفْرَةٍ مِّنَ النَّارِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ ۔"وَفِىْ رِوَايَةٍ لِّمُسْلِمٍ ، قَالَ : قَالَ اَبُو الْقَاسِمِ ﷺ :"مَنْ اَشَارَ اِلٰى اَخِيْهِ بِحَدِيْدَةٍ فَاِنَّ الْمَلَآئِكَةَ تَلْعَنُهٗ حَتّٰى يَنْزِعَ وَاِنْ كَانَ

۱۷۸۵: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "تم میں سے کوئی شخص دوسرے مسلمان کی طرف ہتھیار سے اشارہ نہ کرے۔ اس کو معلوم نہیں کہ شاید شیطان اس کے ہاتھ سے چلوا دے جس سے وہ آگ کے گڑھے میں جا گرے"۔ (بخاری ومسلم) مسلم کی روایت میں یہ ہے کہ ابوالقاسم ﷺ نے فرمایا: "جس نے اپنے مسلمان بھائی کی طرف کسی ہتھیار سے اشارہ کیا بے شک فرشتے اس پر لعنت کرتے ہیں۔ خواہ اس کا وہ

اَخَاهُ لِاَبِيْهِ وَاُمِّهِ" قَوْلُهُ ﷺ : "يَنْزِعَ" ضُبِطَ بِالْعَيْنِ الْمُهْمَلَةِ مَعَ كَسْرِ الزَّايِ وَبِالْغَيْنِ الْمُعْجَمَةِ مَعَ فَتْحِهَا وَمَعْنَاهُمَا مُتَقَارِبٌ وَمَعْنَاهُ بِالْمُهْمَلَةِ يَرْمِيْ ، وَبِالْمُعْجَمَةِ اَيْضًا يَرْمِيْ وَيُفْسِدُ وَاَصْلُ النَّزْعِ : الطَّعْنُ وَالْفَسَادُ۔

ماں باپ سے حقیقی بھائی ہو"۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا قول يَنْزِعَ اور کو عین مہملہ زاء مکسورہ نیز يَنْزَغُ غین معجمہ اس کے فتحہ کے ساتھ ضبط کیا گیا ہے معنی دونوں کا قریب قریب ہے' عین مہملہ کی شکل میں معنی یہ ہے کہ وہ پھینکتا ہے اور غین معجمہ کی شکل میں پھینکنے اور فساد کرنے کا معنی ہے جب کہ "نَزَعَ" کا اصل معنی نیزہ مارنا اور فساد کرنا ہے۔

**تخریج**: رواه البخاری فی کتاب الفتن' باب قول النبی ﷺ من حمل علینا الصلاح فلیس منا ومسلم وی کتاب البر' باب انهی الاشارة بالسلاح الی مسلم۔

**اللغات**: الی اخیه: مسلمان بھائی مراد ہے اور ذمی بھی اسی حکم میں ہے۔ اس کو معاہدہ کی جوہ سے ڈرانا اور دھمکانا حرام ہے۔ بالسلاح: جس چیز سے میدان جنگ میں لڑائی کی جائے اور مدافعت کی جائے۔ فیقع: وہ سونتا ہوا ہتھیار گر پڑے۔

**فوائد**: (۱) اسلام نے انسان کی سلامتی بہت زیادہ حرص وخواہش کی ہے اور اسکی عظمت کی حفاظت میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں کیا۔ (۲) مسلمان کو مذاق وو قار سے ڈرانا ممنوع ہے کیونکہ اس کا ڈرانا حرام ہے۔ ممکن ہے ہتھیار اس سے سبقت کر جائے۔ اس حدیث کی تطبیق موجودہ حالات میں خود سمجھ آ رہی ہے ایک مسلمان کے دوسرے مسلمان پر ہتھیار چلانے کے خطرات ہی نہیں بلکہ کثرت سے واقعات شب وروزہ مشاہدہ میں آ رہے ہیں۔

۱۷۸۶ : وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ يُّتَعَاطَى السَّيْفُ مَسْلُوْلًا ، رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ : حَدِيْثٌ حَسَنٌ۔

۱۷۸۶: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس بات سے منع فرمایا کہ تلوار سانتی ہوئی (ننگی) پکڑائی جائے۔ (ابوداؤد' ترمذی)

حدیث حسن ہے۔

**تخریج**: رواه ابو داوٗد فی الجهاد' باب النهی ان یتعاطی السیف مسلولا و الترمذی فی ابواب الفتن' باب النهی عن تعاطی السیف مسلولا۔

**اللغات**: یتعاطی: لینا۔ مسلولا: نیام سے باہر سونتی ہوئی۔

**فوائد**: (۱) سونتی ہوئی تلوار پکڑنے کی کراہت ثابت ہو رہی ہے کیونکہ لینے والا بعض اوقات لینے میں غلطی کرتا ہے جس سے اس کا ہاتھ یا جسم کا کوئی حصہ زخمی ہو جاتا ہے۔ جس سے اس کو کوئی تکلیف پہنچتی ہے اور فساد برپا ہو جاتا ہے۔ (۲) چاقو کا بھی تلوار والا حکم ہے۔ اس کو کھول نہ پھینکے اور دینا اس طریقہ سے چاہئے کہ تیز دھار پھل کو پچھلی جانب سے ہاتھ میں تھام کر دے اور دستہ جد کو پکڑوانا ہوا اس کی طرف رکھے تاکہ وہ دستے کو تھام لے۔

## ۳۵۹ : بَابُ كَرَاهَةِ الْخُرُوْجِ مِنَ الْمَسْجِدِ بَعْدَ الْاَذَانِ اِلَّا لِعُذْرٍ

## باب: مسجد سے اذان کے بعد بغیر فرضی نماز ادا کئے نکلنے کی کراہت مگر

## حَتّٰى يُصَلِّيَ الْمَكْتُوْبَةِ

## عذر کی وجہ سے جائز ہے

١٧٨٧ : عَنْ اَبِی الشَّعْثَاءِ قَالَ : كُنَّا قُعُوْدًا مَعَ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ فِی الْمَسْجِدِ ' فَاَذَّنَ الْمُؤَذِّنُ فَقَامَ رَجُلٌ مِّنَ الْمَسْجِدِ يَمْشِیْ فَاَتْبَعَهٗ اَبُوْ هُرَيْرَةَ بَصَرَهٗ حَتّٰى خَرَجَ مِنَ الْمَسْجِدِ ' فَقَالَ اَبُوْ هُرَيْرَةَ : اَمَّا هٰذَا فَقَدْ عَصٰى اَبَا الْقَاسِمِ ﷺ رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۷۸۷: حضرت ابی شعثاء کہتے ہیں کہ ہم ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ مسجد میں بیٹھے ہوئے تھے کہ مؤذن نے اذان دی۔ مسجد سے ایک آدمی اٹھ کر چلنے لگا تو ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نگاہ نے اس کو دیکھنا شروع کیا یہاں تک کہ وہ مسجد سے نکل گیا۔ اس پر ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: اس شخص نے ابوالقاسم صلی اللہ علیہ وسلم کی نافرمانی کی۔ (مسلم)

**تخریج**: رواه مسلم في المساجد' باب النهى عن الخروج من المسجد اذا اذن مؤذن۔

**اللغات**: قعودا: جمع قاعدہ بیٹھنے والا۔ **فاتبعه ابو هريره بصره**: ابوہریرہؓ کی نگاہ نے اس کا پیچھا کیا تا کہ اس کا مقصد دیکھیں۔

**فوائد**: (۱) مسجد کو اذان ہوجانے کے بعد فرضی نماز کے ادا کرنے سے پہلے بلا عذر نکلنا مکروہ ہے کیونکہ اس میں آنحضرت ﷺ نے جو ممانعت فرمائی اس کی خلاف ورزی ہو جاتی ہے۔

## ٣٦٠ : بَابُ كَرَاهَةِ رَدِّ الرَّيْحَانِ لِغَيْرِ عُذْرٍ!

## بَاب: بلا عذر ریحان (خوشبو) کو مسترد کرنے کی کراہت

١٧٨٨ : عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "مَنْ عُرِضَ عَلَيْهِ رَيْحَانٌ فَلَا يَرُدَّهٗ' فَاِنَّهٗ خَفِيْفُ الْمَحْمَلِ' طَيِّبُ الرِّيْحِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۷۸۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس کو ریحان پیش کی جائے پس وہ اس کو واپس نہ کرے وہ ہلکی پھلکی چیز ہے' عمدہ خوشبو والی ہے''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواه مسلم كتاب الالفاظ' باب استعمال لسمك و انه اطيب الطيب و كراهة رد الريحان و الطيب۔

**اللغات**: ریحان: خوشبودار نباتات' اور طیب بھی اس کی طرح ہے۔ **المحمل**: اٹھائی۔

١٧٨٩ : وَعَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ كَانَ لَا يَرُدُّ الطِّيْبَ ' رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ۔

۱۷۸۹: حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم خوشبو کو واپس نہ فرماتے تھے۔ (بخاری)

**تخریج**: رواه البخاری فی كتاب الهبة' باب ما لا ير دمن الهدية۔

**فوائد**: (۱) خوشبو کا عطیہ قبول کرنا مستحب ہے کیونکہ اس کے اٹھانے میں کوئی مشقت نہیں اور قبول کرنے میں کوئی احسان نہیں۔ (۲) خوشبو کا استعمال مستحب ہے اور دوستوں کا اس پر پیش کرنا بھی مستحب ہے۔ اس وقت جبکہ مجمع اور جماعت ہو تو استعمال کرنا زیادہ ضروری ہو جاتا ہے۔ (۳) آنحضرت ﷺ کے کمال اور اخلاق و خوشبو کی طرف رغبت میں ظاہر ہوتا ہے اور مسترد نہ کرنے میں۔

## ٣٦١ : بَابُ كَرَاهَةِ الْمَدْحِ

## بَاب: مُنہ پر تعریف کرنا اُس کے لئے مکروہ ہے

فِی الْوَجْهِ لِمَنْ خِيفَ عَلَيْهِ مَفْسَدَةٌ مِنْ اِعْجَابٍ وَّنَحْوِهٖ، وَجَوَازِهٖ لِمَنْ اُمِنَ ذٰلِكَ فِیْ حَقِّهٖ!

جس کے خود پسندی میں مبتلا ہونے کا خطرہ ہو
جس سے خود پسندی کا خطرہ نہ ہو
اس کے حق میں جائز ہے

۱۷۹۰ : عَنْ اَبِیْ مُوْسَی الْاَشْعَرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : سَمِعَ النَّبِیُّ ﷺ رَجُلًا يُثْنِیْ عَلٰی رَجُلٍ وَّيُطْرِيْهِ فِی الْمِدْحَةِ فَقَالَ : "اَهْلَكْتُمْ اَوْ قَطَعْتُمْ ظَهْرَ الرَّجُلِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

"وَالْاِطْرَآءُ" الْمُبَالَغَةُ فِی الْمَدْحِ۔

۱۷۹۰: حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک آدمی کو سنا کہ وہ ایک آدمی کی تعریف کر رہا ہے اور تعریف میں مبالغہ آمیزی سے کام لے رہا ہے۔ آپؐ نے فرمایا: "تم نے اس آدمی کو ہلاک کر دیا" یا "تم نے اس آدمی کی کمر توڑ دی"۔ (بخاری ومسلم)

اَلْاِطْرَآءُ :تعریف میں مبالغہ۔

**تخریج**: رواه البخاری فی الشهادات' باب مایکره من الاطناب فی المدح و فی الادب' باب مایکره من التمارح ومسلم فی الزهد' باب النهی عن المدح۔

**اللغات**: المارحة:ایک قسم کی تعریف۔قطعتم ظهر الرجل: ہلاکت میں ڈالنے سے کنایہ ہے کیونکہ یہ خود پسندی پر آمادہ کرے گی جو کہ مہلک ہے۔

**فوائد**: (۱)ایک قسم کی تعریف کرنے کی ممانعت اور یہ اسکے لئے ہے جس کے غرور میں مبتلا ہونے کا خدشہ ہوا اور خود پسندی کا شکار ہونے کا خطرہ ہو۔ اگر یہ بات نقصان نہ دے بلکہ فائدہ دے تو پھر اس میں کوئی حرج نہیں۔

۱۷۹۱ :وَعَنْ اَبِیْ بَكْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَجُلًا ذُكِرَ عِنْدَ النَّبِیِّ ﷺ فَاَثْنٰی عَلَيْهِ رَجُلٌ خَيْرًا فَقَالَ النَّبِیُّ ﷺ: "وَيْحَكَ! قَطَعْتَ عُنُقَ صَاحِبِكَ" يَقُوْلُهٗ مِرَارًا "اِنْ كَانَ اَحَدُكُمْ مَادِحًا لَا مَحَالَةَ فَلْيَقُلْ :اَحْسِبُ كَذَا وَكَذَا اِنْ كَانَ يَرٰی اَنَّهٗ كَذٰلِكَ وَحَسِيْبُهُ اللّٰهُ، وَلَا يُزَكّٰی عَلَی اللّٰهِ اَحَدٌ"۔ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

۱۷۹۱: حضرت ابو بکرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی کا تذکرہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاں کیا گیا پس ایک آدمی نے اس کی اچھی تعریف کی اس پر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم پر افسوس ہے کہ تم نے اپنے ساتھی کی گردن کاٹ دی۔ آپؐ نے اس کو کئی مرتبہ فرمایا اگر تم نے ہر صورت میں تعریف کرنی ہو تو یوں کہنا چاہئے کہ میرا گمان ہے کہ وہ ایسا ہے اگر وہ اس کو ایسا سمجھتا ہو۔ اس کا حساب اللہ کے سپرد ہے اور اللہ کے سامنے کوئی آدمی پاک بازی کا دعویٰ مت کرے۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواه البخاری فی الشهادات' باب اذا زکی رجل رجلا کفاه و فی الادب باب ما یکره من التمارح و مسلم فی الزهد' باب النهی المدح

**اللغات**: ویحك: یہ مفعول مطلق ہے۔ یہ کلمہ بطور شفقت کہا اس کے متعلق جو کسی ایسے کام میں مبتلا ہو جس کا مستحق نہ تھا۔ لا محالة: بہرحال۔احسبه: میرے خیال میں ۔حسیبه الله: ان کا محاسبہ کرے گا جو کچھ اس کی تعریف میں جانتا ہو اس میں جھوٹ نہ

بولے۔ اگر وہ اس کے خلاف گمان کرتا ہو تو گناہ میں مبتلا ہوگا۔ ولا یزکی: تعریف نہ کرے اور عیوب سے قطعی طور پر اس کی طہارت ب براءت نہ کرے۔

**فوائد:** (۱) لوگوں کی جھوٹی تعریف اس بات سے نہ کرے جو ان میں نہ ہو۔ اگر ان کی تعریف کرنے پر مجبور ہو تو غالب گمان کے ساتھ تعریف کرے کہ یہ بات میرے گمان میں ان میں پائی جاتی ہے اور اس طرح کہے میرا خیال ہے کیونکہ ان کی حقیقت حال کا علم تو اللہ تعالیٰ ہی کو ہے۔

۱۷۹۲ : وَعَنْ هَمَّامِ بْنِ الْحَارِثِ عَنِ الْمِقْدَادِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ رَجُلًا جَعَلَ يَمْدَحُ عُثْمَانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ، فَعَمِدَ الْمِقْدَادُ فَجَثَا عَلٰى رُكْبَتَيْهِ فَجَعَلَ يَحْثُوْ فِيْ وَجْهِهِ الْحَصْبَاءَ : فَقَالَ لَهٗ عُثْمَانُ : مَا شَاْنُكَ؟ فَقَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "اِذَا رَاَيْتُمُ الْمَدَّاحِيْنَ فَاحْثُوْا فِيْ وُجُوْهِهِمُ التُّرَابَ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۷۹۲: حضرت ہمام بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ' مقداد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ ایک آدمی حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تعریف کرنے لگا تو حضرت مقداد رضی اللہ تعالیٰ عنہ قصداً گھٹنوں کے بل بیٹھ گئے اور اس کے منہ میں کنکریاں ڈالنے لگے۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا تمہیں کیا ہو گیا حضرت مقداد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم تعریف میں مبالغہ کرنے والوں کو دیکھو تو ان کے منہ میں مٹی ڈالو۔

فَهٰذِهِ الْاَحَادِيْثُ فِي النَّهْيِ، وَجَآءَ فِي الْاِبَاحَةِ اَحَادِيْثُ كَثِيْرَةٌ صَحِيْحَةٌ - قَالَ الْعُلَمَاءُ : وَطَرِيْقُ الْجَمْعِ بَيْنَ الْاَحَادِيْثِ اَنْ يُّقَالَ : اِنْ كَانَ الْمَمْدُوْحُ عِنْدَهٗ كَمَالُ اِيْمَانٍ وَّيَقِيْنٍ، وَّرِيَاضَةُ نَفْسٍ، وَّمَعْرِفَةٌ تَامَّةٌ بِحَيْثُ لَا يَفْتَتِنُ وَلَا يَغْتَرُّ بِذٰلِكَ، وَلَا تَلْعَبُ بِهٖ نَفْسُهٗ، فَلَيْسَ بِحَرَامٍ وَّلَا مَكْرُوْهٍ، وَّاِنْ خِيْفَ عَلَيْهِ شَيْءٌ مِّنْ هٰذِهِ الْاُمُوْرِ كُرِهَ مَدْحُهٗ فِيْ وَجْهِهٖ كَرَاهَةً شَدِيْدَةً، وَعَلٰى هٰذَا التَّفْصِيْلِ تُنَزَّلُ الْاَحَادِيْثُ الْمُخْتَلِفَةُ فِيْ ذٰلِكَ - وَمِمَّا جَآءَ فِي الْاِبَاحَةِ قَوْلُهٗ ﷺ لِاَبِيْ بَكْرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ : "اَرْجُوْا اَنْ تَكُوْنَ مِنْهُمْ" : اَيْ مِنَ الَّذِيْنَ يُدْعَوْنَ مِنْ جَمِيْعِ اَبْوَابِ الْجَنَّةِ لِدُخُوْلِهَا - وَفِي الْحَدِيْثِ الْاٰخَرِ : "لَسْتَ مِنْهُمْ" : اَيْ لَسْتَ مِنَ الَّذِيْنَ يُسْبِلُوْنَ اُزُرَهُمْ خُيَلَاءَ وَقَالَ لِعُمَرَ : "مَا

یہ احادیث تو ممانعت کی ہیں اور بہت ساری صحیح احادیث اس کے جواز کی بھی ہیں علماء نے ان احادیث کو اس طرح جمع کیا کہ اگر ممدوح شخص ایمان و یقین میں کامل ہو اور ریاضت نفس اور پوری معرفت بھی اس کو حاصل ہے وہ تعریف سے فتنے میں مبتلا نہ ہو اور وہ دھوکے میں پڑے اور نہ ہی اس کا نفس اس کے ساتھ کھیلے تو اس وقت تعریف منہ پر نہ حرام ہے نہ مکروہ اور اگر ان مذکورہ چیزوں میں کسی کا خطرہ ہو تو پھر سامنے تعریف کرنا منع ہے اور اس تفصیل پر احادیث مختلف جمع ہو جائیں گی۔ جواز کے بارے میں جو روایات ہیں ان میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا وہ ارشاد جو ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرمایا کہ "مجھے اُمید ہے کہ تم ان لوگوں میں سے ہو جن کو جنت کے سب دروازوں میں سے پکارا جائے گا"۔ اور دوسری حدیث میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرمایا "تو ان لوگوں میں سے نہیں جو تکبر کی وجہ سے چادر ٹخنوں کے نیچے لٹکاتے ہیں"۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا: "جب شیطان تمہیں کسی راستے پر چلتا دیکھتا

رَاكَ الشَّيْطَانُ سَالِكًا فَجًّا اِلَّا سَلَكَ فَجًّا غَيْرَ فَجِّكَ" وَالْاَحَادِيْثُ فِي الْاِبَاحَةِ كَثِيْرَةٌ وَقَدْ ذَكَرْتُ جُمْلَةً مِّنْ اَطْرَافِهَا فِيْ كِتَابِ الْاَذْكَارِ۔

ہے تو وہ اس راستے کو چھوڑ کر اور راستے اختیار کرتا ہے''۔
اس باب میں اباحت کے جواز کی بہت ساری روایات جن میں سے کچھ میں نے کتاب الاذکار میں ذکر کی ہیں۔

**تخریج**:رواہ مسلم في الزهد' باب النهي عن المدح۔

**اللغات**: عمد: قصد کیا۔ جثا: گھٹنوں کے بل بیٹھا۔ یحثو: وہ پھینکتا ہے۔ الحصباء: کنکریاں۔

**فوائد**:(۱) تعریف کرنے والوں کی بت کی طرف کان نہ لگانے چاہئیں اور ان کی تعریف پر ان کو بدلہ نہ دینا چاہئے۔ بعض نے کہا ان کو کنکریاں مارنا اور مٹی پھینکنا بھی جائز ہے۔(۲) حقیقت میں یہ سد ذرائع کے باب سے ہے تاکہ تعریف جھوٹ اور کمائی کا ذریعہ نہ بن جائے اور ممدوح خود پسندی اور تکبر میں مبتلا ہو۔

## ۳۶۲ :بَابُ كَرَاهَةِ الْخُرُوْجِ مِنْ بَلَدٍ وَّقَعَ فِيْهَا الْوَبَآءُ فِرَارًا مِّنْهُ وَكَرَاهَةِ الْقُدُوْمِ عَلَيْهِ!

## بَابٌ: اس شہر سے فرار اختیار کرتے ہوئے نکلنے (کی کراہت) جہاں وباء واقع ہو جائے اور جہاں پہلے وباء ہو وہاں آنے کی کراہت

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى : ﴿وَاَيْنَمَا تَكُوْنُوْا يُدْرِكْكُّمُ الْمَوْتُ وَلَوْ كُنْتُمْ فِيْ بُرُوْجٍ مُّشَيَّدَةٍ﴾ [النساء:۷۸] وَقَالَ تَعَالٰى : ﴿وَلَا تُلْقُوْا بِاَيْدِيْكُمْ اِلَى التَّهْلُكَةِ﴾ [البقرة:۱۹۵]

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''جہاں بھی تم ہو گے موت تمہیں پا لے گی۔ خواہ تم مضبوط قلعہ میں ہو''۔(النساء)
اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''تم اپنے آپ کو ہلاکت میں مت ڈالو''۔(البقرۃ)

حل الایات: بروج: قلعے۔ مشیدۃ: مضبوط بلند۔ التھلکۃ: ہلاکت۔

۱۷۹۳ : وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ عُمَرَ ابْنَ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ خَرَجَ اِلَى الشَّامِ ، حَتّٰى اِذَا كَانَ بِسَرْغَ لَقِيَهُ اُمَرَآءُ الْاَجْنَادِ اَبُوْعُبَيْدَةَ بْنُ الْجَرَّاحِ وَاَصْحَابُهُ – فَاَخْبَرُوْهُ اَنَّ الْوَبَآءَ قَدْ وَقَعَ بِالشَّامِ – قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ :فَقَالَ لِيْ عُمَرُ :اُدْعُ لِيَ الْمُهَاجِرِيْنَ الْاَوَّلِيْنَ ، فَدَعَوْتُهُمْ فَاسْتَشَارَهُمْ وَاَخْبَرَهُمْ اَنَّ الْوَبَآءَ قَدْ وَقَعَ بِالشَّامِ فَاخْتَلَفُوْا – فَقَالَ بَعْضُهُمْ خَرَجْتَ لِاَمْرٍ وَّلَا نَرٰى اَنْ تَرْجِعَ

۱۷۹۳: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ عمر بن خطاب جب شام کی طرف تشریف لے گئے جب آپ مقام سرغ میں پہنچے تو آپ کو لشکروں کے امراء' ابوعبیدہ اور ان کے اصحاب ملے۔ انہوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو اطلاع دی کہ شام میں وباء پھوٹ پڑی ہے۔ ابن عباس کہتے ہیں کہ مجھے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ مہاجرین اوّلین کو بلا لاؤ میں نے ان کو بلایا تو آپ نے ان سے مشورہ کیا کہ شام میں وباء پھیلی ہوئی ہے پس انہوں نے اختلاف کیا۔ بعض نے کہا آپ ایک کام کے لئے نکلے ہیں ہم نہیں سمجھتے کہ آپ اس کام سے رجوع کریں۔ دوسروں نے کہا آپ کے پاس بقیہ لوگ اور اصحاب رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہیں ہم نہیں خیال کرتے کہ آپ ان سے آگے بڑھ کر اس وباء میں جائیں۔ پھر آپ نے فرمایا تم میرے پاس

عَنْهُ- وَقَالَ بَعْضُهُمْ : مَعَكَ بَقِيَّةُ النَّاسِ وَاَصْحَابُ رَسُوْلِ اللّٰهِ وَلَا نَرٰى اَنْ تُقْدِمَهُمْ عَلٰى هٰذَا الْوَبَآءِ - فَقَالَ :ارْتَفِعُوْا عَنِّىْ - ثُمَّ قَالَ :ادْعُ لِيَ الْاَنْصَارَ فَدَعَوْتُهُمْ فَاسْتَشَارَهُمْ فَسَلَكُوْا سَبِيْلَ الْمُهَاجِرِيْنَ وَاخْتَلَفُوْا كَاخْتِلَافِهِمْ فَقَالَ :ارْتَفِعُوْا عَنِّىْ - ثُمَّ قَالَ : ادْعُ لِىْ مَنْ كَانَ هَاهُنَا مِنْ مَّشْيَخَةِ قُرَيْشٍ مِّنْ مُّهَاجِرَةِ الْفَتْحِ ، فَدَعَوْتُهُمْ فَلَمْ يَخْتَلِفْ عَلَيْهِ مِنْهُمْ رَجُلَانِ فَقَالُوْا : نَرٰى اَنْ تَرْجِعَ بِالنَّاسِ وَلَا تُقْدِمَهُمْ عَلٰى هٰذَا الْوَبَآءِ ، فَنَادٰى عُمَرُ فِى النَّاسِ :اِنِّىْ مُصَبِّحٌ عَلٰى ظَهْرٍ فَاَصْبِحُوْا عَلَيْهِ ، فَقَالَ اَبُوْعُبَيْدَةَ ابْنُ الْجَرَّاحِ : اَفِرَارًا مِّنْ قَدَرِ اللّٰهِ؟ فَقَالَ عُمَرُ :لَوْ غَيْرُكَ قَالَهَا يَا اَبَا عُبَيْدَةَ! وَكَانَ عُمَرُ يَكْرَهُ خِلَافَهٗ ، نَعَمْ نَفِرُّ مِنْ قَدَرِ اللّٰهِ اِلٰى قَدَرِ اللّٰهِ ، اَرَاَيْتَ لَوْ كَانَ لَكَ اِبِلٌ فَهَبَطَتْ وَادِيًا لَهٗ عُدْوَتَانِ اِحْدَاهُمَا خَصْبَةٌ وَّالْاُخْرٰى جَدْبَةٌ اَلَيْسَ اِنْ رَعَيْتَ الْخَصْبَةَ رَعَيْتَهَا بِقَدَرِ اللّٰهِ ، وَاِنْ رَعَيْتَ الْجَدْبَةَ رَعَيْتَهَا بِقَدَرِ اللّٰهِ؟ قَالَ :فَجَآءَ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ عَوْفٍ وَكَانَ مُتَغَيِّبًا فِىْ بَعْضِ حَاجَتِهٖ ، فَقَالَ : اِنَّ عِنْدِىْ مِنْ هٰذَا عِلْمًا ، سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ يَقُوْلُ :"اِذَا سَمِعْتُمْ بِهٖ بِاَرْضٍ فَلَا تَقْدَمُوْا عَلَيْهِ وَاِذَا وَقَعَ بِاَرْضٍ وَّاَنْتُمْ بِهَا فَلَا تَخْرُجُوْا فِرَارًا مِّنْهُ". فَحَمِدَ اللّٰهَ تَعَالٰى عُمَرُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ وَانْصَرَفَ، مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

سے اٹھ جاؤ۔ پھر مجھے کہا کہ انصار کو بلاؤ پس میں نے ان کو بلایا اور آپ نے ان سے مشورہ طلب کیا وہ بھی مہاجرین کے راستے پر چلے اور اس طرح اختلاف کیا جیسا کہ انہوں نے کیا۔ پھر آپ نے فرمایا میرے پاس سے اٹھ جاؤ۔ پھر فرمایا: میرے پاس قریش کے بوڑھے لوگوں میں سے بلاؤ جنہوں نے فتح مکہ کے موقع پر ہجرت کی۔ میں نے ان کو بلایا ان میں سے دو آدمیوں نے بھی اختلاف کیا بلکہ سب نے کہا کہ ہماری رائے یہ ہے کہ آپ لوگوں کے ساتھ لوٹ جائیں اور اس وباء کی طرف آگے نہ بڑھیں۔ چنانچہ عمر رضی اللہ عنہ نے لوگوں میں اعلان کر دیا کہ ہم صبح واپسی کے لئے سوار ہوں گے تم بھی تیاری کر لو۔ اس پر ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کیا آپ اللہ کی تقدیر سے بھاگتے ہیں؟ تو عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کاش کہ یہ بات اے ابوعبیدہ تمہارے علاوہ کوئی اور کہتا (عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان سے اختلاف ناپسند کرتے تھے)۔ آپؓ نے فرمایا: ہاں! ہم اللہ کی تقدیر کی طرف بھاگ رہے ہیں تم یہ بتلاؤ کہ اگر تمہارے پاس اونٹ ہوں اور وہ ایسی وادی میں اتریں کہ جس کے دو کنارے ہوں ایک سرسبز اور دوسرا قہر زدہ۔ کیا ایسا نہیں کہ اگر آپ اونٹوں کو سرسبز حصے میں چرائیں گے تو اللہ کی تقدیر سے چرائیں گے اور اگر آپ قحط زدہ حصہ میں جائیں تو اللہ کی تقدیر سے چرائیں گے۔ عبداللہ بیان کرتے ہیں کہ اس دوران عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ آ گئے جو اپنی کسی ضرورت کی وجہ سے غائب تھے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ میرے پاس عبدالرحمٰن بن عوف ایک ایسی شخصیت معلوم ہوتے ہیں (یعنی شاید انہیں علم ہو) انہوں نے فرمایا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا جب تم کسی زمین کے بارے میں وباء کا سن لو تو وہاں مت جاؤ اور اگر وباء ایسے علاقے میں پھوٹ پڑے جہاں تم موجود ہو تو وہاں سے راہِ فرار اختیار نہ کرو۔ پس عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اللہ کی تعریف کی کہ (ان کی رائے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی رائے کے مشابہ نکلی) اور آپ وہیں سے لوٹ آئے۔ (بخاری ومسلم)

وَالْعُدْوَۃُ :جَانِبِ الْوَادِیْ۔ اَلْعُدْوَۃُ : وادی کا کنارہ۔

**تخریج**:رواہ البخاری فی کتاب الطب' باب ما یذکر فی الطاعون و مسلم فی کتاب السلام' باب الطاعون و الطیرۃ و الکھانۃ۔

**اللغات**: سرغ: حجاج شام کا ایک ٹھہرنے کا مقام ہے مدینہ سے اس کا فاصلہ تیرہ مرحلہ ہے۔ علامہ دمامنی یہ تبوک کی بستی ہے شام سے قریب ہے۔ **الاخبار**: علامہ نووی فرماتے ہیں یہ اہل شام کے پانچ شہر ہیں۔ فلسطین' اردن' دمشق' حمص' نسرین۔ **الوباء**: طاعون' طاعون وبائی موت ہے موت میں مبتلا کرنے والا مرض ہے پھر اس کا نام طاعون رکھا گیا۔ **المھاجرین الاولین** جنہوں نے دونوں قبلوں کی طرف نماز ادا کی۔ **لامر**: دشمن سے لڑائی۔ **سلکو اسبیل المھاجرین**: اختلاف والے میں ان کے راستے کو اختیار کیا۔ **مھاجرۃ الفتح**: بعض نے کہا وہ لوگ جنہوں نے فتح مکہ سے پہلے اسلام قبول کیا۔ بعض نے کہا جنہوں نے فتح مکہ کے موقعہ پر اسلام قبول کیا اور اس کے بعد ہجرت کی۔ **مصبح علی ظھرہ**: سفر کرنے اور لوٹنے والا ہوں۔ **خصبۃ**: گھاس اور چراگاہوں والی۔ **جدبۃ**: قحط زدہ جس میں چراگاہ نہ ہو۔

۱۷۹٤ : وَعَنْ اُسَامَۃَ بْنِ زَیْدٍ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ وَسَلَّمَ قَالَ : "اِذَا سَمِعْتُمُ الطَّاعُوْنَ بِاَرْضٍ فَلَا تَدْخُلُوْهَا ، وَاِذَا وَقَعَ بِاَرْضٍ وَّاَنْتُمْ فِیْهَا فَلَا تَخْرُجُوْا مِنْهَا" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۷۹۴: حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب تم کسی زمین میں وبا پھیلنے کا سنو تو اس میں مت داخل ہو اور جب ایسی زمین میں واقع ہو جائے جہاں تم رہتے ہو تو وہاں سے مت نکلو''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**:رواہ البخاری فی کتاب الطب' باب ما یذکر فی الطاعون و مسلم فی السلام' باب الطاعون و الطیرۃ والکھانۃ۔

**فوائد**: (۱) امام المسلمین کو شوریٰ سے عوام کے لئے مشورہ کرنا چاہئے۔ البتہ شوریٰ کی رائے امام پر لازم نہیں۔ (۲) جہاں وباء ہو وہاں داخلہ ممنوع ہے اور جہاں ہو وہاں سے بھاگنا مکروہ ہے۔ یہ بات حفظان صحت کے سلسلہ میں معروف ہے۔ یہ توکل علی اللہ کے منافی نہیں کیونکہ اسباب کو اختیار کرنا اور ہلاکت کے مقامات سے دور رہنا توکل علی اللہ کے نتائج میں سے ہے۔ (۳) مرض میں باذن اللہ تعدیہ اور انتشار ثابت ہے بذات خود بیماری میں تعدیہ نہیں ہے۔ (۴) انسان جو کچھ کرتا ہے اور جو کچھ چھوڑتا ہے یہ تمام کام اللہ تعالیٰ کو معلوم ہے البتہ انسان اس بات کا ذمہ دار ہے کہ وہ خطرے کے مواقع سے بچتا رہے۔ (۵) قیاس مشروط و جائز ہے۔ (۶) امت کے قائدین اور حکام پر لازم ہے کہ وہ امت کو اس راستے پر چلائیں جس میں امت کی سلامتی ہو اور تفریط میں انکو مبتلا نہ کریں یا ہلاکت کی طرف ان کو دھکیلیں۔

## ۳۶۳ : بَابُ التَّغْلِیْظِ فِیْ تَحْرِیْمِ السِّحْرِ

## بَابٌ : جادو کی حرمت میں شدت (سختی) کا بیان

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی : ﴿وَمَا كَفَرَ سُلَیْمٰنُ وَلٰكِنَّ الشَّیٰطِیْنَ كَفَرُوْا یُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ﴾ [البقرۃ:۲: ۱۰۲] الایۃ.

اللہ رب العزت فرماتے ہیں: ''سلیمان علیہ السلام نے مطلق کفر کی بات نہیں کی بلکہ شیطان ہی کفر کرتے تھے کہ لوگوں کو جادو سکھاتے تھے''۔ (البقرۃ)

اَنَّهٗ قَذَفَهٗ اِلَى النَّارِ وَاِنَّمَا اُلْقِیَ فِی الْجَنَّةِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ "هٰذَا اَعْظَمُ النَّاسِ شَهَادَةً عِنْدَ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَرَوَى الْبُخَارِیُّ بَعْضَهٗ بِمَعْنَاهُ "اَلْمَسَالِحُ" اَلْخُفَرَآءُ وَالطَّلَائِعُ۔

لوگ سمجھیں گے کہ اس نے اس کو آگ میں پھینکا ہے مگر حقیقت میں وہ جنت میں ڈالا گیا۔ پس رسول اللہؐ نے فرمایا یہ شخص رب العالمین کے ہاں شہادت میں اس زمانے کے لوگوں میں سب سے بڑا ہوگا۔ (مسلم) بخاری نے بھی اسی کے ہم معنی بعض حصے کو روایت کیا ہے۔
اَلْمَسَالِحُ: پہریدار اور جاسوس۔

**تخریج**: رواہ مسلم فی الفتن باب صفة الدجال و تحریم المدینة علیه و البخاری فی الفتن باب لا یدخل الدجال المدینه و فضائل المدینه۔

**اللغات**: رجل: بعض نے کہا وہ خضر ہوں گے (مگر کسی صحیح روایت سے اس بات کا قطعاً کوئی ثبوت نہیں ملتا)۔ **تعمد**: وہ قصد کرے گا۔ **یشبح شبحوہ**: سر اور چہرے کے زخم کو کہتے ہیں۔ **یوشر بالمنشار**: آرے سے چیر دیا جائے گا۔ **مفرقه**: درمیان سر مانگ کی جگہ۔ **ترقوقه**: ہنسلی کی ہڈی سینے اور کندھے کے درمیان والی ہڈی۔ **نحاسا**: حقیقۃً تانبا بنا دیا جانے کا بھی احتمال ہے یا ذبح پر قدرت نہ ہونے سے کنایہ ہے۔

۱۸۱۸: وَعَنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: مَا سَاَلَ اَحَدٌ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الدَّجَّالِ اَكْثَرَ مِمَّا سَاَلْتُهٗ، وَاِنَّهٗ قَالَ لِیْ: "مَا يَضُرُّكَ" قُلْتُ: اِنَّهُمْ يَقُوْلُوْنَ: اِنَّ مَعَهٗ جَبَلَ خُبْزٍ وَّنَهْرَ مَآءٍ، قَالَ: "هُوَ اَهْوَنُ عَلَى اللّٰهِ مِنْ ذٰلِكَ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۸۱۸: حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ دجال کے متعلق رسول اللہ ﷺ سے جتنا میں نے پوچھا اتنا اور کسی نے نہیں پوچھا اور آپؐ نے مجھ سے فرمایا، وہ تمہیں نقصان نہیں پہنچا سکے گا۔ میں نے عرض کیا لوگ کہتے ہیں کہ اس کے ساتھ روٹیوں کا پہاڑ اور پانی کی نہر ہوگی۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا۔ ایمان کو بچا لینا ان کے ہاں اس سے بھی زیادہ آسان ہے۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی الفتن، باب ذکر الدجال و مسلم فی الفتن، باب فی الدجال و هو اهون علی الله عزوجل۔

**اللغات**: **هو اهون علی الله من ذلك**: کہا گیا کہ اس کا معنی یہ ہے کہ دجال اس سے بھی زیادہ حقیر زیادہ ذلیل ہے کہ اللہ تعالیٰ اس مال کو جو اس کے پاس ہے اس کی سچائی کی علامت بنا دے۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ نے اس کے جھوٹ کی علامت کو اس کے نقص اور قبیح کال میں ظاہر کر دیا۔

۱۸۱۹: وَعَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "مَا مِنْ نَّبِیٍّ اِلَّا وَقَدْ اَنْذَرَ اُمَّتَهُ الْاَعْوَرَ الْكَذَّابَ، اَلَا اِنَّهٗ اَعْوَرُ وَاِنَّ رَبَّكُمْ عَزَّوَجَلَّ لَيْسَ بِاَعْوَرَ، مَكْتُوْبٌ بَيْنَ عَيْنَيْهِ ك ف ر" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۸۱۹: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کوئی پیغمبر ایسا نہیں گذرا جس نے اپنی امت کو جھوٹے کانے سے نہ ڈرایا ہو۔ خبردار بے شک وہ کانا ہے اور بلاشبہ تمہارا رب کانا نہیں اور اس کی آنکھوں کے درمیان ک، ف، ر لکھا ہوا ہے۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی الفتن، باب ذکر الدجال و مسلم فی الفتن، باب ذکر الدجال و صفة مامعه۔

۱۸۲۰: وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ

۱۸۲۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ

اللّٰہِ ﷺ: "اَلَا اُحَدِّثُکُمْ حَدِیْثًا عَنِ الدَّجَّالِ مَا حَدَّثَ بِہٖ نَبِیٌّ قَوْمَہٗ: اِنَّہٗ اَعْوَرُ وَاِنَّہٗ یَجِیْءُ مَعَہٗ بِمِثَالِ الْجَنَّۃِ وَالنَّارِ فَالَّتِیْ یَقُوْلُ اِنَّھَا الْجَنَّۃُ ھِیَ النَّارُ" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔

ﷺ نے فرمایا: "کیا تم کو وہ بات دجال کے بارے میں نہ بتاؤں' جو کسی پیغمبر نے اپنی امت کو نہیں بتائی؟ بلاشبہ وہ کانا ہے اور اس کے ساتھ جنت اور دوزخ جیسی چیز ہوگی پس جس کو وہ جنت کہے گا وہ آگ ہوگی"۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی الانبیاء' باب قول تعالیٰ: ﴿ولقد ارسلنا نوحا الی قومہ﴾ و مسلم فی الفتن' باب ذکر الدجال و صفۃ معامعہ۔

۱۸۲۱: وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ ذَکَرَ الدَّجَّالَ بَیْنَ ظَھْرَانِیِ النَّاسِ فَقَالَ "اِنَّ اللّٰہَ لَیْسَ بِاَعْوَرَ اَلَا اِنَّ الْمَسِیْحَ الدَّجَّالَ اَعْوَرُ الْعَیْنِ الْیُمْنٰی کَاَنَّ عَیْنَہٗ عِنَبَۃٌ طَافِیَۃٌ" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔

۱۸۲۱: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دجال کا لوگوں کے درمیان تذکرہ فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا: "بے شک اللہ تعالیٰ کانا نہیں۔ خبردار مسیح دجال دائیں آنکھ سے کانا ہے' اس کی آنکھ گویا ابھرنے والا انگور ہے"۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی الفتن' باب ذکر الدجال و فی الانبیاء و التعبیر و مسلم و الایمان' باب ذکر المسیح بن مریم و المسیح الدجال و فی الفتن' باب ذکر الدجال۔

**اللغات**: بین ظھر انی الناس: لوگوں کے سامنے' ان کی موجودگی میں۔

**فوائد**: دجال کے ظاہر ہونے کا ثبوت اور اس کی علامت کا تذکرہ اور اس کے فساد پھیلانے کا زمانہ اور عیسیٰ علیہ السلام کا نزول اور قتل دجال' ان احادیث کی تعداد اتنی زیادہ ہے کہ جن میں سے اس کے ظہور کی قطعیت ثابت ہوتی ہے۔ ان احادیث کے ہوتے ہوئے اس میں شک کا کوئی دخل نہیں۔ ڈاکٹر محمد سعید رمضان بوطی نے دجال کے متعلق تفصیلی بحث اپنی کتاب "کبری الیقینیات" میں ذکر کی ہے ہم ذیل کے اقتباسات اس سے نقل کر رہے ہیں۔

(۱) دجال اصلاً ایک یہودی آدمی ہے جس کو دجال اس لئے کہا جاتا ہے کہ اس کا جھوٹ اور دجل انتہائی زیادہ ہے اور حق و باطل کے ساتھ ملانے میں اسکو فرق عادت کے طور پر قدرت حاصل ہے۔ (۲) وہ مشرق کی جانب سے ظاہر ہوگا۔ لوگوں کے درمیان صلاح و استقامت کا دعویدار ہوگا پھر الوہیت کا دعویٰ کر دے گا۔ (۳) اس کی دعوت پر بہت سے لوگ قبولیت اختیار کریں گے جن کی اکثریت یہود سے ہو گی۔ اس کے متعلق احادیث تمام سنت کی کتابوں میں وارد ہیں ان میں ڈرایا گیا اور اطلاعات مہیا کی گئیں اور اس کے ایسے حالات ذکر کئے کہ اس کے ظہور میں کسی کو شک کی مجال نہیں۔ (۴) علامہ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ اگر تم کہو کہ کس طرح کھلی نشانیاں اس کے ہاتھ پر ظاہر کریں۔ مثلاً مردوں کو زندہ کرنا' حالانکہ یہ ان بڑی علامات میں سے ہے جو نبوت کی ہوتی ہیں؟ اس کا جواب یہ ہے کہ اس کے ہاتھ پر اس قسم کی باتوں کا ظہور لوگوں کی آزمائش کے لئے ہوگا۔ اس لئے کو لوگوں کے پاس اسکے باطل ہونے واضح دلیلیں موجود ہیں مثلاً کانا ہونا' اس کی پیشانی پر کافی لکھا ہوا ہونا پس اس کا دعویٰ کفر کی علامات کے ساتھ مٹنے والا ہوگا اور ذاتی نقص ظاہر کر رہا ہے کہ اگر وہ معبود ہوتا تو اپنے چہرے سے اس نقص کو دور کر لیتا جب وہ لوگوں کو اس بات کیطرف بلائے گا کہ وہ ان کا رب ہے تو معمولی عقل والا بھی یہ جاننے سے رہ نہیں سکتا کہ وہ دوسرے کی خلقت کو کیا درست کرے گا جبکہ وہ اپنا نقص دور نہیں کر سکتا۔ (۵) اس سے یہ بات ظاہر ہوئی کہ دجال ایک خطرناک' لوگوں کے لئے عظیم خطرہ ہے جیسا کہ رسول اللہ ﷺ نے واضح فرمایا اور ڈرایا کہ اگر اس کو بعض خرق و عادت ظاہر

کرنے کی قدرت نہ دی جاتی اور زمین کے غلات اور ارزاق کی چابیاں نہ دی جاتی تو وہ فتنہ نہ ہوتا۔(۶) جب یہ تمام باتیں معلوم ہو چکیں تو اچھی طرح سمجھ لو کہ دجال کا معاملہ یہ امور غیبیہ میں سے ہے اور رہے گا۔ عقلی بحث اس عقدہ کو کھولنے کے لئے جو نصوص صحیحہ کے ذریعہ بتلایا گیا ہے بالکل بے کار ہے کام نہیں دے سکتی اس لئے کہ ان میں سے کسی چیز کو سمجھنے کیلئے صرف عقل کا اکیلا راستہ یقینی اطلاعات ہیں۔ اگر یہ اخبار دحیہ نہ وارد ہوتیں تو ہم اسکے وجود کا تصور بھی نہ کر سکتے تھے چہ جائیکہ اسکے ظہور کے ایمان و اعتقاد رکھیں۔(۷) جب اس کے ظہور کا وقت قریب آئے گا (یہ علم اللہ تعالیٰ ہی کو ہے) اور وہ لوگوں کے سامنے ظاہر ہوگا۔ اس وقت اس کا معاملہ غیب سے ظہور میں اکر حسی بن جائے گا کہ جس کو ہاتھ سے چھوا جا سکے گا۔(۸) آخر میں ہم عرض کرتے ہیں کہ جن امور غیبیہ کے متعلق صحیح اخبار وارد ہوں ان پر ایمان لانا ضروری ہے۔ عقلی ثبوت کی طرف جھکنے کی ضرورت نہیں کیونکہ عقلی احکام کی بنیاد حس اور مشاہدہ ہے۔ مشاہدہ ضرورۃً عام غیب کے پیچھے جو کچھ ہے اسکی نفی نہیں کرتا۔ عالم غیب میں وہ کچھ ہے جس کی عقل حد بندی نہیں کر سکتی۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے ان ایمان والوں کی تعریف فرمائی جو غیب پر ایمان لانے والے ہیں ارشاد باری تعالیٰ ہے: ﴿الذین یومنون بالغیب……﴾ وہ جو غیب پر ایمان رکھتے ہیں۔

۱۸۲۲ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: "لَا تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰی یُقَاتِلَ الْمُسْلِمُوْنَ الْیَهُوْدَ حَتّٰی یَخْتَبِیَٔ الْیَهُوْدِیُّ مِنْ وَّرَاءِ الْحَجَرِ وَالشَّجَرِ فَیَقُوْلُ الْحَجَرُ وَالشَّجَرُ : یَا مُسْلِمُ هٰذَا یَهُوْدِیٌّ خَلْفِیْ تَعَالَ فَاقْتُلْهُ اِلَّا الْغَرْقَدَ فَاِنَّهٗ مِنْ شَجَرِ الْیَهُوْدِ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۸۲۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اس وقت تک قیامت قائم نہیں ہوگی یہاں تک کہ مسلمان یہودیوں سے جنگ کریں گے۔ یہودی پتھروں اور درختوں کے پیچھے چھپ جائیں گے تو پتھر اور درخت مسلمان کو کہے گا یہ میرے پیچھے یہودی ہے۔ آ اور اس کو قتل کر دے۔ سوائے غرقہ نالی درخت کے کہ یہ یہودیوں کا درخت ہے''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی الجھاد' باب قتال الیھود و مسلم فی الفتن' باب لا تقوم الساعة حتی یمر الرجل بقبر الرجل فیتمنی ان یکون من البلاء مکان المیت۔

**اللغات**: الغرقد: بیت المقدس کے علاقہ میں مشہور کانٹے دار درخت ہے۔

**فوائد**: (۱) یہود سے مسلمانوں کی لڑائی اور ان پر غلبہ کا تذکرہ ہے۔ یہ بھی ان اخبار غیبیہ میں سے ہے جن پر ایمان لانا ضروری ہے۔ اس کا وقوع یقینی ہے جیسا کہ نبی ﷺ نے خبر دی ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کے زمانے کو جاننے والے ہیں۔(۲) درختوں کو بولنا' پتھروں کو کلام کرنا اور ان کے پیچھے چھپنے والے یہود کی اطلاع دینا۔ یہ قدرت باری تعالیٰ کے لئے کچھ بھی ناممکن نہیں کہ انہیں بولنے واطلاع دینے کی طاقت پیدا کر دے۔

۱۸۲۳ : وَعَنْهُ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِهٖ لَا تَذْهَبُ الدُّنْیَا حَتّٰی یَمُرَّ الرَّجُلُ بِالْقَبْرِ فَیَتَمَرَّغُ عَلَیْهِ فَیَقُوْلُ : یَالَیْتَنِیْ مَکَانَ صَاحِبِ هٰذَا الْقَبْرِ وَلَیْسَ بِهِ الدِّیْنُ ' مَا بِهٖ اِلَّا الْبَلَاءُ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۸۲۳: حضرت ابو ہریرہؓ سے ہی روایت ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا: ''مجھے اس ذات کی قسم ہے جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے' دنیا اس وقت تک ختم نہ ہوگی یہاں تک کہ آدمی کا گذر قبر کے پاس سے ہوگا تو وہ آدمی اس قبر پر لوٹ پوٹ ہو کر کہے گا۔ کاش کہ میں اس قبر والے کی جگہ ہوتا اور یہ بات دین کی حفاظت کی غرض سے نہیں ہو گی بلکہ اس کا سبب دنیا کی مصیبت ہوگی''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**:رواہ البخاری فی التفن' باب لا تقوم الساعۃ حتی یغبط اھل القبور و مسلم فی الفتن' باب لا تقول الساعۃ حتی یمر الرجل بقبر الرجل۔

**اللغات**: یتمرغ: مٹی میں لت پت ہوگا۔لیس به الدين: وہ موت کی تمنا کسی دینی سبب کی وجہ سے نہ کرے گا۔ بلکہ مصائب و مشقتوں کی وجہ سے کرے گا۔

**فوائد**:(۱) شرور و گناہ کا اضافہ اور مصائب و آفات کا پھیلنا اس قدر زیادہ ہوگا کہ آدمی تمنا کرے گا کہ وہ مرچکا ہوتا اور یہ آپ ﷺ کی اطلاعات میں سے ہے جو آخری زمانہ میں واقع ہوں گی (بلکہ فتنہ کی شدت کے زمانہ میں اب بھی اس کا کچھ کچھ ظہور ہوتا ہے)

١٨٢٤ : وَعَنْهُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : "لَا تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰى يَحْسِرَ الْفُرَاتُ عَنْ جَبَلٍ مِّنْ ذَهَبٍ يُقْتَتَلُ عَلَيْهِ فَيُقْتَلُ مِنْ كُلِّ مِائَةٍ تِسْعَةٌ وَّتِسْعُوْنَ - فَيَقُوْلُ كُلُّ وَاحِدٍ مِّنْهُمْ : لَعَلِّيْ اَنْ اَكُوْنَ اَنَا اَنْجُوْا " وَفِيْ رِوَايَةٍ : يُوْشِكُ اَنْ يَّحْسِرَ الْفُرَاتُ عَنْ كَنْزٍ مِّنْ ذَهَبٍ فَمَنْ حَضَرَهٗ فَلَا يَاْخُذْ مِنْهُ شَيْئًا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۸۲۴: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہی روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''قیامت اس وقت تک قائم نہ ہوگی یہاں تک کہ فرات سے سونے کا ایک پہاڑ ظاہر ہو اس پر لڑائی ہوگی اور ہر سو میں سے ننانوے آدمی قتل ہوں گے جن میں سے ہر ایک یہی کہتا ہوگا شاید کہ میں نجات پاؤں'' اور ایک روایت میں یہ ہے کہ ''قریب ہے کہ فرات سے سونے کا ایک بڑا خزانہ ظاہر ہو جو آدمی اس وقت موجود ہو اس میں سے ذرہ بھر بھی نہ لے''۔(بخاری و مسلم)

**تخریج**:رواہ البخاری فی الفتن' باب خروج النار و مسلم فی الفتن' باب لا تقوم الساعۃ حتی یحسر الفرات عن جبل من ذھب۔

**اللغات**: یحسر: کھل جائے گا۔ یہ اس کے پانی کے ختم ہونے کی وجہ سے ہوگا۔

**فوائد**:(۱) یہ مستقبل کی اطلاعات میں سے ہے اور امر غیبی ہے جس کی حقیقت نہیں کھلی۔ جب یہ معاملہ واقع ہوگا تو اس کی حقیقت کھلے گی۔ مسلمان کو تسلیم اور انتظار وقوع کے سوا کوئی چارہ کار نہیں۔(۲) اس مال سے دور رہنا ضروری ہے کیونکہ کوئی چیز اس میں سے سوائے لڑائی کے حاصل نہ ہوگی اس لئے سلامتی دور رہنے میں ہے۔

١٨٢٥ : وَعَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ : "يَتْرُكُوْنَ الْمَدِيْنَةَ عَلٰى خَيْرِ مَا كَانَتْ لَا يَغْشَاهَا اِلَّا الْعَوَافِيْ يُرِيْدُ عَوَافِيَ السِّبَاعِ وَالطَّيْرِ ، وَاٰخِرُ مَنْ يُحْشَرُ رَاعِيَانِ مِنْ مُزَيْنَةَ يُرِيْدَانِ الْمَدِيْنَةَ يَنْعِقَانِ بِغَنَمِهِمَا فَيَجِدَانِهَا وُحُوْشًا ، حَتّٰى اِذَا بَلَغَا ثَنِيَّةَ الْوَدَاعِ خَرَّا عَلٰى وُجُوْهِهِمَا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۸۲۵: حضرت ابو ہریرہؓ رسول اللہؐ سے نقل کرتے ہیں: ''لوگ مدینہ کو ہر قسم کی سہولت ہونے کے باوجود چھوڑ دیں گے اور وہاں عوافی کا مسکن بن جائے گا۔عوافی سے مراد درندے اور پرندے ہیں۔آخری وہ آدمی جن پر قیامت قائم ہوگی وہ مزینہ قبیلے کے دو چرواہے ہوں گے جو مدینہ کی طرف رخ کئے اپنی بکریوں کو ہانک کر لا رہے ہوں گے کہ اسے وحشیوں کا مسکن پا کر واپس لوٹیں گے۔وہ چلتے ہوئے ثنیۃ الوداع تک پہنچیں گے تو منہ کے بل گر پڑیں گے''۔(بخاری و مسلم)

**تخریج**:رواہ البخاری فی فضائل المدینہ' باب رغب عن المدینہ و مسلم فی الحج' باب فی المدینہ حین یترکھا

اھلھا۔

**اللغات**: لا یغشاھا: اس کا قصد نہ کرے گا۔ ینعقان: چیخ رہے ہوں گے۔ وحوشا: جنگلی جانوروں والا ہو جائے گا کیونکہ لوگوں سے خالی ہو جائے گا۔ یا بکریاں وحشی جانوروں کیطرح ہو جائیں گی کیونکہ لوگ غائب ہو جائیں گے۔ ثنیة الوداع: الوداع کرنے کے لئے لوگ اس گھاٹی تک آتے تھے۔

**فوائد**: (۱) مستقبل کے متعلق خبر ہے۔ یہ غیبی معاملہ ہے جیسا کہ تمہیں معلوم ہے کہ یہ علوم نبوت اور اخبار غیبیہ سے ہے۔ لوگ قیامت کے قریب مدینہ کو چھوڑ جائیں گے اور شہوات کی خاطر دوسرے شہروں کی طرف ہجرت کر جائیں گے۔ حالانکہ وہ ان دنوں بہترین اور پاکیزہ شہروں میں سے ہوگا۔ (۲) قاضی عیاض رحمۃ اللہ فرماتے ہیں یہ پہلے زمانے میں ہوا اور ختم ہو چکا یہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزات میں سے ہے کہ مدینہ کے احسن وطیب ہونے کے باوجود خلافت عاق وشام منتقل کی گئی اور اس وقت کے باوجود مدینہ دین و دنیا کے اعتبار سے دنیا سے سب سے بہتر شہر تھا۔ دین میں اس لئے کہ علماء وہاں کثرت سے تھا اور دنیا میں اس لئے وہاں عمارات اور کھیتیاں اور خوشحالی کو دور دورہ تھا۔ (دنیا کا مقصد سکون ہے تو مدینہ میں پہنچ کر جو سکون کی فضا ملتی ہے وہ مکہ کے علاوہ اور کسی جگہ نہیں)۔

۱۸۲۶ : وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ الْخُدْرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ: "یَكُوْنُ خَلِیْفَةٌ مِّنْ خُلَفَائِكُمْ فِیْ اٰخِرِ الزَّمَانِ یَحْثُوا الْمَالَ وَلَا یَعُدُّهٗ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۸۲۶: حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے راویت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ایک خلیفہ تمہاری طرف آخری زمانے میں ہوگا جو مال اپنے دونوں ہاتھوں سے چلو بھر کے دے گا اور اس کو شمار نہیں کرے گا''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی الفتن' باب لا تقوم الساعة حتی یمر الرجل بقبر الرجل فیتمنی۔

**اللغات**: یحثو: کثرت سے مال دیتا ہے۔ ولا یعدہ: اس کو شمار نہیں کرتا نہ کثرت کی وجہ سے گنتا ہے۔

**فوائد**: (۱) آخری زمانہ میں مال کثرت سے ہو جائے گا۔ کہ خلفاء مال بغیر گنتی اور شمار کے دیں گے۔ اس کا حقیقی مفہوم تو اللہ تعالیٰ کو معلوم ہے کیونکہ آپ تو وحی سے خبر دینے والے ہیں۔

۱۸۲۷ : وَعَنْ اَبِیْ مُوْسَی الْاَشْعَرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ: "لَیَاْتِیَنَّ عَلَی النَّاسِ زَمَانٌ یَطُوْفُ الرَّجُلُ فِیْهِ بِالصَّدَقَةِ مِنَ الذَّهَبِ فَلَا یَجِدُ اَحَدًا یَاْخُذُهَا مِنْهُ ' وَیُرَی الرَّجُلُ الْوَاحِدُ یَتْبَعُهٗ اَرْبَعُوْنَ امْرَاَةً یَلُذْنَ بِهٖ مِنْ قِلَّةِ الرِّجَالِ وَكَثْرَةِ النِّسَآءِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۸۲۷: حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آئے گا کہ جس میں آدمی سونے کے مال کا صدقہ لے کر چکر لگاتا پھرے گا مگر کوئی اسے قبول کرنے والا نہیں ہوگا اور ایک آدمی دیکھا جائے گا کہ چالیس چالیس عورتیں اس کی پناہ میں اس کے پیچھے ہوں گی اور اس کا سبب آدمیوں کی کمی اور عورتوں کی کثرت ہوگی''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی الزکاة' باب الترغب فی الصدقة قبل ان یوجد من لا یقبلھا۔

**اللغات**: یلذن بہ: اس کی پناہ حفاظت میں ہوں گی۔

**فوائد**: یہ حدیث نبوت کی علامات میں سے ہے۔ اس لئے لوگوں میں مال کی کثرت ہونا ضروری ہے یہاں تک کہ صدقہ قبول کرنے والا نہ ملے گا اور آدمیوں کی قلت اور عورتوں کی کثرت کا ہونا بھی ضروری ہے یا تو مردوں کو ہلاک کرنے والی لڑائیوں کی وجہ سے یا عورتوں کی پیدائش کثرت سے ہوگی۔ (اس کا ظہور موجود دنیا کے حالات کو دیکھ کر سامنے آ رہا ہے)۔ بین الاقوامی اندازوں کے مطابق تمام دنیا

میں عورتوں کی اس وقت تعداد ۵۲٬۵۳ فیصد سے بھی زائد ہے۔

۱۸۲۸ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ : "اشْتَرٰی رَجُلٌ مِّنْ رَجُلٍ عَقَارًا فَوَجَدَ الَّذِیْ اشْتَرَی الْعَقَارَ فِیْ عَقَارِهٖ جَرَّةً فِيْهَا ذَهَبٌ ، فَقَالَ لَهُ الَّذِیْ اشْتَرَی الْعَقَارَ: خُذْ ذَهَبَكَ اِنَّمَا اشْتَرَيْتُ مِنْكَ الْاَرْضَ وَلَمْ اَشْتَرِيْتُ الذَّهَبَ ، وَقَالَ الَّذِیْ لَهُ الْاَرْضُ : اِنَّمَا بِعْتُكَ الْاَرْضَ وَمَا فِيْهَا ، فَتَحَاكَمَا اِلٰی رَجُلٍ ، فَقَالَ الَّذِیْ تَحَاكَمَا اِلَيْهِ: اَلَكُمَا وَلَدٌ؟ قَالَ اَحَدُهُمَا لِیْ غُلَامٌ ، وَقَالَ الْاٰخَرُ :لِیْ جَارِيَةٌ قَالَ :اَنْكِحَا الْغُلَامَ الْجَارِيَةَ، وَاَنْفِقَا عَلٰی اَنْفُسِهِمَا مِنْهُ فَتَصَرَّفَا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۸۲۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایک آدمی نے دوسرے سے زمین خریدی۔ زمین کے خریدار نے اس زمین میں سے ایک گھڑا پایا جس میں سونا (بھرا ہوا) تھا۔ پس اُس نے اِس شخص کو کہا جس سے زمین خریدی تھی تو اپنا سونا لے لے۔ بے شک میں نے تجھ سے زمین خریدی تھی سونا نہیں۔ زمین کے مالک نے کہا میں نے تجھے زمین سب کچھ سمیت بیچی۔ دونوں نے ایک آدمی کو فیصل بنایا۔ اس شخص نے جس کو فیصل بنایا گیا ان سے کہا کہ تمہاری اولاد ہے۔ ان میں سے ایک نے کہا میرا ایک لڑکا ہے۔ دوسرے نے کہا میری ایک لڑکی ہے۔ اس فیصلہ کرنے والے نے کہا کہ اس لڑکے کا نکاح اس لڑکی سے کردو اور ان دونوں پر اس سونے کو خرچ کردو۔ چنانچہ انہوں نے اسی طرح کردیا۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**:رواہ البخاری فی الانبیاء، قبیل باب المناقب و مسلم فی الاقضية، باب استحباب اصلاح الحاکم بین الخصمین۔

**اللغات**: عقارا: ہر قائم رہنے والی ملکیت کو کہتے ہیں مثلاً گھر، باغ وغیرہ۔

**فوائد**: (۱) نیکی وتقویٰ کی فضیلت ذکر کی گئی اور مشتبہ مال کو چھوڑنے کا افضل ہونا بتلایا گیا۔ اس روایت میں ماقبل اور اسلام جو شرائع تھیں انکے احکامات ذکر کیے گئے۔ یہ احکامات ہمارے لئے نہیں ہماری شریعت میں گھڑا جو بائع کا مدفون ہو وہ مطلقا بیع میں داخل نہیں کیونکہ وہ جنس بیع میں سے نہیں اور اگر ہو زمانہ جاہلیت کا مدفون نہ ہو تو اس کا حکم لقطہ کا ہے۔ جس کا پانے والا ایک سال تک اس کی شہرت و اعلان کرے گا۔ پھر اس کو ملک میں رکھا جائے گا اگر اس کے بعد مالک معلوم ہو گیا۔ تو اسکے سپرد کردے اور اگر معلوم نہ ہوسکا تو اس کا حکم ضائع ہونے والے مال کا ہے بیت المال کے سپرد کردے گا۔

۱۸۲۹ : وَعَنْهُ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّهٗ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "كَانَتِ امْرَاَتَانِ مَعَهُمَا ابْنَاهُمَا جَآءَ الذِّئْبُ فَذَهَبَ بِابْنِ اِحْدَاهُمَا فَقَالَتْ : لِصَاحِبَتِهَا : اِنَّمَا ذَهَبَ بِابْنِكِ وَقَالَتِ الْاُخْرٰی :اِنَّمَا ذَهَبَ بِابْنِكِ ، فَتَحَاكَمَا اِلٰی دَاوٗدَ ﷺ ، فَقَضٰی بِهٖ لِلْكُبْرٰی ، فَخَرَجَتَا عَلٰی سُلَيْمَانَ بْنِ دَاوٗدَ ﷺ فَاَخْبَرَتَاهُ فَقَالَ ائْتُوْنِیْ بِالسِّكِّيْنِ اَشُقُّهٗ

۱۸۲۹: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا: ''دو عورتیں تھیں جن کے ساتھ ان کے بیٹے تھے۔ بھیڑیا آیا اور ایک کے بیٹے کو لے گیا۔ ایک نے ان میں سے دوسری کو کہا وہ تمہارا بیٹا لے گیا۔ دوسری نے کہا وہ تمہارا بیٹا لے گیا۔ دونوں نے فیصلہ حضرت داؤد علیہ السلام کی خدمت میں پیش کیا۔ آپ نے اس بچے کا فیصلہ بڑی کے حق میں کردیا۔ وہ دونوں نکل کر سلیمان بن داؤد علیہ السلام کے پاس آئیں اور اس کی انہیں اطلاع دی تو اس پر انہوں نے کہا۔ میرے پاس چاقو لے آؤ۔ میں

بَيْنَهُمَا فَقَالَتِ الصُّغْرٰى : لَا تَفْعَلْ ، رَحِمَكَ اللّٰهُ ، هُوَ ابْنُهَا فَقَضٰى بِهٖ لِلصُّغْرٰى: مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

اس کو دونوں کے درمیان دو ٹکڑے کر دیتا ہوں ۔ چھوٹی کہنے لگی' اللہ آپ کا بھلا کرے ایسا مت کریں وہ اسی کا بیٹا ہے۔ پس سلیمان علیہ السلام نے چھوٹی کے لئے اس کا فیصلہ کر دیا'' ۔ (بخاری ومسلم)

**تخريج**:رواه البخاری فی الفرائض' باب اذادعت المراة ابناء و مسلم فی الاقضية' باب اختلاف المجتهدين۔

**فوائد**:(۱) علامہ ابن عسلان فرماتے ہیں کہ اس واقعہ سے معلوم ہو کہ فطانت وفہم خداداد عطیات ہیں اسکا چھوٹے بڑے ہونے سے تعلق نہیں ۔(۲) انبیاء علیہم السلام کو اجتہاد سے کوئی حکم دینا جائز ہے۔اگر چہ نص کا وجود وحی کے ذریعہ ان کے ہاں پایا جانا ممکن ہے۔اس اجتہاد سے انکا اجر اور بڑھے گا نیز انکا اجتہاد خطاء سے معصوم ہے کیونکہ وہ باطل پر رہ ہی نہیں سکتے ۔(اگر اجتہاد میں کوئی چیز کم رہ جائے گی تو فوراً وحی سے بتلا دی جائے گی )۔(۳) حق کی تلاش قرائن اور مختلف ذرائع سے جائز ہے۔اس میں اجتہاد کا اجتہاد سے ٹوٹنا لازم نہیں آتا کیونکہ جائز ہے اور ہوسکتا ہے کہ بڑی نے چھوٹی کے لئے اقرار کرلیا ہو۔

۱۸۳۰ : وَعَنْ مِرْدَاسٍ الْاَسْلَمِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :قَالَ النَّبِيُّ ﷺ :"يَذْهَبُ الصَّالِحُوْنَ الْاَوَّلُ فَالْاَوَّلُ ، وَيَبْقٰى حُثَالَةٌ كَحُثَالَةِ الشَّعِيْرِ ، اَوِ التَّمْرِ لَا يُبَالِيْهِمُ اللّٰهُ بَالَةً" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۸۳۰: حضرت مرداس اسلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:''نیک لوگ ایک ایک کر کے چلے جائیں گے اور جَو یا کھجور کے بھوسے کی طرح کے لوگ رہ جائیں گے ۔جن کی اللہ پاک کو کچھ بھی پرواہ نہ ہوگی'' ۔ (بخاری)

**تخريج**:رواه البخاری فی الغازی فی غزوهة الحديبيه۔

**اللغات** :حثالة: ہر چیز بچا کھچا ردی حصہ۔لايباليسهم الله باله: نہ ان کا وزن بلند کریں گے اور ان کا مرتبہ قائم کریں گے ۔

**فوائد**:(۱) نیکوں کی موت قیامت کے نشانات میں سے ہے۔(۲) اہل خیر کی اقتداء کرنے چاہئے اوران کی مخالفت سے بچنا چاہئے تاکہ انسان کہیں ان لوگوں میں سے نہ بن جائے جن کی اللہ تعالیٰ کو پرواہ نہ ہوگی ۔(۳) آخری زمانہ میں اہل خیر چھٹ جائیں گے یہاں تک کہ جاہل لوگ رہ جائیں گے جن پر قیامت قائم ہوگی ۔

۱۸۳۱ :وَعَنْ رِفَاعَةَ بْنِ رَافِعٍ الزُّرَقِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :جَآءَ جِبْرِيْلُ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ قَالَ مَا تَعُدُّوْنَ اَهْلَ بَدْرٍ فِيْكُمْ؟ قَالَ :"مِنْ اَفْضَلِ الْمُسْلِمِيْنَ" اَوْ كَلِمَةً نَحْوَهَا قَالَ : وَكَذٰلِكَ مَنْ شَهِدَ بَدْرًا مِنَ الْمَلٰٓئِكَةِ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۸۳۱: حضرت رفاعہ بن رافع زرقی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جبرائیل امین نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں آئے اور کہا: تم اپنے میں اہل بدر کو کیسا شمار کرتے ہو؟ آپؐ نے فرمایا:''سب مسلمانوں میں افضل'' یا اسی طرح کا کوئی لفظ آپؐ نے فرمایا۔ جبرائیل کہنے لگے اسی طرح وہ فرشتے بھی جو بدر میں حاضر ہوئے تھے' وہ فرشتوں میں افضل شمار ہوتے ہیں'' ۔ (بخاری)

**تخريج**:رواه البخاری فی فضائل اصحاب النبی ﷺ 'باب شهود الملائكة بدرا۔

**فوائد**:(۱) ان صحابہ کرام کا مرتبہ جو بدر میں حاضر ہوئے ۔(۲) ان ملائکہ علیہم السلام کی فضیلت جو بدر میں حاضر ہوئے۔قرآن مجید میں فرشتوں کی بدر میں حاضری ذکر کی گئی ہے۔ان کی لڑائی کے متعلق اختلاف ہے۔راجح بات یہی ہے کہ بدر میں انہوں نے لڑائی کی اور اسکے علاوہ غزوہ میں لڑائی نہیں کی۔

١٨٣٢ : وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : اِذَا اَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى بِقَوْمٍ عَذَابًا اَصَابَ الْعَذَابُ مَنْ كَانَ فِيْهِمْ ثُمَّ بُعِثُوْا عَلٰى اَعْمَالِهِمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۸۳۲: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا: ''جب اللہ کسی قوم پر (عام) عذاب اتارتے ہیں تو یہ ان سب کو پہنچتا ہے جو ان میں موجود ہوتے ہیں۔ پھران کی بعثت ان کے اعمال کے مطابق ہوگی''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی الفتن' باب اذا انزل الله بقوم عذابا و مسلم فی كتاب الجنة' باب إثبات الحساب۔

**فوائد**: (۱) عذاب جب اتر پڑتا ہے تک فاسق اور نیک ہردو اپنی لپیٹ میں لیتا ہے۔ لیکن قیامت کے دن ان کی بعثت ان کی نیات اور اعمال کے مطابق ہوگی۔ (۲) گناہ کرنے والوں اور اس پر خاموشی اختیار کرنے والوں کے پاس بیٹھنے سے خبردار کیا گیا (تا کہ ان کے ساتھ عذاب کا لقمہ نہ بن جائے۔)

١٨٣٣ : وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : كَانَ جِذْعٌ يَقُوْمُ اِلَيْهِ النَّبِيُّ ﷺ يَعْنِيْ فِي الْخُطْبَةِ- فَلَمَّا وُضِعَ الْمِنْبَرُ سَمِعْنَا لِلْجِذْعِ مِثْلَ صَوْتِ الْعِشَارِ حَتّٰى نَزَلَ النَّبِيُّ ﷺ فَوَضَعَ يَدَهٗ عَلَيْهِ فَسَكَنَ وَفِيْ رِوَايَةٍ : فَلَمَّا كَانَ يَوْمُ الْجُمُعَةِ قَعَدَ النَّبِيُّ ﷺ عَلَى الْمِنْبَرِ فَصَاحَتِ النَّخْلَةُ الَّتِيْ كَانَ يَخْطُبُ عِنْدَهَا حَتّٰى كَادَتْ اَنْ تَنْشَقَّ - وَفِيْ رِوَايَةٍ: فَصَاحَتْ صِيَاحَ الصَّبِيِّ ' فَنَزَلَ النَّبِيُّ ﷺ حَتّٰى اَخَذَهَا فَضَمَّهَا اِلَيْهِ فَجَعَلَتْ تَئِنُّ اَنِيْنَ الصَّبِيِّ الَّذِيْ يُسَكَّتُ حَتّٰى اسْتَقَرَّتْ قَالَ : "بَكَتْ عَلٰى مَا كَانَتْ تَسْمَعُ مِنَ الذِّكْرِ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۸۳۳: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک کھجور کا تنا تھا۔ جس کے پاس نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ میں سہارا لے کر کھڑے ہوتے۔ جب منبر بنا دیا گیا تو ہم نے اس ستون سے دس ماہ کی گابھن اونٹنی جیسی آواز سنی یہاں تک کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے منبر سے اتر کر اپنا ہاتھ اس پر رکھا۔ پس وہ پرسکون ہوگیا۔ ایک روایت میں یہ ہے کہ جب جمعہ کا دن آیا تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم منبر پر بیٹھے تو کھجور کے اس تنے نے چیخ ماری' جس کے پاس آپ صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ دیا کرتے تھے۔ قریب تھا کہ وہ پھٹ جاتا۔ ایک روایت میں ہے کہ اس نے بچی جیسی چیخ ماری' پھر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اترے اور اس کو پکڑا اور اپنے ساتھ ملایا۔ وہ اس بچے کی طرح سسکیاں لینے لگا جس کو خاموش کرایا جائے۔ یہاں تک کہ وہ خاموش ہوگیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''یہ اس لئے کہ یہ ذکر سنا کرتا تھا''۔ (بخاری)

**تخریج**: رواہ ابخاری فی كتاب المناقب' باب علامات النبوة و فی غيره۔

**اللغات**: جذع: کھجور کا تنا۔ وضع المنبر: مسجد نبوی میں جب منبر رکھا گیا بعض نے کہا یہ ۷ھ میں ہوا۔ بعض نے ۸ھ کہا۔ العشاء: جمع عشراء دس ماہ کی گابھن اونٹنی۔ تئن: آواز نکالنا۔

**فوائد**: (۱) علامہ ابن حجر رحمۃ اللہ نے فرمایا حدیث دلالت کر رہی ہے کہ کبھی اللہ تعالیٰ جمادات میں حیوان ہی نہیں اعلیٰ حیوان کی طرح شعور پیدا کر دیتے ہیں۔ یہ حدیث معجزہ نبوی ﷺ ہے۔ (۲) علامہ بیہقی رحمۃ اللہ نے فرمایا حنین جذع کا واقعہ اس ظاہر امور میں سے جس کو خلف نے سلف سے مسلسل نقل کیا ہے۔

١٨٣٤ : وَعَنْ اَبِيْ ثَعْلَبَةَ الْخُشَنِيِّ جُرْثُوْمِ

۱۸۳۴: حضرت ابی ثعلبہ خشنی جرثوم بن ناشر رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت

بْنِ نَاشِرٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : "اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰی فَرَضَ فَرَآئِضَ فَلَا تُضَیِّعُوْهَا ، وَحَدَّ حُدُوْدًا فَلَا تَعْتَدُوْهَا ، وَحَرَّمَ اَشْیَآءَ فَلَا تَنْتَهِکُوْهَا وَسَکَتَ عَنْ اَشْیَآءَ رَحْمَةً لَّکُمْ غَیْرَ نِسْیَانٍ فَلَا تَبْحَثُوْا عَنْهَا" حَدِیْثٌ حَسَنٌ رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِی وَغَیْرُهٗ۔

کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ نے کچھ فرائض مقرر کیے ہیں پس ان کو ہرگز ضائع نہ کرو اور کچھ حدود مقرر کی ہیں پس ان سے آگے نہ بڑھو اور کچھ چیزوں کو حرام کیا ہے پس اس کی حرمت کومت توڑ و اور کچھ چیزوں سے رحمت کے طور پر خاموشی اختیار فرمائی ہے۔ بھول کر ان کو نہیں چھوڑا پس ان میں کریدمت کرو۔ (دارقطنی وغیرہ)

حدیث حسن ہے۔

**تخریج**: رواہ الدار قطنی ص ۵۰۲

**اللغات**: فلا تضیعوھا: اس کو ضائع مت کرو۔ خواہ چھوڑ کر یا ان میں خلل ڈال کر۔ وحد حدودا: اور حد بندیاں کر دیں مثلاً صبح کے فرض دو رکعت و روزہ صبح صادق اور غروب آفتاب کے درمیان یا ممنوعہ امور کو متعین کر دیا اور ان کی سزائیں طے کر دیں۔ فلا تعتدوھا: تم ان پر اضافہ کر کے ان سے تجاوز نہ کرو۔ علامہ زمخشری کشاف میں فرماتے ہیں کہ حدود اللہ کے اوامر ونواہی اور احکام ہیں۔ فلاتنتھکوھا: ان میں مبتلا نہ ہو وسکت عن اشیاء: ان میں کچھ امور کو چھوڑ دیا ان میں وجود و حرمت کا حکم نہیں پس وہ شرعاً اپنی اباحت اصلیہ پر قائم ہیں۔

**فوائد**: (۱) اللہ تعالیٰ نے جو اپنے بندوں کے لئے جس طرح مشروع کیا اس کو اسی طرح لازم پکڑنا چاہئے۔ (۲) سوال میں زیادہ کرید کر کرنے کو مکروہ قرار دیا گیا۔ خصوصاً اس چیز کے متعلق تھا۔ (اب بھی زیادہ فقہی باریکیاں دریافت کرنا اپنے اوپر حکم کو مشکل کر دیتا ہے)

۱۸۳۵ : وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِیْ اَوْفٰی رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ : غَزَوْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ سَبْعَ غَزَوَاتٍ نَاْکُلُ مَعَهُ الْجَرَادَ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۸۳۵: حضرت عبداللہ بن ابی اوفیٰ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ہم نے رسول اللہؐ کے ساتھ سات غزوات میں شرکت کی۔ ہم آپؐ کے ساتھ کھانے میں مکڑی استعمال کرتے رہے۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی الذبائح' باب اکل الجراد و مسلم فی الصید' باب اباحة الجراد۔

**اللغات**: الجراد: اسم جنس جمع ہے اس کا واحد جرادة ہے۔ یہ نر و مادہ پر بولا جاتا ہے۔ ابن درید رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا جراد کو جراد اس لئے کہا جاتا ہے کہ زمین کو سبزہ کھا کر خالی کر دیتی ہے۔

**فوائد** (۱): مکڑی کا کھانا حلال جس طرح بھی مرجائے۔

۱۸۳۶ : وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ : "لَا یُلْدَغُ الْمُؤْمِنُ مِنْ جُحْرٍ مَّرَّتَیْنِ" مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ۔

۱۸۳۶: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''مومن ایک سوراخ سے دو مرتبہ نہیں ڈسا جاتا''۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواہ البخاری فی الادب' باب لا یلدغ المؤمن من حجر مرتین و مسلم فی الزھد' باب لا یلدغ المؤمن من حجر مرتین۔

**اللغات**: لایلدغ: ڈسا نہیں جاتا۔ مراد تکلیف نہیں دیا جاتا۔ حجر: سوراخ مراد جگہ ہے۔ حدیث کا معنی نے کہا یہ ہے کہ مؤمن

کیلئے مناسب نہیں کہ ایک جگہ سے دومرتبہ اس کو تکلیف پہنچے۔ اسکی فطانت واحتیاط ہے۔

**فوائد**: (۱) معاملات میں احتیاط حاضر دماغی ضروری ہے تاکہ دشمن کی طرف سے اسکو دھوکہ نہ ہو یا اس کے نفس اور دنیا کی طرف سے دھوکا نہ ہو۔

۱۸۳۷ : وَعَنْهُ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ : "ثَلَاثَةٌ لَا يُكَلِّمُهُمُ اللّٰهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَلَا يَنْظُرُ اِلَيْهِمْ وَلَا يُزَكِّيْهِمْ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ" رَجُلٌ عَلٰى فَضْلِ مَآءٍ بِالْفَلَاةِ يَمْنَعُهُ مِنَ ابْنِ السَّبِيْلِ، وَرَجُلٌ بَايَعَ رَجُلًا سِلْعَةً بَعْدَ الْعَصْرِ فَحَلَفَ بِاللّٰهِ لَاَخَذَهَا بِكَذَا وَكَذَا فَصَدَّقَهُ وَهُوَ عَلٰى غَيْرِ ذٰلِكَ ، وَرَجُلٌ بَايَعَ اِمَامًا لَّا يُبَايِعُهُ اِلَّا لِدُنْيَا فَاِنْ اَعْطَاهُ مِنْهَا وَفٰى وَاِنْ لَّمْ يُعْطِهِ مِنْهَا لَمْ يَفِ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

۱۸۳۷: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا: ''تین آدمی ایسے ہی جن سے اللہ قیامت کے دن (رحمت سے) کلام نہ فرمائیں گے' نہ (شفقت سے) ان کی طرف دیکھیں گے' نہ ان کو پاک کریں گے اور ان کے لئے دردناک عذاب ہوگا: (۱) وہ آدمی کہ ویرانہ میں اس کے پاس بچا ہوا پانی تھا مگر اس نے مسافر کو اس سے روک دیا۔ (۲) جس نے کسی آدمی کے ہاتھ عصر کے بعد سامان فروخت کیا اور اللہ کی قسم اٹھائی کہ اس نے اسی قیمت پر لیا ہے۔ پس خریدار نے اس کو سچا جانا حالانکہ وہ اس کے برعکس تھا۔ (۳) جس نے کسی امیر کی بیعت دینوی مفاد کی خاطر کی۔ پھر اس امیر نے اگر دنیا دی تو وفا کی' وگرنہ بے وفائی کی۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی الشهادات و المساقات و الاحکام' باب من بایع رجلا لا یبایعه الا للدنیا و مسلم فی الایمان' باب غلظ تحریم اسبال الازار و بیان الثلاثة الذین لا یکلمهم الله یوم القیامة۔

**اللغات**: ثلاثة : تین قسم کے لوگ ہیں۔ **لایکلمهم**: نرمی اور شفقت والا کلام نہ فرمائیں گے۔ **لاینظر الیهم**: رحمت کی نظر سے ان کو نہ دیکھیں گے۔ **لایزکیهم**: ان کو گناہوں سے پاک نہ کرے گا۔ **فضل ماء**: ضرورت سے زائد پانی۔ **ابن سبیل**: مسافر۔ **بعدالعصر**: اسکو خاص طور پر ذکر کیا کیونکہ فرشتوں دن رات کے اس میں جمع ہونے کی وجہ سے زیادہ شرف والی ہے۔ **بایع اماما**: نصرت کا معاہدہ کیا اور اس کی اطاعت میں داخل ہونے کا عہد کیا۔

**فوائد**: یہ اعمال حرام ہیں اور کبیرہ گناہ ہیں کیونکہ اس میں لوگوں پر تنگی اور اللہ تعالیٰ کے نام کی توہین ہے۔ حرام مال کا کھانا اور امام المسلمین کے ساتھ غداری ودھوکا ہے۔

۱۸۳۸ : وَعَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : "بَيْنَ النَّفْخَتَيْنِ اَرْبَعُوْنَ" قَالُوْا : يَا اَبَا هُرَيْرَةَ اَرْبَعُوْنَ يَوْمًا؟ قَالَ اَبَيْتُ ، قَالُوْا : اَرْبَعُوْنَ سَنَةً؟ قَالَ : اَبَيْتُ – قَالُوْا : اَرْبَعُوْنَ شَهْرًا؟ قَالَ : اَبَيْتُ وَيَبْلٰى كُلُّ شَيْءٍ مِّنَ الْاِنْسَانِ اِلَّا عَجْبَ ذَنَبِهٖ ، فِيْهِ يُرَكَّبُ الْخَلْقُ ، ثُمَّ يُنْزِلُ اللّٰهُ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَيَنْبُتُوْنَ كَمَا يَنْبُتُ

۱۸۳۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: دونوں نفخوں کے درمیان چالیس کا فاصلہ ہوگا۔ لوگوں نے کہا' اے ابو ہریرہ کیا چالیس دن؟' کہا' مجھے معلوم نہیں۔ لوگوں نے دوبارہ کہا' کیا چالیس سال۔ کہا مجھے معلوم نہیں۔ لوگوں نے کہا' کیا چالیس مہینے؟ جواب دیا' مجھے معلوم نہیں اور انسان کے جسم کی ہر چیز بوسیدہ ہوجائے گی سوائے دم کی ہڈی کے۔ اسی سے انسان کی تخلیق ہوگی۔ پھر اللہ آسمان سے بارش اُتاریں گے۔ پس انسان

الْبَقْلُ" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

اس طرح زمین سے اُگیں گے جس طرح سبزی''۔ (بخاری و مسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی التفسیر' فی تفسیر سورة الزمر و مسلم فی الفتن' باب النفختین۔

**اللغات**: النفختين: نفخه صعق یعنی بے ہوشی والانفخه اوراٹھنے کانفخه ۔ ابيت: میں انکار کر رہا ہوں کہ میں اس کی تعیین کے متعلق کوئی قطعی بات کہوں حالانکہ یہ بات تصریح کے ساتھ وارد ہے کہ وہ چالیس سال ہوں گے۔ عجب الذنب: پشت کی نچلی جانب نرم ہڈی یہ ریڑھ کی ہڈی کا مہرہ ہے۔ یہی باقی رہ جاتا ہے تا کہ انسان کی ترکیب کولوٹا یا جائے۔ البقل: ہر سبز نبات۔

**فوائد**: (۱) دونوں نفخوں کے درمیان چالیس سال کا فاصلہ ہوگا۔ لوگ فوت کے بعد فنا ہو جاتے ہیں صرف ریڑھ کی ہڈی کا آخری مہرہ باقی رہتا ہے وہ فنا نہیں ہوتا۔ یہ عام لوگوں کے لئے ہے۔ انبیاء علیہم السلام اور شہداء اور جن کا استثناء کیا گیا ان کا جسم اسی طرح ترو تازہ رہتا ہے۔ (۲) اس میں اعادہ کی کیفیت ذکر کی گئی جو کہ امور غیبیہ میں سے ہے۔ اللہ تعالیٰ کو ہی علم ہے کہ اس کی حقیقت کس طرح وقوع پذیر ہوگی۔

۱۸۳۹ : وَعَنْهُ قَالَ : بَيْنَمَا النَّبِيُّ ﷺ فِيْ مَجْلِسٍ يُحَدِّثُ الْقَوْمَ جَآءَهُ اَعْرَابِيٌّ فَقَالَ : مَتَى السَّاعَةُ؟ فَمَضٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُحَدِّثُ – فَقَالَ بَعْضُ الْقَوْمِ : سَمِعَ مَا قَالَ فَكَرِهَ مَا قَالَ ' وَقَالَ بَعْضُهُمْ : بَلْ لَّمْ يَسْمَعْ ' حَتّٰى اِذَا قَضٰى حَدِيْثَهُ قَالَ : "اَيْنَ السَّآئِلُ عَنِ السَّاعَةِ؟" قَالَ : هَا اَنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ – قَالَ : "اِذَا ضُيِّعَتِ الْاَمَانَةُ فَانْتَظِرِ السَّاعَةَ" قَالَ : كَيْفَ اِضَاعَتُهَا قَالَ : "اِذَا وُسِّدَ الْاَمْرُ اِلٰى غَيْرِ اَهْلِهٖ فَانْتَظِرِ السَّاعَةَ" رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

۱۸۳۹: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ ایک مجلس میں بیان فرما رہے تھے کہ ایک دیہاتی آیا اور کہنے لگا' قیامت کب آئے گی؟ آپؐ نے اپنا بیان جاری رکھا۔ پس بعض لوگوں نے کہا آپؐ نے سن تو لیا جو اعرابی نے کہا مگر اس کی بات کو ناپسند فرمایا اور بعض نے کہا بلکہ آپؐ نے سنا ہی نہیں۔ جب آپؐ اپنی گفتگو مکمل فرما چکے تو فرمایا۔ قیامت کے متعلق پوچھنے والا کہاں ہے؟ اس نے عرض کیا' یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں یہاں موجود ہوں۔ آپؐ نے فرمایا: جب امانت ضائع کی جائے تو قیامت کا انتظار کر۔ اس نے پوچھا: اس کے ضائع ہونے سے کیا مراد ہے؟ آپؐ نے فرمایا: ''جب معاملہ نااہل کے سپرد کیا جائے تو تو قیامت کا انتظار کر''۔ (بخاری)

**تخریج**: رواه ابخاری فی کتاب العلم' باب من سئل علما و هو مشتغل فی حدیثه فاتم اجاب المسائل۔

**اللغات**: الساعة: قیامت وسد: غیر مستحق کے حوالہ کیا جائے گا۔

**فوائد**: (۱) امانت کے ضائع ہونے کی شکل یہ بھی ہے کہ معاملات واعمال کی ذمہ داریاں ان لوگوں کے سپرد ہوں جو ان کے لائق نہ ہوں کیونکہ اس میں حقوق کے عہدہ جات' اور فتاویٰ میں بنیاد بنایا جائے۔ (۳) حدیث میں قیامت کی ایک نشانی یہ بھی بتلائی گئی کہ چھوٹوں کے پاس علم ڈھونڈا جائے۔

۱۸۴۰ : وَعَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ : "يُصَلُّوْنَ لَكُمْ : فَاِنْ اَصَابُوْا فَلَكُمْ وَلَهُمْ وَاِنْ اَخْطَئُوْا فَلَكُمْ وَعَلَيْهِمْ رَوَاهُ

۱۸۴۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ ہی سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''حاکم تمہیں نماز پڑھائیں گے اگر وہ درست پڑھائیں تو تمہارے لئے اجر اور ان کے لئے بھی اجر۔ اگر وہ غلطی

الْبُخَارِيُّ۔

کریں تو تمہارے لئے اجر اور اُن کے لئے بوجھ۔

**تخریج**: رواہ البخاری فی الاذان' باب اذالم یتم الامام و اتم من خلفہ۔

**اللغات**: یصلون لکمم: ائمہ جو تمہیں نماز پڑھائیں۔ فلکم: تمہارے لئے اجر۔ ولھم: ان کے لئے بھی اجر۔ وعلیھم: اگر غلطی کرے تو تمہارے اجر ان کے بوجھ و گناہ۔

**فوائد**: (۱) قیامت کی نشانیوں میں سے یہ بھی ہے کہ جاہل امام مسلمانوں کی نماز میں امامت کروائیں گے اور ان کی زندگی کے معاملات میں راہنمائی کریں گے۔ پس جو عبادت وہ درست ادا کریں اور کرائیں تو اس کا ان کو اجر ملے گا اور ان کا ساتھ ہوگا ان کو بھی اجر ملے گا اور اگر وہ غلطی کریں تو پھر ان پر صرف گناہ ہوگا جس گناہ کا وہ ارتکاب کریں گے۔

۱۸۴۱ : وَعَنْهُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ "كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ" قَالَ : خَيْرُ النَّاسِ لِلنَّاسِ يَأْتُوْنَ بِهِمْ فِي السَّلَاسِلِ فِيْ اَعْنَاقِهِمْ حَتّٰى يَدْخُلُوْا فِي الْاِسْلَامِ۔

۱۸۴۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ ہی سے روایت ہے کہ ﴿كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ﴾ والی آیت کی تفسیر کے سلسلے میں کہ لوگوں میں سب سے بہتر وہ لوگ ہوں گے جو لوگوں کو ان کی گردنوں میں زنجیریں ڈال کر لائیں گے۔ یہاں تک کہ وہ اسلام میں داخل ہو جائیں۔ (بخاری)

**تخریج**: رواہ البخاری فی التفسیر تفسیر سورہ آل عمران۔

**اللغات**: اخرجت للناس: ان کے لئے ظاہر کی گئی۔ تأتون فی السلاسل: قیدی بنا کر ان کو لایا جائے گا۔

۱۸۴۲ : وَعَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ : "عَجِبَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ مِنْ قَوْمٍ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ فِي السَّلَاسِلِ" رَوَاهُمَا الْبُخَارِيُّ۔

مَعْنَاهُ : يُؤْسَرُوْنَ وَيُقَيَّدُوْنَ ثُمَّ يُسْلِمُوْنَ فَيَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ۔

۱۸۴۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ ہی سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ اس قوم پر تعجب کا اظہار فرماتے ہیں جو جنت میں زنجیروں میں جکڑے ہوئے داخل ہوں گے۔ بخاری نے ان کو روایت کیا' اس کا معنی اس کو قید کیا جانا ہے۔ پھر وہ اسلام قبول کر لیتے ہیں اور جنت میں داخل ہو جاتے ہیں۔

**تخریج**: رواہ البخاری فی الجھاد' باب الاساری فی السلاسل۔

**فوائد**: (۱) اصحاب رسول ﷺ کے افضل امت ہونے کی وجوہ میں سے ایک یہ بھی ہے کہ وہ قیدیوں کو قید کر کے لائیں اور ان کو اسلام لانے پہ آمادہ کریں پس وہ جنت میں داخل ہونے تک پہنچ جائیں (یعنی اسلام قبول کر کے جنت کے مستحق ہو جائیں) یہ انعامات الٰہیہ اور اس کا فضل جو ان پر ہوا اس کی انتہاء ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿فمن زحزح عن النار و ادخل الجنة فقد فاز......﴾۔

۱۸۴۳ : وَعَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ : "اَحَبُّ الْبِلَادِ اِلَى اللّٰهِ مَسَاجِدُهَا وَاَبْغَضُ الْبِلَادِ اِلَى اللّٰهِ اَسْوَاقُهَا" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۸۴۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ ہی سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ کے نزدیک علاقوں میں سب سے بہتر مقامات مسجدیں ہیں اور علاقوں کے سب سے ناپسندیدہ مقامات بازار ہیں''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی المساجد' باب فضل الجلوس فی مصلاہ بعد الصبح و فضل المساجد۔

**فوائد**: (۱) مساجد کا احترام اور ان کا مقام و مرتبہ کہ وہ ایسے گھر ہیں جن میں اللہ تعالیٰ کا کثرت سے ذکر کیا جاتا ہے۔ ان میں نماز ادا کی

جاتی ہے اور قرآن مجید پڑھا جاتا ہے۔ (۲) بازاروں کو اللہ تعالیٰ ناپسند فرماتے ہیں کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ سے غافل کرنے والے مقامات ہیں اور دھوکے، ملاوٹ، جھوٹی قسمیں کھانے کے مقامات ہیں اور شاذ ونادر ہی بازار ان باتوں سے خالی رہتے ہیں کراہت مکان کی وجہ سے نہیں بلکہ ان افعال کی وجہ سے ہے جو ان مقامات پر پائے جاتے ہیں ان کے واقع ہونے سے بچانا مقصود ہے۔

١٨٤٤ : وَعَنْ سَلْمَانَ الْفَارِسِيِّ مَنْ قَوْلِهِ قَالَ: لَا تَكُوْنَنَّ اِنِ اسْتَطَعْتَ اَوَّلَ مَنْ يَّدْخُلُ السُّوْقَ وَلَا اٰخِرَ مَنْ يَّخْرُجُ مِنْهَا ، فَاِنَّهَا مَعْرَكَةُ الشَّيْطَانِ وَبِهَا يَنْصِبُ رَايَتَهٗ رَوَاهُ مُسْلِمٌ هٰكَذَا، وَرَوَاهُ الْبَرْقَانِيُّ فِيْ صَحِيْحِهٖ عَنْ سَلْمَانَ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "لَا تَكُنْ اَوَّلَ مَنْ يَّدْخُلُ السُّوْقَ ، وَلَا اٰخِرَ مَنْ يَّخْرُجُ مِنْهَا ، فِيْهَا بَاضَ الشَّيْطَانُ وَفَرَّخَ"۔

۱۸۴۴: حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اگر تجھ سے ہو سکے تو "تو سب سے پہلا بازار میں داخل ہونے والا نہ بن اور نہ سب سے آخر میں نکلنے والا بن کیونکہ بازار شیطان کے اڈے ہیں اور انہی میں شیطان اپنے جھنڈے گاڑتا ہے۔ (مسلم)
علامہ برقانی نے اپنی صحیح میں سلمان سے اس طرح روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "تو بازار میں سب سے پہلے داخل نہ ہو اور نہ سب سے آخر میں نکلنے والا بن۔ بازار میں شیطان انڈے دیتا ہے اور بچے دیتا ہے"۔

**تخریج**: رواه مسلم فی فضائل الصحابة، باب من فضائل ام سلمه، ام المؤمنين رضی الله عنها۔

**اللغات**: باض الشيطان و فرخ: یہ کنایہ ہے اس بات سے کہ بازار گناہ، فسق، دھوکا بازی کے مقامات ہیں اور شیطان ان باتوں کا حکم دیتا ہے اور ان کے متعلق وسوسہ اندازی کرتا ہے۔

**فوائد**: (۱) زیادہ بازاروں میں آنا جانا مکروہ ہے کیونکہ کثرت سے بازار جانے والا گناہ میں حاضر ہونے کے قریب قریب تر ہونے سے الگ نہیں رہ سکتا ہے۔

١٨٤٥ : وَعَنْ عَاصِمِ الْاَحْوَلِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ سَرْجِسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ : قُلْتُ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ غَفَرَ اللّٰهُ لَكَ - قَالَ : وَلَكَ قَالَ عَاصِمٌ فَقُلْتُ لَهٗ: اسْتَغْفَرَ لَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ قَالَ : نَعَمْ- وَلَكَ ، ثُمَّ تَلَا هٰذِهِ الْاٰيَةَ : "وَاسْتَغْفِرْ لِذَنْبِكَ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۸۴۵: حضرت عاصم احول نے عبداللہ بن سرجسؓ سے نقل کیا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا۔ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی مغفرت فرمائے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اور تیری بھی۔ عاصم کہتے ہیں میں نے عبداللہ سے کہا کیا تیرے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے استغفار کیا ہے؟ (کیا آپؐ نے کہا) اور تیرے لئے بھی اور پھر یہ آیت پڑھی اور استغفار کر تو اپنی لغزش پر اور مؤمن مردوں اور عورتوں کے لئے"۔ (مسلم)

**تخریج**: رواه مسلم فی كتاب الفضائل، باب اثبات خاتم النبوة و صفته و محله من جسده ﷺ۔

**فوائد**: (۱) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے مغفرت کی دعا جائز ہے۔ یہ حقیقت اللہ تعالیٰ کی طرف سے اپنے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت کا اظہار اور ان پر اپنی عنایات کو بتلانا ہے ورنہ وہ تو معصوم ہیں ان کے ذمہ کوئی گناہ ہے ہی نہیں۔ (۲) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مکارم اخلاق کو ذکر کیا گیا کہ نیکی کا بدلہ اس کی مثل سے عنایت فرماتے ہیں۔

١٨٤٦ : وَعَنْ اَبِيْ مَسْعُوْدٍ الْاَنْصَارِيِّ رَضِيَ

۱۸۴۶: حضرت ابو مسعود انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ

اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ: قَالَ النَّبِیُّ ﷺ: "اِنَّ مِمَّا اَدْرَکَ النَّاسُ مِنْ کَلَامِ النُّبُوَّۃِ الْاُوْلٰی: اِذَا لَمْ تَسْتَحِ فَاصْنَعْ مَا شِئْتَ" رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''پہلی نبوت کے کلام میں سے جو لوگوں نے پایا وہ یہ ہے' جب تو حیا نہیں کرتا تو جو چاہے کر''۔ (بخاری)

**تخریج:** رواہ البخاری فی النبیاء و الادب' باب اذا لم تستح فاصنع ماشئت۔

**اللغات:** ان مما ادرك ادرك الناس من كلام النبوة اولى: نبوت اولی کی جن باتوں کو لوگ نے محفوظ پایا یعنی انبیاء علیہم السلام کے مبادی علوم میں سے جن کو لوگوں نے پایا اور جان لیا۔

**فوائد:** (۱) جس آدمی میں حیاء والی عادت نہ رہے تو اس نے حلال وحرام کے ہر فعل کو گویا حلال قرار دے دیا کیونکہ کوئی ایسی روک باقی نہیں رہی جو اس کو روک سکے۔ یہ امر بمعنی خبر ہے۔ بعض نے کہا امر بمعنی تہدید وڈراوا ہے۔ بعض نے اس طرح معنی کیا جب تم کسی کام کا ارادہ کرو اگر وہ ان کاموں میں سے ہے جن میں اللہ تعالیٰ سے حیاء نہیں کی جاتی اور نہ لوگوں سے شرم محسوس کی جاتی ہے تو اس کو کرو ورنہ نہیں۔ اس صورت میں امر اباحت کے لئے ہے۔

۱۸۴۷۔ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ: قَالَ النَّبِیُّ ﷺ: "اَوَّلُ مَا یُقْضٰی بَیْنَ النَّاسِ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ فِی الدِّمَآءِ" مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔

۱۸۴۷: حضرت عبداللہ بن مسعود انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا سب سے پہلا فیصلہ قیامت کے دن خونوں کے متعلق ہوگا۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج:** رواہ البخاری فی اول الدیات و الرقاق' باب القصاص یوم القیامۃ و مسلم فی القیامۃ' باب المجازاۃ' بالا ماء فی الاخرۃ و انہا اول ما یقضی فیہ۔

**فوائد:** (۱) نفس انسانی کے محترم ومعزز ہونے کی عظمت بتلائی گئی اور اس کی دشمنی کس قدر خطرناک ہے اس کو بیان کر دیا۔ اللہ تعالیٰ قیامت کے دن بندوں کے اعمال میں سے جس کا سب سے پہلے حساب لیں گے وہ خون بہانا اور ناحق قتل کرنا ہوگا۔ (۲) یہ اس ارشاد کے خلاف نہیں جس میں یہ فرمایا کہ قیامت کے دن سب سے پہلے نماز کا حساب ہوگا کیونکہ پہلے سے مراد حقوق العباد ہیں اور دوسرے ارشاد کا مطلب حقوق اللہ اور اسکی عبادات ہیں۔

۱۸۴۸: وَعَنْ عَآئِشَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھَا قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ خُلِقَتِ الْمَلَآئِکَۃُ مِنْ نُّوْرٍ، وَخُلِقَ الْجَآنُّ مِنْ مَّارِجٍ مِّنْ نَّارٍ وَّخُلِقَ اٰدَمُ مِمَّا وُصِفَ لَکُمْ" رَوَاہُ مُسْلِمٌ۔

۱۸۴۸: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ملائکہ نور سے بنائے گئے اور جنات آگ کے شعلے سے اور آدم اس سے جو تمہیں بیان کیا گیا'' (یعنی مٹی سے)۔ (مسلم)

**تخریج:** رواہ مسلم فی الزھد' باب فی احادیث متفرقہ۔

**اللغات:** الملائکۃ: نورانی لطیف جسم ہیں جو مختلف شکلیں بدلنے کی قدرت رکھتے ہیں۔ الجان: جنس جن میں جس کا یہ نام ہے اور ابلیس جنات میں سے تھا۔ جیسا قرآن مجید میں وارد ہے۔ مارج: شعلہ یعنی ایسی آگ جس میں دھواں نہ ہو۔ مما وصف لکم: جو تمہیں بیان کیا گیا یعنی مٹی۔

**فوائد:** (۱) عالم ملائکہ عالم انس' جن کو پیدائش کو بیان فرمایا۔ (۲) مخلوقات میں اللہ تعالیٰ کی قدرت کے مظاہر ذکر فرمائے کہ اللہ تعالیٰ جو چاہتے ہیں اور جب چاہتے ہیں اور جس چیز کو چاہتے ہیں بناتے ہیں۔ ساری عظمتیں اور بڑائیاں اس ہی کے لائق ہیں۔ وہ ہر چیز پر کامل

قدرت رکھتے ہیں اور جو چاہتے ہیں وہ کرتے ہیں جن باتوں کی آپ ﷺ نے خبر دی ان پر ایمان لانا ضروری ہے۔

۱۸۴۹ : وَعَنْهَا رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ كَانَ خُلُقُ نَبِيِّ اللّٰهِ ﷺ الْقُرْاٰنَ ، رَوَاهُ مُسْلِمٌ فِيْ جُمْلَةِ حَدِيْثٍ طَوِيْلٍ۔

۱۸۴۹: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ہی سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق قرآن تھے۔ مسلم نے بھی حدیث کے سلسلے میں یہ بیان فرمایا۔

**تخریج**: رواہ مسلم فی المسافرین، باب جامع صلاۃ اللیل و من نام عنہ او مرض۔

**فوائد**: (۱) آپ ﷺ کے کمال اخلاق کو بیان فرمایا کہ آپ ﷺ کا چال چلن قرآن مجید کا زندہ نمونہ تھا۔ آپ ﷺ اس کے حلال کو حلال اور حرام کو حرام قرار دیتے اور اسکے آداب واوامر کو بجالاتے اور اس کے حدود میں سے کسی کی خلاف ورزی نہ فرماتے۔

۱۸۵۰ : وَعَنْهَا قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: "مَنْ اَحَبَّ لِقَآءَ اللّٰهِ اَحَبَّ اللّٰهُ لِقَآءَهُ وَمَنْ كَرِهَ لِقَآءَ اللّٰهِ كَرِهَ اللّٰهُ لِقَآءَهُ" فَقُلْتُ : يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَكَرَاهِيَةُ الْمَوْتِ فَكُلُّنَا نَكْرَهُ الْمَوْتَ؟ قَالَ : "لَيْسَ كَذٰلِكَ ، وَلٰكِنَّ الْمُؤْمِنَ اِذَا بُشِّرَ بِرَحْمَةِ اللّٰهِ وَرِضْوَانِهِ وَجَنَّتِهِ اَحَبَّ لِقَآءَ اللّٰهِ فَاَحَبَّ اللّٰهُ لِقَآءَهُ، وَاِنَّ الْكَافِرَ اِذَا بُشِّرَ بِعَذَابِ اللّٰهِ وَسَخَطِهِ كَرِهَ لِقَآءَ اللّٰهِ وَكَرِهَ اللّٰهُ لِقَآءَهُ" رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

۱۸۵۰: حضرت عائشہؓ ہی سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جو اللہ کی ملاقات کو پسند کرتا ہے اللہ تعالیٰ بھی اس کی ملاقات کو پسند کرتا ہے اور جو اللہ کی ملاقات کو ناپسند کرتا ہے اللہ اس کی ملاقات کو ناپسند کرتے ہیں۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ کیا اس سے مراد موت کو ناپسند کرنا ہے؟ ہم تو سارے ہی موت کو ناپسند کرتے ہیں۔ آپؐ نے فرمایا ایسا نہیں بلکہ جب مؤمن کو اللہ کی رحمت اور اس کی رضامندی اور جنت کی خوشخبری دی جاتی ہے تو وہ اللہ کی ملاقات کو پسند کرتا ہے اور کافر کو جب اللہ کے عذاب اور اس کی ناراضگی کی بشارت دی جاتی ہے تو وہ اس کی ملاقات کو ناپسند کرتا ہے''۔ (مسلم)

**تخریج**: رواہ مسلم فی کتاب الذکر و الدعاء، باب من احب القاء ہ اللہ احب اللہ لقاء۔

**فوائد**: (۱) عادات پر قائم رہنا اور ان کی عادت ڈالنا اور ان میں اخلاص اختیار کرنا چاہئے۔ (۲) مؤمن نزع کے وقت اس چیز کی خوشخبری پاتا ہے جو آئندہ آخرت کی نعمتیں اور مہربانیاں اس کو میسر ہونے والی ہیں۔

۱۸۵۱ : وَعَنْ اُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ صَفِيَّةَ بِنْتِ حُيَيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ : كَانَ النَّبِيُّ ﷺ مُعْتَكِفًا فَاَتَيْتُهُ اَزُوْرُهُ لَيْلًا فَحَدَّثْتُهُ ثُمَّ قُمْتُ لِاَنْقَلِبَ فَقَامَ مَعِيَ لِيَقْلِبَنِيْ ، فَمَرَّ رَجُلَانِ مِنَ الْاَنْصَارِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا فَلَمَّا رَاَيَا النَّبِيَّ ﷺ اَسْرَعَا - فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ "عَلٰى رِسْلِكُمَا اِنَّهَا صَفِيَّةُ بِنْتُ حُيَيٍّ" فَقَالَا : سُبْحَانَ اللّٰهِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَقَالَ : "اِنَّ الشَّيْطَانَ يَجْرِيْ مِنَ ابْنِ اٰدَمَ مَجْرَى الدَّمِ ، وَاِنِّيْ خَشِيْتُ اَنْ

۱۸۵۱: حضرت ام المؤمنین صفیہ بنت حیی رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ اعتکاف میں تھے تو میں رات کو آپؐ کی زیارت کے لئے حاضر ہوئی۔ میں آپؐ سے بات چیت کے بعد جب واپسی کے لئے کھڑی ہوئی تو آپؐ بھی مجھے رخصت کرنے کے لئے کھڑے ہو گئے۔ اسی دوران میں دو انصاری آدمیوں کا گزر ہوا۔ پس جب انہوں نے حضور ﷺ کو دیکھا تو جلدی قدم اٹھائے۔ اس پر نبی اکرم ﷺ نے ان کو مخاطب ہو کر فرمایا: ''ٹھہر جاؤ' یہ صفیہ بنت حیی ہے''۔ دونوں نے کہا' سبحان اللہ' یا رسول اللہ (کیا ہم آپؐ کے متعلق بدگمانی کر سکتے ہیں) پس آپؐ نے فرمایا: ''شیطان انسان کی

يَّقْذِفَ فِي قُلُوْبِكُمَا شَرًّا اَوْ قَالَ شَيْئًا" مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

رگوں میں اس طرح دوڑتا ہے جس طرح خون۔ مجھے خطرہ ہے کہ کہیں تمہارے دلوں میں وہ کوئی خیال نہ ڈال دے"۔ (بخاری ومسلم)

**تخریج**: رواه البخاری فی الاعتکاف' باب هل یخرج المعتکف لحوائجه الی باب المسجد و مسلم فی کتاب السلام' باب بیان انه یستحب لمن روی خالیا بامرأة و کانت زوجته او محرما ان یقول هذه فلانة لیدفع ظن السوء به۔

**اللغات**: **لانقلب**: تاکہ میں مکان پر واپس لوٹ آؤں۔ **یقلبنی**: تاکہ مجھے رخصت کریں۔ **علی رسلکما**: تم دونوں رک جاؤں۔ **مجری الدم**: کثرت اغواء اور وساوس سے کنایہ ہے۔ **یقذف**: وہ ڈالے گا۔

**فوائد**: (۱) علامہ ابن حجر نے فتح الباری میں فرمایا اس حدیث کے کچھ فوائد ہیں: (۱) بدظنی کے مقام پر اپنے آپ کو پیش نہیں کرنا چاہئے اور شیطان کی مکاریوں سے بچنا چاہئے۔ (۲) علامہ ابن دقیق العید نے فرمایا علماء اور ان کی اقتداء کرنے کے لئے جائز نہیں کہ وہ کوئی ایسا کام کریں جو بدظنی کا باعث ہو۔ اگرچہ ان کیلئے نکلنے کا راستہ ہو کیونکہ ان کا یہ فعل بدظنی کا باعث بنے گا اور لوگ ان کے علم سے فائدہ اٹھانا بند کر دیں گے۔ (۳) حافظ فرماتے ہیں کہ روایات سے حاصل یہ ہوتا ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے انکی طرف بدگمانی کی نسبت نہیں فرمائی کیونکہ آپ کو ان کی ایمانی قوت کا یقین تھا بلکہ ان کے بارے میں یہ خطرہ محسوس کیا کہ شیطان ان کے دل میں وسوسہ اندازی کرے اس لئے کہ وہ غیر معصوم ہیں اور بسا اوقات یہ وسوسہ ہلاک کن بھی ہوسکتا ہے۔ پس آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو مبتلا ہونے سے پہلے خبردار کر دیا اور بعد والے لوگوں کو ایسی صورت حالات کے وقت صحیح عمل کی تعلیم دے دی۔ امام شافعیؒ نے اسی طرح فرمایا۔

۱۸۵۲ : وَعَنْ اَبِي الْفَضْلِ الْعَبَّاسِ ابْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ شَهِدْتُّ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ يَوْمَ حُنَيْنٍ فَلَزِمْتُ اَنَا وَاَبُوْسُفْيَانَ ابْنُ الْحَارِثِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَلَمْ نُفَارِقْهُ وَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلٰى بَغْلَةٍ لَّهٗ بَيْضَآءَ فَلَمَّا الْتَقَى الْمُسْلِمُوْنَ وَالْمُشْرِكُوْنَ وَلَّى الْمُسْلِمُوْنَ مُدْبِرِيْنَ فَطَفِقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَرْكُضُ بَغْلَتَهٗ قِبَلَ الْكُفَّارِ ' وَاَنَا اٰخِذٌ بِلِجَامِ بَغْلَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَكُفُّهَا اِرَادَةَ اَنْ لَّا تُسْرِعَ' وَاَبُوْسُفْيَانَ اٰخِذٌ بِرِكَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ ' فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ :"اَیْ عَبَّاسُ نَادِ اَصْحَابَ السَّمُرَةِ' قَالَ الْعَبَّاسُ وَكَانَ رَجُلًا صَيِّتًا فَقُلْتُ بِاَعْلٰى صَوْتِيْ اَيْنَ اَصْحَابُ السَّمُرَةِ ' فَوَ اللّٰهِ لَكَاَنَّ عَطْفَتَهُمْ حِيْنَ سَمِعُوْا صَوْتِيْ عَطْفَةُ الْبَقَرِ ' عَلٰى

۱۸۵۲: حضرت ابی الفضل عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حنین کے دِن حاضر ہوا۔ میں اور ابوسفیان بن حارث نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو لازم پکڑا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے جدا نہ ہوئے۔ اس حال میں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے سفید خچر پر سوار تھے۔ جب مسلمانوں اور مشرکوں کا آمنا سامنا ہوا تو مسلمان پیٹھ پھیر کر چل دیئے (کفار کے حملے کے باعث منتشر ہو گئے) تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کفار کی طرف بڑھنے کے لئے اپنے خچر کو ایڑھ لگانے لگے۔ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خچر کی لگام پکڑے ہوئے اسے روکے ہوئے تھا کہ وہ تیز نہ چلے اور ابوسفیان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رکاب پکڑے ہوئے تھے۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے عباس کیکر کے درخت کے نیچے بیعت کرنے والوں کو آواز دو۔ عباس (رضی اللہ عنہ) بلند آواز والے آدمی تھے۔ کہتے ہیں کہ میں نے اپنی بلند آواز میں کہا: کہاں ہیں درخت کے نیچے بیعت کرنے والے؟ پس اللہ کی قسم میری آواز سن کر ان کا مڑنا اسی طرح

